جلد اول

# فضائلِ اعمال



حکایاتِ صحابہؓ — فضائلِ نماز

فضائلِ تبلیغ — فضائلِ ذکر

فضائلِ قرآن مجید — فضائلِ رمضان

مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج — فضائلِ درود

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# فضائل اعمال

## جلد اول

شیخ الحدیث

حضرت مولانا محمد زکریا صاحب رحمۃ اللہ علیہ

① حکایاتِ صحابہ رضی اللہ عنہم
② فضائل نماز
③ فضائل تبلیغ
④ فضائل ذکر
⑤ فضائل قرآن مجید
⑥ فضائل رمضان شریف
⑦ مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج
⑧ فضائل درود شریف


پہلا ایڈیشن

ماہ ربیع الاول ۱۴۳۳ھ مطابق ماہ فروری ۲۰۱۲ء

| Compiler | مرتب |
| --- | --- |
| AHEM Charitable Trust | اہم چیریٹیبل ٹرسٹ |



**Contact :** Idara-e-**DEENIYAT**, Opp. Maharashtra College, Bellasis Road, Mumbai Central, Mumbai - 4000 08

**Tel. : 022 - 23051111 • Fax : 022 - 23051144**

Website : www.deeniyat.com • E-mail : info@deeniyat.com

# عرض ناشر

فضائل اعمال ایک مقبول ترین کتاب ہے، اس کی اہمیت وافادیت ہر ایک کے درمیان مسلم ہے، اس کتاب کے ذریعے بے شمار لوگوں کی اصلاح ہوئی ہے اور ان کی دینی وایمانی زندگی میں انقلاب پیدا ہوا ہے اور اس کی افادیت مسلسل وسیع سے وسیع تر ہوتی جارہی ہے۔ ادارۂ دینیات ممبئی کی یہ بڑی خوش قسمتی ہے کہ اس کو اکابر امت کے مشوروں سے ایسی اہم ترین کتاب کو کمپیوٹر کتابت سے آراستہ کرکے امت کے سامنے پیش کرنے کی سعادت میسر ہوئی۔ اس نسخے میں مندرجہ ذیل امور کو خاص طور پر ملحوظ رکھا گیا ہے:

(۱) مروجہ نسخوں سے ملایا گیا؛ خاص طور پر مظاہر علوم (جدید) سہارنپور کے امین عام مولانا شاہد صاحب کے پاس موجود قدیم نسخے سے از اول تا آخر مراجعت کی گئی ہے۔

(۲) الف: مشکل الفاظ کی تسہیل حاشیے میں کی گئی ہے، لفظی ترجمے کے بجائے سیاق وسباق کی مناسبت سے معنی کا انتخاب کیا گیا ہے۔

ب: تمام ''فارسی اشعار'' کا اُردو میں ترجمہ حاشیہ میں کردیا گیا ہے۔

ج: عربی عبارات کے ترجمے حسب ضرورت حاشیے میں دے دیے گئے ہیں۔

(۳) صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم وتابعین رحمہم اللہ کے ناموں اور مشکل الفاظ واسماء پر حرکات لگائے گئے ہیں۔

(۴) احادیث پر بالاستیعاب اعراب لگائے گئے ہیں۔

(۵) مآخذ سے رجوع کرکے احادیث کی کتابتی غلطیوں کی اصلاح کی گئی ہے۔

(۶) ''ص'' کو پورا ''ﷺ'' اور ''رض'' کو پورا ''رضی اللہ عنہ'' لکھا گیا ہے۔

(۷) ''آیات قرآنیہ'' کو قرآن ہی کے رسم الخط میں رکھا گیا ہے۔ نیز ''سورۃ'' اور ''آیت نمبر'' بھی دے دیا گیا ہے۔

(۸) ''حدیثوں'' کے ترجمے عربی عبارت کے سامنے رکھے گئے ہیں، حدیث کے تشریح وفوائد نئے پیراگراف سے شروع کیے گئے ہیں اور پڑھنے والوں کی آسانی کے لیے قرآن وحدیث کی عربی عبارت کو دو سطروں کے بیچ میں رکھا گیا ہے۔

(۹) حتی الامکان رموز اوقاف واملا کی رعایت کی گئی ہے۔

(۱۰) تمام کتب فضائل کی فہرست کتاب کے ابتدا میں یکجا کردی گئی ہے۔

(۱۱) سہولت کے خاطر ہر کتاب کو ممتاز کرنے کے لیے ٹیگ کا اضافہ کیا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ اس کوشش کو شرف قبولیت بخشے اور دنیا وآخرت میں کامیابی وکامرانی کا ذریعہ بنائے۔ (آمین)

# مقدمہ فضائل اعمال

## از: شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی رحمۃ اللہ علیہ

کسے خبر تھی کہ چودھویں صدی میں قصبہ کاندھلہ ضلع مظفر نگر کے صدیقی شیوخ کی چند عظیم الشان ہستیوں میں سے حق تعالیٰ شانہ اپنے حبیب حضرت محمد مصطفی ﷺ کے لائے ہوئے دین کے اِحیاء کا کام اس طرح لیں گے کہ عرب وعجم سیراب ہوگا، جس کا آغاز تو مفتی الٰہی بخش کاندھلویؒ ہی سے ہوگیا تھا، مگر جوں جوں وقت گذرتا گیا آفتابِ ہدایت کی شعاعیں بلند ہی ہوتی گئیں، یہاں تک کہ حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ اورآپ کے برادرِ محترم مولانا محمد یحییٰ صاحبؒ اوران کے صاحبزادے شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحبؒ کوحق تعالیٰ شانہ نے مشائخ عظام کی صف میں لاکر کھڑا کر دیا اورایک عظیم الشان دین کی خدمت کے لیے قبول فرمالیا۔

حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کوقدرت نے ایک عظیم اہم کام کے لیے منتخب فرمایا جسے تبلیغ ودعوت کی تحریک سے یاد کیا جاتا ہے، اس کی ابتدا اس طرح ہوئی کہ آپ امت کی اصلاح کے لیے نہایت مضطرب اور بے چین تھے ہر وقت یہی فکر دامن گیر تھی، ساری ساری رات روتے اور کراہتے گزر جاتی تھی، بقول مولانا ابوالحسن علی ندویؒ[1]۔

بعض اوقات ماہیٔ بے آب کی طرح تڑپتے، آہیں بھرتے اور فرماتے، میرے اللہ! میں کیا کروں کچھ ہوتا نہیں، کبھی کبھی دین کے اس درد اوراس فکر میں بستر پر کروٹیں بدلتے اور بے چینی بڑھتی تو اُٹھ اُٹھ کر ٹہلنے لگتے، ایک رات والدۂ مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے پوچھا کہ آخر کیا بات ہے کہ نیند نہیں آتی، فرمایا کیا بتلاؤں اگر تم کو وہ بات معلوم ہوجائے تو جاگنے والا ایک نہ رہے دو ہوجائیں، بعض اوقات دیکھنے والوں کوترس آتا اور تسکین دیتے، بعض مرتبہ اس جوش کے ساتھ گفتگو کرتے کہ معلوم ہوتا سینہ میں تنور گرم ہے، حمیتِ اسلامی اور جذبات کا ایک طوفان برپا ہے، زبان ساتھ نہیں دیتی اور الفاظ مساعدت نہیں کرتے، بعض مرتبہ پورا درِ دل کہنے کے بعد غالب کے مشہور شعر کو بڑی لطیف ترمیم کے ساتھ پڑھتے۔

بک رہا ہوں جنوں میں کیا کیا ــــ کچھ تو سمجھے خدا کرے کوئی

یہاں تک کہ آپ شوال ۱۳۴۴ھ میں دوسرے حج کے لیے اپنے شیخ حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارن پوریؒ کے ہمراہ روانہ ہوگئے، مولانا کی دینی دعوت میں ہے اور ''مدینہ طیبہ کا زمانہ جب ختم ہوا اور رفقاء چلنے کے لیے تیار ہوئے تو انھوں نے مولانا کو عجیب بے چینی واضطراب میں پایا، آپ کسی طرح مدینہ منورہ سے جدا ہونے کے لیے راضی نہ تھے، کچھ دن توقف کے بعد رفقاء نے مولانا خلیل احمد صاحبؒ سے پھر ذکر کیا آپ

[1] حضرت مولانا محمد الیاسؒ اوران کی دعوت۔

نے مولانا کی حالت دیکھ کر فرمایا کہ تم ان سے چلنے کے لیے اصرار نہ کرو، ان پر ایک حالت طاری ہے یا تو تم اتنا انتظار کرو کہ یہ ازخود تمہارے ساتھ چلے جائیں یا تم خود چلے جاؤ یہ بعد میں آجائیں گے چنانچہ رفقاء ٹھہر گئے۔

مولاناؒ فرماتے تھے کہ مدینہ طیبہ کے اس قیام کے دوران میں مجھے اس کام (تبلیغ) کے لیے امر ہوا اور ارشاد ہوا کہ ہم تم سے کام لیں گے، کچھ دن میرے اس بے چینی میں گزرے کہ میں ناتواں کیا کرسکوں گا؟ کسی عارف سے ذکر کیا تو انھوں نے فرمایا کہ پریشانی کی کیا بات ہے؟ یہ تو نہیں کہا گیا کہ تم کام کروگے، یہ کہا گیا ہے کہ ہم تم سے کام لیں گے، بس کام لینے والے کام لے لیں گے"۔

اس سے بڑی تسکین ہوئی اور آپ نے مدینہ منورہ سے مراجعت فرمائی، پانچ مہینے حرمین میں قیام رہا اور تیرہ ربیع الثانی ۱۳۴۵ھ کو کاندھلہ واپسی ہوئی دراصل[1] مولانا کے دل میں اس سفرِ حج میں اللہ تعالیٰ نے یہ بات ڈالی کہ ساری دنیا غفلت، جہالت اور دین سے بے طلبی کے ایک حصار میں گھری ہوئی ہے جس کی وجہ سے دین پر چلنا تقریباً ناممکن ہو گیا ہے، جب تک لوگوں کو ان کے اس ماحول اور مشاغل سے نکالا نہ جائے گا اور اہل اللہ اور بزرگانِ دین کی مجالس میں پھرایا نہ جائے گا اور اس نقل وحرکت میں دین کے بنیادی عقائد اور فرائض اور دین کی عمومی تعلیم کا عادی نہ بنایا جائے گا، دین کی طلب پیدا نہیں ہوسکتی، اس لیے مولانا نے لوگوں کو اپنے مشاغل سے نکلنے، گھروں کو چھوڑنے اور اپنے اخراجاتِ سفر خود برداشت کرنے اور اس راہ کی جہد ومشقت برداشت کرنے اور دین کے سیکھنے اور سکھانے اور جماعتیں بنا بنا کر قرنِ اول کی طرح ملکوں ملکوں پھرنے کی دعوت دینی شروع کردی، میوات سے اپنے پاس بستی حضرت نظام الدین دہلی میں آنا اور یہاں سے میوات اور یوپی کو جماعتیں بنا کر روانہ کرنا شروع کیا، چنانچہ پہلی جماعت اپنے وطن کاندھلہ کو روانہ فرمائی۔

مولانا جس کام کو شروع فرماتے تھے اپنی تمام قوتوں کو اس پر صَرف فرمادیتے تھے، دینی دعوت میں حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ فرماتے ہیں: "مولانا کی زندگی کا اصلی جوہر جس نے ان کو خدمتِ دین کے اس بلند مقام تک پہونچایا تھا ان کی بلند ہمتی ہے، خدمتِ دین اور اصلاحِ مسلمین کی کسی ابتدائی منزل پر مولانا کی بے قرار طبیعت نے قرار نہ پایا جب تک اس کو اصلی منزل نہ مل گئی اس نے کہیں دم نہ لیا اور کہیں آرام نہیں کیا"۔

جماعتوں کی نقل وحرکت میں ایسی کتابوں کی ضرورت پیش آئی جس میں ملت کے تمام طبقات مل جل کر صحیح دینی زندگی کی ایک ساخت پر ذہن بنا سکیں اور آپس میں کسی اختلاف یا افتراق کا شائبہ تک نہ آسکے، حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحبؒ سے "فضائل اعمال" کی کتابیں لکھوائی گئیں؛ چنانچہ حکایاتِ صحابہ حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رائے پوریؒ کے ارشاد پر: "فضائل قرآن مجید" حضرت حافظ محمد یٰسین صاحب نگینویؒ کے ارشاد پر: "فضائل نماز، فضائل ذکر، فضائل تبلیغ، فضائل رمضان" حضرت مولانا الیاسؒ کے ارشاد پر اور "فضائل صدقات وفضائل حج" وغیرہ حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی درخواست پر لکھی گئیں اور مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج" مولانا احتشام الحسن صاحب خلیفہ حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ

(۱) حضرت مولانا محمد الیاسؒ اور ان کی دعوت۔

نے اپنے شیخ و مرشد کی تعمیلِ حکم میں تصنیف فرمائی۔ یہ سب کتابیں جماعتوں کی تعلیم میں بے حد مفید ثابت ہوئیں، عرب و عجم میں ان کے فوائد و برکات نمایاں طور پر ظاہر ہوئے اور عربی، انگریزی اور مختلف زبانوں میں ان کے ترجمے شائع ہوئے۔

حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ اپنے ایک گرامی نامہ میں حضرت شیخؒ کے نام لکھتے ہیں: ''میرے عزیز! اس میں شک نہیں کہ آپ کی ہر طرح کی ہمت اور ہر طرح کی شرکت اس (تبلیغ) کے فروغ کا سبب ہے، اللہ جلَّ شانہٗ نے یہ جیسی تبلیغ کی نہایت فائدہ بخش اور اصولِ اسلام کو حاوی، نہایت سہل اور نہایت عظیم صورت، اس ناچیز کو عطا فرمائی ہے، یہ ناچیز اس نعمتِ عظیمہ جلیلہ کی قدر دانی اور شکر گذاری اور تواضع میں اپنے نفس کو بہت ہی کمزور پا کر اس نعمت کے کفرانِ نعمت سے بہت خائف ہے، نیز تمہاری اس ہمت کا اظہار بھی ضروری سمجھتا ہوں کہ بندۂ ناچیز کو اس تبلیغ کے (چھ نمبر اور دیگر ضروری اجزاء کو) اصول قرار دینے میں آپ کی صحبت کو بہت زیادہ دخل ہے، حق تعالیٰ شانہٗ مجھے اس کے شکر کی توفیق بخشیں، اللہ کو منظور ہوا اور جیسے کہ آثار ہیں یہ تبلیغ فروغ پکڑے گی، ان شاء اللہ تمہاری تصانیف اور فیوض ہندوستان ہی میں نہیں بلکہ عرب و عجم کو سیراب کریں گی۔ اللہ تعالیٰ تمہیں جزائے خیر دیں، میری اس میں دعا سے ضرور ہی مدد کیجیو اور میں بھی دعا کرتا ہوں''۔

[حضرت مولانا محمد الیاسؒ اور ان کی دعوت]

یہ فضائل کی کتابیں جماعتوں کی نقل و حرکت میں اجتماعی تعلیم و تدریس کے لیے نہایت ضروری قرار دی گئیں اور صرف انھیں کتابوں کی تعلیم مفید سمجھی گئی۔

ان کے علاوہ دوسری مستند علماء کی تصانیف کو انفرادی مطالعہ کے لیے نافع سمجھا گیا مسائل کی تعلیم کو بھی ضروری سمجھا گیا؛ مگر انفرادی مطالعہ میں۔

## فضائل کا درجہ مسائل سے قبل

حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ اپنے ایک ملفوظ میں فرماتے ہیں: ''فضائل کا درجہ مسائل سے پہلے ہے، فضائل سے اعمال کے اجر پر یقین پیدا ہوتا ہے جو ایمان کا مقام ہے اور اس سے آدمی عمل کے لیے آمادہ ہوتا ہے، مسائل معلوم کرنے کا احساس تو تب ہی ہوگا جب وہ عمل پر تیار ہوگا اس لیے ہمارے نزدیک فضائل کی اہمیت زیادہ ہے''۔ [ملفوظات حضرت مولانا محمد الیاسؒ]

## کتب فضائل کے ماخذ

کتاب کے آخر میں کتب فضائل کے ماخذ کی تفصیل لکھی گئی ہے، جس سے اندازہ ہوگا کہ حضرت شیخؒ نے کتنی اہم کتب سے اور کتنی محنت اور توجہ سے کتب احادیث سے فضائلِ اعمال کو ترتیب دیا ہے، واضح ہو کہ وہ کتابیں اس میں شامل نہیں ہیں جن کا کسی حدیث پر کلام کرتے ہوئے حوالہ دیا ہے۔

[کتب فضائل پر اشکالات اور اس کے جوابات از مولانا محمد شاہد سہارنپوری]

# کتب فضائل کے ماخذ

| نمبر شمار | تصنیف | مصنف |
|---|---|---|
| ۱ | بخاری شریف | ابوعبداللہ محمد بن اسماعیل بن ابراہیمؒ ۔متوفی ۲۵۶ھ |
| ۲ | فتح الباری | ابوالفضل احمد بن علی بن حجر عسقلانیؒ ۔متوفی ۸۵۲ھ |
| ۳ | اُسدالغابہ | علامہ ابن اثیر جزریؒ ۔متوفی ۶۳۰ھ |
| ۴ | درمنثور | علامہ جلال الدین سیوطیؒ ۔متوفی ۹۱۱ھ |
| ۵ | خصائص کبریٰ | علامہ سیوطیؒ ۔متوفی ۹۱۱ھ |
| ۶ | تاریخ خمیس | شیخ حسین محمد ابن الحسنؒ ۔متوفی ۹۶۶ھ |
| ۷ | بیان القرآن | حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ ۔متوفی ۱۳۶۲ھ |
| ۸ | جمع الفوائد | محمد بن محمد بن سلیمانؒ ۔متوفی ۱۰۹۴ھ |
| ۹ | تاریخ الخلفاء | علامہ جلال الدین بن عبدالرحمٰن سیوطیؒ ۔متوفی ۹۱۱ھ |
| ۱۰ | شہر مشاہیر اسلام | رفیق بک العظمؒ |
| ۱۱ | مشکوٰۃ شریف | ابوعبداللہ ولی الدین محمد بن عبداللہ العمریؒ ۔متوفی ۷۳۷ھ |
| ۱۲ | احیاء العلوم | حجۃ الاسلام امام غزالیؒ ۔متوفی ۵۰۵ھ |
| ۱۳ | مسلم شریف | ابوالحسین مسلم بن الحجاج القشیریؒ ۔متوفی ۲۶۱ھ |
| ۱۴ | قیام اللیل | ابونصر محمد بن احمد بن علی مروزیؒ ۔متوفی ۲۹۴ھ |
| ۱۵ | ترمذی | ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ بن سورۃ الترمذیؒ ۔متوفی ۲۷۹ھ |
| ۱۶ | شمائل ترمذی | ابوعیسیٰ محمد بن عیسیٰ بن سورۃ الترمذیؒ ۔متوفی ۲۷۹ھ |
| ۱۷ | تذکرۃ الحفّاظ | شمس الدین ابوعبداللہ محمد بن احمد بن عثمان ذہبیؒ ۔متوفی ۷۴۸ھ |
| ۱۸ | بذل المجہود | حضرت اقدس مولانا خلیل احمد صاحب مہاجر مدنیؒ ۔متوفی ۱۳۴۶ھ |
| ۱۹ | شفا | قاضی ابوالفضل عیاض بن موسیٰ الیحصبیؒ ۔متوفی ۵۴۴ھ |
| ۲۰ | ابوداؤد شریف | ابوداؤد سلیمان بن اشعث سجستانیؒ ۔متوفی ۲۷۵ھ |
| ۲۱ | موطا امام مالک | ابوعبداللہ مالک بن انس بن مالکؒ ۔متوفی ۱۷۹ھ |
| ۲۲ | کتاب الاموال | امام ابوعبید القاسم بن سلامؒ ۔ |

| ۲۳ | اقامۃ الحجۃ | حضرت مولانا عبدالحی صاحب لکھنویؒ۔ |
|---|---|---|
| ۲۴ | بیہقی | ابوبکر احمد بن الحسین بن علی البیہقیؒ۔ متوفی ۴۵۸ھ |
| ۲۵ | درایہ | حافظ ابن حجرؒ۔ |
| ۲۶ | اصابہ | حافظ ابن حجر العسقلانی الشافعیؒ۔ متوفی ۸۵۲ھ |
| ۲۷ | قرۃ العیون | شیخ ابواللیث سمرقندیؒ۔ متوفی ۶۰۶ھ |
| ۲۸ | تفسیر عزیزی | حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب دہلویؒ۔ متوفی ۱۲۳۹ھ |
| ۲۹ | طبقات | محمد بن سعد کاتب الواقدیؒ۔ متوفی ۹۰۳ھ |
| ۳۰ | کتاب الامامۃ والسیاسۃ | عبداللہ بن مسلم ابن قتیبہؒ۔ متوفی ۲۷۰ھ |
| ۳۱ | تلقیح فھوم اھل الاثر | جمال الدین عبدالرحمٰن بن الجوزیؒ۔ متوفی ۵۹۷ھ |
| ۳۲ | مسند احمد | ابوعبداللہ احمد بن محمد بن حنبلؒ۔ متوفی ۲۴۱ھ |
| ۳۳ | مقدمہ اوجز المسالک | حضرت اقدس مولانا محمد زکریا صاحبؒ |
| ۳۴ | ابن ماجہ | ابوعبداللہ محمد بن یزید القزوینیؒ۔ متوفی ۲۷۳ھ |
| ۳۵ | سنن دارمی | ابومحمد عبداللہ بن عبدالرحمٰن تمیمی دارمیؒ۔ متوفی ۲۵۵ھ |
| ۳۶ | استیعاب | حافظ ابن عبدالبر مالکیؒ۔ متوفی ۴۶۳ھ |
| ۳۷ | طبرانی | ابوالقاسم سلیمان بن احمد بن ایوبؒ۔ متوفی ۳۶۰ھ |
| ۳۸ | نسائی | ابوعبدالرحمٰن احمد بن شعیب ابن علیؒ۔ متوفی ۳۰۳ھ |
| ۳۹ | الترغیب والترہیب | ابومحمد عبدالعظیم بن عبدالقوی المنذریؒ۔ متوفی ۶۵۶ھ |
| ۴۰ | ابن حبان | ابوحاتم محمد بن حبان بن احمد بن حبانؒ۔ متوفی ۳۵۴ھ |
| ۴۱ | مستدرک للحاکم | ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ المعروف بالحاکم نیشاپوریؒ۔ متوفی ۴۰۵ھ |
| ۴۲ | الزواجر | امام ابن حجر المکی الہیثمیؒ۔ متوفی ۹۷۳ھ |
| ۴۳ | مسند بزار | ابوبکر احمد بن عمرو بن عبدالخالق البز ارؒ۔ متوفی ۲۹۲ھ |
| ۴۴ | مصنف ابن ابی شیبہ | ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابی شیبہؒ۔ متوفی ۲۳۵ھ |
| ۴۵ | مسند ابویعلی | احمد بن علی بن المثنی الموصلیؒ۔ متوفی ۳۰۷ھ |
| ۴۶ | سنن دارقطنی | ابوالحسن علی بن عمر بن احمدؒ۔ متوفی ۳۸۵ھ |

| ۴۶ | سنن دار قطنی | ابوالحسن علی بن عمر بن احمدؒ۔ متوفی ۳۸۵ھ |
|---|---|---|
| ۴۷ | شرح السنہ | حسین بن مسعود الفراء البغوی الشافعیؒ۔ متوفی ۵۱۶ھ |
| ۴۸ | حلیۃ الاولیاء | حافظ ابونعیم احمد بن عبداللہ اصبہانیؒ۔ متوفی ۴۳۰ھ |
| ۴۹ | رحمۃ المہتداۃ | علامہ ابوالخیر نورالحسن خاں الحسینیؒ۔ |
| ۵۰ | کنز العمال | علامہ علی متقی برہان پوریؒ۔ متوفی ۹۷۵ھ |
| ۵۱ | مسند ابن خزیمہ | ابوبکر محمد بن اسحٰق ابن خزیمہؒ۔ متوفی ۳۱۱ھ |
| ۵۲ | مسند الفردوس | ابومنصور الدیلمیؒ۔ |
| ۵۳ | مسند ابوعوانۃ | یعقوب بن اسحٰق بن ابراہیم نیشاپوریؒ۔ |
| ۵۴ | زادالسعید فی ذکر النبی الحبیب | حضرت اقدس تھانویؒ۔ متوفی ۱۳۶۲ھ |
| ۵۵ | القول البدیع فی الصلوٰۃ علی الحبیب الشفیع | علامہ شمس الدین محمد بن ابی بکر السخاوی شافعیؒ۔ متوفی ۹۰۲ھ |
| ۵۶ | روض الفائق | شیخ شعیب الحریفیشؒ۔ |
| ۵۷ | نزہۃ البساتین | ابومحمد عبداللہ بن اسعد یمنی یافعیؒ۔ |
| ۵۸ | حرز ثمین فی مبشرات النبی الامین | سند ہند حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ۔ متوفی ۱۱۷۶ھ |
| ۵۹ | یوسف زلیخا | مولانا عبدالرحمٰن جامیؒ۔ |
| ۶۰ | قصائد قاسمی | قاسم العلوم حضرت مولانا محمد قاسم صاحب نانوتویؒ۔ |
| ۶۱ | احکام القرآن | حجۃ الاسلام ابوبکر احمد بن علی رازی الجصاصؒ۔ متوفی ۳۷۰ھ |
| ۶۲ | عینی شرح بخاری | بدرالدین ابومحمد محمود بن احمد عینیؒ۔ متوفی ۸۵۵ھ |
| ۶۳ | مرقات شرح مشکوٰۃ | علامہ نورالدین علی بن سلطان محمد ہرویؒ۔ متوفی ۱۰۱۴ھ |
| ۶۴ | مظاہر حق | نواب قطب الدین خاں بہادرؒ۔ متوفی ۱۲۸۹ھ |
| ۶۵ | فتاویٰ عالمگیری | از علمائے ہندوستان در عہد حضرت عالمگیرؒ۔ |
| ۶۶ | عون المعبود فی شرح سنن ابی داؤد | شیخ ابوعبدالرحمٰن شرف الحق المعروف بہ محمود اشرف عظیم آبادیؒ۔ متوفی ۱۳۲۶ھ |
| ۶۷ | تنبیہ الغافلین | شیخ ابواللیث سمرقندیؒ۔ متوفی ۶۰۶ھ |

| نمبر | کتاب | مصنف |
|---|---|---|
| ۶۸ | جمل | شیخ سلیمان الجملؒ۔ |
| ۶۹ | حصن حصین | شیخ شمس الدین محمد بن محمد الجزری الشافعیؒ۔ متوفی ۸۲۳ھ |
| ۷۰ | مجمع الزوائد | حافظ نور الدین الہیثمیؒ۔ متوفی ۸۰۷ھ |
| ۷۱ | کوکب الدری | حضرت شیخ رشید احمد گنگوہیؒ |
| ۷۲ | حجۃ اللہ البالغہ | سند ہند شاہ ولی اللہ صاحبؒ۔ متوفی ۱۱۷۶ھ |
| ۷۳ | مقاصد حسنہ | شمس الدین محمد بن عبدالرحمٰن سخاویؒ۔ متوفی ۱۱۷۶ھ |
| ۷۴ | جامع الصغیر | ابو الفضل عبدالرحمٰن جلال الدین السیوطیؒ۔ متوفی ۹۱۱ھ |
| ۷۵ | تفسیر کبیر | عماد الدین الفداء اسماعیل بن عمر بن کثیرؒ۔ متوفی ۷۷۴ھ |
| ۷۶ | تفسیر خازن | علاء الدین علی بن محمد بن ابراہیمؒ۔ متوفی ۷۴۱ھ |
| ۷۷ | اتحاف السادۃ المتقین | سید محمد ابن محمد الحسینی الزبیدیؒ۔ متوفی ۱۲۰۵ھ |
| ۷۸ | مستدرک حاکم | ابو عبداللہ محمد بن عبداللہ المعروف بالحاکم نیشاپوریؒ۔ متوفی ۴۰۵ھ |
| ۷۹ | ارواحِ ثلاثہ | ترتیب مولانا ظہور الحسن صاحب کسولوی مظاہریؒ۔ |
| ۸۰ | تہذیب التہذیب | شیخ الاسلام احمد بن علی ابن حجر عسقلانیؒ۔ متوفی ۸۵۲ھ |
| ۸۱ | مسامرات | شیخ اکبر ابن عربیؒ۔ |
| ۸۲ | روض الریاحین | شیخ عبداللہ بن اسعد یمنی یافعیؒ۔ |
| ۸۳ | مشیر العزم | جمال الدین عبدالرحمٰن بن الجوزیؒ۔ متوفی ۵۹۷ھ |
| ۸۴ | الکامل | عزیز الدین علی بن محمد المعروف باابن اثیر جزریؒ۔ متوفی ۶۳۸ھ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی :لَقَدْ کَانَ فِیْ قَصَصِھِمْ عِبْرَۃٌ لِّاُولِی الْاَلْبَابِ [سورۂ یوسف:۱۱۱]

بے شک ان کے قصے میں (بڑی) عبرت ہے سمجھ داروں کے لیے۔




جس میں

حضرت مولانا الحافظ الحاج الشاہ **عبدالقادر** صاحبؒ کے ارشاد سے

فخر الاماثل زبدۃ الافاضل حضرت مولانا الحاج الحافظ المحدث **محمد زکریا** صاحبؒ

شیخ الحدیث مدرسہ مظاہر علوم سہارن پور نے

صحابی مردوں، صحابی عورتوں، صحابی بچوں کے زُہد وتقویٰ، فقر وعبادت علمی مشاغل،

ایثار وہمدردی، بے مثل جرأت وبہادری، حیرت انگیز جاں بازی وغیرہ کے

ایمان افروز حالات بیان کیے ہیں۔

# تمہید

نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّيْ وَنُسَلِّمُ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَأَتْبَاعِهِ الْحُمَاةِ لِلدِّيْنِ الْقَوِيْمِ أَمَّا بَعْدُ

اللہ کے ایک برگزیدہ بندے اور میرے مُرَبِّی و مُحسن کا ارشاد ۱۳۵۳ھ میں ہوا کہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کے چند قصے بالخصوص کم سن صحابہ رضی اللہ عنہم اور عورتوں کی دین داری کی کچھ حالت اُردو میں لکھی جائے، تاکہ جو لوگ قصوں کے شوقین ہیں، وہ واہی تباہی جھوٹی حکایات کے بجائے اگر ان کو دیکھیں، تو ان کے لیے دینی ترقی کا سبب ہو اور گھر کی عورتیں اگر راتوں میں بچوں کو جھوٹی کہانیوں کے بجائے، ان کو سنائیں تو بچوں کے دل میں صحابہ رضی اللہ عنہم کی محبت اور عظمت کے ساتھ دینی امور کی طرف رغبت پیدا ہو، میرے لیے اس ارشاد کی تعمیل بہت ہی ضروری تھی کہ احسانات میں ڈوبے ہوئے ہونے کے علاوہ اللہ والوں کی خوشنودی دو جہاں میں فلاح کا سبب ہوتی ہے، مگر اس کے باوجود اپنی کم مائیگی سے یہ امید نہ ہوئی کہ میں اس خدمت کو مرضی کے موافق ادا کر سکتا ہوں، اس لیے چاؔر برس تک بار بار اس ارشاد کو سنتا رہا اور اپنی نااہلیت سے شرمندہ ہوتا رہا کہ صفر ۱۳۵۷ھ میں ایک مرض کی وجہ سے چند روز کے لیے دماغی کام سے روک دیا گیا، تو مجھے خیال ہوا کہ ان خالی ایام کو اس بابرکت مشغلہ میں گذار دوں کہ اگر یہ اوراق پسندِ خاطر نہ ہوئے تب بھی میرے یہ خالی اوقات تو بہترین اور بابرکت مشغلہ میں گذر ہی جائیں گے۔

اس میں شک نہیں کہ اللہ والوں کے قصے اُن کے حالات یقیناً اس قابل ہیں کہ ان کی تحقیق اور تفتیش کی جائے اور ان سے سبق حاصل کیا جائے، بالخصوص صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کی جماعت جس کو اللہ جل شانہٗ نے اپنے لاڈلے نبی اور پیارے رسول ﷺ کی مُصاحبَت کے لیے چُنا، اس کی مستحق ہے کہ اس کا اِتّباع کیا جائے، اس کے علاوہ اللہ والوں کے ذکر سے اللہ کی رحمت نازل ہوتی ہے، صُوفیا کے سردار حضرت جنید بغدادیؒ کا ارشاد ہے کہ حکایتیں اللہ کے لشکروں میں سے ایک لشکر ہے، جس سے مریدین کے دِلوں کو تقویت حاصل ہوتی ہے، کسی نے دریافت کیا کہ اس کی کوئی دلیل بھی ہے فرمایا: ہاں! اللہ جلّ شانہٗ کا ارشاد ہے ﴿ وَكُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْبَآءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَكَ ۚ وَجَآءَكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَقُّ وَمَوْعِظَةٌ وَّذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۲۰﴾ ﴾ [سورۂ ھود: ۱۲۰] ترجمہ ''اور پیغمبروں کے قصوں میں سے ہم یہ سارے قصے آپ سے بیان کرتے ہیں، جن کے ذریعہ سے ہم آپ کے دل کو تقویت دیتے ہیں

(ایک فائدہ تو یہ ہوا) اور ان قصوں میں آپ کے پاس ایسا مضمون پہونچتا ہے، جو خود بھی راست اور واقعی ہے اور مسلمانوں کے لیے نصیحت ہے (اور اچھے کام کرنے کی) یاددہانی ہے"۔[بیان القرآن] ایک ضروری بات یہ بھی دل میں جما لینے کی ہے کہ نبیِ اکرم ﷺ کی حدیثیں ہوں یا بزرگوں کے حالات، اسی طرح مسائل کی کتابیں ہوں یا معتبر لوگوں کے وعظ وارشادات، یہ ایسی چیزیں نہیں ہوتیں کہ ایک مرتبہ دیکھ لینے کے بعد ہمیشہ کو ختم کر دیا جائے، بلکہ اپنی حالت او راستعداد کے موافق بار بار دیکھتے رہنا چاہیے۔

اَبوسُلیمان دارانیؒ ایک بزرگ ہیں، وہ فرماتے ہیں کہ میں ایک واعظ کی مجلس میں حاضر ہوا، ان کے وعظ نے میرے دل پر اثر کیا، مگر جب وعظ ختم ہوا، تو وہ اثر بھی ختم ہوگیا، میں دوبارہ ان کی مجلس میں حاضر ہوا، تو اس وعظ کا اثر فارغ ہونے کے بعد گھر کے راستہ میں بھی رہا۔ تیسری مرتبہ پھر حاضر ہوا، تو اس کا اثر گھر میں پہونچنے پر بھی رہا، میں نے گھر جا کر اللہ کی نافرمانی کے جو اسباب تھے، سب توڑ دیے اور اللہ کا راستہ اختیار کرلیا، اسی طرح دینی کتابوں کا بھی حال ہے کہ محض سَرسَری طور پر ایک مرتبہ اُن کے پڑھ لینے سے اثر کم ہوتا ہے اس لیے کبھی کبھی پڑھتے رہنا چاہیے، پڑھنے والوں کی سہولت اور مضامین کے دل نشیں ہونے کے خیال سے میں نے اس رسالہ کو بارہ بابوں اور ایک خاتمہ پر تقسیم کیا ہے:

| | |
|---|---|
| پہلا باب | : دین کی خاطر سختیوں کا برداشت کرنا اور تکالیف ومشقت کا جھیلنا۔ |
| دوسرا باب | : اللہ جَلَّ جلالہٗ وعَمَّ نَوالہٗ کا خوف اور ڈر۔ |
| تیسرا باب | : صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کے زُہد اور فقر کے بیان میں۔ |
| چوتھا باب | : صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کے تقویٰ کے بیان میں۔ |
| پانچواں باب | : نماز کا شَغف اور شوق اور اس میں خُشوع وخُضوع۔ |
| چھٹا باب | : ایثار وہمدردی اور اللہ کی راہ میں خرچ کرنا۔ |
| ساتواں باب | : بہادری، دلیری اور موت کا شوق۔ |
| آٹھواں باب | : علمی وَلوَلہ اور اس کا اِنہماک۔ |
| نواں باب | : حضور ﷺ کی فرماں برداری اور اِمتثالِ حکم اور یہ دیکھنا کہ حضور ﷺ کا مَنشا کیا ہے۔ |
| دسواں باب | : عورتوں کا دینی جذبہ۔ |
| گیارہواں باب | : بچوں کا دینی جذبہ۔ |
| بارہواں باب | : حضورِ اقدس ﷺ کے ساتھ محبت کا نمونہ۔ |
| خاتمہ | : صحابہ رضی اللہ عنہم کے حقوق اور اُن کے مختصر فضائل۔ |

# پہلا باب

## دین کی خاطر سختیوں کا برداشت کرنا اور تکالیف ومَشقّت کا جھیلنا

حضورِاقدس ﷺ اور صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے دین کے پھیلانے میں جس قدر تکلیفیں اور مشقتیں برداشت کی ہیں؛ ان کا برداشت کرنا تو دَرکنار[1]، اُس کا ارادہ کرنا بھی ہم جیسے نالائقوں سے دشوار ہے۔ تاریخ کی کتابیں اِن واقعات سے بھری ہوئی ہیں، مگر اُن پر عمل کرنا تو علیحدہ رہا، ہم اُن کو معلوم کرنے کی بھی تکلیف نہیں کرتے۔ اِس باب میں چند قصوں کو نمونہ[2] کے طور پر ذکر کرنا ہے، اُن میں سب سے پہلے خود حضورِ اکرم ﷺ کے ایک قِصّہ سے ابتدا کرتا ہوں کہ حضور ﷺ کا ذکر برکت کا ذریعہ ہے۔

### ① حضورِاکرم ﷺ کے طائف کے سفر کا قصہ

نُبوّت مل جانے کے بعد ۹ ربرس تک نبی اکرم ﷺ مکہ مکرمہ میں تبلیغ فرماتے رہے اور قوم کی ہدایت اور اصلاح کی کوشش فرماتے رہے؛ لیکن تھوڑی سی جماعت کے سوا، جو مسلمان ہوگئی تھی اور تھوڑے سے ایسے لوگوں کے علاوہ جو باوجود مسلمان نہ ہونے کے آپ کی مدد کرتے تھے؛ اکثر کفارِ مکہ آپ کو اور آپ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کو ہر طرح کی تکلیفیں پہونچاتے تھے، مذاق اڑاتے تھے اور جو ہوسکتا تھا اس سے درگذر[3] نہ کرتے تھے۔ حضور ﷺ کے چچا ابوطالب بھی اُن ہی نیک دل لوگوں میں تھے، جو باوجود مسلمان نہ ہونے کے حضور ﷺ کی ہر قسم کی مدد فرماتے تھے۔ دسویں سال میں جب ابوطالب کا بھی انتقال ہوگیا، تو کافروں کو اور بھی ہر طرح کھلے مُہار[4] اسلام سے روکنے اور مسلمانوں کو تکلیف پہونچانے کا موقع ملا۔ حضورِاقدس ﷺ اس خیال سے طائف تشریف لے گئے کہ وہاں قبیلۂ[5] ثَقِیف کی بڑی جماعت ہے، اگر وہ قبیلہ مسلمان ہو جائے، تو مسلمانوں کو ان تکلیفوں سے نجات ملے اور دین کے پھیلنے کی بنیاد پڑ جائے۔ وہاں پہونچ کر قبیلہ کے تین[3] سرداروں سے جو بڑے درجے کے سمجھے جاتے تھے، گفتگو[6] فرمائی اور اللہ کے دین کی طرف بلایا اور اللہ کے رسول کی یعنی اپنی مدد کی طرف متوجہ کیا؛ مگر ان لوگوں نے بجائے اس کے کہ دین کی بات کو قبول کرتے یا کم سے کم عرب کی مشہور مہمان نوازی کے لحاظ سے ایک نَوْوَارِد[7] مہمان کی خاطر مُدارات[8] کرتے، صاف جواب دے دیا اور نہایت بے رُخی[9] اور بداخلاقی سے پیش آئے، اُن لوگوں نے یہ بھی گوارہ[10] نہ کیا کہ آپ یہاں قیام[11] فرمالیں۔ جن لوگوں کو سردار سمجھ کر بات کی تھی کہ وہ شریف ہوں گے اور مُہذّب[12] گفتگو کریں گے، ان میں سے ایک شخص بولا کہ اوہو! آپ ہی کو اللہ نے نبی بنا کر بھیجا ہے۔ دوسرا بولا: اللہ کو

**حل لغات:** ① الگ رہا۔ ② مثال۔ ③ رکتے نہ تھے۔ ④ آزادی سے۔ ⑤ خاندان۔ ⑥ بات چیت۔ ⑦ اجنبی۔ ⑧ مہمان نوازی۔ ⑨ بے توجہی۔ ⑩ برداشت۔ ⑪ ٹھہر جائیں۔ ⑫ اچھی۔

تمہارے سوا کوئی اور ملتا ہی نہیں تھا، جس کو رسول بنا کر بھیجتے۔ تیسرے نے کہا: میں تجھ سے بات کرنا نہیں چاہتا اِس لیے کہ اگر تُو واقعی نبی ہے جیسا کہ دعویٰ ہے، تو تیری بات سے انکار کر دینا مصیبت سے خالی نہیں اور اگر جھوٹ ہے، تو مَیں ایسے شخص سے بات کرنا نہیں چاہتا۔ اس کے بعد ان لوگوں سے نا اُمید ہو کر حضورِ اکرم ﷺ نے اور لوگوں سے بات کرنے کا ارادہ فرمایا کہ آپ تو ہمت و اِستقلال[1] کے پہاڑ تھے؛ مگر کسی نے بھی قبول نہیں کیا، بلکہ بجائے قبول کرنے کے حضور ﷺ سے کہا کہ ہمارے شہر سے فوراً نکل جاؤ اور جہاں تمہاری چاہت کی جگہ ہو وہاں چلے جاؤ۔ حضورِ اکرم ﷺ جب اُن سے بالکل مایوس[2] ہو کر واپس ہونے لگے، تو ان لوگوں نے شہر کے لڑکوں کو پیچھے لگا دیا کہ آپ کا مذاق اڑائیں، تالیاں پیٹیں، پتھر ماریں حتیٰ کہ آپ ﷺ کے دونوں جوتے خون کے جاری ہونے سے رنگین ہو گئے، حضورِ اقدس ﷺ اسی حالت میں واپس ہوئے، جب راستہ میں ایک جگہ ان شریروں سے اطمینان ہوا، تو حضور ﷺ نے یہ دعا مانگی:

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ إِلَيْكَ أَشْكُوْ ضُعْفَ قُوَّتِيْ، وَقِلَّةَ حِيْلَتِيْ، وَهَوَانِيْ عَلَى النَّاسِ، يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ، أَنْتَ رَبُّ الْمُسْتَضْعَفِيْنَ، وَأَنْتَ رَبِّيْ إِلٰى مَنْ تَكِلُنِيْ إِلٰى بَعِيْدٍ يَتَجَهَّمُنِيْ أَمْ إِلٰى عَدُوٍّ مَلَّكْتَهٗ أَمْرِيْ إِنْ لَّمْ يَكُنْ بِكَ عَلَيَّ غَضَبٌ فَلَا أُبَالِيْ وَلٰكِنَّ عَافِيَتَكَ هِيَ أَوْسَعُ لِيْ، أَعُوْذُ بِنُوْرِ وَجْهِكَ الَّذِيْ أَشْرَقَتْ لَهُ الظُّلُمَاتُ وَصَلُحَ عَلَيْهِ أَمْرُ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ مِنْ أَنْ يَّنْزِلَ بِيْ غَضَبُكَ أَوْ يَحِلَّ عَلَيَّ سَخَطُكَ. لَكَ الْعُتْبٰى حَتّٰى تَرْضٰى وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِكَ. [كذا في سيرة ابن هشام قلت: واختلفت الروايات في ألفاظ الدعاء كما في قرة العيون]. | اے اللہ! تجھی سے شکایت کرتا ہوں میں اپنی کمزوری اور بے کسی کی اور لوگوں میں ذلت و رسوائی کی۔ اے ارحم الراحمین! تو ہی ضُعَفاء[3] کا رب ہے اور تو ہی میرا پروردگار ہے، تو مجھے کس کے حوالہ[4] کرتا ہے، کسی اجنبی بے گانہ[5] کے، جو مجھے دیکھ کر تُرش رُو[6] ہوتا ہے اور منہ چڑھاتا ہے یا کہ کسی دشمن کے جس کو تو نے مجھ پر قابو دے دیا۔ اے اللہ! اگر تو مجھ سے ناراض نہیں ہے، تو مجھے کسی کی بھی پرواہ نہیں ہے، تیری حفاظت مجھے کافی ہے، میں تیرے چہرہ کے اُس نور کے طُفیل[7]، جس سے تمام اندھیریاں روشن ہو گئیں اور جس سے دنیا اور آخرت کے سارے کام درست ہو جاتے ہیں، اس بات سے پناہ مانگتا ہوں کہ مجھ پر تیرا غصہ ہو، یا تو مجھ سے ناراض ہو، تیری ناراضگی کا اُس وقت تک دور کرنا ضروری ہے، جب تک تو راضی نہ ہو، نہ تیرے سوا کوئی طاقت ہے نہ قوت۔ |

مالکُ المُلک کی شانِ قہّاری[8] کو اس پر جوش آنا ہی تھا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے آکر سلام کیا اور عرض

**حل لغات:** (۱) مضبوطی۔ (۲) ناامید۔ (۳) کمزوروں۔ (۴) سپرد۔ (۵) غیر۔ (۶) ناخوش۔ (۷) ذریعہ۔ (۸) اللہ کے غضب اور غصّہ کی شان۔

کیا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کی قوم کی وہ گفتگو جو آپ سے ہوئی سنی اور اُن کے جوابات سنے، اور ایک فرِشتہ کو، جس کے متعلق پہاڑوں کی خدمت ہے، آپ کے پاس بھیجا ہے کہ آپ جو چاہیں اُس کو حکم دیں۔ اُس کے بعد اُس فرِشتہ نے سلام کیا اور عرض کیا کہ جو ارشاد ہو، میں اس کی تعمیل[1] کروں، اگر ارشاد ہو تو دونوں جانب کے پہاڑوں کو ملادوں، جس سے یہ سب درمیان میں کچل جائیں یا اور جو سزا آپ تجویز[2] فرمائیں۔ حضور ﷺ کی رحیم وکریم ذات نے جواب دیا کہ میں اللہ سے اس کی امید رکھتا ہوں کہ اگر یہ مسلمان نہیں ہوئے، تو اُن کی اولاد میں سے ایسے لوگ پیدا ہوں، جو اللہ کی پَرَستِش[3] کریں اور اُس کی عبادت کریں۔

**فائدہ**: یہ ہیں اخلاق اُس کریم ذات کے جس کے ہم لوگ نام[4] لیوا ہیں کہ ہم ذرا سی تکلیف سے، کسی کی معمولی سی گالی دے دینے سے ایسے بھڑک جاتے ہیں کہ پھر عمر بھر اُس کا بدلہ نہیں اترتا، ظلم پر ظلم اُس پر کرتے رہتے ہیں اور دعویٰ کرتے ہیں اپنے مُحمَّدی ہونے کا، نبی کے پَیرَو[5] بننے کا، نبی کریم ﷺ اتنی سخت تکلیف اور مشقت اُٹھانے کے باوجود نہ بددُعا فرماتے ہیں، نہ کوئی بدلہ لیتے ہیں۔

## (۲) قِصّہ حضرت اَنَس بن نَضر رضی اللہ عنہ کی شہادت کا

حضرت اَنَس بن نَضر رضی اللہ عنہ ایک صحابی تھے، جو بدر کی لڑائی میں شریک نہیں ہوسکے تھے، اُن کو اِس چیز کا صدمہ[6] تھا، اِس پر اپنے نفس کو ملامت[7] کرتے تھے کہ اسلام کی پہلی عظیم[8] الشان لڑائی اور تو اُس میں شریک نہ ہوسکا اِس کی تمنا تھی کہ کوئی دوسری لڑائی ہو تو حوصلے پورے کروں، اتفاق سے اُحد کی لڑائی پیش آگئی، جس میں یہ بڑی بہادری اور دلیری سے شریک ہوئے، اُحد کی لڑائی میں اوّل اوّل[9] تو مسلمانوں کو فتح ہوئی؛ مگر آخر میں ایک غلطی کی وجہ سے مسلمانوں کو شِکَست[10] ہوئی، وہ غلطی یہ تھی کہ حضور اکرم ﷺ نے کچھ آدمیوں کو ایک خاص جگہ مقرر فرمایا تھا کہ تم لوگ اتنے مَیں نہ کہوں اُس جگہ سے نہ ہٹنا کہ وہاں سے دشمن کے حملہ کرنے کا اندیشہ[11] تھا۔ جب مسلمانوں کو شروع میں فتح ہوئی، تو کافروں کو بھاگتا ہوا دیکھ کر یہ لوگ بھی اپنی جگہ سے یہ سمجھ کر ہٹ گئے کہ اب جنگ ختم ہوچکی، اِس لیے بھاگتے ہوئے کافروں کا پیچھا کیا جائے؛ اور غَنِیمت[12] کا مال حاصل کیا جائے، اُس جماعت کے سردار نے منع بھی کیا کہ حضور ﷺ کی ممانعت تھی تم یہاں سے نہ ہٹو، مگر اُن لوگوں نے یہ سمجھ کر کہ حضور ﷺ کا ارشاد صرف لڑائی کے وقت کے واسطے تھا، وہاں سے ہٹ کر میدان میں پہونچ گئے، بھاگتے ہوئے کافروں نے اُس جگہ کو خالی دیکھ کر اُس طرف سے آکر حملہ کر دیا، مسلمان بےفکر تھے، اِس اچانک بےخبری کے حملہ سے مغلوب[13] ہوگئے اور دونوں طرف سے کافروں کے بیچ میں آگئے، جس کی وجہ سے اِدھر اُدھر پریشان بھاگ رہے تھے، حضرت اَنَس رضی اللہ عنہ نے دیکھا کہ

**حل لغات:** (۱) حکم پورا کروں۔ (۲) پسند۔ (۳) بندگی۔ (۴) نام لینے والا۔ (۵) فرمانبردار۔ (۶) رنج۔ (۷) بُرا بھلا کہنا۔ (۸) بہت بڑی۔ (۹) شروع شروع میں۔ (۱۰) ہار۔ (۱۱) ڈر۔ (۱۲) جہاد میں حاصل ہونے والا۔ (۱۳) دباؤ میں آنا۔

سامنے سے ایک دوسرے صحابی سَعد بن مُعاذ رضی اللہ عنہ آرہے ہیں۔ اُن سے کہا کہ: اے سعد! کہاں جارہے ہو؟ خدا کی قسم! جنت کی خوشبو اُحد کے پہاڑ سے آرہی ہے۔ یہ کہہ کر تلوار تو ہاتھ میں تھی ہی کافروں کے ہُجوم[1] میں گُھس گئے اور اتنے شہید نہیں ہوگئے؛ واپس نہیں ہوئے، شہادت کے بعد ان کے بدن کو دیکھا تو چھلنی ہو گیا تھا، اَسّی ۸۰ سے زیادہ زخم تیر اور تلوار کے بدن پر تھے، ان کی بہن نے انگلیوں کے پوروں سے ان کو پہچانا۔

**فائدہ:** جو لوگ اخلاص اور سچی طلب کے ساتھ اللہ کے کام میں لگ جاتے ہیں، ان کو دنیا ہی میں جنت کا مزہ آنے لگتا ہے۔ یہ حضرت اَنَس رضی اللہ عنہ زندگی ہی میں جنت کی خوشبو سونگھ رہے تھے، اگر اخلاص آدمی میں ہو جاوے، تو دنیا میں بھی جنت کا مزہ آنے لگتا ہے۔ میں نے ایک مُعتبر[2] شخص سے جو حضرت اقدس مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائے پوریؒ کے مُخلِص خادم ہیں؛ حضرت کا مقولہ سنا ہے کہ "جنت کا مزہ آرہا ہے"۔ فضائلِ رمضان میں اِس قِصّہ کو لکھ چکا ہوں۔

## ③ صُلحِ حُدَیبِیَہ اور ابو جَندَل رضی اللہ عنہ اور ابو بَصِیر رضی اللہ عنہ کا قصہ

۶ھ میں حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم عمرہ کے ارادہ سے مکہ تشریف لے جارہے تھے، کفّارِ مکہ کو اِس کی خبر ہوئی اور وہ اس خبر کو اپنی ذلت[3] سمجھے، اِس لیے مُزاحَمت[4] کی اور حدیبیہ میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو رُکنا پڑا، جاں نِثار[5] صحابہ رضی اللہ عنہم ساتھ تھے، جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم پر جان قربان کرنا فخر سمجھتے تھے، لڑنے کو تیار ہوگئے؛ مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مکہ والوں کی خَاطر[6] سے لڑنے کا ارادہ نہیں فرمایا، اور صلح کی کوشش کی اور باوجود صحابہ رضی اللہ عنہم کی لڑائی پر مُستعِدّی[7] اور بہادری کے، حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کفار کی اِس قدر رعایت فرمائی کہ اُن کی ہر شرط کو قبول فرمالیا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کو اِس طرح دَب کر صلح کرنا بہت ہی ناگوار[8] تھا؛ مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشاد کے سامنے کیا ہو سکتا تھا کہ جاں نثار تھے اور فرماں بردار، اس لیے حضرت عمر رضی اللہ عنہ جیسے بہادروں کو بھی دبنا پڑا۔ صلح میں جو شرطیں طے ہوئیں، ان شرطوں میں ایک یہ شرط بھی تھی کہ کافروں میں سے جو شخص اسلام لائے اور ہجرت کرے، مسلمان اُس کو مکہ واپس کردیں اور مسلمانوں میں سے خدانخواستہ[9] اگر کوئی شخص مرتَد[10] ہو کر چلا آئے، تو وہ واپس نہ کیا جائے۔ یہ صُلحَ نامَہ[11] ابھی تک پورا لکھا بھی نہیں گیا تھا کہ حضرت ابو جَندَل رضی اللہ عنہ ایک صحابی تھے، جو اسلام لانے کی وجہ سے طرح طرح کی تکلیفیں برداشت کر رہے تھے اور زنجیروں میں بندھے ہوئے تھے، اِسی حالت میں گرتے پڑتے مسلمانوں کے لشکر میں اِس اُمید پر پہونچے کہ اُن لوگوں کی حمایت[12] میں جاکر اِس مصیبت سے چھٹکارا پاؤں گا، اُن کے باپ سہیل نے جو اِس صلح نامہ میں کفار کی طرف سے وکیل تھے اور اُس وقت تک مسلمان نہیں ہوئے تھے، فتح مکہ میں مسلمان ہوئے؛ انہوں نے

**حل لغات:** (۱) بھیڑ۔ (۲) بھروسے کے قابل۔ (۳) بے عزتی۔ (۴) روکا۔ (۵) جان قربان کرنے والے۔ (۶) خیال۔ (۷) تیاری۔ (۸) ناپسند۔ (۹) خدا نہ کرے۔ (۱۰) اسلام چھوڑ کر۔ (۱۱) آپسی فیصلہ کا مضمون۔ (۱۲) پناہ۔

صاحبزادے[1] کے طمانچے مارے اور واپس لے جانے پر اصرار[2] کیا۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ابھی صُلح نامہ مُرتّب[3] بھی نہیں ہوا، اِس لیے ابھی پابندی کس بات کی؟ مگر انہوں نے اصرار کیا، پھر حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ایک آدمی مجھے مانگا ہی دے دو؛ مگر وہ لوگ ضد پر تھے، نہ مانا۔ ابو جُندَل رضی اللہ عنہ نے مسلمانوں کو پکار کر فریاد[4] بھی کی کہ میں مسلمان ہو کر آیا اور کتنی مصیبتیں اٹھا چکا، اب واپس کیا جارہا ہوں۔ اس وقت مسلمانوں کے دلوں پر جو گذر رہی ہوگی، اللہ ہی کو معلوم ہے؛ مگر حضور ﷺ کے ارشاد سے واپس ہوئے۔ حضور ﷺ نے تسلّی فرمائی اور صبر کرنے کا حکم دیا اور فرمایا کہ عنقریب[5] حق تعالیٰ شانہٗ تمہارے لیے راستہ نکالیں گے۔ صلح نامہ کے مکمل ہوجانے کے بعد ایک دوسرے صحابی اَبُوبَصِیر رضی اللہ عنہ بھی مسلمان ہو کر مدینہ منورہ پہونچے، کفار نے ان کو واپس بلانے کے لیے دو آدمی بھیجے، حضور اقدس ﷺ نے حسبِ[6] وعدہ واپس فرمادیا۔ اَبُوبَصِیر رضی اللہ عنہ نے عرض بھی کیا کہ یارسول اللہ! میں مسلمان ہو کر آیا، آپ مجھے کفار کے پنجہ[7] میں پھر بھیجتے ہیں؟ آپ ﷺ نے ان سے بھی صبر کرنے کو ارشاد فرمایا اور فرمایا کہ اِن شاء اللہ عنقریب تمہارے واسطے راستہ کھلے گا۔ یہ صحابی اُن دونوں کافروں کے ساتھ واپس ہوئے۔ راستہ میں اُن میں سے ایک سے کہنے لگے کہ یار! تیری یہ تلوار تو بڑی نفیس[8] معلوم ہوتی ہے، شیخی باز[9] آدمی ذرا سی بات میں پھول ہی جاتا ہے، وہ نیام سے نکال کر کہنے لگا کہ ہاں! میں نے بہت سے لوگوں پر اِس کا تجربہ کیا، یہ کہہ کر تلوار اُن کے حوالہ کردی، اُنہوں نے اُسی پر اُس کا تجربہ کیا۔ دوسرا ساتھی یہ دیکھ کر کہ ایک کو تو نمٹا[10] دیا، اب میرا نمبر ہے، بھاگا ہوا مدینہ آیا اور حضور اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر عرض کیا کہ میرا ساتھی مرچکا ہے، اب میرا نمبر ہے۔ اُس کے بعد ابو بَصِیر رضی اللہ عنہ پہونچے اور عرض کیا کہ یارسول اللہ! آپ اپنا وعدہ پورا فرماچکے کہ مجھے واپس کردیا اور مجھ سے کوئی عہد[11] ان لوگوں کا نہیں ہے، جس کی ذمہ داری ہو، وہ مجھے میرے دین سے ہٹاتے ہیں، اِس لیے میں نے یہ کیا۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ لڑائی بھڑکانے والا ہے، کاش کوئی اس کا مُعِین، مددگار ہوتا۔ وہ اِس کلام سے سمجھ گئے کہ اب بھی اگر کوئی میری طلب[12] میں آئے گا تو میں واپس کردیا جاؤں گا، اس لیے وہ وہاں سے چل کر سمندر کے کنارے ایک جگہ آپڑے۔ مکہ والوں کو اِس قِصَّہ کا حال معلوم ہوا تو ابو جُندَل رضی اللہ عنہ بھی (جن کا قصہ پہلے گذرا) چھپ کر وہیں پہونچ گئے، اِسی طرح جو شخص مسلمان ہوتا، وہ ان کے ساتھ جا ملتا۔ چند روز میں یہ ایک مختصر سی جماعت ہوگئی۔ جنگل میں جہاں نہ کھانے کا کوئی انتظام، نہ وہاں باغات اور آبادیاں، اِس لیے اُن لوگوں پر جو گذری ہوگی وہ تو اللہ ہی کو معلوم ہے؛ مگر جن ظالموں کے ظلم سے پریشان ہو کر یہ لوگ بھاگتے تھے، اُن کا ناطِقہ[13] بند کردیا۔ جو قافلہ ادھر کو جاتا اس سے مقابلہ کرتے اور لڑتے،

**حل لغات:** (۱) بیٹے۔ (۲) ضد۔ (۳) تیار۔ (۴) ظلم وزیادتی کی شکایت۔ (۵) جلد ہی۔ (۶) وعدہ کے مطابق۔ (۷) قبضہ۔ (۸) بہترین۔ (۹) اِترانے والا۔ (۱۰) ختم کردیا۔ (۱۱) وعدہ۔ (۱۲) تلاش۔ (۱۳) تنگ کردیا۔

حتیٰ کہ کفّارِ مکہ نے پریشان ہوکر حضور ﷺ کی خدمت میں عاجزی اور مِنّت کر کے اللہ کا اور رشتہ داری کا واسطہ دے کر آدمی بھیجا کہ اس بے سَرِی[1] جماعت کو آپ اپنے پاس بلالیں کہ یہ معاہدہ[2] میں تو داخل ہو جائیں اور ہمارے لیے آنے جانے کا راستہ کُھلے۔ لکھا ہے کہ حضور ﷺ کا اجازت[3] نامہ جب ان حضرات کے پاس پہونچا، تو ابوبَصِیر رضی اللہ عنہ مَرَضُ الموت[4] میں گرفتار تھے۔ حضور ﷺ کا والا[5] نامہ ہاتھ میں تھا کہ اسی حالت میں انتقال فرمایا۔ (رضی اللہ عنہ وارضاہ)　　[بخاری وفتح]

**فائدہ**: آدمی اگر اپنے دین پر پکّا ہو، بشرطیکہ دین بھی سچا ہو، تو بڑی سے بڑی طاقت اُس کو نہیں ہٹا سکتی اور مسلمان کی مدد کا تو اللہ کا وعدہ ہے، بشرطیکہ وہ مسلمان ہو۔

## ④ حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ کا اسلام اور مَصَائِب[6]

حضرت بلال حبشی رضی اللہ عنہ مشہور صحابی ہیں، جو مسجد نبوی کے ہمیشہ مؤذن رہے، شروع میں ایک کافر کے غلام تھے، اسلام لے آئے، جس کی وجہ سے طرح طرح کی تکلیفیں دیے جاتے تھے، اُمَیّہ بن خَلَف جو مسلمانوں کا سخت دشمن تھا، ان کو سخت گرمی میں دوپہر کے وقت تپتی ہوئی ریت پر سیدھا لٹا کر ان کے سینہ پر پتھر کی بڑی چٹان رکھ دیتا تھا، تاکہ وہ حرکت نہ کرسکیں؛ اور کہتا تھا کہ یا اس حال میں مر جائیں، اور زندگی چاہیں تو اسلام سے ہٹ جائیں، مگر وہ اس حالت میں بھی اَحَدٌ اَحَدٌ کہتے تھے، یعنی معبود[7] ایک ہی ہے۔ رات کو زنجیروں میں باندھ کر کوڑے لگائے جاتے اور اگلے دن ان زخموں کو گرم زمین پر ڈال کر اور زیادہ زخمی کیا جاتا؛ تاکہ بے قرار[8] ہوکر اسلام سے پھر جاویں یا تڑپ تڑپ کر مر جائیں، عذاب دینے والے اُکتا[9] جاتے، کبھی ابوجہل کا نمبر آتا، کبھی اُمَیَّہ بن خَلَف کا، کبھی اوروں کا اور ہر شخص اس کی کوشش کرتا کہ تکلیف دینے میں زور ختم کر دے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے اس حالت میں دیکھا تو ان کو خرید کر آزاد فرمایا۔

**فائدہ**: چوں کہ عرب کے بُت پرست[10] اپنے بتوں کو بھی معبود کہتے تھے، اس لیے ان کے مقابلہ میں اسلام کی تعلیم توحید[11] کی تھی، جس کی وجہ سے حضرت بلال رضی اللہ عنہ کی زبان پر ایک ہی ایک کا وِرد[12] تھا۔ یہ تعلق اور عشق کی بات ہے، ہم جھوٹی محبتوں میں دیکھتے ہیں کہ جس سے محبت ہو جاتی ہے، اس کا نام لینے میں لطف آتا ہے، بے فائدہ اس کو رَٹا جاتا ہے تو اللہ کی محبت کا کیا کہنا، جو دین اور دنیا میں دونوں جگہ کام آنے والی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کو ہر طرح سے ستایا جاتا تھا، سخت سے سخت تکلیفیں پہونچائی جاتی تھیں، مکہ کے لڑکوں کے حوالے کر دیا جاتا کہ وہ ان کو گلی کوچوں میں چکر دیتے پھریں؛ اور یہ تھے کہ "ایک ہی ایک ہے"

**حل لغات:** (۱) سرکش، نافرمان۔ (۲) آپسی وعدہ۔ (۳) اجازت کا خط۔ (۴) وہ مرض جس میں مبتلا ہوکر آدمی مر جائے۔ (۵) خط۔ (۶) تکلیفیں۔ (۷) جس کی عبادت کی جائے۔ (۸) بے چین۔ (۹) تنگ آجاتے۔ (۱۰) بتوں کو پوجنے والے۔ (۱۱) اللہ کو ایک ماننا۔ (۱۲) وظیفہ۔

کی رَٹ لگاتے تھے، اسی کا یہ صِلہ[1] ملا کہ پھر حضور ﷺ کے دربار میں مؤذن بنے؛ اور سفر حضر[2] میں ہمیشہ اذان کی خدمت ان کے سپرد ہوتی۔ حضور ﷺ کے وصال[3] کے بعد مدینہ طیبہ میں رہنا اور حضور ﷺ کی جگہ کو خالی دیکھنا مشکل ہوگیا، اس لیے ارادہ کیا کہ اپنی زندگی کے جتنے دن ہیں، جہاد میں گذار دوں، اس لیے جہاد میں شرکت کی نیت سے چل دیے، ایک عرصہ تک مدینہ منورہ لوٹ کر نہیں آئے۔ ایک مرتبہ حضور ﷺ کی خواب میں زیارت کی۔ حضور ﷺ نے فرمایا: ''بلال! یہ کیا ظلم ہے، ہمارے پاس کبھی نہیں آتے'' تو آنکھ کُھلنے پر مدینہ طیبہ حاضر ہوئے۔ حضرت حسن، حسین رضی اللہ عنہما نے اذان کی فرمائش[4] کی، لاڈلوں کی درخواست ایسی نہیں تھی کہ انکار کی گنجائش ہوتی، اذان کہنا شروع کی؛ اور مدینہ میں حضور ﷺ کے زمانہ کی اذان کانوں میں پڑ کر کُہرام[5] مچ گیا۔ عورتیں تک روتی ہوئی گھر سے نکل پڑیں۔ چند روز قیام کے بعد واپس ہوئے؛ اور ۲۰ھ کے قریب دمشق میں وصال ہوا۔　[اُسد الغابہ]

## ⑤ حضرت ابوذر غِفاری رضی اللہ عنہ کا اسلام

حضرت اَبوذر غِفارِی رضی اللہ عنہ مشہور صحابی ہیں، جو بعد میں بڑے زاہدوں[6] اور بڑے علماء میں سے ہوئے۔ حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ کا ارشاد ہے کہ ابوذر ایسے علم کو حاصل کیے ہوئے ہیں، جس سے لوگ عاجز ہیں، مگر انھوں نے اس کو محفوظ کر رکھا ہے۔ جب ان کو حضورِ اقدس ﷺ کی نبوت کی پہلے پہل خبر پہونچی، تو انھوں نے اپنے بھائی کو حالات کی تحقیق کے واسطے مکہ بھیجا کہ جو شخص یہ دعویٰ کرتا ہے کہ میرے پاس وحی آتی ہے اور آسمان کی خبریں آتی ہیں، اس کے حالات معلوم کریں اور اس کے کلام کو غور سے سنیں۔ وہ مکہ مکرمہ آئے اور حالات معلوم کرنے کے بعد اپنے بھائی سے جا کر کہا کہ میں نے ان کو اچھی عادتوں اور عمدہ اخلاق کا حکم کرتے دیکھا اور ایک ایسا کلام سنا جو نہ شعر ہے، نہ کاہنوں[7] کا کلام ہے۔ ابوذر رضی اللہ عنہ کو اس مُجمَل[8] بات سے تَشفّی[9] نہ ہوئی، تو خود سامانِ سفر کیا اور مکہ پہونچے اور سیدھے مسجد حرام میں گئے، حضور ﷺ کو پہچانتے نہیں تھے اور کسی سے پوچھنا مَصلحت[10] کے خلاف سمجھا، شام تک اسی حال میں رہے۔ شام کو حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ نے دیکھا کہ ایک پردیسی مُسافر ہے، مُسافروں کی، غریبوں کی، پردیسیوں کی خبر گیری[11]، ان کی ضرورتوں کا پورا کرنا، اِن حضرات کی گُھٹی[12] میں پڑا ہوا تھا۔ اس لیے ان کو اپنے گھر لے آئے، میزبانی فرمائی، لیکن اس کے پوچھنے کی کچھ ضرورت نہ سمجھی کہ کون ہو، کیوں آئے۔ مسافر نے بھی کچھ ظاہر نہ کیا۔ صبح کو پھر مسجد میں آ گئے اور دن بھر اسی حال میں گذرا کہ خود پتہ نہ چلا اور دریافت[13] کسی سے کیا نہیں، غالباً اس کی وجہ یہ ہوگی کہ حضور ﷺ کے ساتھ دشمنی کے قصّے بہت مشہور تھے، آپ ﷺ کو اور آپ کے ملنے والوں کو ہر طرح کی

**حل لغات:** ① بدلہ۔ ② قیام، ٹھہرنا۔ ③ انتقال۔ ④ خواہش ظاہر کرنا۔ ⑤ چیخ و پکار۔ ⑥ دنیا سے بے رغبت لوگوں۔ ⑦ غیب کی خبریں بتانے والے۔ ⑧ مختصر۔ ⑨ تسلی۔ ⑩ عقلمندی۔ ⑪ دیکھ بھال۔ ⑫ عادت۔ ⑬ پوچھنا۔

تکلیفیں دی جاتی تھیں، ان کو خیال ہوا کہ صحیح حال معلوم نہیں ہوگا اور بدگمانی[1] کی وجہ سے مفت کی تکلیف علیحدہ رہی۔ دوسرے دن شام کو بھی حضرت علی رضی اللہ عنہ کو خیال ہوا کہ پردیسی مسافر ہے، بظاہر جس غرض کے لیے آیا ہے، وہ پوری نہیں ہوئی، اس لیے پھر اپنے گھر لے آئے اور رات کو کھلایا سلایا، مگر پوچھنے کی اس رات کو بھی نوبت[2] نہ آئی۔ تیسری رات کو پھر یہی صورت ہوئی، تو حضرت علی رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا: تم کس کام سے آئے ہو، کیا غرض ہے؟ تو حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے اوّل ان کو قسم اور عہد و پیمان[3] دیے اس بات کے کہ وہ صحیح بتائیں، اس کے بعد اپنی غرض بتلائی۔ حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ نے فرمایا: کہ وہ بے شک اللہ کے رسول ہیں اور صبح کو جب میں جاؤں، تو تم میرے ساتھ چلنا، میں وہاں تک پہونچا دوں گا، لیکن مخالفت[4] کا زور ہے اس لیے راستہ میں اگر مجھے کوئی شخص ایسا ملا، جس سے میرے ساتھ چلنے کی وجہ سے تم پر کوئی اندیشہ[5] ہو، تو میں پیشاب کرنے لگوں گا یا اپنا جوتا درست کرنے لگوں گا، تم سیدھے چلے چلنا، میرے ساتھ ٹھہرنا نہیں، جس کی وجہ سے تمہارا میرا ساتھ ہونا معلوم نہ ہو۔ چنانچہ صبح کو حضرت علی رضی اللہ عنہ کے پیچھے پیچھے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پہونچے، وہاں جا کر بات چیت ہوئی، اسی وقت مسلمان ہو گئے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی تکلیف کے خیال سے فرمایا کہ اپنے اسلام کو ابھی ظاہر نہ کرنا، چپکے سے اپنی قوم میں چلے جاؤ، جب ہمارا غلبہ[6] ہو جائے، اس وقت چلے آنا۔ انہوں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! اس ذات کی قسم، جس کے قبضہ میں میری جان ہے کہ اس کلمۂ توحید کو ان بے ایمانوں کے بیچ میں چلا کر پڑھوں گا؛ چنانچہ اسی وقت مسجد حرام میں تشریف لے گئے اور بلند آواز سے ''أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَأَشْهَدُ أَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللهِ'' پڑھا۔ پھر کیا تھا؛ چاروں طرف سے لوگ اُٹھے اور اس قدر مارا کہ زخمی کر دیا، مرنے کے قریب ہو گئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ جو اس وقت تک مسلمان بھی نہیں ہوئے تھے، ان کے اُوپر بچانے کے لیے لیٹ گئے اور لوگوں سے کہا کہ کیا ظلم کرتے ہو، یہ شخص قبیلۂ غفار کا ہے اور یہ قبیلہ ملک شام کے راستہ میں پڑتا ہے، تمہاری تجارت وغیرہ سب ملکِ شام کے ساتھ ہے، اگر یہ مر گیا تو شام کا آنا جانا بند ہو جائے گا۔ اس پر اُن لوگوں کو بھی خیال ہوا کہ ملکِ شام سے ساری ضرورتیں پوری ہوتی ہیں، وہاں کا راستہ بند ہو جانا مصیبت ہے، اس لیے ان کو چھوڑ دیا۔ دوسرے دن پھر اسی طرح انہوں نے جا کر بآوازِ بلند کلمہ پڑھا اور لوگ اس کلمہ کو سننے کی تاب[7] نہ لا سکتے تھے، اس لیے ان پر ٹُوٹ پڑے۔ دوسرے دن بھی حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے اسی طرح ان کو سمجھا کر ہٹایا کہ تمہاری تجارت کا راستہ بند ہو جائے گا۔

**فائدہ**: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد کے باوجود کہ ''اپنے اسلام کو چھپاؤ''، ان کا یہ فعل حق کے اظہار[8] کا ولولہ[9]

**حل لغات**: (۱) غلط خیال۔ (۲) وقت نہ ملا۔ (۳) وعدہ اور اقرار۔ (۴) دشمنی۔ (۵) ڈر۔ (۶) کثرت۔ (۷) برداشت نہ کر سکے۔ (۸) ظاہر کرنا۔ (۹) جوش۔

اور غلبہ تھا کہ جب یہ دین حق ہے، تو کسی کے باپ کا کیا اِجارہ[1] ہے، جس سے ڈر کر چھپایا جائے اور حضور ﷺ کا منع فرمانا شَفْقَتْ کی وجہ سے تھا کہ ممکن ہے تکالیف کا تحمل[2] نہ ہو۔ ورنہ حضور ﷺ کے حکم کے خلاف صحابہ رضی اللہ عنہم کی یہ مجال[3] ہی نہ تھی، چناں چہ اس کا کچھ نمونہ مستقل باب میں آرہا ہے۔ چوں کہ حضورِ اقدس ﷺ خود ہی دین کے پھیلانے میں ہر قسم کی تکلیفیں برداشت فرمارہے تھے، اس لیے حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ نے سہولت پر عمل کے بجائے حضور ﷺ کے اتباع کو ترجیح[4] دی۔ یہی ایک چیز تھی کہ جس کی وجہ سے ہر قسم کی ترقی دینی اور دنیوی صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کے قدم چوم رہی تھی اور ہر میدان اُن کے قبضہ میں تھا کہ جو شخص بھی ایک مرتبہ کلمۂ شہادت پڑھ کر اسلام کے جھنڈے کے نیچے آجاتا تھا، بڑی سے بڑی قوت بھی اس کو روک نہ سکتی تھی اور نہ بڑے سے بڑا ظلم اس کو دین کی اِشاعت[5] سے ہٹا سکتا تھا۔

## ⑥ حضرت خَبَّاب بن الارَتّ رضی اللہ عنہ کی تکلیفیں

حضرت خَبَّاب بن الارَتّ رضی اللہ عنہ بھی انہی مبارک ہستیوں[6] میں ہیں، جنہوں نے امتحان[7] کے لیے اپنے آپ کو پیش کیا تھا اور اللہ کے راستہ میں سخت سے سخت تکلیفیں برداشت کیں۔ شروع ہی میں پانچ، چھ آدمیوں کے بعد مسلمان ہوگئے تھے، اس لیے بہت زمانہ تک تکلیفیں اٹھائیں، لوہے کی زِرہ[8] پہنا کر ان کو دھوپ میں ڈال دیا جاتا، جس سے گرمی اور تپش کی وجہ سے پسینوں پر پسینے بہتے رہتے تھے۔ اکثر اوقات بالکل سیدھا گرم ریت پر لٹا دیا جاتا، جس کی وجہ سے کمر کا گوشت تک گل کر گر گیا تھا۔ یہ ایک عورت کے غلام تھے، اُس کو خبر پہونچی کہ یہ حضورِ اقدس ﷺ سے ملتے ہیں، تو اُس کی سزا میں لوہے کو گرم کر کے ان کے سر کو اس سے داغ دیتی تھی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ عرصہ[9] کے بعد اپنے زمانۂ خلافت میں حضرت خبَّاب رضی اللہ عنہ سے اُن تکالیف کی تفصیل پوچھی، جو ان کو پہونچائی گئیں۔ اُنہوں نے عرض کیا کہ میری کمر دیکھیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کمر دیکھ کر فرمایا کہ ایسی کمر تو کسی کی دیکھی ہی نہیں، انہوں نے عرض کیا کہ مجھے آگ کے انگاروں پر ڈال کر گھسیٹا گیا، میری کمر کی چربی اور خون سے وہ آگ بجھی۔ ان حالات کے باوجود جب اسلام کو ترقی ہوئی اور فتوحات[10] کا دروازہ کھلا، تو اس پر رویا کرتے تھے کہ خدانخواستہ[11] ہماری تکلیف کا بدلہ کہیں دنیا ہی میں تو نہیں مل گیا۔ حضرت خبَّاب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضورِ اقدس ﷺ نے خلافِ عادت بہت ہی لمبی نماز پڑھی۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے اس کے متعلق عرض کیا: تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ یہ رغبت وڈر کی نماز تھی، میں نے اس میں اللہ تعالیٰ سے تین[3] دعائیں کی تھیں، دو[2] اُن میں سے قبول ہوئیں اور ایک[1] کو انکار فرما دیا۔ میں نے یہ دعا کی کہ میری ساری اُمت قحط سے ہلاک نہ ہو جائے، یہ قبول ہوگئی۔

**حل لغات:** ① اختیار۔ ② صبر، برداشت۔ ③ ہمت۔ ④ بہتر سمجھنا۔ ⑤ پھیلانا۔ ⑥ شخصیتوں۔ ⑦ آزمائش۔ ⑧ لوہے کا لباس جو لڑائی میں پہنا جاتا ہے۔ ⑨ بہت دنوں۔ ⑩ کامیابیوں۔ ⑪ خدا نہ کرے۔

دوسری یہ دعا کی کہ ان پر کوئی ایسا دشمن مُسَلَّط[1] نہ ہو، جوان کو بالکل مٹادے، یہ بھی قبول ہوگئی۔ تیسری یہ دعا کی کہ ان میں آپس میں لڑائی جھگڑے نہ ہوں، یہ بات منظور نہیں ہوئی۔ حضرت خباب رضی اللہ عنہ کا انتقال ۳۷ھ میں ہوا اور کوفہ میں سب سے پہلے صحابی یہی دفن ہوئے۔ ان کے انتقال کے بعد حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ کا گذر ان کی قبر پر ہوا، تو ارشاد فرمایا: اللہ خبَّاب پر رحم فرمائیں، اپنی رغبت سے مسلمان ہوا اور خوشی سے ہجرت کی اور جہاد میں زندگی گذار دی اور مصیبتیں برداشت کیں۔ مبارک ہے وہ شخص جو قیامت کو یاد رکھے اور حساب کتاب کی تیاری کرے اور گذارہ[2] کے قابل مال پر قناعت[3] کرے اور اپنے مولیٰ کو راضی کرلے۔ [اُسد الغابہ]

**فائدہ**: حقیقت میں مولیٰ کو راضی کرلینا اُن ہی لوگوں کا حصہ تھا کہ اُن کی زندگی کا ہر کام مولیٰ ہی کی رضا کے واسطے تھا۔

## ⑦ حضرت عمّار رضی اللہ عنہ اور ان کے والدین کا ذکر

حضرت عمّار رضی اللہ عنہ اور ان کے ماں باپ کو بھی سخت سے سخت تکلیفیں پہونچائی گئیں، مکہ کی سخت گرم اور ریتلی زمین میں ان کو عذاب دیا جاتا اور حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا اس طرف گذر ہوتا، تو صبر کی تلقین[4] فرماتے اور جنت کی بشارت[5] فرماتے، آخر ان کے والد حضرت یاسر رضی اللہ عنہ اسی حالتِ تکلیف میں وفات پاگئے، کہ ظالموں نے مرنے تک چین نہ لینے دیا اور ان کی والدہ حضرت سُمَیہ رضی اللہ عنہا کی شرمگاہ میں ابوجہل مَلعُون[6] نے ایک بَرچھا[7] مارا، جس سے وہ شہید ہوگئیں، مگر اسلام سے نہ ہٹیں، حالاں کہ بوڑھی تھیں، ضعیف تھیں؛ مگر اس بدنصیب نے کسی چیز کا بھی خیال نہیں کیا۔ اسلام میں سب سے پہلی شہادت ان کی ہے؛ اور اسلام میں سب سے پہلی مسجد حضرت عمار رضی اللہ عنہ کی بنائی ہوئی ہے۔ جب حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم ہجرت فرماکر مدینہ تشریف لے گئے، تو حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ایک مکان سایہ کا بنانا چاہیے، جس میں تشریف رکھا کریں، دوپہر کو آرام فرمالیا کریں اور نماز بھی سایہ میں پڑھ سکیں، تو قُبا میں حضرت عمار رضی اللہ عنہ نے اول پتھر جمع کیے اور پھر مسجد بنائی۔ لڑائی میں نہایت جوش سے شریک ہوتے تھے۔ ایک مرتبہ مزے میں آکر کہنے لگے کہ اب جاکر دوستوں سے ملیں گے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کی جماعت سے ملیں گے۔ اتنے میں پیاس لگی اور پانی کسی سے مانگا، اس نے دودھ سامنے کیا، اس کو پیا اور پی کر کہنے لگے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ تُو دنیا میں سب سے آخری چیز دودھ پیے گا، اس کے بعد شہید ہوگئے۔ اس وقت چورانوے (۹۴) برس کی عمر تھی۔ بعض نے ایک آدھ سال کم بتلائی ہے۔ [اُسد الغابہ]

## ⑧ حضرت صُہَیب رضی اللہ عنہ کا اسلام

حضرت صُہَیب رضی اللہ عنہ بھی حضرت عمّار رضی اللہ عنہ ہی کے ساتھ مسلمان ہوئے، نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم حضرت اَرْقم صحابی رضی اللہ عنہ کے مکان پر

**حل لغات**: ① سوار۔ ② کام چلانا۔ ③ تھوڑے پر خوش رہنا۔ ④ تعلیم۔ ⑤ خوش خبری۔ ⑥ مردود۔ ⑦ نیزہ، بھالا۔

تشریف فرماتھے کہ یہ دونوں حضرات علیحدہ[1] علیحدہ حاضرِ خدمت ہوئے اور مکان کے دروازہ پر دونوں اتفاقیہ[2] اِکٹھے ہوگئے۔ ہرایک نے دوسرے کی غرض[3] معلوم کی، توایک ہی غرض یعنی اسلام لانا اورحضور ﷺ کے فیض سے مُستفید[4] ہونا دونوں کا مقصود[5] تھا۔ اسلام لائے اوراسلام لانے کے بعد جواُس زمانہ میں اس قلیل[6] اور کمزور جماعت کوپیش آنا تھا، وہ پیش آیا۔ ہرطرح سے ستائے گئے، تکلیفیں پہونچائی گئیں۔ آخر تنگ آکر ہجرت کاارادہ فرمایا،تو کافروں کو یہ چیز بھی گوارا[7] نہ تھی کہ یہ لوگ کسی دوسری ہی جگہ جاکرآرام سے زندگی بسر کرلیں،اس لیے جس کسی کی ہجرت کا حال معلوم ہوجاتا تھا،اس کوپکڑنے کی کوشش کرتے تھے کہ تکالیف سے نجات نہ پاسکے۔ چنانچہ ان کا بھی پیچھا کیا گیا اورایک جماعت ان کوپکڑنے کے لیے گئی، انہوں نے اپنا تَرکش[8] سنبھالا،جس میں تیر تھے؛ اوران لوگوں سے کہا: دیکھو تمہیں معلوم ہے کہ میں تم سب سے زیادہ تیرانداز ہوں، اتنے ایک بھی تیر میرے پاس باقی رہے گا،تم لوگ مجھ تک نہیں آسکوگے اورجب ایک بھی تیر نہ رہے گا،تو میں اپنی تلوار سے مقابلہ کروں گا، یہاں تک کہ تلوار بھی میرے ہاتھ میں نہ رہے؛ اس کے بعد جوتم سے ہوسکے کرنا، اس لیے اگرتم چاہو،تو اپنی جان کے بدلہ میں اپنے مال کا پتہ بتلاسکتا ہوں، جومکہ میں ہےاوردوباندیاں بھی ہیں، وہ سب تم لےلو۔ اس پروہ لوگ راضی ہوگئے اوراپنا مال دے کرجان چھڑائی، اسی بارہ میں آیت پاک ﴿وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ رَءُوْفٌۢ بِالْعِبَادِ ۝۲۰۷﴾ [سورۂ بقرہ] نازل ہوئی [درمنثور]۔ ترجمہ: بعض لوگ ایسے ہیں، جواللہ کی رضا کے واسطے اپنی جان کوخرید لیتے ہیں اوراللہ تعالیٰ بندوں پرمہربان ہیں۔ حضور ﷺ اس وقت قبا میں تشریف فرماتھے،صورت دیکھ کرارشادفرمایا کہ نفع کی تجارت کی۔ صُہیب رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ حضوراقدس ﷺ اس وقت کھجور نوش[9] فرمارہے تھےاورمیری آنکھ دُکھ رہی تھی، میں بھی ساتھ کھانے لگا۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ آنکھ تو دُکھ رہی ہے اور کھجوریں کھاتے ہو؟ میں نے عرض کیا کہ حضور! اُس آنکھ کی طرف سے کھاتا ہوں، جوتندرُست[10] ہے۔ حضور ﷺ یہ جواب سن کرہنس پڑے۔ حضرت صہیب رضی اللہ عنہ بڑے ہی خرچ کرنے والے تھے، حتّٰی کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ان سے فرمایا کہ تم فضول خرچی کرتے ہو، انہوں نے عرض کیا کہ ناحق کہیں خرچ نہیں کرتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا جب وصال[11] ہونے لگا،تو ان ہی کو جنازہ کی نمازپڑھانے کی وصیت فرمائی تھی۔ [اُسدالغابہ]

## ⑨ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا قصہ

حضرت عمر رضی اللہ عنہ جن کے پاک نام پرآج مسلمانوں کوفخر[12] ہےاورجن کے جوشِ ایمانی سے آج تیرہ سو (۱۳۰۰) برس بعد تک کافروں کے دل میں خوف ہے۔

**حل لغات:** ① الگ الگ۔ ② اچانک۔ ③ مقصد۔ ④ فائدہ حاصل کرنا۔ ⑤ مقصد۔ ⑥ چھوٹی۔ ⑦ پسند۔ ⑧ تیر رکھنے کا تھیلا۔ ⑨ کھارہے تھے۔ ⑩ صحیح۔ ⑪ انتقال۔ ⑫ ناز۔

جائے، یہ تو گوارا[1] نہیں، اس وقت واپس چلو پھر چپکے سے بھیج دینا۔ کِنَانَہ نے اس کو قبول کرلیا اور واپس لے آئے، دو ایک روز بعد پھر روانہ کیا۔ حضرت زینب ﷺ کا یہ زخم کئی سال تک رہا اور کئی سال اس میں بیمار رہ کر ۸ھ میں انتقال فرمایا۔ رضی اللہ عنہا وارضاہا۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ وہ میری سب سے اچھی بیٹی تھی، جو میری محبت میں ستائی گئی۔ دفن کے وقت نبیٔ اکرم ﷺ خود قبر میں اترے اور دفن فرمایا۔ اُترتے وقت بہت رنجیدہ[2] تھے، جب باہر تشریف لائے تو چہرہ کھلا ہوا تھا۔ صحابہ ﷺ نے دریافت کیا، تو ارشاد فرمایا کہ مجھے زینب کے ضعف[3] کا خیال تھا، میں نے دعا کی کہ قبر کی تنگی اور اس کی سختی اُس سے ہٹادی جائے، اللہ تعالیٰ نے قبول فرمالیا۔ [خمیس، اُسد الغابہ]

**فائدہ**: حضور اقدس ﷺ کی تو صاحبزادی اور دین کی خاطر اتنی مشقت اُٹھائی کہ جان بھی اُسی میں دی، پھر بھی قبر کی تنگی کے لیے حضور ﷺ کی دعا کی ضرورت پیش آئی، تو ہم جیسوں کا کیا پوچھنا، اس لیے آدمی کو اکثر اوقات قبر کے لیے دعا کرنا چاہیے۔ خود نبی اکرم ﷺ تعلیم کی وجہ سے اکثر اوقات عذابِ قبر سے پناہ مانگتے تھے: اَللّٰھُمَّ[4] احْفَظْنَا مِنْهُ بِمَنِّكَ وَكَرَمِكَ وَفَضْلِكَ.

## ⑵① حضرت رُبَیِّعْ بنت مُعوِّذ ﷺ کی غیرتِ دینی

رُبَیِّعْ بنت مُعوِّذ ﷺ ایک انصاری صحابیہ ہیں۔ اکثر لڑائیوں میں حضور اقدس ﷺ کے ساتھ شریک ہوئی ہیں، زخمیوں کی دوا دارو[5] فرمایا کرتی تھیں اور مقتولین اور شہداء کی نعشیں اُٹھا کر لایا کرتی تھیں۔ حضور ﷺ کی ہجرت سے پہلے مسلمان ہوگئی تھیں۔ ہجرت کے بعد شادی ہوئی، حضور اکرم ﷺ بھی شادی کے دن اُن کے گھر تشریف لے گئے تھے، وہاں چند لڑکیاں خوشی میں شعر پڑھ رہی تھیں، جن میں انصار کے اسلامی کارنامے اور ان کے بڑوں کا ذکر تھا، جو بدر کی لڑائی میں شہید ہوئے تھے۔ ان میں سے ایک نے یہ مصرع بھی پڑھا: "وَفِيْنَا نَبِيٌّ يَّعْلَمُ مَا فِيْ غَدٍ" (ہم میں ایک ایسے نبی ہیں، جو آئندہ کی باتوں کو جانتے ہیں) حضور ﷺ نے اس کے پڑھنے کو منع فرمادیا، کیوں کہ آئندہ کے حالات اللہ ہی کو معلوم ہیں۔ رُبَیِّعْ کے والد حضرت مُعوِّذ ﷺ، ابوجہل کے قتل کرنے والوں میں ہیں، ایک عورت جس کا نام اسماء تھا، عطر بیچا کرتی تھی، وہ ایک مرتبہ چند عورتوں کے ساتھ حضرت رُبَیِّعْ ﷺ کے گھر بھی گئی اور ان سے نام، حال، پتہ وغیرہ جیسے کہ عورتوں کی عادت ہوتی ہے، دریافت[6] کیا۔ انھوں نے بتادیا، اُن کے والد کا نام سُن کر وہ کہنے لگی کہ تُو اپنے سردار کے قاتل کی بیٹی ہے، ابوجہل چوں کہ عرب کا سردار شمار کیا جاتا تھا، اس لیے اپنے سردار کا قاتل کہا۔ یہ سن کر رُبَیِّعْ ﷺ کو غصہ آگیا، کہنے لگیں کہ میں اپنے غلام کے قاتل کی بیٹی ہوں۔ رُبَیِّعْ ﷺ کو غیرت آئی کہ ابوجہل کو اپنے باپ کا سردار سُنے، اس لیے انھوں نے اپنے غلام کے لفظ سے

**حل لغات:** ① برداشت۔ ② اداس۔ ③ کمزوری۔ ④ اے اللہ تو اپنے احسان اور فضل وکرم سے عذاب قبر سے ہماری حفاظت فرما۔ ⑤ علاج معالجہ۔ ⑥ پوچھنا۔

ذکر کیا۔ اسماء کو ابوجہل کے متعلق غلام کا لفظ سُن کر غصہ آیا اور کہنے لگی کہ مجھ پر حرام ہے کہ تیرے ہاتھ عطر فروخت کروں، رُبَیِّعؓ نے کہا کہ مجھ پر بھی حرام ہے کہ تجھ سے عطر خرید وں، میں نے تیرے عطر کے سوا کسی عطر میں گندگی اور بدبو نہیں دیکھی۔ [اُسد الغابہ]

**فائدہ:** رُبَیِّعؓ کہتی ہیں کہ میں نے بدبو کا لفظ، اس کے جلانے کو کہا تھا۔ یہ حَمِیّت[1] اور دینی غیرت تھی کہ دین کے اس سخت دشمن کے متعلق وہ سرداری کا لفظ نہ سن سکیں۔ آج کل دین کے بڑے سے بڑے دشمن پر بھی اس سے اونچے اونچے لفظ بولے جاتے ہیں اور کوئی شخص اگر منع کرے تو وہ تنگ نظر[2] بتادیا جاتا ہے۔ نبیٔ اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ منافق کو سردار مت کہو، اگر وہ تمہارا سردار ہوگیا، تو تم نے اپنے رب کو ناراض کیا۔ [ابوداؤد]

## معلومات: حضور ﷺ کی بیبیاں اور اولاد

اپنے آقا اور دوجہان کے سردار حضورِ اقدس ﷺ کی بیبیوں اور اولاد کا حال معلوم کرنے کا اشتیاق[3] ہوا کرتا ہے اور ہر مسلمان کو ہونا چاہیے بھی، اس لیے مختصر حال ان کا لکھا جاتا ہے کہ تفصیلی حالات کے لیے تو بڑی ضخیم[4] کتاب چاہیے۔ حضورِ اقدس ﷺ کا نکاح جن پر مُحدِّثین اور مُؤرِّخین کا اتفاق ہے، گیارہ[11] عورتوں سے ہوا۔ اس سے زیادہ میں اختلاف ہے اور اس پر بھی اتفاق ہے کہ ان سب میں پہلا نکاح حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے ہوا، جو بیوہ تھیں۔ حضور ﷺ کی عمر شریف اس وقت پچیس[25] برس کی تھی اور حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی عمر چالیس[40] برس کی تھی۔ حضور ﷺ کی اولاد بھی بجز حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کے، سب انہیں سے ہوئی، جن کا بیان بعد میں آئے گا۔

### ① حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے حالات

حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے نکاح کی سب سے اوّل تجویز وَرَقَہ ابن نَوفَل سے ہوئی تھی، مگر نکاح کی نوبت نہیں آئی۔ اس کے بعد دو شخصوں سے نکاح ہوا۔ اہلِ تاریخ کا اس میں اختلاف ہے کہ ان دونوں میں پہلے کس سے ہوا؟ اکثر کی رائے یہ ہے کہ پہلے عَتِیق بن عَائِذ سے ہوا، جن سے ایک لڑکی پیدا ہوئی، جن کا نام ''ھِنْد'' تھا اور وہ بڑی ہو کر مسلمان ہوئیں اور صاحبِ اولاد بھی اور بعضوں نے لکھا ہے کہ عتیق سے ایک لڑکا بھی ہوا، جس کا نام عبداللہ یا عبدِ مُناف تھا۔ عتیق کے بعد پھر حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا نکاح ابوہَالَہ سے ہوا، جن سے ہِند اور ہَالَہ دو اولاد ہوئیں۔ اکثروں نے کہا ہے کہ دونوں لڑکے تھے اور بعضوں نے لکھا ہے کہ ہِند لڑکا ہے اور ہَالَہ لڑکی۔ ہند حضرت علی رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت تک زندہ رہے۔ ابوہَالَہ کے انتقال کے بعد حضورِ اقدس ﷺ سے نکاح ہوا، جس وقت کہ حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی عمر چالیس[40] برس کی تھی۔ نکاح کے بعد پچیس[25] برس حضور ﷺ کے نکاح میں رہیں اور رمضان ۱۰ھ میں پینسٹھ[65] برس کی عمر میں انتقال فرمایا۔ حضورِ اقدس ﷺ کو ان سے بے حد محبت

**حل لغات:** ① غیرت، شرم۔ ② کم ظرف، کمینہ۔ ③ شوق۔ ④ بہت بڑی۔

تھی اور ان کی زندگی میں کوئی دوسرا نکاح نہیں کیا۔ ان کا لقب اسلام سے پہلے ہی سے "طَاہِرہ" تھا، اسی وجہ سے ان کی اولاد جو دوسرے خاوندوں سے ہے وہ بھی "بنُوالطّاہرہ" کہلاتی ہے۔ ان کے فضائل حدیث کی کتابوں میں کثرت سے ہیں۔ ان کے انتقال پر حضورِ اقدس ﷺ نے خود قبرِ مبارک میں اُتر کر ان کو دفن فرمایا تھا۔ نمازِ جنازہ اس وقت تک مشروع① نہیں ہوئی تھی۔ ان کے بعد اسی سال شوال میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا اور حضرت سودہ رضی اللہ عنہا سے نکاح ہوا، اس میں بھی اختلاف ہے کہ ان دونوں میں کس کا نکاح پہلے ہوا؟ بعض مُؤرِّخین نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے نکاح پہلے ہونا لکھا ہے اور بعضوں کی رائے یہ ہے کہ حضرت سودہ رضی اللہ عنہا سے پہلے ہوا، بعد میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے۔

## ② حضرت سَوْدَہ رضی اللہ عنہا کے حالات

حضرت سَودَہ رضی اللہ عنہا بھی بیوہ تھیں، ان کے والد کا نام زَمْعَہ بن قیس ہے، پہلے سے اپنے چچا زاد بھائی سکران بن عَمرو رضی اللہ عنہ کے نکاح میں تھیں، دونوں مسلمان ہوئے اور ہجرت فرما کر حبشہ تشریف لے گئے اور حبشہ میں سکران کا انتقال ہو گیا، بعض مُؤرِّخین نے لکھا ہے کہ مکّہ واپس آ کر انتقال فرمایا۔ ان کے انتقال کے بعد ١٠ھ نبوی میں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے انتقال کے کچھ دنوں بعد، ان سے نکاح ہوا اور رُخصتی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی رُخصتی سے، سب کے نزدیک پہلے ہی ہوئی۔ حضور ﷺ کی عادتِ شریفہ تو کثرت سے نماز میں مشغول رہنا تھی ہی۔ ایک مرتبہ حضور ﷺ سے انھوں نے عرض کیا کہ رات آپ نے اتنا لمبا رکوع کیا کہ مجھے اپنی ناک سے نکسیر② نکلنے کا ڈر ہو گیا۔ (یہ بھی حضور ﷺ کے پیچھے نماز پڑھ رہی تھیں، چوں کہ بدن کی بھاری تھیں، اس وجہ سے اور بھی مشقت ہوئی ہوگی) ایک مرتبہ حضور ﷺ نے ان کو طلاق دینے کا ارادہ فرمایا، انھوں نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! مجھے خاوند کی خواہش نہیں؛ مگر یہ تمنّا ہے کہ جنت میں حضور ﷺ کی بیویوں میں داخل رہوں، اس لیے مجھے آپ طلاق نہ دیں، میں اپنی باری عائشہ کو دیتی ہوں، اس کو حضور ﷺ نے قبول فرما لیا اور اس وجہ سے ان کی باری کا دن حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حصّہ میں آتا تھا۔ ۵۴ھ یا ۵۵ھ میں اور بعض نے لکھا ہے کہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اخیر زمانۂ خلافت میں وفات پائی۔ ان کے علاوہ ایک سودہ اور بھی ہیں، جو قریش ہی کی ہیں، حضور ﷺ نے ان سے نکاح کا ارادہ فرمایا، انھوں نے عرض کیا کہ مجھے ساری دنیا میں سب سے زیادہ محبوب آپ ہیں، مگر میرے پانچ، چھ بچے ہیں، مجھے یہ بات گراں③ ہے کہ وہ آپ کے سرہانے روئیں چلائیں۔ حضور ﷺ نے ان کی اس بات کو پسند فرمایا، تعریف کی اور نکاح کا ارادہ ملتوی④ فرما دیا۔

## ③ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے حالات

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے بھی نکاح مکّہ مکرمہ میں ہجرت سے پہلے شوال ١٠ھ نبوی میں ہوا، جس وقت کہ اُن کی عمر

**حلِ لغات:** ① اسلام میں نماز جنازہ کے متعلق کوئی حکم نازل نہیں ہوا تھا۔ ② ناک سے خون بہنا۔ ③ ناپسند۔ ④ ختم کر دینا۔

چھ سال کی تھی۔ حضور ﷺ کی بیویوں میں یہی صرف ایک ایسی ہیں، جن سے کنوارے پن میں نکاح ہوا اور باقی سب سے نکاح بیوگی کی حالت میں ہوا۔ نبوت سے چار سال بعد یہ پیدا ہوئیں اور ہجرت کے بعد جب کہ ان کی عمر کو نواں برس تھا، رخصتی ہوئی اور اَٹھارہ سال کی عمر میں حضور ﷺ کا وصال[1] ہوا اور ۶۶ سال کی عمر میں ۱۷ رمضان ۵۷ھ کو منگل کی شب میں ان کا وصال ہوا۔ خود ہی وصیت فرمائی تھی کہ مجھے عام قبرستان میں جہاں اور بیبیاں دفن کی گئی ہیں، دفن کیا جائے، حضور ﷺ کے قریب حجرۂ شریفہ میں نہ دفن کیا جائے، چنانچہ بقیع[2] میں دفن کی گئیں۔ عرب میں یہ مشہور تھا کہ شوال کے مہینہ میں نکاح نامبارک ہوتا ہے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میرا نکاح بھی شوال میں ہوا، رخصتی بھی شوال میں ہوئی۔ حضور ﷺ کی بیویوں میں کون سی مجھ سے زیادہ نصیبہ ور[3] اور حضور ﷺ کی محبوبہ تھی؟

حضرت خَدِیجَہ رضی اللہ عنہا کے انتقال کے بعد خولہ رضی اللہ عنہا، حکیم کی بیٹی حضور ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئیں اور عرض کیا: یارسول اللہ! آپ نکاح نہیں کرتے؟ حضور ﷺ نے فرمایا: کس سے؟ عرض کیا: کنواری بھی ہے، بیوہ بھی ہے، جو منظور ہو، حضور ﷺ نے دریافت فرمایا: تو عرض کیا کہ کنواری تو آپ کے سب سے زیادہ دوست ابوبکر کی لڑکی ''عائشہ'' ہے اور بیوہ ''سودہ بنت زمعہ''۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اچھا تذکرہ کر کے دیکھ لو، وہ وہاں سے حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کے گھر آئیں اور حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی والدہ اُمِّ رومان رضی اللہ عنہا سے عرض کیا کہ میں ایک بڑی خیر و برکت لے کر آئی ہوں، دریافت کرنے پر کہا کہ حضور ﷺ نے مجھے عائشہ سے منگنی کرنے کے لیے بھیجا ہے۔ اُمِّ رومان رضی اللہ عنہا نے کہا: وہ تو ان کی بھتیجی ہے، اس سے کیسے نکاح ہوسکتا ہے؟ اچھا ابوبکر رضی اللہ عنہ کو آنے دو۔ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ اس وقت گھر پر موجود نہ تھے، ان کے تشریف لانے پر ان سے بھی یہی ذکر کیا، انھوں نے بھی یہی جواب دیا کہ وہ تو حضور ﷺ کی بھتیجی ہے، حضور ﷺ سے کیسے نکاح ہوسکتا ہے؟ خولہ رضی اللہ عنہا نے جا کر حضور ﷺ سے عرض کیا، حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ وہ میرے اسلامی بھائی ہیں، ان کی لڑکی سے میرا نکاح جائز ہے۔ خولہ رضی اللہ عنہا واپس ہوئیں اور حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کو جواب سنایا، وہاں کیا دیر تھی؟ کہا: بلالاؤ، حضور ﷺ تشریف لے گئے اور نکاح ہوگیا۔ ہجرت کے بعد چند مہینے گذر جانے پر حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے دریافت کیا کہ آپ اپنی بیوی عائشہ رضی اللہ عنہا کو کیوں نہیں بلا لیتے؟ حضور ﷺ نے سامان مہیّا[4] نہ ہونے کا عذر فرمایا، حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے نذرانہ[5] پیش کیا، جس سے تیاری ہوئی اور شوال ۱ھ یا ۲ھ میں چاشت کے وقت حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ ہی کے دولت کدہ[6] پر بنا، یعنی رخصتی ہوئی۔ یہ تین نکاح حضور ﷺ کے ہجرت سے پہلے ہوئے۔ اس کے بعد جتنے نکاح ہوئے وہ ہجرت کے بعد ہوئے۔

**حل لغات:** (۱) انتقال۔ (۲) مدینہ منورہ کا قبرستان۔ (۳) خوش قسمت۔ (۴) موجود۔ (۵) تحفہ۔ (۶) گھر۔

## ④ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا کے حالات

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے بعد حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی صاحبزادی حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے نکاح ہوا۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نبوت سے پانچ برس قبل مکہ میں پیدا ہوئیں۔ پہلا نکاح مکہ ہی میں خُنَیس بن حُذَافہ رضی اللہ عنہ سے ہوا، یہ بھی پرانے مسلمان ہیں، جنھوں نے اوّل حبشہ کی ہجرت کی پھر مدینہ طیبہ کی ہجرت کی۔ بدر میں بھی شریک ہوئے اور اسی لڑائی میں یا اُحد کی لڑائی میں، ان کے ایسا زخم آیا جس سے اچھے نہ ہوئے اور ۲ھ یا ۳ھ میں انتقال فرمایا۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا بھی اپنے خاوند کے ساتھ ہجرت فرما کر مدینہ طیبہ ہی آ گئی تھیں۔ جب بیوہ ہو گئیں تو حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اوّل حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے درخواست کی کہ میں حفصہ کا نکاح تم سے کرنا چاہتا ہوں، انہوں نے سکوت① فرمایا، اس کے بعد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کی اہلیہ حضور ﷺ کی صاحبزادی حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کا جب انتقال ہوا، تو حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے ذکر فرمایا، انہوں نے فرمادیا کہ میرا تو اس وقت نکاح کا ارادہ نہیں، حضور ﷺ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے اس کی شکایت کی، تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں حفصہ کے لیے عثمان سے بہتر خاوند اور عثمان کے لیے حفصہ سے بہتر بیوی بتاتا ہوں۔ اس کے بعد حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا سے ۲ھ یا ۳ھ میں خود نکاح کیا اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا نکاح اپنی صاحبزادی حضرت اُمِّ کلثوم رضی اللہ عنہا سے کر دیا۔ ان کے پہلے خاوند کے انتقال میں مُؤرِّخین کا اختلاف ہے کہ بدر کے زخم سے شہید ہوئے یا اُحد کے۔ بدر ۲ھ میں ہے اور اُحد ۳ھ میں، اسی وجہ سے ان کے نکاح میں بھی اختلاف ہے۔ اس کے بعد حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے فرمایا کہ جب تم نے حفصہ رضی اللہ عنہا کے نکاح کا ذکر کیا تھا اور میں نے سکوت کیا تھا، تمہیں اس وقت ناگواری② ہوئی ہوگی، مگر چوں کہ حضورِ اقدس ﷺ ان سے نکاح کا تذکرہ فرما چکے تھے، اس لیے نہ تو میں قبول کر سکتا تھا اور نہ حضور ﷺ کے راز کو ظاہر کر سکتا تھا، اس لیے سکوت کیا تھا، اگر حضور ﷺ ارادہ ملتوی③ فرما دیتے، تو میں ضرور کر لیتا۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ مجھے ابوبکر کے سکوت کا حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کے انکار سے بھی زیادہ رنج④ تھا۔ حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا بڑی عابدہ زاہدہ تھیں، رات کو اکثر جاگتی تھیں اور دن میں کثرت سے روزہ رکھا کرتی تھیں۔ کسی وجہ سے حضورِ اقدس ﷺ نے ان کو ایک طلاق بھی دی تھی، جس کی وجہ سے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کو بہت رنج ہوا اور ہونا بھی چاہیے تھا۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور عرض کیا: اللہ جلَّ شانہٗ کا ارشاد ہے کہ حفصہ سے رجوع کر لو، یہ بڑی شب⑤ بیدار اور کثرت سے روزہ رکھنے والی ہیں اور عمر کی خاطر⑥ بھی منظور ہے، اس لیے حضور ﷺ نے رجوع⑦ فرما لیا۔ جمادی الاولیٰ ۴۵ھ میں جب کہ ان کی عمر تقریباً ۶۳ برس کی

**حل لغات:** ① خاموشی۔ ② بُرا لگنا۔ ③ ختم۔ ④ غم۔ ⑤ رات بھر عبادت کرنے والی۔ ⑥ دلداری۔ ⑦ نکاح میں واپس لے لیا۔

تھی، مدینہ طیبہ میں انتقال فرمایا۔ بعض نے ان کا انتقال ۴۱ھ میں اور عمر ساٹھ برس کی لکھی ہے۔

## ⑤ حضرت زینب بنتِ خُزَیمہ رضی اللہ عنہا کے حالات

ان کے بعد حضور ﷺ کا نکاح حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے ہوا۔ حضرت زینب رضی اللہ عنہا خُزَیمہ کی بیٹی، جن کے پہلے نکاح میں اختلاف ہے، بعض نے لکھا ہے کہ پہلے عبداللہ بن جَحش رضی اللہ عنہ سے نکاح ہوا تھا، جب وہ غزوۂ اُحد میں شہید ہوئے، جن کا قصہ باب: ۷؍ کی پہلی حدیث میں گذرا، تو حضور ﷺ نے نکاح کیا اور بعض نے لکھا کہ اُن کا پہلا نکاح طُفَیل بن حارث سے ہوا تھا، ان کے طلاق دینے کے بعد ان کے بھائی عبیدۃ بن الحارث رضی اللہ عنہ سے ہوا، جو بدر میں شہید ہوئے۔ اس کے بعد حضور اقدس ﷺ سے ہجرت کے اکتیس مہینے بعد رمضان ۳ھ میں ہوا۔ آٹھ مہینے حضور ﷺ کے نکاح میں رہیں اور ربیع الآخر ۴ھ میں انتقال فرمایا۔ حضور ﷺ کی بیویوں میں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا اور حضرت زینب رضی اللہ عنہا دو ہی بیبیاں ایسی ہیں جن کا وصال حضور ﷺ کے سامنے ہوا، باقی ۹؍ حضور ﷺ کے وصال[1] کے وقت تک زندہ تھیں، جن کا بعد میں انتقال ہوا۔ حضرت زینب رضی اللہ عنہا بڑی سخی[2] تھیں، اسی وجہ سے ان کا نام اسلام سے پہلے بھی ''اُمُّ المَسَاکِیْن'' (مسکینوں کی ماں) تھا۔

## ⑥ حضرت اُمِّ سلمہ رضی اللہ عنہا کے حالات

ان کے بعد حضور اقدس ﷺ کا نکاح حضرت اُمِّ سلمہ رضی اللہ عنہا سے ہوا۔ حضرت اُمِّ سلمہ رضی اللہ عنہا ابو اُمَیّہ کی بیٹی تھیں، جن کا پہلا نکاح اپنے چچازاد بھائی ابوسلمہ رضی اللہ عنہ سے ہوا تھا، جن کا نام عبداللہ بن عبدالاسد تھا، دونوں میاں بیوی ابتدائی مسلمانوں میں ہیں، کُفّار کے ہاتھ سے تنگ آ کر اوّل دونوں نے حبشہ کی ہجرت کی، وہاں جا کر ایک لڑکا پیدا ہوا، جن کا نام سلمہ رضی اللہ عنہ تھا۔ حبشہ سے واپسی کے بعد مدینہ طیبہ کی ہجرت کی، جس کا قصہ اسی باب کے ۵؍ پر مفصّل گذر چکا ہے۔ مدینہ منورہ پہونچ کر ایک لڑکا عمر اور دو لڑکیاں دُرَّہ اور زینب پیدا ہوئیں۔ ابوسلمہ رضی اللہ عنہ دس آدمیوں کے بعد مسلمان ہوئے تھے۔ بدر اور اُحد کی لڑائی میں بھی شریک ہوئے تھے۔ اُحد کی لڑائی میں ایک زخم آ گیا تھا، جس کی وجہ سے بہت تکلیف اُٹھائی۔ اس کے بعد صفر ۴ھ میں ایک سَرِیَّہ[3] میں تشریف لے گئے، تو واپسی پر وہ زخم پھر ہَرا ہو گیا اور اسی میں ۸؍ جمادی الاخری ۴ھ میں انتقال کیا۔ حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا اس وقت حاملہ تھیں اور زینب رضی اللہ عنہا پیٹ میں تھیں، جب وہ پیدا ہوئیں تو عدت[4] پوری ہوئی۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے نکاح کی خواہش فرمائی، تو انھوں نے عذر[5] کر دیا۔ اس کے بعد حضور اقدس ﷺ نے ارادہ فرمایا، انھوں نے عرض کیا کہ میرے بچے بھی ہیں اور میرے مزاج میں

**حل لغات:** ① انتقال۔ ② بہت خیرات کرنے والی۔ ③ وہ جنگ جس میں حضور ﷺ نے خود شرکت نہ کی ہو، بلکہ کسی صحابی کو لشکر کا امیر بنا کر بھیجا ہو۔ ④ وہ مدت جس میں عورت نکاح نہیں کر سکتی۔ ⑤ انکار۔

غیرت کا مضمون بہت ہے اور میرا کوئی ولی[1] یہاں ہے نہیں۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ بچوں کا اللہ محافظ ہے اور یہ غیرت بھی ان شاء اللہ جاتی رہے گی اور کوئی ولی اس کو ناپسند نہیں کرے گا؛ تو انھوں نے اپنے بیٹے سلمہ رضی اللہ عنہ سے کہا کہ حضور ﷺ سے میرا نکاح کردو۔ اخیر شوال ۴ھ میں حضور ﷺ سے نکاح ہوا، بعض نے ۳ھ میں اور بعض نے ۲ھ میں لکھا ہے۔ اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ میں نے حضور ﷺ سے سنا تھا کہ جس شخص کو کوئی مصیبت پہونچے اور وہ یہ دعا کرے: ''اَللّٰهُمَّ اٰجِرْنِيْ فِيْ مُصِيْبَتِيْ وَاخْلُفْنِيْ خَيْراً مِّنْهَا'' ''اے اللہ! مجھے اس مصیبت میں اجر[2] عطا فرما اور اس کا نعم البدل[3] نصیب فرما'' تو اس کو اللہ جلَّ شانہٗ بہترین بدل عطا فرماتے ہیں۔ ابوسلمہ رضی اللہ عنہ کے مرنے پر میں یہ دعا تو پڑھ لیتی، مگر یہ سوچتی تھی کہ ابوسلمہ سے بہتر کون ہوسکتا ہے؟ اللہ نے حضور ﷺ سے نکاح کرادیا۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ان کے حُسن کی بہت شہرت تھی، جب نکاح ہوگیا تو میں نے چھپ کر حیلہ[4] سے جاکر دیکھا، تو جیسا سُنا تھا اس سے زیادہ پایا۔ میں نے حفصہ رضی اللہ عنہا سے اس کا ذکر کیا، انھوں نے کہا: نہیں ایسی حسین نہیں ہیں، جتنی شہرت ہے۔ اُمہات المؤمنین میں سب سے اخیر میں حضرت اُم سلمہ رضی اللہ عنہا کا انتقال ۵۹ھ یا ۶۲ھ میں ہوا۔ اس وقت ۸۴ سال کی عمر تھی۔ اس لحاظ سے نبوت سے تقریباً ۹ برس پہلے پیدا ہوئیں۔ حضرت زینب بنت خُزَیمہ رضی اللہ عنہا کے انتقال کے بعد ان سے نکاح ہوا اور حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے مکان میں مُقیم[5] ہوئیں۔ انھوں نے وہاں دیکھا کہ ایک مٹکے میں جَو رکھے ہیں اور ایک چکّی اور ہانڈی بھی۔ انھوں نے جَو خود پیسے اور چکنائی ڈال کر ملیدہ تیار کیا اور پہلے ہی دن حضور ﷺ کو وہ ملیدہ کھلایا، جو نکاح کے دن اپنے ہی ہاتھ سے پکایا تھا۔

## ⑦ حضرت زَیْنَبْ بنتِ جَحْش رضی اللہ عنہا کے حالات

ان کے بعد حضور اقدس ﷺ کا نکاح زینب بنتِ جَحْش رضی اللہ عنہا سے ہوا۔ یہ حضور اقدس ﷺ کی پھوپھی زاد بہن ہیں۔ ان کا پہلا نکاح حضور ﷺ نے اپنے مُتَبنّٰی[6] حضرت زید بن حارِثہ رضی اللہ عنہ سے کیا تھا۔ ان کے طلاق دینے کے بعد اللہ جلَّ شانہٗ نے خود ان کا نکاح حضور ﷺ سے کردیا، جس کا قصہ سورۂ احزاب میں بھی ہے، اس وقت ان کی عمر پینتیس ۳۵ سال کی تھی۔ مشہور قول کے موافق ذی قعدہ ۵ھ میں نکاح ہوا، بعض نے ۳ھ میں لکھا ہے، مگر صحیح ۵ھ ہے اور اس حساب سے نبوت سے گویا ۱۷ سال قبل ان کی پیدائش ہوئی۔ ان کو اس پر فخر تھا کہ سب عورتوں کا نکاح ان کے اولیاء[7] نے کیا اور ان کا نکاح اللہ جلَّ شانہٗ نے کیا۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے جب ان کو طلاق دی اور عدّت[8] پوری ہوگئی، تو حضور ﷺ نے ان کے پاس پیام بھیجا۔ انھوں نے جواب میں عرض کیا کہ میں اس وقت تک کچھ نہیں کہہ سکتی، جب تک اپنے اللہ سے

**حل لغات:** ① سرپرست، ذمہ دار۔ ② ثواب۔ ③ اچھا بدل۔ ④ بہانا۔ ⑤ رہنے لگیں۔ ⑥ منہ بولے بیٹے۔ ⑦ سرپرستوں۔ ⑧ وہ مدت جس میں عورت نکاح نہیں کرسکتی۔

مشورہ نہ کرلوں اور یہ کہہ کر وضو کیا اور نماز کی نیت باندھ لی اور یہ دعا کی کہ یا اللہ! تیرے رسول مجھ سے نکاح کرنا چاہتے ہیں، اگر میں ان کے قابل ہوں تو میرا نکاح ان سے فرما دے۔ ادھر حضور ﷺ پر قرآن شریف کی آیت ﴿فَلَمَّا قَضٰى زَيْدٌ مِّنْهَا وَطَرًا زَوَّجْنٰكَهَا﴾ [سورۂ احزاب: ۳۷] نازل ہوئی تو حضور ﷺ نے خوشخبری بھیجی، حضرت زینب رضی اللہ عنہا خوشی کی وجہ سے سجدہ میں گر گئیں۔ حضور اقدس ﷺ نے ان کے نکاح کا ولیمہ بڑی شان سے کیا: بکری ذبح کی اور گوشت روٹی کی دعوت فرمائی۔ ایک ایک جماعت کو بلایا جاتا تھا اور جب وہ فارغ ہو جاتی تھی، تو دوسری جماعت اسی طرح بلائی جاتی، حتیٰ کہ سب ہی لوگوں نے پیٹ بھر کر کھایا۔ حضرت زینب رضی اللہ عنہا بڑی سخی[1] تھیں اور بڑی محنتی، اپنے ہاتھ سے محنت کرتیں اور جو حاصل ہوتا وہ صدقہ کر دیتیں۔ ان ہی کے بارے میں حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا کہ مجھ سے سب سے پہلے مرنے کے بعد وہ ملے گی، جس کا ہاتھ لانبا ہوگا، بیبیاں ظاہری لمبائی سمجھیں اس لیے لکڑی لے کر سب کے ہاتھ ناپنے شروع کر دیے، دیکھنے میں حضرت سودہ رضی اللہ عنہا کا ہاتھ سب سے لانبا ملا، مگر جب حضرت زینب رضی اللہ عنہا کا انتقال سب سے پہلے ہوا؛ جب یہ سمجھیں کہ ہاتھ کی لمبائی سے مراد صدقہ کی کثرت تھی۔ روزے بھی بہت زیادہ رکھتی تھیں، ۲۰ھ میں انتقال فرمایا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے نمازِ جنازہ پڑھائی۔ پچاس (۵۰) برس کی عمر تھی۔ ان کا قصہ اسی باب کے ۱۰ر پر بھی گذرا ہے۔

## ⑧ حضرت جُوَیرِیہ رضی اللہ عنہا کے حالات

ان کے بعد آپ ﷺ کا نکاح حضرت جُوَیرِیہ بنت الحارث بن ابی ضرار رضی اللہ عنہا سے ہوا۔ یہ غزوۂ مُرَیسِیع میں قید ہو کر آئی تھیں اور غنیمت میں حضرت ثابت بن قیس رضی اللہ عنہ کے حصہ میں آئیں۔ قید ہونے سے پہلے مُسافِع ابن صفوان کے نکاح میں تھیں۔ حضرت ثابت رضی اللہ عنہ نے ان کو ۹ر اُوقیہ سونے پر مُکاتَب کر دیا۔ مُکاتَب اس غلام یا باندی کو کہتے ہیں: جس سے یہ مقرر کر لیا جاوے کے اتنے دام تم اگر دے دو تو تم آزاد۔ ایک اُوقیہ چالیس درہم کا ہوتا ہے اور ایک درہم تقریباً ساڑھے تین آنے کا، اس حساب سے نو (۹) اُوقیہ کی قیمت ($\frac{48}{12}$) ہوئی اور چار آنے کا اگر درہم ہو، تو ۹۰ر ہوئی۔ یہ حضور ﷺ کی خدمت میں آئیں اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ! میں اپنی قوم کے سردار: حارث کی بیٹی جُوَیرِیہ ہوں، جو مصیبت مجھ پر نازل ہوئی، آپ کو معلوم ہے۔ اب اتنی مقدار پر میں مُکاتَب ہوئی ہوں اور یہ مقدار میری طاقت سے باہر ہے، آپ کی اُمید پر آئی ہوں۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ میں تجھے اس سے بہتر راستہ بتاؤں کہ تجھے مال ادا کر کے آزاد کرا دوں اور تجھ سے نکاح کر لوں؟ ان کے لیے اس سے بہتر کیا تھا؟ بخوشی منظور کر لیا۔ اور ۵ھ میں مشہور قول کے موافق اور بعضوں نے ۶ھ میں اس قصہ کو بتایا ہے؛ نکاح ہو گیا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے جب سنا کہ بنو المُصطَلِق حضور ﷺ کی سسرال بن گئی

**حل لغات:** ① بہت خیرات کرنے والی۔

تو انھوں نے بھی اس رشتہ کے اعزاز[1] میں اپنے اپنے غلام آزاد کر دیے۔ کہتے ہیں کہ ایک حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا کی وجہ سے سو گھرانے آزاد ہوئے، جن میں تقریباً سات سو آدمی تھے۔ اس قسم کی مصلحتیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ان سب نکاحوں میں تھیں۔ حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا نہایت حسین تھیں، چہرے پر ملاحت تھی۔ کہتے ہیں کہ جو نگاہ پڑ جاتی تھی، اٹھتی نہ تھی۔ حضرت جویریہ رضی اللہ عنہا نے اس لڑائی سے تین دن پہلے ایک خواب دیکھا تھا کہ یثرب سے ایک چاند چلا اور میری گود میں آ گیا۔ کہتی ہیں کہ جب میں قید ہوئی تو مجھے اپنے خواب کی تعبیر کی اُمید بندھی۔ اس وقت ان کی عمر بیس[۲۰] سال کی تھی اور ربیع الاول ۵۰ھ میں صحیح قول کے موافق پینسٹھ[۶۵] برس کی عمر میں مدینہ طیبہ میں انتقال ہوا اور بعضوں نے ان کا انتقال ۵۶ھ میں ستّر[۷۰] برس کی عمر میں لکھا ہے۔

## ⑨ حضرت اُمِّ حَبِیْبَہ رضی اللہ عنہا کے حالات

اُمُّ المومنین حضرت اُمِّ حبیبہ رضی اللہ عنہا ابوسفیان کی صاحبزادی، ان کے نام میں اختلاف ہے۔ اکثروں نے "رملہ" اور بعض نے "ہند" بتایا ہے۔ ان کا پہلا نکاح عبید اللہ بن جَحْش سے مکّہ مکرمہ میں ہوا تھا۔ دونوں میاں بیوی مسلمان ہو گئے تھے۔ کفار کی تکالیف کی بدولت[2] وطن چھوڑنا پڑا اور حبشہ کی ہجرت دونوں نے کی۔ وہاں جا کر خاوند نصرانی[3] ہو گیا، یہ اسلام پر باقی رہیں۔ انھوں نے اُسی رات میں اپنے خاوند کو خواب میں نہایت بُری شکل میں دیکھا، صبح کو معلوم ہوا کہ وہ نصرانی ہو گیا ہے، اِس تنہائی میں اِس حالت میں ان پر کیا گزری ہو گی، اللہ ہی کو معلوم ہے؛ لیکن حق تعالیٰ شانہٗ نے اس کا نِعْمَ الْبَدَل[4] یہ عطا فرمایا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں آ گئیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حبشہ کے بادشاہ نجاشی کے پاس پیام بھیجا کہ ان کا نکاح مجھ سے کر دو، چنانچہ نجاشی نے ایک عورت اَبْرَہَہ کو ان کے پاس اس کی خبر کے لیے بھیجا، انھوں نے خوشی میں اپنے دونوں کنگن جو پہن رہی تھیں، اس کو عطا کر دیے اور پاؤں کے چھلّے کڑے وغیرہ متعدد[5] چیزیں دیں۔ نجاشی نے نکاح کیا اور اپنے پاس سے چارسو دینار مَہر کے ادا کیے اور بہت کچھ سامان دیا، جو لوگ مجلسِ نکاح میں موجود تھے، ان کو بھی دینار دیے اور کھانا کھلایا۔ اس میں اختلاف ہے کہ یہ نکاح ۷ھ میں ہوا، جیسا کہ اکثر کا قول ہے، یا ۶ھ میں جیسا کہ بعض نے کہا ہے۔ صاحبِ تاریخِ خُمیس نے لکھا ہے کہ ان کا نکاح ۶ھ میں ہوا اور رخصتی ۷ھ میں، جب یہ مدینہ طیبہ پہونچیں۔ نجاشی نے بہت سی خوشبو اور سامانِ جہیز وغیرہ دے کر ان کو نکاح کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں بھیج دیا۔ بعض کتب وتواریخ اور احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کے باپ نے نکاح کیا، مگر یہ صحیح نہیں؛ اس لیے کہ ان کے باپ اس وقت تک مسلمان نہیں ہوئے تھے، وہ اس قصہ کے بعد مسلمان ہوئے ہیں۔ ان کا ایک قصہ اسی باب کے ۹/ پر گذر چکا ہے۔ ان کے انتقال میں بہت اختلاف ہے، اکثر نے ۴۴ھ بتایا ہے اور اس کے علاوہ ۴۲ھ اور ۵۵ھ اور ۵۰ھ وغیرہ اقوال بھی ہیں۔

**حل لغات:** ① عزت۔ ② وجہ سے۔ ③ عیسائی۔ ④ اچھا بدل۔ ⑤ بہت سی۔

### ⑩ حضرت صَفِیَّہ رضی اللہ عنہا کے حالات

اُمُّ المومنین حضرت صَفِیَّہ رضی اللہ عنہا، حُیَیْ کی بیٹی، حضرت موسیٰ علیہ السلام کے بھائی حضرت ہارون علیہ السلام کی اولاد میں ہیں۔ اوّل سَلاَّم ابن مِشْکَم کے نکاح میں تھیں، اس کے بعد کِنانہ بن اَبی حُقَیق کے نکاح میں آئیں۔ اس سے نکاح اُس زمانہ میں ہوا تھا کہ خیبر کی لڑائی شروع ہوگئی تھی اور ان کا خاوند قتل ہوگیا تھا، خیبر کی لڑائی کے بعد دِحیہ کلبی ایک صحابی تھے، انھوں نے حضور ﷺ سے ایک باندی مانگی، حضور ﷺ نے ان کو مَرحمت[1] فرما دیا چوں کہ مدینہ میں بھی دو قبیلے قُرَیظہ اور نضیر، آباد تھے اور یہ سردار کی بیٹی تھیں، اس لیے لوگوں نے عرض کیا کہ یہ بات بہت سے لوگوں کو ناگوار[2] ہوگی، صفیہ کو اگر حضور ﷺ اپنے نکاح میں لے لیں، تو بہت سے لوگوں کی دِلداری[3] ہے؛ اس لیے حضور ﷺ نے دِحیہ رضی اللہ عنہ کو خاطر خواہ عوض دے کر ان کو لے لیا اور ان کو آزاد فرما کر نکاح کر لیا اور خیبر سے واپسی میں ایک منزل پر ان کی رُخصتی ہوئی۔ صبح کو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس کے پاس جو چیز کھانے کی ہو وہ لے آئے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم کے پاس مُتفرِّق[4] چیزیں کھجور، پنیر، گھی وغیرہ جو تھا، وہ لے آئے۔ ایک چمڑے کا دستر خوان بچھا دیا اور اس پر وہ سب ڈال دیا گیا اور سب نے شریک ہو کر کھا لیا، یہی ولیمہ تھا۔ بعض روایات میں آیا ہے کہ حضور ﷺ نے ان کو اختیار دے دیا تھا کہ اگر تم اپنی قوم اور اپنے ملک میں رہنا چاہو، تو آزاد ہو، چلی جاؤ اور میرے پاس میرے نکاح میں رہنا چاہو تو رہو۔ انھوں نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! میں شرک کی حالت میں حضور کی تمنا کرتی تھی، اب مسلمان ہو کر کیسے جاسکتی ہوں؟ اس سے مراد غالباً ان کا وہ خواب ہے، جو انھوں نے مسلمان ہونے سے پہلے دیکھا تھا کہ ایک چاند کا ٹکڑا میری گود میں ہے۔ اس خواب کو انھوں نے اپنے خاوند[5] کنانہ سے کہا۔ اس نے ایک طمانچہ اس زور سے منہ پر مارا کہ آنکھ پر اس کا نشان پڑ گیا اور یہ کہا کہ تو یثرب[6] کے بادشاہ کے نکاح کی تمنا کرتی ہے۔ ایک مرتبہ خواب دیکھا کہ آفتاب ان کے سینہ پر ہے۔ خاوند سے اس کو بھی ذکر کیا، اس نے اس پر بھی یہی کہا کہ تُو یہ چاہتی ہے کہ یثرب کے بادشاہ کے نکاح میں جائے۔ ایک مرتبہ انھوں نے چاند کو گود میں دیکھا تو اپنے باپ سے ذکر کیا۔ اس نے بھی ایک طمانچہ مارا اور یہ کہا کہ تیری نگاہ یثرب کے بادشاہ پر جاتی ہے۔ ممکن ہے کہ چاند کا وہی ایک خواب خاوند اور باپ دونوں سے کہا ہو یا چاند دو مرتبہ دیکھا ہو۔ رمضان ۵۰ھ ہجری میں صحیح قول کے موافق انتقال ہوا اور تقریباً ۶۰ ؍ برس کی عمر پائی۔ خود کہتی ہیں کہ میں جب حضور ﷺ کے نکاح میں آئی، تو میری عمر ۱۷ ؍ سال کی نہیں ہوئی تھی۔

### ⑪ حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے حالات

اُمُّ المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا، حارث بن حَزَن کی بیٹی، ان کا اصل نام بَرَّہ تھا۔ حضور ﷺ نے بدل کر میمونہ رکھا۔ پہلے

**حل لغات:** ① دے دیا۔ ② ناپسند۔ ③ تسلّی۔ ④ الگ الگ۔ ⑤ شوہر۔ ⑥ مدینہ منورہ کا پُرانا نام۔

سے ابورہم بن عبد العزّیٰ کے نکاح میں تھیں، اکثر مُؤرِخین کا یہی قول ہے اور بھی بہت سے اقوال ان کے پہلے خاوند کے نام میں ہیں، بعض نے لکھا ہے کہ حضور ﷺ سے پہلے بھی دو[2] نکاح ہوئے تھے، بیوہ ہوجانے کے بعد ذی قعدہ ۷ھ میں جب حضور اقدس ﷺ عمرہ کے لیے مکّہ مکرمہ تشریف لے جارہے تھے، موضعِ سَرِف میں نکاح ہوا۔ حضور ﷺ نے ارادہ فرمایا کہ عمرہ سے فراغت کے بعد مکہ میں رخصتی ہوجائے؛ مگر مکہ والوں نے قیام کی اجازت نہ دی؛ اس لیے واپسی میں سرف ہی میں رخصتی ہوئی اور سرف ہی میں خاص اسی جگہ جہاں رخصتی کا خیمہ تھا، ۵۱ھ میں صحیح قول کے موافق انتقال ہوا اور بعض نے ۶۱ھ میں لکھا ہے، اس وقت ان کی عمر اکیاسی[81] برس کی تھی اور اسی جگہ قبر بنی، یہ بھی عبرت کا مقام ہے اور تاریخ کا عجوبہ ہے کہ ایک سفر میں وہاں نکاح ہوا اور دوسرے سفر میں وہاں رخصتی اور عرصہ کے بعد اسی جگہ قبر بنی۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ میمونہ رضی اللہ عنہا ہم سب میں زیادہ متقی[1] اور صلہ رحمی کرنے والی تھیں۔ یزید بن اصم رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ ان کا مشغلہ[2] ہر وقت نماز تھا یا گھر کا کام، اگر دونوں سے فراغت ہوتی تو مسواک کرتی رہتی تھیں۔ جن عورتوں کے نکاح پر مُحدِّثین و مُؤرِخین کا اتفاق ہے ان میں حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کا نکاح سب سے آخری نکاح ہے۔ ان کی درمیانی ترتیب میں البتہ اختلاف ہے؛ جس کی وجہ سے ان نکاحوں کی تاریخ کا اختلاف ہے، جیسا کہ مختصر طور پر معلوم ہوا۔ ان گیارہ[11] بیویوں میں سے دو[2] کا وصال حضور ﷺ کے سامنے ہوچکا تھا: حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا اور حضرت زینب بنت خُزَیمہ رضی اللہ عنہا کا، باقی ۹ بیبیاں حضور ﷺ کے وصال کے وقت موجود تھیں۔ ان کے علاوہ اور بھی بعض نکاح، بعض مُحدِّثین اور مُؤرِخین نے لکھے ہیں، جن کے ہونے میں اختلاف ہے؛ اس لیے انہیں بیبیوں کا ذکر لکھا ہے جن پر اتفاق ہے۔

## معلومات: حضور ﷺ کی اولاد

مُؤرِخین[3] اور مُحدِّثین[4] کا اس پر اتفاق ہے کہ آپ ﷺ کے چار[4] لڑکیاں ہوئیں اور اکثر کی تحقیق یہ ہے کہ ان میں سب سے بڑی حضرت زینب رضی اللہ عنہا ہیں، پھر حضرت رُقیّہ رضی اللہ عنہا، پھر حضرت اُمِّ کلثوم رضی اللہ عنہا، پھر حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا۔ لڑکوں میں البتہ بہت اختلاف ہے، جس کی وجہ یہ ہے کہ یہ سب حضرات بچپن ہی میں انتقال فرماگئے تھے اور عرب میں اس زمانہ میں تاریخ کا اہتمام کچھ ایسا نہ تھا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم جیسے جاں نثار[5] بھی اس وقت تک کثرت سے نہیں ہوئے تھے، جو ہر بات پوری پوری محفوظ رہتی۔ اکثر کی تحقیق یہ ہے کہ تین لڑکے: حضرت قاسم رضی اللہ عنہ، حضرت عبد اللہ رضی اللہ عنہ، حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ ہوئے۔ بعضوں نے کہا کہ چوتھے صاحبزادے حضرت طیب رضی اللہ عنہ اور پانچویں حضرت طاہر رضی اللہ عنہ تھے، اس طرح پانچ[5] ہوئے۔ بعض کہتے

**حل لغات:** (۱) پرہیزگار۔ (۲) کام۔ (۳) تاریخ لکھنے والے۔ (۴) علم حدیث جاننے والے۔ (۵) جان قربان کرنے والے۔

ہیں کہ طَیِّب اور طاہر دونوں ایک ہی صاحبزادہ کے نام ہیں، اس طرح چار[۴] ہوئے اور بعض نے کہا کہ حضرت عبداللہ ہی کا نام طیّب اور طاہر تھا، اس طرح تین[۳] ہی لڑکے ہوئے اور بعضوں نے دو[۲] لڑکے اور بھی بتائے: مُطیَّب رضی اللہ عنہ اور مُطہِّر رضی اللہ عنہ، اور لکھا ہے کہ طَیِّب رضی اللہ عنہ اور مُطیِّب رضی اللہ عنہ ایک ساتھ پیدا ہوئے اور طاہر اور مُطہِّر ایک ساتھ پیدا ہوئے اس طرح سات[۷] لڑکے ہوئے؛ لیکن اکثر کی تحقیق تین[۳] لڑکوں کی ہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ساری اولاد حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ کے سوا، حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا ہی سے پیدا ہوئی۔

### ① حضرت قاسم رضی اللہ عنہ

لڑکوں میں حضرت قاسم رضی اللہ عنہ سب سے پہلے پیدا ہوئے؛ لیکن اس میں اختلاف ہے کہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا اُن سے بڑی تھیں یا چھوٹی؟ حضرت قاسم رضی اللہ عنہ نے بچپن ہی میں انتقال فرمایا۔ دو[۲] سال کی عمر اکثر نے لکھی ہے اور بعضوں نے اس سے کم یا زیادہ بھی لکھی ہے۔

### ② حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ

دوسرے صاحبزادے حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ، جو نبوت کے بعد پیدا ہوئے اور اسی وجہ سے ان کا نام طیب رضی اللہ عنہ اور طاہر رضی اللہ عنہ بھی پڑا اور بچپن ہی میں انتقال ہوا۔ اُن کے انتقال پر اور بعض نے لکھا ہے کہ حضرت قاسم رضی اللہ عنہ کے انتقال پر کفّار بہت خوش ہوئے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی نسل منقطع[۱] ہوگئی، جس پر سورۂ اِنَّآ اَعۡطَیۡنٰا نازل ہوئی اور کفار کے اس کہنے کا کہ جب نسل ختم ہوگئی تو کچھ دنوں میں نام مبارک بھی مٹ جائے گا، یہ جواب ملا کہ آج ساڑھے تیرہ سو[۱۳۵۰] برس بعد تک بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کے فِدائی کروڑوں موجود ہیں۔

### ③ حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ

تیسرے صاحبزادے حضرت ابراہیم رضی اللہ عنہ تھے، جو ہجرت کے بعد مدینہ طیّبہ میں بالاتفاق ذی الحجہ ۸ھ میں پیدا ہوئے۔ یہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی باندی حضرت مارِیہ رضی اللہ عنہا کے پیٹ سے پیدا ہوئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے آخری اولاد ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ساتویں دن ان کا عقیقہ کیا اور دو[۲] مینڈھے ذبح کیے اور بالوں کے برابر چاندی صدقہ فرمائی اور بالوں کو دفن کرایا۔ ابو ھِند بَیَاضِی رضی اللہ عنہ نے سر کے بال اتارے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میں نے اپنے باپ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے نام پر نام رکھا ہے۔ اور سولہ[۱۶] مہینے کی عمر میں ان صاحبزادہ نے بھی ۱۰ر ربیع الاوّل ۱۰ھ میں انتقال فرمایا۔ بعضوں نے اُٹھارہ مہینے کی عمر بتلائی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ ابراہیم کے لیے جنت میں دودھ پلانے والی تجویز[۲] ہوگئی۔

### ④ حضرت زینب رضی اللہ عنہا

صاحبزادیوں میں سب سے بڑی حضرت زینب رضی اللہ عنہا ہیں اور جن مُؤرِّخین نے اس کے خلاف لکھا ہے، غلط ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح سے پانچ[۵] برس بعد جبکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی عمر شریف تیس[۳۰] برس کی تھی، پیدا ہوئیں اور اپنے والدین کے آغوش[۳] میں جوان

**حل لغات:** ① ختم۔ ② متعین۔ ③ گود۔

ہوئیں، مسلمان ہوئیں اور اپنے خالہ زاد بھائی اَبوالعَاص بن رَبیع سے نکاح ہوا۔ غزوۂ بدر کے بعد ہجرت کی، جس میں مشرکین کی ناپاک حرکتوں سے زخمی ہوئیں۔ جس کا قصہ اسی باب کے ۲۰ر پر گذر چکا ہے اور اسی بیماری کا سلسلہ اخیر تک چلتا رہا، یہاں تک کہ ۸ ھ کے شروع میں انتقال فرمایا۔ ان کے خاوند بھی ۶ ھ یا ۷ ھ میں مسلمان ہوکر مدینہ منورہ پہونچ گئے تھے اور انہی کے نکاح میں رہیں، ان سے دوؔ بچے ہوئے: ایک لڑکا، ایک لڑکی۔ لڑکے کا نام حضرت علی رضی اللہ عنہ تھا، جنھوں نے اپنی والدہ کے انتقال کے بعد بلوغ کے قریب حضور ﷺ کی زندگی ہی میں انتقال فرمایا۔ فتحِ مکہ میں حضور ﷺ کے ساتھ اونٹنی پر جو سوار تھے، وہ یہی حضرت علی رضی اللہ عنہ تھے۔ لڑکی کا نام حضرت اُمامہ رضی اللہ عنہا تھا، جن کے متعلق حدیث کی کتابوں میں کثرت سے قصہ آتا ہے کہ جب حضور ﷺ نماز میں سجدہ کرتے تو یہ کمر پر سوار ہوجاتیں، یہ حضور ﷺ کے بعد تک زندہ رہیں۔ حضرت سیدہ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے وصال کے بعد جو اُن کی خالہ تھیں، حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ نے ان سے نکاح کیا اور ان کے وصال کے بعد مُغیرہ بن نوفلؒ سے نکاح ہوا، حضرت علی رضی اللہ عنہ کے کوئی اولاد ان سے نہیں ہوئی؛ البتہ مغیرہؒ سے بعضوں نے ایک لڑکا یحییٰ لکھا ہے اور بعضوں نے انکار کیا ہے۔ کہتے ہیں کہ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا نے خود وصیت فرمائی تھی کہ میرے بعد حضرت علی رضی اللہ عنہ کا نکاح بھانجی سے کردیا جائے۔ ان کا انتقال ۵۰ ھ میں ہوا۔

### ⑤ حضرت رُقَیَّہ رضی اللہ عنہا

حضور ﷺ کی دوسری صاحبزادی حضرت رُقَیَّہ رضی اللہ عنہا تھیں، جو اپنی بہن حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے تینؔ برس بعد پیدا ہوئیں، جبکہ حضور ﷺ کی عمر شریف ۳۳ر برس کی تھی اور بعضوں نے حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کو حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے بڑا بتایا ہے؛ لیکن صحیح یہی ہے کہ یہ حضرت زینب رضی اللہ عنہا سے چھوٹی تھیں۔ حضور ﷺ کے چچا اَبولَہَب کے بیٹے عُتْبہ سے نکاح ہوا تھا، جب سورۂ تَبَّتْ نازل ہوئی، تو اَبولَہَب نے ان سے اور ان کے دوسرے بھائی عُتَیْبہ سے، جس کے نکاح میں حضور ﷺ کی تیسری صاحبزادی حضرت اُمِ کلثوم رضی اللہ عنہا تھیں؛ یہ کہا کہ میری ملاقات تم دونوں سے حرام ہے، اگر تم محمد کی بیٹیوں کو طلاق نہ دے دو، اس پر دونوں نے طلاق دے دی۔ یہ دونوں نکاح بچپن میں ہوئے تھے، رُخصتی کی نوبت بھی نہیں آئی تھی، اس کے بعد فتحِ مکہ پر حضرت رُقَیَّہ رضی اللہ عنہا کے خاوند عُتْبہ مسلمان ہوگئے تھے؛ مگر بیوی کو پہلے ہی طلاق دے چکے تھے اور حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا کا نکاح حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے عرصہ ہوا ہوچکا تھا، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا نے دونوں مرتبہ حبشہ کی ہجرت کی تھی، جس کا بیان پہلے باب کے ۱۰ر پر گذر چکا، اس کے بعد جب حضور ﷺ نے یہ ارشاد فرمایا کہ مجھے بھی ہجرت کا حکم ہونے والا ہے اور مدینہ منورہ میری ہجرت کی جگہ ہوگی، تو صحابہ رضی اللہ عنہم نے مدینہ طیبہ کی ہجرت شروع کردی، اسی سلسلہ میں حضور ﷺ سے پہلے ہی یہ دونوں حضرات بھی مدینہ طیبہ پہونچ گئے تھے۔ حضور ﷺ کی ہجرت کے بعد

جب حضور ﷺ بدر کی لڑائی میں تشریف لے جانے لگے، تو حضرت رُقیَّہ رضی اللہ عنہا بیمار تھیں: اسی لیے حضور ﷺ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو ان کی تیمارداری[1] کے واسطے مدینہ چھوڑ گئے، بدر کی فتح کی خوشخبری مدینہ طیبہ میں اس وقت پہونچی جب یہ حضرات حضرت رُقیَّہ رضی اللہ عنہا کو دفن کر کے آرہے تھے، اسی وجہ سے حضورِ اقدس ﷺ ان کے دفن میں شرکت نہ فرما سکے، حضرت رُقیَّہ رضی اللہ عنہا کے پہلے خاوند کے یہاں رُخصتی بھی نہیں ہوسکی تو اولاد کا کیا ذکر؛ البتہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے ایک صاحبزادہ جن کا نام "عبداللہ" تھا، حبشہ میں پیدا ہوئے تھے، جو اپنی والدہ کے انتقال کے بعد تک زندہ رہے اور ۶/ سال کی عمر میں ۴ھ میں انتقال فرمایا اور بعض نے لکھا ہے کہ اپنی والدہ سے ایک سال پہلے انتقال کیا، ان کے علاوہ کوئی اور اولاد حضرت رُقیَّہ رضی اللہ عنہا سے نہیں ہوئی۔

## ⑥ حضرت اُمِّ کُلثُوم رضی اللہ عنہا

حضورِ اقدس ﷺ کی تیسری صاحبزادی حضرت اُمِّ کلثوم رضی اللہ عنہا تھیں، اس میں اختلاف ہے کہ ان میں اور حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا میں سے کون سی بڑی تھیں، اکثر کی رائے یہ ہے کہ اُمِّ کلثوم رضی اللہ عنہا بڑی تھیں، اوّل عُتَیبہ بن اَبی لہب سے نکاح ہوا، مگر رخصتی نہیں ہوئی تھی کہ سورۂ تَبَّت کے نازل ہونے پر طلاق کی نوبت آئی، جیسا کہ حضرت رُقیَّہ رضی اللہ عنہا کے بیان میں گذرا؛ لیکن ان کے خاوند تو بعد میں مسلمان ہوگئے تھے، جیسا کہ گذر چکا اور اِن کے خاوند عُتَیبہ نے طلاق دی اور حضور ﷺ کی خدمتِ اقدس میں آکر نہایت گستاخی، بے ادبی اور نامناسب الفاظ بھی زبان سے نکالے، حضور ﷺ نے بددعا دی کہ "یا اللہ! اپنے کتوں میں سے ایک کتا اس پر مُسلّط[2] فرما"۔ ابوطالب اس وقت موجود تھے باوجود مسلمان نہ ہونے کے سہم[3] گئے اور کہا کہ اس کی بددعا سے تجھے خلاصی[4] نہیں، چنانچہ عُتَیبہ ایک مرتبہ شام کے سفر میں جارہا تھا، اس کا باپ ابولہب باوجود ساری عداوت اور دشمنی کے کہنے لگا: مجھے محمد کی بددعا کا فکر ہے، قافلہ کے سب لوگ ہماری خبر رکھیں، ایک منزل پر پہونچے، وہاں شیر زیادہ تھے، رات کو تمام قافلہ کا سامان ایک جگہ جمع کیا اور اس کا ٹیلہ سا بنا کر اس پر عُتَیبہ کو سلایا اور قافلہ کے تمام آدمی چاروں طرف سوئے، رات کو ایک شیر آیا اور سب کے منہ سونگھے، اس کے بعد ایک زقند[5] لگائی اور اس ٹیلے پر پہونچ کر عُتَیبہ کا سر بدن سے جدا کر دیا، اس نے ایک آواز دی، مگر ساتھ ہی کام تمام ہو چکا تھا۔ بعض مؤرخین نے لکھا ہے کہ یہ مسلمان ہوگیا تھا اور یہ قصہ پہلے بھائی کے ساتھ پیش آیا۔ بہر حال حضرت رُقیَّہ رضی اللہ عنہا اور حضرت اُمِّ کلثوم رضی اللہ عنہا کے پہلے شوہروں میں سے ایک مسلمان ہوئے، دوسرے کے ساتھ یہ عبرت کا واقعہ پیش آیا؛ اسی واسطے اللہ والوں کی دشمنی سے ڈرایا جاتا ہے، خود اللہ جلَّ شانہٗ کا ارشاد ہے ﴿مَنْ عَادٰی لِيْ وَلِيًّا فَقَدْ اٰذَنْتُهٗ بِالْحَرْبِ﴾ (جو میرے کسی ولی کو ستائے، اس کو میری طرف سے لڑائی کا اعلان ہے)۔ حضرت رُقیَّہ رضی اللہ عنہا کے انتقال کے بعد ربیع الاول ۳ھ میں حضرت اُمِّ کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح بھی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ

**حل لغات:** ① بیمار کی دیکھ بھال۔ ② مقرر۔ ③ ڈر۔ ④ چھٹکارا۔ ⑤ چھلانگ۔

سے ہوا۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ میں نے اُم کلثوم کا نکاح آسمانی وحی کے حکم سے عثمان سے کیا۔ بعض روایات میں حضرت رقیہ رضی اللہ عنہا اور حضرت اُم کلثوم رضی اللہ عنہا دونوں کے متعلق یہی ارشاد فرمایا، پہلے خاوند کے یہاں تو رخصتی بھی نہیں ہوئی تھی، اولاد کوئی حضرت عثمان رضی اللہ عنہ سے بھی نہیں ہوئی اور شعبان ۹ھ میں انتقال فرمایا، حضور ﷺ نے ان کے انتقال کے بعد ارشاد فرمایا کہ اگر میرے سو لڑکیاں ہوتیں اور انتقال کرتیں، تو اسی طرح ایک دوسری کے بعد سب کا نکاح عثمان رضی اللہ عنہ سے کرتا۔

## ⑦ حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا

حضور ﷺ کی چوتھی صاحبزادی، جنّتی عورتوں کی سردار، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا جو عمر میں اکثر مؤرخین کے نزدیک سب سے چھوٹی ہیں، نبوت کے ایک سال بعد جب کہ حضور ﷺ کی عمر شریف ۴۱؍ برس کی تھی، پیدا ہوئیں اور بعض نے نبوت سے ۵؍ سال پہلے ۳۵؍ سال کی عمر میں لکھا ہے، کہتے ہیں کے ان کا نام ''فاطمہ'' اِلہام یا وحی سے رکھا گیا، فَطْمٌ کے معنٰی روکنے کے ہیں یعنی یہ جہنم کی آگ سے محفوظ ہیں، ۲ھ محرم یا صفر یا رجب یا رمضان میں حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ سے نکاح ہوا اور نکاح سے ۷؍ ماہ اور ۱۵؍ دن بعد رخصتی ہوئی، یہ نکاح بھی اللہ جلّ شانہٗ کے حکم سے ہوا۔ کہتے ہیں کہ نکاح کے وقت آپ کی عمر ۱۵؍ سال ۵؍ ماہ کی تھی، اس سے بھی ۴۱ ؍ویں سال میں پیدائش یعنی پہلے قول کی تائید ہوتی ہے اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی عمر ۲۱؍ سال ۵؍ ماہ یا ۲۴؍ سال ڈیڑھ ماہ کی تھی۔ حضور ﷺ کو اپنی تمام صاحبزادیوں میں ان سے زیادہ محبت تھی، جب حضور ﷺ سفر کو تشریف لے جاتے، تو سب سے اخیر میں ان سے رخصت ہوتے اور جب سفر سے واپس آتے تو سب سے پہلے ان کے پاس تشریف لے جاتے۔ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ نے ابو جہل کی لڑکی سے دوسرے نکاح کا ارادہ فرمایا، تو ان کو رنج ہوا، حضور ﷺ سے شکایت کی، حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ فاطمہ میرے بدن کا ٹکڑا ہے، جس نے اس کو رنج پہونچایا؛ اس نے مجھے رنج پہونچایا، اس لیے حضرت علی رضی اللہ عنہ نے ان کی زندگی میں کوئی نکاح نہیں کیا۔ آپ کے وصال کے بعد آپ کی بھانجی اُمامہ رضی اللہ عنہا سے نکاح کیا؛ جس کا ذکر حضرت زینب رضی اللہ عنہا کے بیان میں گذرا۔ نبیٔ اکرم ﷺ کے وصال کے ۶؍ مہینے بعد حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا بیمار ہوئیں اور ایک روز خادمہ سے فرمایا کہ میں غسل کروں گی، پانی رکھ دو، غسل فرمایا، نئے کپڑے پہنے، پھر فرمایا کہ میرا بستر ہ گھر کے بیچ میں کر دو، اس پر تشریف لے گئیں اور قبلہ رُخ لیٹ کر داہنا ہاتھ رُخسار کے نیچے رکھا اور فرمایا کہ بس اب میں مَرتی ہوں، یہ فرما کر وصال فرمایا۔ حضور اکرم ﷺ کی اولاد کا سلسلہ انہیں سے چلا اور ان شاء اللہ قیامت تک چلتا رہے گا، ان کی چھ اولاد: تین لڑکے، تین لڑکیاں ہوئیں۔ سب سے اول حضرت حسن رضی اللہ عنہ نکاح سے دوسرے سال میں پیدا ہوئے، پھر حضرت حسین رضی اللہ عنہ تیسرے سال میں یعنی ۴ھ میں، پھر حضرت محسّن رضی اللہ عنہ (یہ س کی تشدید کے ساتھ ہے) پیدا ہوئے؛ جن کا انتقال بچپن ہی میں ہو گیا۔ صاحبزادیوں میں سے حضرت رُقیَّہ رضی اللہ عنہا کا

انتقال بچپن ہی میں ہوگیا تھا؛ اسی وجہ سے بعض مؤرخین نے ان کو لکھا بھی نہیں، دوسری صاحبزادی حضرت اُم کلثوم رضی اللہ عنہا کا پہلا نکاح حضرت عمر امیر المؤمنین رضی اللہ عنہ سے ہوا، جن سے ایک صاحبزادے زیدؒ اور صاحبزادی رُقیہؒ پیدا ہوئیں۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے وصال کے بعد اُم کلثوم رضی اللہ عنہا کا نکاح عَوْنُ بن جعفر رضی اللہ عنہ سے ہوا، ان سے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔ ان کے انتقال کے بعد ان کے بھائی محمد بن جعفر رضی اللہ عنہ سے ہوا، ان سے ایک لڑکی پیدا ہوئی، جو بچپن ہی میں انتقال کرگئی، ان کے انتقال کے بعد ان کے تیسرے بھائی عبداللہ ابن جعفر رضی اللہ عنہ سے ہوا، ان سے بھی کوئی اولاد نہیں ہوئی اور انہیں کے نکاح میں حضرت اُم کلثوم رضی اللہ عنہا کا انتقال ہوا اور اسی دن ان کے صاحبزادے زیدؒ کا بھی انتقال ہوا، دونوں جنازے ساتھ ہی اُٹھے اور کوئی سلسلہ اولاد کا ان سے نہیں چلا۔ یہ تینوں[۱] بھائی وہی عبداللہ اور عَوْنُ اور محمد رضی اللہ عنہم ہیں جن کا قصہ چھٹے باب کے ۱۱ر پر گذرا ہے، یہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے بھتیجے اور جعفر طیّار رضی اللہ عنہ کے صاحبزادے ہیں، حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا کی تیسری صاحبزادی حضرت زینب رضی اللہ عنہا تھیں، جن کا نکاح عبداللہ بن جعفر رضی اللہ عنہ سے ہوا اور دو صاحبزادے عبداللہ اور عَوْنُ پیدا ہوئے اور ان کے ہی نکاح میں انتقال فرمایا۔ ان کے انتقال کے بعد عبداللہ بن جعفر کا نکاح ان کی ہمشیرہ[۱] حضرت اُم کلثوم رضی اللہ عنہا سے ہوا تھا، یہ اولاد حضرت فاطمہ رضی اللہ عنہا سے ہے، ورنہ حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ کی دوسری بیویوں سے جو بعد میں ہوئیں؛ اور بھی اولاد ہے۔ مؤرخین نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی تمام اولاد ۳۲ر لکھی ہے، جن میں ۱۶ر لڑکے، ۱۶ر لڑکیاں اور حضرت امام حسن رضی اللہ عنہ کے ۱۵ر لڑکے، ۸ر لڑکیاں اور حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے ۶ر لڑکے، ۳ر لڑکیاں۔ رَضِيَ[۲] اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمْ وَأَرْضَاهُمْ أَجْمَعِيْنَ. وَجَعَلَنَا بِهَدْيِهِمْ مُتَّبِعِيْنَ. وَاللّٰهُ أَعْلَمُ وَعِلْمُهٗ أَتَمُّ. ملخص من الخميس والزرقاني على المواهب والتلقيح والإصابه وأسد الغابة.

## گیارہواں باب: بچوں کا دینی جذبہ

کمسن[۳] اور نوعمر بچوں میں جو دین کا جذبہ تھا؛ وہ حقیقت میں بڑوں کی پرورش کا ثمرہ[۴] تھا، اگر ماں باپ اور دوسرے اولیا[۵]، اولاد کو شفقت میں کھو دینے اور ضائع کر دینے کے بجائے شروع ہی سے ان کی دینی حالت کی خبرگیری[۶] اور اس پر تنبیہ رکھیں، تو دین کے اُمور بچوں کے دلوں میں جگہ پکڑیں اور بڑی عمر میں جاکر وہ چیزیں ان کے لئے بمنزلۂ عادت کے ہوجائیں؛ لیکن ہم لوگ اس کے برخلاف بچے کی ہر بُری بات پر بچہ سمجھ کر چشم پوشی[۷] کرتے ہیں؛ بلکہ زیادہ محبت کا جوش ہوتا ہے، تو اس پر خوش ہوتے ہیں اور دین میں جتنی کوتاہی دیکھتے ہیں اپنے دل کو یہ کہہ کر تسلی دیتے ہیں کہ بڑے ہوکر سب درست ہوجاوے گا، حالانکہ بڑے

**حل لغات:** (۱) بہن۔ (۲) اللہ تعالیٰ ان سے خوش ہووے اور ان سب کو خوش کرے۔ اے اللہ ہمیں انکے راستے کی پیروی کرنے والا بنادے۔ (۳) چھوٹی عمر۔ (۴) نتیجہ۔ (۵) سرپرست، ذمے دار۔ (۶) دیکھ بھال۔ (۷) معاف کرنا۔

ہوکر وہی عادات پکتی ہیں جن کا شروع میں بیج بویا جاچکا ہے۔ آپ چاہتے ہیں کہ بیج چنے کا ڈالا جائے اور اس سے گیہوں پیدا ہو، یہ مشکل ہے۔ اگر آپ چاہتے ہیں کہ بچے میں اچھی عادتیں پیدا ہوں، دین کا اہتمام ہو، دین پر عمل کرنے والا ہو، تو بچپن ہی سے اس کو دین کے اہتمام کا عادی بنائیں۔ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم بچپن سے ہی اپنی اولاد کی نگہداشت[1] فرماتے تھے اور دینی امور کا اہتمام کراتے تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت میں ایک شخص پکڑ کر لایا گیا، جس نے رمضان میں شراب پی رکھی تھی اور روزہ سے نہیں تھا، حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ارشاد فرمایا کہ تیرا ناس[2] ہو، ہمارے تو بچے بھی روزہ دار ہیں۔

**فائدہ**: یعنی تُو اتنا بڑا ہو کر بھی روزہ نہیں رکھتا، اس کے بعد ۸۰ کوڑے شراب کی سزا میں مارے اور مدینہ منورہ سے نکل جانے کا حکم فرما کر ملک شام کو چلتا کر دیا۔ [بخاری]

## ① بچوں کو روزہ رکھوانا

رُبَیِّعْ بنت مُعَوِّذ رضی اللہ عنہا جن کا قصہ پہلے باب کے اخیر میں گذرا ہے۔ کہتی ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ اعلان کرایا کہ آج عاشورہ کا دن ہے سب کے سب روزہ رکھیں، ہم لوگ اس کے بعد سے ہمیشہ روزہ رکھتے رہے اور اپنے بچوں کو بھی روزہ رکھواتے تھے۔ جب وہ بھوک کی وجہ سے رونے لگتے، تو روئی کے گالے کے کھلونے بنا کر ان کو بہلایا کرتے تھے اور افطار کے وقت تک اسی طرح ان کو کھیل میں لگائے رکھتے تھے۔ [بخاری]

**فائدہ**: بعض احادیث میں یہ بھی آیا ہے کہ مائیں دودھ پیتے بچوں کو دودھ نہیں پلاتی تھیں، اگرچہ اس وقت قُویٰ[3] نہایت قَوِی تھے اور اب بہت ضعیف، وہ لوگ اور وہ بچے اس کے مُتحمِّل[4] تھے؛ لیکن دیکھنا یہ ہے کہ جتنے کا اب تحمّل ہے وہی کہاں کیا جاتا ہے تحمّل کا دیکھنا تو نہایت ضروری ہے؛ مگر اب جس کا تحمّل ہے، اس میں کوتاہی یقیناً نامناسب ہے۔

## ② حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی احادیث اور ان کا علمی ذوق

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا چھ[۶] سال کی عمر میں حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے نکاح میں آئیں، مکہ مکرمہ میں نکاح ہوا اور نویں[۹] سال کی عمر میں مدینہ طیبہ میں رخصتی ہوئی، اٹھارہ[۱۸] سال کی عمر میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال ہوا۔ اٹھارہ[۱۸] سال کی عمر ہی کیا ہوتی ہے؛ جس میں اس قدر دینی مسائل اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات اور اَفعال[5] اُن سے نقل کیے جاتے ہیں کہ حد نہیں۔ مَسْرُوق رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ بڑے بڑے صحابہ کو میں نے دیکھا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مسائل دریافت کرتے تھے۔ عطاء رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ مردوں سے زیادہ مسائل سے واقف اور عالم تھیں۔ ابوموسی رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جو علمی مشکل ہمیں درپیش آتی تھی؛ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے پاس اس کے متعلق تحقیق ملتی تھی۔ [اِصابہ] دو ہزار دو سو دس[۲۲۱۰] حدیثیں کتب حدیث میں ان کی

**حل لغات**: ① نگرانی۔ ② برا۔ ③ یعنی بدن کے اعضاء۔ ④ برداشت کرنے والے۔ ⑤ کیے ہوئے کام۔

ملتی ہیں۔[تلقیح] خود فرماتی ہیں کہ "میں مکہ مکرمہ میں بچپن میں کھیل رہی تھی، اس وقت حضورِ اقدس ﷺ پر سورۂ قمر کی آیت ﴿ بَلِ السَّاعَةُ مَوْعِدُهُمْ وَالسَّاعَةُ اَدْهٰى وَاَمَرُّ ﴾ نازل ہوئی۔[بخاری] مکہ مکرمہ میں آٹھ برس کی عمر تک حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا رہی ہیں، اس کم عمری میں اس آیت کے نازل ہونے کی خبر ہونا اور پھر اس کا یاد بھی رکھنا، دین کے ساتھ خاص ہی لگاؤ سے ہوسکتا ہے، ورنہ آٹھ برس کی عمر ہی کیا ہوتی ہے؟

## ③ حضرت عُمیر رضی اللہ عنہ کا شوقِ جہاد

حضرت عُمیر رضی اللہ عنہ آبی اللّحم کے غلام اور کم عمر بچے تھے، جہاد میں شرکت کا شوق اس وقت ہر بڑے چھوٹے کی جان تھا۔ خَیبَر کی لڑائی میں شرکت کی خواہش کی، ان کے سرداروں نے بھی حضورِ اقدس ﷺ کی بارگاہ میں سفارش کی کہ اجازت فرمادی جائے، چنانچہ حضور ﷺ نے اجازت فرمادی اور ایک تلوار مرحمت فرمائی؛ جو گلے میں لٹکالی، مگر تلوار بڑی تھی اور قد چھوٹا تھا، اس لیے وہ زمین پر گھسٹتی جاتی تھی، اسی حال میں خیبر کی لڑائی میں شرکت کی، چونکہ بچے بھی تھے اور غلام بھی، اس لیے غنیمت کا پورا حصہ تو ملا نہیں، البتہ بطورِ عطا[1] کے کچھ سامان حصہ میں آیا۔ [ابوداؤد]

**فائدہ:** ان جیسے حضرات کو یہ بھی معلوم تھا کہ غنیمت میں ہمارا پورا حصہ بھی نہیں، اس کے باوجود پھر یہ شوق کہ دوسرے حضرات سے سفارشیں کرائی جاتی تھیں، اس کی وجہ دینی جذبہ اور اللہ تعالیٰ اور اس کے سچے رسول ﷺ کے وعدوں پر اطمینان کے سوا اور کیا ہوسکتی ہے؟

## ④ حضرت عُمَیر رضی اللہ عنہ کا جنگِ بدر میں چھپ کر شریک ہونے کی کوشش

حضرت عُمَیر بن ابی وَقَّاص رضی اللہ عنہ ایک نوعمر صحابی ہیں، شروع ہی میں مسلمان ہوگئے تھے، سعد بن ابی وقاص رضی اللہ عنہ مشہور صحابی کے بھائی ہیں۔ سعد رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے اپنے بھائی عمیر کو بدر کی لڑائی کے وقت دیکھا کہ لشکر کی روانگی کی تیاری ہو رہی تھی اور وہ اِدھر اُدھر چُھپتے پھر رہے تھے کہ کوئی دیکھے نہیں۔ مجھے یہ بات دیکھ کر تعجب ہوا، میں نے ان سے پوچھا کہ کیا ہوا، چھپتے کیوں پھر رہے ہو؟ کہنے لگے: مجھے یہ ڈر ہے کہ کہیں حضورِ اقدس ﷺ مجھے نہ دیکھ لیں اور بچہ سمجھ کر جانے کی ممانعت کردیں کہ پھر نہ جاسکوں گا اور مجھے تمنا ہے کہ لڑائی میں ضرور شریک ہوں، کیا بعید ہے اللہ تعالیٰ مجھے بھی کسی طرح شہادت نصیب فرمائیں۔ آخر جب لشکر پیش ہوا، تو جو خطرہ تھا وہ پیش آیا اور حضورِ اقدس ﷺ نے ان کے کم عمر ہونے کی وجہ سے انکار فرمادیا اور جو خطرہ تھا وہ سامنے آگیا؛ مگر شوق کا غلبہ تھا تحمّل[2] نہ کرسکے اور رونے لگے۔ حضورِ اقدس ﷺ کو شوق کا اور رونے کا حال معلوم ہوا، تو اجازت عطا فرمادی۔ لڑائی میں شریک ہوئے اور دوسری تمنا بھی پوری ہوئی کہ اسی لڑائی میں شہید ہوئے۔ ان کے بھائی سعد رضی اللہ عنہ کہتے ہیں

**حل لغات:** ① بخشش، انعام۔ ② برداشت۔

کہ ان کے چھوٹے ہونے اور تلوار کے بڑے ہونے کی وجہ سے میں اس کے تسموں[1] میں گرہیں لگاتا تھا تاکہ اونچی ہو جائے۔ [اصابہ]

## ⑤ دو انصاری بچوں کا ابوجہل کو قتل کرنا

حضرت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ مشہور اور بڑے صحابہ میں ہیں، فرماتے ہیں کہ میں بدر کی لڑائی میں میدان میں لڑنے والوں کی صف میں کھڑا تھا، میں نے دیکھا کہ میرے دائیں اور بائیں جانب انصار کے دو کم عمر لڑکے ہیں، مجھے خیال ہوا کہ میں اگر قوی اور مضبوط لوگوں کے درمیان ہوتا تو اچھا تھا کہ ضرورت کے وقت ایک دوسرے کی مدد کر سکتے، میرے دونوں جانب بچے ہیں، یہ کیا مدد کر سکیں گے؟ اتنے میں ان دونوں لڑکوں میں سے ایک نے میرا ہاتھ پکڑ کر کہا: چچا جان! تم ابوجہل کو بھی پہچانتے ہو؟ میں نے کہا: ہاں پہچانتا ہوں، تمہاری کیا غرض ہے؟ اس نے کہا: مجھے یہ معلوم ہوا ہے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شان میں گالیاں بکتا ہے، اُس پاک ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے، اگر میں اس کو دیکھ لوں تو اس وقت تک اس سے جدا نہ ہوں گا کہ وہ مر جائے یا میں مر جاؤں۔ مجھے اس کے سوال اور جواب پر تعجب ہوا۔ اتنے میں دوسرے نے یہی سوال کیا اور جو پہلے نے کہا تھا، وہی اس نے بھی کہا۔ اتفاقاً میدان میں ابوجہل دوڑتا ہوا مجھے نظر پڑ گیا۔ میں نے ان دونوں سے کہا کہ تمہارا مطلوب جس کے بارہ میں تم مجھ سے سوال کر رہے تھے، وہ جا رہا ہے۔ دونوں یہ سن کر تلواریں ہاتھ میں لیے ہوئے ایک دم بھاگے چلے گئے اور جا کر اس پر تلوار چلانی شروع کر دی، یہاں تک کہ اس کو گرا دیا۔ [بخاری]

**فائدہ**: یہ دونوں صاحبزادے مُعاذ بن عَمْرو بن جَمُوح رضی اللہ عنہ اور مُعاذ بن عَفْراء رضی اللہ عنہما ہیں۔ مُعاذ بن عَمْرو رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں لوگوں سے سنتا تھا کہ ابوجہل کو کوئی نہیں مار سکتا، وہ بڑی حفاظت میں رہتا ہے، مجھے اسی وقت سے خیال تھا کہ میں اس کو ماروں گا۔ یہ دونوں صاحبزادے پیدل تھے اور ابوجہل گھوڑے پر سوار تھا، صفوں کو درست کر رہا تھا، جس وقت عبدالرحمٰن بن عوف رضی اللہ عنہ نے دیکھا اور یہ دونوں دوڑے تو گھوڑے سوار پر براہِ راست[2] حملہ مشکل تھا، اس لیے ایک نے گھوڑے پر حملہ کیا اور دوسرے نے ابوجہل کی ٹانگ پر حملہ کیا، جس سے گھوڑا بھی گرا اور ابوجہل بھی گرا اور اُٹھ نہ سکا۔ یہ دونوں حضرات اس کو ایسا کر کے چھوڑ آئے تھے کہ اُٹھ نہ سکے، وہیں پڑا تڑپتا رہے؛ مگر مُعوّذ بن عَفراء رضی اللہ عنہما ان کے بھائی نے اور ذرا ٹھنڈا کر دیا، کہ مبادا[3] اُٹھ کر چلا جائے، لیکن بالکل انھوں نے بھی نہ نمٹایا، اس کے بعد عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ نے بالکل ہی سَر جُدا کر دیا۔ مُعاذ بن عَمْرو رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جس وقت میں نے اس کی ٹانگ پر حملہ کیا، تو اس کا لڑکا عِکرمہ ساتھ تھا، اُس نے میرے مونڈھے پر حملہ کیا، جس سے میرا ہاتھ کٹ گیا اور صرف کھال میں لٹکا ہوا رہ گیا۔ [اُسد الغابہ]

**حل لغات:** ① چمڑے کا ٹکڑا۔ ② ڈائریکٹ، سیدھا۔ ③ ایسا نہ ہو کہ۔

کہ تو اپنے معبود لات کی پیشاب گاہ کو چاٹ، کیا ہم حضور ﷺ سے بھاگ جائیں گے اور آپ ﷺ کو اکیلا چھوڑ دیں گے؟ عُروہ نے پوچھا کہ یہ کون ہیں؟ حضور ﷺ نے فرمایا کہ ابوبکر ہیں۔ انھوں نے حضرت ابوبکر ﷛ سے مخاطب ہوکر کہا کہ تمہارا ایک قدیمی[1] احسان مجھ پر ہے جس کا بدلہ میں نہیں دے سکا، اگر یہ نہ ہوتا تو اس گالی کا جواب دیتا۔ یہ کہہ کر عُروہ پھر حضور ﷺ سے بات میں مشغول ہوگئے اور عرب کے عام دستور[2] کے موافق بات کرتے ہوئے حضور ﷺ کی داڑھی مبارک کی طرف ہاتھ لے جاتے کہ خوشامد کے موقع پر داڑھی میں ہاتھ لگا کر بات کی جاتی ہے۔ صحابہ ﷡ کو یہ بات کب گوارا[3] ہوسکتی تھی، عُروہ کے بھتیجے حضرت مُغیرہ بن شُعبہ ﷛ سر پر خَود[4] اوڑھے ہوئے اور ہتھیار لگائے ہوئے پاس کھڑے تھے، انھوں نے تلوار کا قبضہ[5] عُروہ کے ہاتھ پر مارا کہ ہاتھ پَرے[6] کو رکھو۔ عُروہ نے پوچھا: یہ کون ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ مُغیرہ۔ عُروہ نے کہا: او غدّار[7]! تیری غدّاری کو میں اب تک بھگت رہا ہوں اور تیرا یہ برتاؤ؟ (حضرت مُغیرہ بن شُعبہ ﷛ نے اسلام سے قبل چند کافروں کو قتل کردیا تھا جن کی دِیت[8] عُروہ نے ادا کی تھی اس کی طرف یہ اشارہ تھا) غرض عُروہ طویل[9] گفتگو حضور ﷺ سے کرتے رہے اور نظریں بچا کر صحابۂ کرام ﷡ کے حالات کا اندازہ بھی کرتے جاتے تھے؛ چنانچہ واپس جا کر کفار سے کہا کہ اے قریش! میں بڑے بڑے بادشاہوں کے یہاں گیا ہوں، قیصر وکِسریٰ اور نَجاشی کے درباروں کو بھی دیکھا ہے اور ان کے آداب بھی دیکھے ہیں، خدا کی قسم! میں نے کسی بادشاہ کو نہیں دیکھا کہ اس کی جماعت اس کی ایسی تعظیم کرتی ہو جیسی محمد (ﷺ) کی جماعت اُن کی تعظیم کرتی ہے، اگر وہ تھوکتے ہیں تو جس کے ہاتھ پڑ جائے وہ اس کو بدن اور منہ پر مَل لیتا ہے، جو بات محمد (ﷺ) کے منہ سے نکلتی ہے اس کے پورا کرنے کو سب کے سب ٹوٹ پڑتے ہیں، ان کی وضو کا پانی آپس میں لڑ لڑ کر تقسیم کرتے ہیں، زمین پر نہیں گرنے دیتے اگر کسی کو قطرہ نہ ملے تو وہ دوسرے کے تر[10] ہاتھ کو ہاتھ سے مَل کر اپنے منھ پر مَل لیتا ہے، اُن کے سامنے بولتے ہیں تو بہت نیچی آواز سے، ان کے سامنے زور سے نہیں بولتے، ان کی طرف نگاہ اٹھا کر ادب کی وجہ سے نہیں دیکھتے، اگر ان کے سر یا داڑھی کا کوئی بال گرتا ہے تو اُس کو تبرّکاً[11] اٹھا لیتے ہیں اور اس کی تعظیم اور احترام کرتے ہیں، غرض میں نے کسی جماعت کو اپنے آقا کے ساتھ اتنی محبت کرتے نہیں دیکھا جتنی محمد (ﷺ) کی جماعت ان کے ساتھ کرتی ہے۔ اسی دوران میں حضور اقدس ﷺ نے حضرت عثمان ﷛ کو اپنی طرف سے قاصد[12] بنا کر سردارانِ مکہ کے پاس بھیجا۔ حضرت عثمان ﷛ کی باوجود مسلمان ہوجانے کے مکہ میں بہت عزت تھی اور ان کے متعلق زیادہ اندیشہ[13] نہ تھا

**حل لغات:** ① پرانا۔ ② رواج، عادت۔ ③ برداشت۔ ④ لوہے کی ٹوپی جو لڑائی میں پہنتے ہیں۔ ⑤ تلوار پکڑنے کی جگہ، دَستہ۔ ⑥ دور۔ ⑦ بے وفا، نمک حرام۔ ⑧ وہ مال جو قاتل، مقتول کے وارثوں کو دے۔ ⑨ لمبی۔ ⑩ گیلا۔ ⑪ برکت حاصل کرنے کے واسطے۔ ⑫ پیغام لے جانے والا۔ ⑬ ڈر۔

اس لیے ان کو تجویز[1] فرمایا تھا۔ وہ تشریف لے گئے تو صحابہ رضی اللہ عنہم کو رشک ہوا کہ عثمان تو مزے سے کعبہ کا طواف کر رہے ہوں گے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: مجھے امید نہیں ہے کہ وہ میرے بغیر طواف کریں؛ چنانچہ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ مکہ میں داخل ہوئے تو اَبان بن سعید نے ان کو اپنی پناہ میں لے لیا اور ان سے کہا کہ جہاں دل چاہے چلو پھرو، تم کو کوئی روک نہیں سکتا۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ ابوسفیان وغیرہ مکہ کے سرداروں سے ملتے رہے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا پیام پہونچاتے رہے، جب واپس ہونے لگے تو کفار نے خود درخواست کی کہ تم مکہ میں آئے ہو، تم طواف کرتے جاؤ۔ انھوں نے جواب دے دیا کہ یہ مجھ سے نہیں ہوسکتا کہ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم تو روکے گئے ہوں اور میں طواف کرلوں۔ قریش کو اس جواب پر غصہ آیا جس کی وجہ سے انھوں نے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو روک لیا۔ مسلمانوں کو یہ خبر پہونچی کہ ان کو شہید کردیا۔ اس پر حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ رضی اللہ عنہم سے اخیر دم تک لڑنے پر بیعت لی۔ جب کفار کو اس کی خبر پہونچی تو گھبرا گئے اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کو فوراً چھوڑ دیا۔ [خمیس]

**فائدہ**: اس قصہ میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کا ارشاد، حضرت مُغیرہ رضی اللہ عنہ کا مارنا، صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کا عام برتاؤ، جس کو عروہ نے بہت غور سے دیکھا، حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا طواف سے انکار، ہر واقعہ ایسا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بے انتہا عشق و محبت کی خبر دیتا ہے۔ یہ بیعت جس کا اس قصہ میں ذکر ہے ''بیعۃُ[2] الشَّجرہ'' کہلاتی ہے، قرآن پاک میں بھی اس کا ذکر ہے اور اللہ تعالیٰ نے سورۂ فتح کی آیت ﴿لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ﴾ [سورۂ فتح:۱۸] الآیۃ میں اس کا ذکر فرمایا ہے، پوری آیت مع ترجمہ کے عنقریب خاتمہ میں آرہی ہے۔

## ⑤ حضرت ابنِ زُبیر رضی اللہ عنہما کا خون پینا

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ سینگیاں[3] لگوائیں اور جو خون نکلا وہ حضرت عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما کو دیا کہ اس کو کہیں دبا دیں۔ وہ گئے اور آکر عرض کیا کہ دبا دیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا: کہاں؟ عرض کیا: میں نے پی لیا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جس کے بدن میں میرا خون جائے گا اس کو جہنم کی آگ نہیں چھو سکتی، مگر تیرے لیے بھی لوگوں سے ہلاکت ہے اور لوگوں کو تجھ سے۔

**فائدہ**: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فُضلات: پاخانہ پیشاب وغیرہ سب پاک ہیں، اس لیے اس میں کوئی اشکال نہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد کا مطلب کہ ''ہلاکت ہے'' علماء نے لکھا ہے کہ سلطنت اور اِمارت کی طرف اشارہ ہے کہ اِمارت ہوگی اور لوگ اس میں مُزاحِم[4] ہوں گے۔ چنانچہ عبداللہ بن زبیر رضی اللہ عنہما جب پیدا ہوئے تھے، اس وقت بھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس طرف اشارہ فرمایا تھا کہ ایک مینڈھا ہے، بھیڑیوں کے درمیان، ایسے بھیڑیئے جو کپڑے پہنے ہوئے ہوں گے؛ چنانچہ یزید اور عبدالملک دونوں کے ساتھ حضرت ابنِ زُبیر رضی اللہ عنہما کی مشہور لڑائی ہوئی اور آخر شہید ہوئے۔

**حل لغات**: ① طے فرمایا۔ ② جس درخت کے نیچے صحابہ نے بیعت کی عہد کیا کہ کافروں سے لڑیں گے، جان دے دیں گے، بھاگیں گے نہیں۔ ③ پچھنا لگوانا۔ ④ روکنے والے۔

## ⑥ حضرت مالک بن سِنان رضی اللہ عنہ کا خون پینا

اُحد کی لڑائی میں جب نبیٔ اکرم ﷺ کے چہرۂ انور یا سرِ مبارک میں خَوُد[1] کے دو حلقے گھس گئے تھے تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ دوڑے ہوئے آگے بڑھے اور دوسری جانب سے حضرت ابُوعُبَیدَہ رضی اللہ عنہ دوڑے اور آگے بڑھ کر خود کے حلقے دانت سے کھینچنے شروع کیے، ایک حلقہ نکالا جس سے ایک دانت حضرت ابوعبیدہ رضی اللہ عنہ کا ٹوٹ گیا، اس کی پرواہ نہ کی، دوسرا حلقہ کھینچا جس سے دوسرا دانت بھی ٹوٹا، لیکن حلقہ وہ بھی کھینچ ہی لیا، ان حلقوں کے نکلنے سے حضور ﷺ کے پاک جسم سے خون نکلنے لگا، تو حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کے والد ماجد مالک بن سِنان رضی اللہ عنہ نے اپنے لبوں سے اُس خون کو چوس لیا اور نگل لیا۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جس کے خون میں میرا خون ملا ہے، اس کو جہنم کی آگ نہیں چھو سکتی۔ [قُرّۃ العیون]

## ⑦ حضرت زَیدبن حارِثہ رضی اللہ عنہ کا اپنے باپ کو انکار

حضرت زید بن حارثہ رضی اللہ عنہ زمانۂ جاہلیت میں اپنی والدہ کے ساتھ ننھیال جا رہے تھے، بنوقیس نے قافلہ کو لُوٹا جس میں زید رضی اللہ عنہ بھی تھے ان کو مکہ کے بازار میں لاکر بیچا، حکیم بن حِزَام رضی اللہ عنہ نے اپنی پھوپھی حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کے لیے ان کو خرید لیا۔ جب حضور ﷺ کا نکاح حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے ہوا تو انھوں نے زید رضی اللہ عنہ کو حضورِ اقدس ﷺ کی خدمت میں ہدیہ کے طور پر پیش کردیا۔ زید رضی اللہ عنہ کے والد کو ان کے فِراق[2] کا بہت صدمہ تھا اور ہونا ہی چاہیے تھا کہ اولاد کی محبت فطری چیز ہے۔ وہ زید رضی اللہ عنہ کے فراق میں روتے اور اشعار پڑھتے پھرا کرتے تھے، اکثر جو اشعار پڑھتے تھے ان کا مختصر ترجمہ یہ ہے:

''میں زید کی یاد میں روتا ہوں اور یہ بھی نہیں جانتا کہ وہ زندہ ہے، تاکہ اس کی اُمید کی جائے یا موت نے اس کو نمٹا دیا۔ خدا کی قسم! مجھے یہ بھی معلوم نہیں کہ تجھے اے زید! نرم زمین نے ہلاک کیا یا کسی پہاڑ نے ہلاک کیا، کاش مجھے یہ معلوم ہو جاتا کہ تُو عمر بھر میں کبھی بھی واپس آئے گا یا نہیں، ساری دنیا میں میری انتہائی غرض تیری واپسی ہے، جب آفتاب طلوع ہوتا ہے جب بھی مجھے زید ہی یاد آتا ہے اور جب بارش ہونے کو ہوتی ہے جب بھی اُسی کی یاد مجھے ستاتی ہے اور جب ہوائیں چلتی ہیں تو وہ بھی اس کی یاد کو بھڑکاتی ہیں، ہائے میرا غم اور میرا فکر کس قدر طویل ہو گیا، میں اس کی تلاش اور کوشش میں ساری دنیا میں اونٹ کی تیز رفتاری کو کام میں لاؤں گا اور دنیا کا چکر لگانے سے نہیں اُکتاؤں گا، اونٹ چلنے سے اُکتا جائیں تو اُکتا جائیں، لیکن میں کبھی بھی نہیں اُکتاؤں گا، اپنی ساری زندگی اسی میں گزار دوں گا، ہاں! میری موت ہی آ گئی تو خیر کہ موت ہر چیز کو فنا کر دینے والی ہے، آدمی خواہ کتنی ہی امیدیں لگا وے، مگر میں اپنے بعد فلاں فلاں رشتہ داروں اور آل اولاد کو وصیت کر جاؤں گا کہ وہ بھی اسی طرح زید کو ڈھونڈتے رہیں''۔

**حل لغات:** ① لوہے کی ٹوپی۔ ② جدائی۔

غرض یہ اشعار وہ پڑھتے تھے اور روتے ہوئے ڈھونڈتے پھرا کرتے تھے، اتفاق سے ان کی قوم کے چند لوگوں کا حج کو جانا ہوا اور انھوں نے زید کو پہچانا، باپ کا حال سنایا، شعر سنائے، اُن کی یاد و فراق کی داستان سنائی۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے ان کے ہاتھ تین شعر کہہ کر بھیجے، جن کا مطلب یہ تھا کہ میں یہاں مکہ میں ہوں، خیریت سے ہوں، تم غم اور صدمہ نہ کرو، میں بڑے کریم لوگوں کی غلامی میں ہوں۔ ان لوگوں نے جا کر زید رضی اللہ عنہ کی خیر وخبر ان کے باپ کو سنائی اور وہ اشعار سنائے جو زید رضی اللہ عنہ نے کہہ کر بھیجے تھے اور پتہ بتایا۔ زید رضی اللہ عنہ کے باپ اور چچا فدیہ کی رقم لے کر ان کو غلامی سے چھڑانے کی نیت سے مکہ مکرمہ پہونچے، تحقیق کی، پتہ چلایا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں پہونچے اور عرض کیا: اے ہاشم کی اولاد اور اپنی قوم کے سردار! تم لوگ حرم کے رہنے والے ہو اور اللہ کے گھر کے پڑوسی، تم خود قیدیوں کو رہا کراتے ہو، بھوکوں کو کھانا دیتے ہو، ہم اپنے بیٹے کی طلب① میں تمہارے پاس پہونچے ہیں، ہم پر احسان کرو اور کرم فرماؤ اور فدیہ قبول کرلو اور اس کو رہا کردو، بلکہ جو فدیہ ہو اس سے زیادہ لے لو۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: کیا بات ہے؟ عرض کیا: زید کی طلب میں ہم لوگ آئے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: بس اتنی سی بات ہے؟ عرض کیا کہ حضور! بس یہی غرض ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اس کو بلالو اور اس سے پوچھ لو اگر وہ تمہارے ساتھ جانا چاہے تو بغیر فدیہ ہی کے وہ تمہاری نذر ہے اور اگر نہ جانا چاہے تو میں ایسے شخص پر جبر② نہیں کرسکتا، جو خود نہ جانا چاہے۔ انھوں نے عرض کیا کہ آپ نے استحقاق③ سے بھی زیادہ احسان فرمایا، یہ بات خوشی سے منظور ہے۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ بلائے گئے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم ان کو پہچانتے ہو؟ عرض کیا: جی ہاں! پہچانتا ہوں، یہ میرے باپ ہیں اور یہ میرے چچا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میرا حال بھی تمہیں معلوم ہے، اب تمہیں اختیار ہے کہ میرے پاس رہنا چاہو تو میرے پاس رہو، ان کے ساتھ جانا چاہو تو اجازت ہے۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ حضور! میں آپ کے مقابلہ میں بھلا کس کو پسند کرسکتا ہوں؟ آپ میرے لیے باپ کی جگہ بھی ہیں اور چچا کی جگہ بھی۔ ان دونوں باپ چچا نے کہا کہ زید! غلامی کو آزادی پر ترجیح دیتے ہو اور باپ، چچا اور سب گھر والوں کے مقابلہ میں غلام رہنے کو پسند کرتے ہو؟ زید رضی اللہ عنہ نے کہا کہ ہاں میں نے ان میں (حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف اشارہ کرکے) ایسی بات دیکھی ہے جس کے مقابلہ میں کسی چیز کو بھی پسند نہیں کرسکتا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب یہ جواب سنا تو ان کو گود میں لے لیا اور فرمایا کہ میں نے اس کو اپنا بیٹا بنالیا۔ زید رضی اللہ عنہ کے باپ اور چچا بھی یہ منظر دیکھ کر نہایت خوش ہوئے اور خوشی سے ان کو چھوڑ کر چلے گئے۔ [خمیس] حضرت زید رضی اللہ عنہ اُس وقت بچے تھے۔ بچپن کی حالت میں سارے گھر کو، عزیز④ واقارب کو غلامی پر قربان کردینا، جس محبت کا پتہ دیتا ہے وہ ظاہر ہے۔

**حل لغات:** ① تلاش۔ ② زبردستی۔ ③ حق۔ ④ رشتہ دار۔

## ⑧ حضرت اَنَس بن نَضر رضی اللہ عنہ کا عمل اُحد کی لڑائی میں

اُحد کی لڑائی میں مسلمانوں کو جب شکست ہو رہی تھی تو کسی نے یہ خبر اُڑا دی کہ حضور ﷺ بھی شہید ہو گئے۔ اس وحشت ناک خبر سے جو اثر صحابہ رضی اللہ عنہم پر ہونا چاہیے تھا وہ ظاہر ہے، اسی وجہ سے اور بھی زیادہ گھٹنے ٹوٹ [1] گئے۔ حضرت انس بن نَضر رضی اللہ عنہ چلے جا رہے تھے کہ مہاجرین اور انصار کی ایک جماعت میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ اور حضرت طلحہ رضی اللہ عنہ نظر پڑے کہ سب حضرات پریشان حال تھے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے پوچھا: یہ کیا ہو رہا ہے کہ مسلمان پریشان سے نظر آرہے ہیں۔ ان حضرات نے کہا کہ حضور ﷺ شہید ہو گئے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے کہا: پھر حضور ﷺ کے بعد تمھیں زندہ رہ کر کیا کرو گے، تلوار ہاتھ میں لو اور چل کر مر جاؤ۔ چنانچہ حضرت انس رضی اللہ عنہ نے خود تلوار ہاتھ میں لی اور کفار کے جمگھٹے [2] میں گھس گئے اور اس وقت تک لڑتے رہے کہ شہید ہو گئے۔ [خمیس]

**فائدہ:** ان کا مطلب یہ تھا کہ جس ذات کے دیدار کے لیے جینا تھا جب وہی نہیں رہی تو پھر گویا جی کر ہی کیا کرنا ہے؛ چنانچہ اسی میں اپنی جان نثار [3] کر دی۔

## ⑨ سَعد بن رَبیع رضی اللہ عنہ کا پیام اُحد میں

اسی اُحد کی لڑائی میں حضورِ اقدس ﷺ نے دریافت فرمایا کہ سَعد بن رَبیع کا حال معلوم نہیں ہوا کہ کیا گزری۔ ایک صحابی کو تلاش کے لیے بھیجا وہ شہداء کی جماعت میں تلاش کر رہے تھے، آوازیں بھی دے رہے تھے کہ شاید وہ زندہ ہوں پھر پکار کر کہا کہ مجھے حضور ﷺ نے بھیجا ہے کہ سَعد بن رَبیع کی خبر لاؤں، تو ایک جگہ سے بہت ضعیف [4] سی آواز آئی، یہ اس طرف بڑھے جا کر دیکھا کہ سات مقتولین کے درمیان پڑے ہیں اور ایک آدھ سانس باقی ہے، جب یہ قریب پہونچے تو حضرت سعد رضی اللہ عنہ نے کہا کہ حضور ﷺ کو میرا اسلام عرض کر دینا اور کہہ دینا کہ اللہ تعالیٰ میری جانب سے آپ کو اس سے افضل اور بہتر بدلہ عطا فرمائیں، جو کسی نبی کو اس کے اُمتی کی طرف سے بہتر سے بہتر عطا کیا ہو اور مسلمانوں کو میرا یہ پیام پہونچا دینا کہ اگر کافر حضور ﷺ تک پہونچ گئے اور تم میں سے کوئی ایک آنکھ بھی چمکتی ہوئی رہے یعنی وہ زندہ رہا، تو اللہ تعالیٰ کے یہاں کوئی عُذر [5] بھی تمہارا نہ چلے گا اور یہ کہہ کر جان بحق [6] ہو گئے۔ [خمیس]

**فائدہ:** فَجَزَاهُ اللّٰهُ عَنَّا أَفْضَلَ مَا جَزَى صَحَابِيًّا عَنْ [7] أُمَّةِ نَبِيِّهٖ. درحقیقت ان جاں نثاروں نے (اللہ تعالیٰ اپنے لُطف سے اُن کی قبروں کو نور سے بھر دے) اپنی جاں نثاری کا پورا ثبوت دے دیا کہ زخموں پر زخم لگے ہوئے ہیں، دم توڑ رہے ہیں، مگر کیا مجال ہے کہ کوئی شِکوہ [8]، کوئی گھبراہٹ، کوئی پریشانی لاحق ہو جائے۔ ولولہ [9] ہے تو حضور ﷺ کی حفاظت کا، حضور ﷺ پر جاں نثاری کا، حضور ﷺ پر قربانی کا، کاش مجھ جیسے نااہل کو بھی کوئی حصہ اس محبت کا نصیب ہو جاتا۔

**حل لغات:** ① ہمت ٹوٹ گئی۔ ② مجمع۔ ③ قربان۔ ④ کمزور۔ ⑤ بہانہ۔ ⑥ شہید۔ ⑦ اللہ تعالیٰ ہماری جانب سے ان کو اس سے افضل اور بہتر بدلہ عطا فرمائے جو کسی صحابی کو اسکے نبی کی امت سے عطا کیا گیا ہو۔ ⑧ شکایت۔ ⑨ جذبہ۔

## ⑩ حضور ﷺ کی قبر دیکھ کر ایک عورت کی موت

حضرت عائشہ صدّیقہ رضی اللہ عنہا کی خدمت میں ایک عورت حاضر ہوئیں اور آ کر عرض کیا کہ مجھے حضورِ اقدس ﷺ کی قبرِ مبارک کی زیارت کرادو۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے حجرۂ شریفہ کھولا۔ انھوں نے زیارت کی اور زیارت کرکے روتی رہیں اور روتے روتے انتقال فرما گئیں۔ رضی اللہ عنہا وأرضاها۔ [شفا]

**فائدہ**: کیا اس عشق کی نظیر[1] بھی کہیں ملے گی کہ قبر کی زیارت کی تاب[2] نہ لا سکیں اور وہیں جان دے دی۔

## ⑪ صحابہ رضی اللہ عنہم کی محبت کے مُتفرّق قصّے

حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ سے کسی نے پوچھا کہ آپ کو حضورِ اقدس ﷺ سے کتنی محبت تھی؟ آپ نے ارشاد فرمایا کہ خدائے پاک کی قسم! حضور ﷺ ہم لوگوں کے نزدیک اپنے مالوں سے اور اپنی اولادوں سے اور اپنی ماؤں سے اور سخت پیاس کی حالت میں ٹھنڈے پانی سے زیادہ محبوب تھے۔ [شفا]

**فائدہ**: سچ فرمایا۔ درحقیقت صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کی یہی حالت تھی اور کیوں نہ ہوتی جبکہ وہ حضرات کامل[3] الایمان تھے اور اللہ جلّ شانہٗ کا ارشاد ہے: ﴿قُلْ اِنْ كَانَ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ وَاِخْوَانُكُمْ وَاَزْوَاجُكُمْ وَعَشِيْرَتُكُمْ وَاَمْوَالُ ۨاقْتَرَفْتُمُوْهَا وَتِجَارَةٌ تَخْشَوْنَ كَسَادَهَا وَمَسٰكِنُ تَرْضَوْنَهَآ اَحَبَّ اِلَيْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَجِهَادٍ فِيْ سَبِيْلِهٖ فَتَرَبَّصُوْا حَتّٰى يَاْتِيَ اللّٰهُ بِاَمْرِهٖ ۭ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿٢٤﴾﴾ [سورۂ توبہ] ترجمہ: ”آپ ان سے کہہ دیجیے کہ اگر تمہارے باپ اور تمہارے بیٹے اور تمہارے بھائی اور تمہاری بیبیاں اور تمہارا کنبہ اور وہ مال جو تم نے کمائے ہیں اور وہ تجارت جس میں نِکاسی[4] نہ ہونے کا تم کو اندیشہ ہو اور وہ گھر جن کو تم پسند کرتے ہو (اگر یہ سب چیزیں) تم کو اللہ سے اور اس کے رسول (ﷺ) سے اور اُس کی راہ میں جہاد کرنے سے زیادہ پیاری ہوں، تو تم منتظر رہو یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ اپنا حکم بھیج دیں اور اللہ تعالیٰ بے حکمی کرنے والوں کو ان کے مقصود تک نہیں پہونچاتا“۔ [بیان القرآن]

اس آیتِ شریفہ میں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت کے ان سب چیزوں سے کم ہونے پر وعید ہے۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضورِ اقدس ﷺ کا ارشاد ہے کہ تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مومن نہیں ہوسکتا، جب تک کہ اس کو میری محبت اپنے باپ اور اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ نہ ہوجائے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے بھی یہی مضمون نقل کیا گیا ہے۔ علماء کا ارشاد ہے کہ ان احادیث میں محبت سے محبتِ اختیاری مراد ہے، غیر اختیاری یعنی طبعی اضطراری مراد نہیں۔ اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ اگر محبت طبعی مراد ہو تو پھر ایمان سے مراد کمال درجہ کا ایمان ہو جیسا کہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کا تھا۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضورِ اقدس ﷺ کا ارشاد ہے کہ تین چیزیں ایسی ہیں کہ جس شخص

**حل لغات**: ① مثال۔ ② برداشت نہ کرسکیں۔ ③ مکمل ایمان والے۔ ④ سامان کا بکنا۔

میں وہ پائی جائیں، ایمان کی حلاوت اور ایمان کا مزہ نصیب ہو جائے، ایک یہ کہ اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی محبت ان کے ماسوا(۱) سب سے زیادہ ہووے؛ دوسرے یہ کہ جس کسی سے محبت کرے اللہ ہی کے واسطے کرے؛ تیسرے یہ کہ کفر کی طرف لوٹنا اس کو ایسا ہی گراں اور مشکل ہو جیسا کہ آگ میں گرنا۔ حضرت عمر ﷛ نے ایک مرتبہ عرض کیا کہ یارسول اللہ! مجھے اپنی جان کے علاوہ اور سب چیزوں سے آپ زیادہ محبوب ہیں۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ کوئی شخص مومن اس وقت تک نہیں ہوسکتا جب تک کہ اس کو میری محبت اپنی جان سے بھی زیادہ نہ ہو۔ حضرت عمر ﷛ نے عرض کیا: یارسول اللہ! اب آپ مجھے اپنی جان سے بھی زیادہ محبوب ہیں، تو حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: اَلآنَ یَا عُمَرَ! (اس وقت اے عمر)۔ علماء نے اس ارشاد کے دو مطلب بتائے ہیں: ایک یہ کہ اس وقت تمہارا ایمان کامل ہوا ہے، دوسرا یہ کہ تنبیہ ہے کہ اس وقت یہ بات پیدا ہوئی کہ میں تمہیں اپنے نفس سے زیادہ محبوب ہوں، حالانکہ یہ بات اوّل ہی سے ہونا چاہیے تھی۔ سُہَیل تُستَرِی ؒ کہتے ہیں کہ جو شخص ہر حال میں حضور ﷺ کو اپنا والی نہ جانے اور اپنے نفس کو اپنی مِلک(۲) میں سمجھے وہ سنت کا مزہ نہیں چکھ سکتا۔ ایک صحابی نے آکر حضورِ اقدس ﷺ سے عرض کیا کہ قیامت کب آئے گی؟ حضور ﷺ نے فرمایا کہ قیامت کے لیے کیا تیار کر رکھا ہے، جس کی وجہ سے انتظار ہے؟ انھوں نے عرض کیا: یارسول اللہ! میں بہت سی نمازیں اور روزے اور صدقے تو تیار کر نہیں رکھے ہیں، البتہ اللہ اور اس کے رسول کی محبت میرے دل میں ہے۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ قیامت میں تم اُسی کے ساتھ ہوگے جس سے محبت رکھتے ہو۔ حضور ﷺ کا یہ ارشاد کہ آدمی کا حشر اُسی کے ساتھ ہوگا جس سے اُس کو محبت ہے۔ کئی صحابہ نے نقل کیا ہے جن میں عبداللہ بن مسعود، ابوموسیٰ اشعری، صفوان، ابوذر ﷡ وغیرہ حضرات ہیں۔ حضرت انس ﷛ کہتے ہیں کہ صحابہ کرام ﷡ کو جس قدر خوشی اس ارشادِ مبارک سے ہوئی ہے کسی چیز سے بھی اتنی خوشی نہیں ہوئی۔ اور ظاہر بات ہے ہونا بھی چاہیے تھی کہ حضور ﷺ کی محبت تو ان کے رگ و پے(۳) میں تھی، پھر ان کو کیوں نہ خوشی ہوتی؟ حضرت فاطمہ ﷞ کا مکان شروع میں حضور ﷺ سے ذرا دور تھا، ایک مرتبہ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میرا دل چاہتا تھا تمہارا مکان تو قریب ہو جاتا۔ حضرت فاطمہ ﷞ نے عرض کیا کہ حارثہ کا مکان آپ کے قریب ہے، اُن سے فرمادیں کہ میرے مکان سے بدل لیں، حضور ﷺ نے فرمایا کہ ان سے پہلے بھی تَبَادَلہ ہو چکا ہے اب تو شرم آتی ہے۔ حارثہ ﷛ کو اس کی اطلاع ہوئی فوراً حاضر ہو کر عرض کیا: یارسول اللہ! مجھے معلوم ہوا ہے کہ آپ فاطمہ کا مکان اپنے قریب چاہتے ہیں، یہ میرے مکانات موجود ہیں ان سے زیادہ قریب کوئی مکان بھی نہیں ہے، جو پسند ہو بدل لیں، یارسول اللہ! میں اور میرا مال تو اللہ اور اس کے رسول ہی کا ہے، یارسول اللہ! خدا کی قسم جو مال آپ

**حل لغات:** (۱) علاوہ۔ (۲) ملکیت، قبضہ۔ (۳) جسم کا ہر حصہ۔

لے لیں وہ مجھے زیادہ پسند ہے اُس مال سے جو میرے پاس رہے۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا: سچ کہتے ہو اور برکت کی دعا دی اور مکان بدل لیا۔ [طبقات]

ایک صحابی حضورِ اقدس ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے کہ آپ کی محبت مجھے میری جان و مال اور اہل وعیال سے زیادہ ہے، میں اپنے گھر میں ہوتا ہوں اور آپ کا خیال آ جاتا ہے تو صبر نہیں آتا، یہاں تک کہ حاضر ہوں اور آ کر زیارت نہ کرلوں، مجھے یہ فکر ہے کہ موت تو آپ کو بھی اور مجھے بھی ضرور آنی ہی ہے، اس کے بعد آپ تو انبیاء کے درجہ میں چلے جائیں گے، تو مجھے یہ خوف رہتا ہے کہ پھر میں آپ کو نہیں دیکھ سکوں گا۔ حضور ﷺ نے اس کے جواب میں سکوت[1] فرمایا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور یہ آیت سنائی:

﴿وَمَنۡ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوۡلَ فَاُولٰٓـئِكَ مَعَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمَ اللّٰهُ عَلَيۡهِمۡ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيۡقِيۡنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيۡنَ‌ ۚ وَحَسُنَ اُولٰٓـئِكَ رَفِيۡقًا ؕ‏ ﴿۶۹﴾ ذٰ لِكَ الۡـفَضۡلُ مِنَ اللّٰهِ‌ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيۡمًا ﴿۷۰﴾﴾ [سورۂ نساء] ترجمہ: جو شخص اللہ اور رسول کا کہنا مان لے گا تو ایسے اشخاص بھی جنت میں ان حضرات کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے انعام فرمایا یعنی انبیاء اور صدیقین اور شُہَداء اور صُلَحاء اور یہ حضرات بہت اچھے رفیق ہیں اور ان کے ساتھ رِفاقت[2] محض اللہ کا فضل ہے اور اللہ تعالیٰ خوب جاننے والے ہیں ہر ایک کے عمل کو۔

اس قسم کے واقعات بہت سے صحابہ رضی اللہ عنہم کو پیش آئے اور آنا ضروری تھے۔ ”عشق[3] است و ہزار بدگمانی“، حضور ﷺ نے جواب میں یہی آیت سنائی۔ چنانچہ ایک صحابی حاضر ہوئے اور عرض کیا: یارسول اللہ! مجھے آپ سے ایسی محبت ہے کہ جب خیال آ جاتا ہے، اگر اس وقت میں آ کر زیارت نہ کرلوں تو مجھے غالب گمان ہے کہ میری جان نکل جائے، مگر مجھے یہ خیال ہے کہ اگر میں جنت میں داخل بھی ہوگیا تب بھی آپ سے تو نیچے درجہ میں ہوں گا؛ مجھے تو جنت میں بھی آپ کی زیارت بغیر بڑی مشقت ہوگی، آپ ﷺ نے یہی آیت سنائی۔ ایک اور حدیث میں آیا ہے کہ ایک انصاری حاضرِ خدمت ہوئے اور نہایت غمگین تھے، حضور ﷺ نے فرمایا: غمگین کیوں ہو؟ عرض کیا: یارسول اللہ! ایک سوچ میں ہوں، آپ ﷺ نے دریافت فرمایا: کیا سوچ ہے؟ عرض کیا: یارسول اللہ! ہم صبح وشام حاضرِ خدمت ہوتے ہیں، آپ کی زیارت سے محظوظ[4] ہوتے ہیں، آپ کی خدمت میں بیٹھتے ہیں، کل کو آپ تو انبیاء کے درجے پر پہونچ جائیں گے، ہماری وہاں تک رسائی[5] نہیں ہوگی، حضور ﷺ نے سکوت فرمایا اور جب یہ آیت نازل ہوئی تو حضور ﷺ نے ان انصاری کو بھی بلایا اور ان کو اس کی بشارت دی۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ بہت سے صحابہ رضی اللہ عنہم نے یہ اشکال کیا، حضور ﷺ نے یہ آیت ان کو سنائی۔ ایک حدیث میں ہے صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا:

**حل لغات:** (۱) خاموش رہنا۔ (۲) ساتھ، دوستی۔ (۳) عشق میں ہزاروں بدگمانیاں ہوتی ہیں۔ (۴) خوش۔ (۵) پہونچ۔

یارسول اللہ! یہ تو ظاہر ہے کہ نبی کو امتی پر فضیلت ہے اور جنت میں اس کے درجہ اونچے ہوں گے، تو پھر اکٹھا ہونے کی کیا صورت ہوگی؟ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اوپر کے درجہ والے نیچے کے درجہ والوں کے پاس آئیں گے، ان کے پاس بیٹھیں گے، بات چیت کریں گے۔ [درمنثور]

حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ مجھ سے بہت محبت کرنے والے بعض ایسے لوگ ہوں گے جو میرے بعد پیدا ہوں گے اور ان کی یہ تمنا ہوگی کہ کاش اپنے اہل وعیال اور مال کے بدلے میں وہ مجھے دیکھ لیتے۔ خالد رضی اللہ عنہ کی بیٹی عَبْدَہ رحمہا اللہ کہتی ہیں کہ میرے والد جب بھی سونے لیٹتے، تو اتنے آنکھ نہ لگتی اور جاگتے رہتے، حضور ﷺ کی یاد اور شوق واشتیاق میں لگے رہتے اور مہاجرین وانصار صحابہ رضی اللہ عنہم کا نام لے کر یاد کرتے رہتے اور یہ کہتے کہ یہی میرے اصول وفروع ہیں (یعنی بڑے اور چھوٹے) اور ان کی طرف میرا دل کھنچا جا رہا ہے، یا اللہ! مجھے جلد ہی موت دے دے کہ ان لوگوں سے جا کر ملوں اور یہی کہتے کہتے سو جاتے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ عرض کیا کہ یارسول اللہ! مجھے اپنے باپ کے مسلمان ہونے کی بہ نسبت[1] آپ کے چچا ابوطالب کے مسلمان ہو جانے کی زیادہ تمنا ہے، اس لیے کہ اس سے آپ کو زیادہ خوشی ہوگی۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ حضور ﷺ کے چچا حضرت عباس رضی اللہ عنہ سے عرض کیا کہ آپ کے اسلام لانے کی مجھے زیادہ خوشی ہے اپنے باپ کے مسلمان ہونے سے، اس لیے کہ آپ کا اسلام حضور ﷺ کو زیادہ محبوب ہے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ رات کو حفاظتی گشت[2] فرما رہے تھے کہ ایک گھر میں سے چراغ کی روشنی محسوس ہوئی اور ایک بڑھیا کی آواز کان میں پڑی جو اون کو دُھنتی[3] ہوئی اشعار پڑھ رہی تھیں، جن کا ترجمہ یہ ہے: کہ محمد ﷺ پر نیکوں کا درود پہونچے اور پاک صاف لوگوں کی طرف سے جو برگزیدہ[4] ہوں ان کا درود پہونچے، بے شک یارسول اللہ! آپ راتوں کو عبادت کرنے والے تھے اور اخیر راتوں کو رونے والے تھے، کاش مجھے یہ معلوم ہو جاتا کہ میں اور میرا محبوب کبھی اکٹھا ہو سکتے ہیں یا نہیں، اس لیے کہ موت مختلف حالتوں میں آتی ہے، نہ معلوم میری موت کس حالت میں آئے اور حضور ﷺ سے مرنے کے بعد ملنا ہو سکے یا نہ ہو سکے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بھی ان اشعار کو سن کر رونے بیٹھ گئے۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا قصہ مشہور ہے ہی کہ جب ان کے انتقال کا وقت ہوا تو اُن کی بیوی جدائی پر رنجیدہ ہو کر کہنے لگیں کہ ہائے افسوس! وہ کہنے لگے: سبحان اللہ! کیا مزے کی بات ہے کہ کل کو محمد ﷺ کی زیارت کریں گے اور ان کے صحابہ سے ملیں گے۔ حضرت زید رضی اللہ عنہ کا قصہ باب ۵ کے قصہ نمبر ۹ میں گذر چکا ہے کہ جب ان کو سولی دی جانے لگی، تو ابوسفیان نے پوچھا: کیا تجھے یہ گوارا ہے کہ ہم تجھے چھوڑ دیں اور تیرے بجائے (خدانخواستہ[5]) حضور ﷺ کے ساتھ یہ معاملہ کریں؟ تو زید رضی اللہ عنہ نے کہا: خدا کی قسم! مجھے یہ بھی گوارا نہیں کہ حضور ﷺ اپنے دولت کدہ[6] پر

**حل لغات:** (۱) مقابلہ، بدلہ۔ (۲) حفاظت کے لیے چکر لگانا۔ (۳) صاف کرتی ہوئی۔ (۴) مقبول، پسندیدہ۔ (۵) خدا نہ کرے۔ (۶) گھر۔

تشریف فرما ہوں اور وہاں ان کے کانٹا چُبھ جائے اور میں اپنے گھر آرام سے رہ سکوں۔ ابوسفیان کہنے لگا کہ میں نے کبھی کسی کے ساتھ اتنی محبت کرتے نہیں دیکھا جتنی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کی جماعت کو ان سے ہے۔

**تنبیہ**: علماء نے حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ محبت کی مختلف علامات لکھی ہیں۔ قاضی عیاضؒ فرماتے ہیں کہ جو شخص کسی چیز کو محبوب رکھتا ہے اس کو ماسوٰی[1] پر ترجیح دیتا ہے، یہی معنی محبت کے ہیں ورنہ محبت نہیں محض دعویٰ محبت ہے، پس حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ محبت کی علامات میں سب سے مُہتم بالشّان[2] یہ ہے کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا اقتدا[3] کرے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقہ کو اختیار کرے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اقوال وافعال کی پیروی کرے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے احکامات کی بجا آوری[4] کرے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جن چیزوں سے روک دیا ہے اُن سے پرہیز کرے، خوشی میں، رنج میں، تنگی میں، وُسعت میں، ہر حال میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقے پر چلے، قرآن پاک میں ارشاد ہے: ﴿قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝۳۱﴾ [سورۂ آل عمران] ''آپ اُن لوگوں سے کہہ دیجیے کہ اگر تم خدا تعالیٰ سے محبت رکھتے ہو تو تم میرا اتباع کرو، خدا تعالیٰ تم سے محبت کرنے لگیں گے اور تمہارے گناہوں کو معاف کر دیں گے اللہ تعالیٰ بڑے معاف کرنے والے ہیں، بڑے رحم فرمانے والے ہیں''۔

## خاتمہ: صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے حقوق اور اُن کے مختصر فضائل

صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کے یہ چند قصے نمونے کے طور پر لکھے گئے ہیں، ورنہ ان کے حالات بڑی ضخیم[5] کتابوں میں بھی پورے نہیں ہو سکتے۔ اردو میں بھی متعدّد کتابیں اور رسالے اس مضمون کے ملتے ہیں۔ کئی مہینے ہوئے یہ رسالہ شروع کیا تھا، پھر مدرسہ کے مشاغل[6] اور وقتی عوارض[7] کی وجہ سے تعویق[8] میں پڑ گیا، اس وقت ان اوراق پر خاتمہ کرتا ہوں کہ جتنے لکھے جا چکے ہیں وہ قابلِ انتفاع[9] ہو جائیں۔ اخیر میں ایک ضروری امر پر تنبیہ بھی اشد[10] ضروری ہے، وہ یہ کہ اس آزادی کے زمانہ میں جہاں ہم مسلمانوں میں دین کے اَور بہت سے امور میں کوتاہی اور آزادی کا رنگ ہے، وہاں حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم کی حق شناسی[11] اور ان کے ادب واحترام میں بھی حد سے زیادہ کوتاہی[12] ہے؛ بلکہ اس سے بڑھ کر بعض دین سے بے پرواہ لوگ تو ان کی شان میں گستاخی تک کرنے لگتے ہیں، حالانکہ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم دین کی بنیاد ہیں، دین کے اوّل پھیلانے والے ہیں، ان کے حقوق سے ہم لوگ مرتے دم تک بھی عہدہ برآ[13] نہیں ہو سکتے۔ حق تعالیٰ شانہٗ اپنے فضل سے ان

**حل لغات:** (۱) دوسری چیزوں پر۔ (۲) اہم، ضروری۔ (۳) پیروی۔ (۴) عمل کرنا۔ (۵) لمبی چوڑی۔ (۶) مشغلہ کی جمع، کام۔ (۷) پیش آنے والی چیزیں۔ (۸) ٹال مٹول، دیری۔ (۹) فائدہ اُٹھانے کے لائق۔ (۱۰) سخت۔ (۱۱) قدردانی۔ (۱۲) کمی۔ (۱۳) چھٹکارا پانا۔

پاک نفوس پر لاکھوں رحمتیں نازل فرمائیں کہ انھوں نے حضورِ اقدس ﷺ سے دین حاصل کیا اور ہم لوگوں تک پہونچایا، اس لیے اس خاتمہ میں قاضی عِیاضؒ کی شفا کی ایک فصل کا مختصر ترجمہ جو اس کے مناسب ہے، درج کرتا ہوں اور اسی پر اس رسالہ کو ختم کرتا ہوں۔ وہ فرماتے ہیں کہ حضورِ اقدس ﷺ ہی کے اعزاز و اکرام میں داخل ہے، حضور ﷺ کے صحابہ کا اعزاز و اکرام کرنا اور ان کے حق کو پہچاننا اور اُن کا اتباع کرنا اور ان کی تعریف کرنا اور ان کے لیے استغفار اور دعائے مغفرت کرنا اور ان کے آپس کے اختلافات میں لَبْ[1] کُشائی نہ کرنا اور مُؤَرِّخِین اور شیعہ اور بدعتی اور جاہل راویوں کی ان خبروں سے اِعْرَاض[2] کرنا، جو ان حضرات کی شان میں نقص[3] پیدا کرنے والی ہوں اور اس نوع[4] کی کوئی روایت اگر سننے میں آئے تو اس کی کوئی اچھی تاویل[5] کرلے اور کوئی اچھا مُحْمَل[6] تجویز کرلے کہ وہ اس کے مستحق ہیں اور ان حضرات کو بُرائی سے یاد نہ کرے، بلکہ ان کی خوبیاں اور ان کے فضائل بیان کیا کرے اور عیب کی باتوں سے سکوت کرے، جیسا کہ حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ جب میرے صحابہ کا ذکر (یعنی برا ذکر) ہو تو سکوت کیا کرو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم اجمعین کے فضائل قرآن شریف اور احادیث میں بکثرت[7] وارد ہیں۔

حق تعالیٰ شانہٗ کا ارشاد ہے: ﴿مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ؗ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ ۛۖ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۛ۫ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْـَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ؕ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ﴿٢٩﴾﴾ [سورۂ فتح] ترجمہ: ''محمد، اللہ کے رسول ہیں اور جو لوگ آپ کے ساتھ ہیں وہ کافروں کے مقابلہ میں سخت ہیں اور آپس میں مہربان اور اے مخاطب تُو ان کو دیکھے گا کہ کبھی رکوع کرنے والے ہیں، کبھی سجدہ کرنے والے ہیں اور اللہ کے فضل اور رضامندی کی جستجو[8] میں لگے ہوئے ہیں، اُن کی عبدیت[9] کے آثار[10] بوَجہِ تاثیر ان کے سجدہ کے، ان کے چہروں پر نُمایاں[11] ہیں، یہ ان کے اوصاف توریت میں ہیں، اور انجیل میں اُن کی یہ مثال ذکر کی ہے کہ جیسے کھیتی کہ اُس نے اول اپنی سوئی[12] نکالی پھر اُس نے اپنی سوئی کو قوی کیا (یعنی وہ کھیتی موٹی ہوئی) پھر وہ کھیتی اور موٹی ہوئی پھر اپنے تنہ پر سیدھی کھڑی ہوئی کہ کسانوں کو بھلی معلوم ہونے لگی (اسی طرح صحابہ رضی اللہ عنہم میں اول ضُعف تھا، پھر روزانہ قوت بڑھتی گئی اور اللہ تعالیٰ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کو اس لیے یہ نَشْوُ[13] ونُما دیا) تاکہ ان سے

**حل لغات:** (۱) منہ کھولنا، بات کرنا۔ (۲) بچنا۔ (۳) کمی۔ (۴) قسم، طرح۔ (۵) یعنی اچھا مطلب نکالے۔ (۶) یعنی کوئی اچھا معنی نکالے۔ (۷) بہت زیادہ۔ (۸) کوشش، تلاش۔ (۹) بندگی۔ (۱۰) نشانیاں۔ (۱۱) ظاہر۔ (۱۲) بیج سے نکلی ہوئی پہلی نوک۔ (۱۳) پھلنا، پھولنا۔

کافروں کو حسد میں جلاوے اور آخرت میں اللہ تعالیٰ نے اُن صاحبوں سے جو کہ ایمان لائے اور نیک کام کر رہے ہیں، مغفرت اور اجرِ عظیم کا وعدہ کر رکھا ہے''۔

یہ ترجمہ اس صورت میں ہے کہ تورات پر آیت ہو اور آیت کے فرق سے ترجمہ میں بھی فرق ہو جائے گا۔ جو تفاسیر سے معلوم ہو سکتا ہے۔ اسی سورۃ میں دوسری جگہ ارشاد ہے: ﴿لَقَدْ رَضِیَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِیْنَ اِذْ یُبَایِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِیْ قُلُوْبِهِمْ فَاَنْزَلَ السَّكِیْنَةَ عَلَیْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِیْبًا ﴿۱۸﴾ وَّمَغَانِمَ كَثِیْرَةً یَّاْخُذُوْنَهَا ۗ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِیْزًا حَكِیْمًا ﴿۱۹﴾﴾ [سورۂ فتح] ترجمہ: تحقیق اللہ تعالیٰ ان مسلمانوں سے (جو کہ آپ کے ہم سفر ہیں) خوش ہوا، جبکہ یہ لوگ آپ سے درخت کے نیچے بیعت کر رہے تھے اور ان کے دلوں میں جو کچھ (اخلاص اور عزم[۱]) تھا، اللہ تعالیٰ کو وہ بھی معلوم تھا اور اللہ تعالیٰ نے اُن کے دل میں اطمینان پیدا کر دیا تھا اور ان کو ایک لگتے ہاتھ[۲] فتح بھی دے دی۔ (مراد اس سے فتحِ خیبر ہے جو اس کے قریب ہی ہوئی) اور بہت سی غنیمتیں بھی دیں اور اللہ تعالیٰ بڑا زبردست حکمت والا ہے۔ یہی وہ بیعت ہے جس کو ''بیعتُ الشَّجرہ'' کہا جاتا ہے، اخیر باب کے قصہ چار میں اس کا ذکر گزر چکا ہے۔

صحابہ رضی اللہ عنہم کے بارے میں ایک جگہ ارشادِ خداوندی ہے: ﴿رِجَالٌ صَدَقُوْا مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَیْهِ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰی نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ یَّنْتَظِرُ ۖ وَمَا بَدَّلُوْا تَبْدِیْلًا ﴿۲۳﴾﴾ [سورۂ احزاب] ''ان مؤمنین میں ایسے لوگ ہیں کہ انھوں نے جس بات کا اللہ سے عہد کیا تھا اُس میں سچے اُترے پھر اُن میں سے بعض تو ایسے ہیں جو اپنی نذر پوری کر چکے (یعنی شہید ہو چکے) اور بعض ان میں اس کے مُشتاق (مُنتظر ہیں ابھی شہید نہیں ہوئے) اور اپنے ارادہ میں کوئی تغیّر و تبدّل[۳] نہیں کیا۔

ایک جگہ ارشادِ خداوندی ہے: ﴿وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ ۙ رَّضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَاۤ اَبَدًا ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ﴿۱۰۰﴾﴾ [سورۂ توبہ] ''اور جو مہاجرین و انصار (ایمان لانے میں سب امت سے) مقدم ہیں اور جتنے لوگ اخلاص کے ساتھ ان کے پیرو[۴] ہیں، اللہ تعالیٰ ان سب سے راضی ہوا اور وہ سب اللہ سے راضی ہوئے اور اللہ تعالیٰ نے اُن کے لیے ایسے باغ تیار کر رکھے ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی، جن میں وہ ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے اور یہ بڑی کامیابی ہے''۔ اِن آیات میں اللہ جلَّ شانہٗ نے صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعریف اور اُن سے خوشنودی کا اظہار فرمایا ہے۔

اسی طرح احادیث میں بھی بہت کثرت سے فضائل وارد ہوئے ہیں۔ حضورِ اقدس ﷺ کا ارشاد ہے کہ میرے بعد ابوبکر و عمر کا اقتدا[۵] کیا کرو۔ ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ میرے صحابہ ستاروں کی طرح ہیں، جس

**حل لغات:** ① پکا ارادہ۔ ② ہاتھوں ہاتھ، ساتھ ہی ساتھ۔ ③ تبدیلی۔ ④ اتباع کرنے والے۔ ⑤ پیروی۔

کا اتباع کرو گے ہدایت پاؤ گے۔ مُحدّثین کو اس حدیث میں کلام ہے اور اسی وجہ سے قاضی عیاضؒ پر اُس کے ذکر کرنے میں اعتراض ہے۔ مگر ملا علی قاریؒ نے لکھا ہے کہ ممکن ہے کہ تَعَدُّدِ طُرُق[1] کی وجہ سے اُن کے نزدیک قابلِ اعتبار ہو یا فضائل میں ہونے کی وجہ سے ذکر کیا ہو (کیونکہ فضائل میں معمولی ضُعف کی روایتیں ذکر کردی جاتی ہیں)۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ میرے صحابہ کی مثال کھانے میں نمک کی سی ہے کہ کھانا بغیر نمک کے اچھا نہیں ہوسکتا۔ حضور ﷺ کا یہ بھی ارشاد ہے کہ اللہ سے میرے صحابہ کے بارے میں ڈرو، اُن کو ملامت[2] کا نشانہ نہ بناؤ، جو شخص اُن سے محبت رکھتا ہے میری محبت کی وجہ سے اُن سے محبت رکھتا ہے اور جو اُن سے بُغض رکھتا ہے وہ میرے بُغض کی وجہ سے بُغض رکھتا ہے، جو شخص اُن کو اذیّت[3] دے اُس نے مجھ کو اذیّت دی اور جس نے مجھ کو اذیّت دی اُس نے اللہ کو اذیّت دی اور جو شخص اللہ کو اذیت دیتا ہے قریب ہے کہ پکڑ میں آجائے۔ حضور ﷺ کا یہ بھی ارشاد ہے کہ میرے صحابہ کو گالیاں نہ دیا کرو، اگر تم میں سے کوئی شخص اُحد کے پہاڑ کے برابر سونا خرچ کرے تو وہ ثواب کے اعتبار سے صحابہ کے ایک مُد[4] یا آدھے مد کی برابر بھی نہیں ہوسکتا۔ اور حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص صحابہ کو گالیاں دے، اس پر اللہ کی لعنت اور فرشتوں کی لعنت اور تمام آدمیوں کی لعنت، نہ اس کا فرض مقبول ہے، نہ نفل۔ حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ اللہ تعالیٰ نے انبیاء علیہم السلام کے علاوہ تمام مخلوق میں سے میرے صحابہ کو چھانٹا ہے اور ان میں سے چار کو ممتاز[5] کیا ہے: ابوبکر، عمر، عثمان، علی، ان کو میرے سب صحابہ سے افضل قرار دیا۔

ایوب سَخْتِیانیؒ کہتے ہیں کہ جس شخص نے ابوبکر رضی اللہ عنہ سے محبت کی، اُس نے دین کو سیدھا کیا اور جس نے عمر رضی اللہ عنہ سے محبت کی، اس نے دین کے واضح[6] راستے کو پالیا اور جس نے عثمان سے محبت کی، وہ اللہ کے نور کے ساتھ منوّر ہوا اور جس نے علی رضی اللہ عنہ سے محبت کی، اُس نے دین کی مضبوط رَسّی کو پکڑلیا، جو صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعریف کرتا ہے وہ نفاق سے بَرِی[7] ہے اور جو صحابہ رضی اللہ عنہم کی بے ادبی کرتا ہے وہ بدعتی، منافق، سنت کا مُخالف ہے، مجھے اندیشہ ہے کہ اُس کا کوئی عمل قبول نہ ہو یہاں تک کہ اُن سب کو محبوب رکھے اور ان کی طرف سے دل صاف ہو۔ ایک حدیث میں حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ اے لوگو! میں ابوبکر سے خوش ہوں تم لوگ اُن کا مرتبہ پہچانو، میں عمر سے، علی سے، عثمان سے، طلحہ سے، زُبیر سے، سعد سے، سعید سے، عبدالرحمٰن ابن عَوف سے، ابوعُبیدہ سے خوش ہوں، تم لوگ اُن کا مرتبہ پہچانو، اے لوگو! اللہ جلَّ شانہٗ نے بدر کی لڑائی میں شریک ہونے والوں کی اور حُدَیبیہ کی لڑائی میں شریک ہونے والوں کی مغفرت فرمادی، تم میرے صحابہ کے بارے میں میری رعایت کیا کرو اور اُن لوگوں کے بارے میں جن کی بیٹیاں میرے نکاح میں

**حل لغات:** (۱) بہت ساری سندوں کے ساتھ ذکر کرنا۔ (۲) بُرا بھلا کہنا۔ (۳) تکلیف۔ (۴) وہ وزن جو تقریباً ایک کلو کا ہوتا ہے۔ (۵) بہتر، اچھا۔ (۶) صاف شفاف۔ (۷) آزاد۔

ہیں یا میری بیٹیاں اُن کے نکاح میں ہیں، ایسا نہ ہو کہ یہ لوگ قیامت میں تم سے کسی قسم کے ظلم کا مطالبہ[1] کریں کہ وہ معاف نہیں کیا جائے گا۔ ایک جگہ ارشاد ہے کہ میرے صحابہ اور میرے دامادوں میں میری رعایت کیا کرو، جو شخص ان کے بارے میں میری رعایت کرے گا اللہ تعالیٰ شانہٗ دنیا اور آخرت میں اس کی حفاظت فرمائیں گے اور جو ان کے بارے میں میری رعایت نہ کرے گا اللہ تعالیٰ اس سے بَری ہیں اور جس سے اللہ تعالیٰ بَری ہیں کیا بعید ہے کہ کسی گرفت[2] میں آجائے۔ حضور ﷺ سے یہ بھی نقل کیا گیا ہے کہ جو شخص صحابہ کے بارے میں میری رعایت کرے گا، میں قیامت کے دن اُس کا محافظ[3] ہوں گا۔ ایک جگہ ارشاد ہے کہ جو میرے صحابہ کے بارے میں میری رعایت رکھے گا وہ میرے پاس حوض کوثر پر پہونچ سکے گا اور جو اُن کے بارے میں میری رعایت نہ کرے گا وہ میرے پاس حوضِ تک نہیں پہونچ سکے گا اور مجھے صرف دور ہی سے دیکھے گا۔ سہیل بن عبداللہؒ کہتے ہیں کہ جو شخص حضور ﷺ کے صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعظیم نہ کرے، وہ حضور ﷺ ہی پر ایمان نہیں لایا۔

اللہ جلَّ شانہٗ اپنے لُطف وفضل سے اپنی گرفت سے اور اپنے محبوب کے عتاب[4] سے مجھ کو اور میرے دوستوں کو، میرے مُحسِنوں کو اور ملنے والوں کو، میرے مشائخ کو، تلامذہ[5] کو اور سب مؤمنین کو محفوظ رکھے اور ان حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین کی محبت سے ہمارے دلوں کو بھر دے آمین۔ بِرَحْمَتِكَ[6] يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ وَاٰخِرُ دَعْوَانَا أَنِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ الْأَتَمَّانِ الْأَكْمَلَانِ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَأَصْحَابِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ وَعَلٰى أَتْبَاعِهٖ وَأَتْبَاعِهِمْ حَمَلَةَ الدِّيْنِ الْمَتِيْنِ۔

تَمَّت

زکریا عفی عنہ کاندھلوی

مقیم مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور

۱۲ر شوال ۱۳۵۷ھ دوشنبہ

**حل لغات:** (۱) دعویٰ۔ (۲) پکڑ۔ (۳) حفاظت کرنے والا۔ (۴) غصہ۔ (۵) شاگردوں۔ (۶) اے ارحم الراحمین ہماری دعا کو اپنے رحم وکرم کے طفیل قبول فرما اور ہماری آخری پکار یہ ہے کہ تمام تعریفیں اللہ ہی کی ہیں جو سارے جہانوں کا پروردگار ہے اور کامل ومکمل درود وسلام ہو نبیوں کے سردار محمد ﷺ پر، آپ کی آل اولاد پر، آپ کے پاکباز صحابہ پر، تابعین اور تبع تابعین پر جو دین کو سربلند کرنے والے ہیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی قَدْ اَفْلَحَ الْمُؤْمِنُوْنَ ۙ﴿۱﴾ الَّذِیْنَ هُمْ فِیْ صَلَاتِهِمْ خٰشِعُوْنَ ﴿۲﴾
[سورۂ مومنون]

بے شک فلاح اور کامیابی کو پہنچ گئے وہ لوگ جو اپنی نماز کو خشوع سے پڑھنے والے ہیں۔






جس میں

بقیۃ السلف حجۃ الخلف حضرت مولانا محمد الیاس صاحب نور اللہ مرقدہٗ کے ارشاد سے

فخر الاماثل زبدۃ الافاضل حضرت مولانا الحاج الحافظ المحدث محمد زکریا صاحبؒ

شیخ الحدیث مدرسہ مظاہر عُلوم سہارن پور نے

وہ حدیثیں جمع فرمائیں ہیں جن میں نماز پڑھنے کی فضیلت، نماز چھوڑنے کا عذاب،

جماعت کے ثواب اور اس کے ترک کی سزائیں آئی ہیں،

ہر مضمون کے مناسب بزرگوں کے ذوق شوق کے واقعات بھی درج فرمائے ہیں۔

# تمہید

نَحْمَدُهٗ، وَنَشْكُرُهٗ، وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ، وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَأَتْبَاعِهِ الْحُمَاةِ لِلدِّيْنِ الْقَوِيْمِ، وَبَعْدُ! فَهٰذِهٖ أَرْبَعُوْنَةٌ فِيْ فَضَائِلِ الصَّلٰوةِ جَمَعْتُهَا اِمْتِثَالًا لِأَمْرِ عَمِّيْ وَصِنْوِ أَبِيْ رَقَّاهُ اللّٰهُ إِلَى الْمَرَاتِبِ الْعُلْيَا، وَوَفَّقَنِيْ وَإِيَّاهُ لِمَا يُحِبُّ وَيَرْضٰى. أَمَّا بَعْدُ!

اس زمانہ میں دین کی طرف سے جتنی بے توجُّہی اور بے اِلتِفاتی[1] کی جا رہی ہے؛ وہ محتاجِ[2] بیان نہیں؛ حتی کہ اہم ترین عبادت: نماز جو بِالاِتّفاق سب کے نزدیک ایمان کے بعد تمام فرائض پر مُقدّم ہے اور قیامت میں سب سے اوّل اسی کا مطالبہ ہوگا؛ اس سے بھی نہایت ہی غفلت اور لاپروائی ہے، اس سے بڑھ کر یہ کہ دین کی طرف متوجہ کرنے والی کوئی آواز کانوں تک نہیں پہونچتی، تبلیغ کی کوئی صورت بارآور[3] نہیں ہوتی، تجربہ سے یہ بات خیال میں آئی ہے کہ نبیٔ اکرم ﷺ کے پاک ارشادات لوگوں تک پہونچانے کی سعی[4] کی جائے، اگرچہ اس میں بھی جو مُزاحمتیں[5] حائل[6] ہیں، وہ بھی مجھ[7] سے بے بِضاعت[8] کے لیے کافی ہیں، تاہم اُمید یہ ہے کہ جو لوگ خالیُ الذّہن[9] ہیں اور دین کا مقابلہ نہیں کرتے ہیں، یہ پاک الفاظ ان شاء اللہ تعالیٰ ان پر ضرور اثر کریں گے اور کلام وصاحبِ کلام کی برکت سے نفع کی توقُّع[10] ہے، نیز دوسرے دوستوں کو اس میں کامیابی کی امیدیں زیادہ ہیں، جن کی وجہ سے مُخلِصین کا اِصْرار[11] بھی ہے، اس لیے اس رسالہ میں صرف نماز کے متعلق چند احادیث کا ترجمہ پیش کرتا ہوں؛ چونکہ نفس تبلیغ کے متعلق بندۂ ناچیز کا ایک مضمون رسالہ ''فضائلِ تبلیغ'' کے نام سے شائع ہو چکا ہے؛ اس وجہ سے اس کو سلسلۂ تبلیغ کا نمبر ۲ دو قرار دے کر فضائلِ نماز کے ساتھ موسُوم[12] کرتا ہوں۔ وَمَا تَوْفِيْقِيْ إِلَّا بِاللّٰهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيْبُ.[13]

نماز کے بارے میں تین ۳ قسم کے حضرات عام طور سے پائے جاتے ہیں: ایک جماعت وہ ہے، جو سرے سے نماز ہی کی پرواہ نہیں کرتی، دوسرا گروہ وہ ہے جو نماز تو پڑھتا ہے، مگر جماعت کا اہتمام نہیں کرتا، تیسرے وہ لوگ ہیں جو نماز بھی پڑھتے ہیں اور جماعت کا بھی اِہتمام بھی کرتے ہیں؛ مگر لاپروائی اور بُری طرح سے پڑھتے ہیں، اس لیے اس رسالہ میں تینوں مضامین کی مناسبت سے تین ۳ باب ذکر کیے گئے ہیں اور ہر باب میں نبی اکرم ﷺ کے پاک ارشادات اور ان کا ترجمہ پیش کر دیا ہے، مگر ترجمہ میں وضاحت اور سہولت کا لحاظ کیا ہے، لفظی ترجمہ کی زیادہ رعایت نہیں کی، نیز چونکہ نماز کی تبلیغ کرنے والے اکثر اہلِ علم بھی ہوتے ہیں، اس لیے حدیث کا حوالہ اور اس کے متعلق جو مضامین اہلِ علم سے تعلق رکھتے تھے، وہ عربی میں لکھ دیے گئے ہیں کہ عوام کو اُن سے کچھ فائدہ نہیں ہے اور تبلیغ کرنے والے حضرات کو بسا[14] اوقات ضرورت پڑ جاتی ہے اور ترجمہ وفوائد[15] وغیرہ اردو میں لکھ دیے گئے ہیں۔

**حل لغات:** (۱) لاپرواہی۔ (۲) بتلانے کی ضرورت۔ (۳) کامیاب۔ (۴) کوشش۔ (۵) رکاوٹیں۔ (۶) پیش آنے والی۔ (۷) مجھ جیسے۔ (۸) بے سروسامان، خالی ہاتھ۔ (۹) خالی ذہن والے۔ (۱۰) اُمید۔ (۱۱) ضد، تاکید۔ (۱۲) نام رکھتا ہوں۔ (۱۳) اور مجھے جو کچھ توفیق ہوتی ہے صرف اللہ کی مدد سے ہوتی ہے اس پر میں نے بھروسہ کر رکھا ہے اور اسی کی طرف میں (ہر معاملے میں) رجوع کرتا ہوں۔ (۱۴) اکثر مرتبہ۔ (۱۵) فائدہ کی جمع۔

# باب اول: نماز کی اہمیت کے بیان میں

اس باب میں دو[1] فصلیں ہیں: فصلِ اول میں نماز کی فضیلت کا بیان ہے اور دوسری فصل میں نماز کے چھوڑنے پر جو وَعید اور عِتاب[1] حدیث میں آیا ہے، اس کا بیان ہے۔



## فصلِ اول: نماز کی فضیلت کے بیان میں

① عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ: بُنِيَ الْإِسْلَامُ عَلٰى خَمْسٍ: شَهَادَةِ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ، وَإِقَامِ الصَّلٰوةِ، وَإِيْتَاءِ الزَّكٰوةِ، وَالْحَجِّ وَصَوْمِ رَمَضَانَ.

ترجمہ: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نبیٔ اکرم ﷺ کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ اسلام کی بنیاد پانچ[5] ستونوں[2] پر ہے، سب سے اوّل لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کی گواہی دینا، یعنی اس بات کا اقرار کرنا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد ﷺ اس کے بندے اور رسول ہیں، اس کے بعد نماز کو قائم کرنا، زکوۃ ادا کرنا، حج کرنا، رمضان المبارک کے روزے رکھنا۔

[متفق عليه وقال المنذري في الترغيب: رواه البخاري ومسلم وغيرهما عن غير واحد من الصحابة]

**فائدہ**: یہ پانچوں چیزیں ایمان کے بڑے اُصول اور اہم ارکان ہیں، نبیٔ اکرم ﷺ نے اس پاک حدیث میں بطورِ مثال کے اسلام کو ایک خیمہ کے ساتھ تَشبِیہ[3] دی ہے، جو پانچ[5] سُتونوں پر قائم ہوتا ہے، پس کلمۂ شہادت خیمہ کی درمیانی لکڑی کی طرح ہے اور بقیہ چاروں ارکان بمَنزِلہ اُن چار ستونوں کے ہیں؛ جو چاروں کونوں پر ہوں، اگر درمیانی لکڑی نہ ہو، تو خیمہ کھڑا ہو ہی نہیں سکتا اور اگر یہ لکڑی موجود ہو اور چاروں طرف کے کونوں میں کوئی سی لکڑی نہ ہو، تو خیمہ تو قائم ہو جائے گا، لیکن جونسے کونے کی لکڑی نہیں ہوگی، وہ جانب ناقص[4] اور گری ہوئی ہوگی، اس پاک ارشاد کے بعد اب ہم لوگوں کو اپنی حالت پر خود ہی غور کر لینا چاہیے کہ اسلام کے اس خیمہ کو ہم نے کس درجہ تک قائم کر رکھا ہے اور اسلام کا کون سا رکن ایسا ہے، جس کو ہم نے پورے طور پر سنبھال رکھا ہے، اسلام کے یہ پانچوں ارکان نہایت اہم ہیں؛ حتی کہ اسلام کی بنیاد انھیں کو قرار دیا گیا ہے اور ایک مسلمان کے لیے بحیثیت مسلمان ہونے کے ان سب کا اہتمام نہایت ضروری ہے؛ مگر ایمان کے بعد سب سے اہم چیز نماز ہے حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور ﷺ سے دریافت کیا کہ اللہ تعالیٰ شانہٗ کے یہاں سب سے زیادہ محبوب عمل کون سا ہے؟ ارشاد فرمایا کہ نماز، میں نے عرض کیا کہ اس کے بعد کیا ہے؟ ارشاد فرمایا کہ والدین کے ساتھ حُسنِ سلوک[5]،

**حل لغات:** ① غصہ، ناراضگی۔ ② اہم رکن، کھمبا۔ ③ ایک چیز کو دوسری چیز جیسا قرار دینا۔ ④ ادھورا۔ ⑤ اچھا برتاؤ۔

میں نے عرض کیا کہ اس کے بعد کون سا ہے؟ ارشاد فرمایا: جہاد۔ مُلّا علی قاریؒ فرماتے ہیں کہ اس حدیث میں علماء کے اس قول کی دلیل ہے کہ ایمان کے بعد سب سے مُقَدَّم[1] نماز ہے، اس کی تائید اس حدیثِ صحیح سے بھی ہوتی ہے؛ جس میں ارشاد ہے: اَلصَّلٰوةُ خَيْرُ مَوْضُوْعٍ ، یعنی بہترین عمل جو اللہ تعالیٰ نے بندوں کے لیے مقرر فرمایا ہے، وہ نماز ہے۔ اھ۔ اور احادیث میں کثرت سے یہ مضمون صاف اور صحیح حدیثوں میں نقل کیا گیا کہ تمہارے اعمال میں سب سے بہتر عمل نماز ہے ؛ چنانچہ جامعِ صَغیر میں حضرت ثَوْبان، ابن عَمرو، سلمہ ، ابواُمامہ، عُبادۃ ﷛ پانچ[5] صحابہ سے یہ حدیث نقل کی گئی ہے اور حضرت ابن مسعود وانس ﷠ سے اپنے وقت پر نماز کا پڑھنا افضل ترین عمل نقل کیا گیا ہے۔ [جامع صغیر]

حضرت ابنِ عمر ﷠ اور اُمِّ فَرْوَہ ﷞ سے اول وقت نماز پڑھنا نقل کیا گیا ہے، مقصد سب کا قریب ہی قریب ہے۔

## گناہوں کے لیے نماز ایسی ہے، جیسے درختوں کے پتّوں کے لیے موسمِ خزاں[2]

(۲) عَنْ أَبِيْ ذَرٍّ ﷛ أَنَّ النَّبِيَّ ﷺ خَرَجَ فِي الشِّتَاءِ، وَالْوَرَقُ يَتَهَافَتُ، فَأَخَذَ بِغُصْنٍ مِّنْ شَجَرَةٍ، قَالَ : فَجَعَلَ ذٰلِكَ الْوَرَقُ يَتَهَافَتُ، فَقَالَ: يَا أَبَا ذَرٍّ !قُلْتُ: لَبَّيْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ! قَالَ : إِنَّ الْعَبْدَ الْمُسْلِمَ لَيُصَلِّي الصَّلٰوةَ يُرِيْدُ بِهَا وَجْهَ اللهِ، فَتَهَافَتُ عَنْهُ ذُنُوْبُهٗ كَمَا يَتَهَافَتُ هٰذَا الْوَرَقُ عَنْ هٰذِهِ الشَّجَرَةِ.

[رواه أحمد بإسناد حسن كذا في الترغيب]

ترجمہ: حضرت ابوذر ﷛ فرماتے ہیں کہ ایک مرتبہ نبی اکرم ﷺ سردی کے موسم میں باہر تشریف لائے اور پتّے درختوں پر سے گر رہے تھے۔ آپ ﷺ نے ایک درخت کی ٹہنی ہاتھ میں لی، اس کے پتّے اور بھی گرنے لگے، آپ ﷺ نے فرمایا: اے ابوذر! مسلمان بندہ جب اخلاص سے اللہ کے لیے نماز پڑھتا ہے، تو اس سے اس کے گناہ ایسے ہی گرتے ہیں، جیسے یہ پتّے درخت سے گر رہے ہیں۔

**فائدہ**: سردی کے موسم میں درختوں کے پتّے ایسی کثرت سے گرتے ہیں کہ بعضے درختوں پر ایک بھی پتہ نہیں رہتا، نبی اکرم ﷺ کا پاک ارشاد ہے کہ اخلاص سے نماز پڑھنے کا اثر بھی یہی ہے کہ اس کے سارے گناہ معاف ہو جاتے ہیں، ایک بھی نہیں رہتا۔

## کبیرہ گناہوں کے لیے توبہ کی ضرورت

مگر ایک بات قابلِ لحاظ[3] ہے، علماء کی تحقیق آیاتِ قرآنیہ اور احادیثِ نبویہ کی وجہ سے یہ ہے کہ نماز وغیرہ عبادات سے صرف گناہِ صغیرہ معاف ہوتے ہیں، کبیرہ گناہ بغیر توبہ کے معاف نہیں ہوتا، اس لیے

**حل لغات:** (۱) پہلے، ضروری۔ (۲) پت جھڑ۔ (۳) توجہ کے قابل۔

نماز کے ساتھ توبہ واستغفار کا اہتمام بھی کرنا چاہیے، اس سے غافل نہ ہونا چاہیے؛ البتہ حق تعالیٰ شانہٗ اپنے فضل سے کسی کے کبیرہ گناہ بھی معاف فرمادیں، تو دوسری بات ہے۔

(۳) عَنْ أَبِيْ عُثْمَانَ رحمه الله قَالَ: كُنْتُ مَعَ سَلْمَانَ تَحْتَ شَجَرَةٍ ، فَأَخَذَ غُصْنًا مِّنْهَا يَابِسًا ، فَهَزَّهٗ حَتّٰى تَحَاتَّ وَرَقُهٗ، ثُمَّ قَالَ: يَا أَبَا عُثْمَانَ! أَلَا تَسْأَلُنِيْ لِمَ أَفْعَلُ هٰذَا ؟ قُلْتُ : وَلِمَ تَفْعَلُهٗ ؟ قَالَ : هٰكَذَا فَعَلَ بِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ وَأَنَا مَعَهٗ تَحْتَ الشَّجَرَةِ ، وَأَخَذَ مِنْهَا غُصْنًا يَّابِسًا فَهَزَّهٗ حَتّٰى تَحَاتَّ وَرَقُهٗ ، فَقَالَ : يَا سَلْمَانُ ! أَلَا تَسْأَلُنِيْ لِمَ أَفْعَلُ هٰذَا ؟ قُلْتُ : وَلِمَ تَفْعَلُهٗ ؟ قَالَ: إِنَّ الْمُسْلِمَ إِذَا تَوَضَّأَ فَأَحْسَنَ الْوُضُوْءَ ، ثُمَّ صَلَّى الصَّلَوَاتِ الْخَمْسَ تَحَاتَّتْ خَطَايَاهُ كَمَا تَحَاتَّ هٰذَا الْوَرَقُ ، وَقَالَ : ﴿ اَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ الَّيْلِ اِنَّ الْحَسَنٰتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّاٰتِ ، ذٰلِكَ ذِكْرٰى لِلذّٰكِرِيْنَ ﴾

ابوعثمانؒ کہتے ہیں کہ میں حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کے ساتھ ایک درخت کے نیچے تھا، انھوں نے اس درخت کی ایک خشک ٹہنی پکڑ کر اس کو حرکت دی، جس سے اس کے پتے گر گئے، پھر مجھ سے کہنے لگے کہ ابوعثمان! تم نے مجھ سے یہ نہ پوچھا کہ میں نے یہ کیوں کیا؟ میں نے کہا: بتا دیجیے کیوں کیا؟ انھوں نے کہا کہ میں ایک دفعہ نبی اکرم ﷺ کے ساتھ ایک درخت کے نیچے تھا، آپ ﷺ نے بھی درخت کی ایک خشک[۱] ٹہنی پکڑ کر اسی طرح کیا تھا؛ جس سے اس ٹہنی کے پتے جھڑ گئے تھے، پھر حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا کہ سلمان پوچھتے نہیں کہ میں نے اس طرح کیوں کیا؟ میں نے عرض کیا کہ بتا دیجیے کیوں کیا؟ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا تھا کہ جب مسلمان اچھی طرح سے وضو کرتا ہے، پھر پانچوں نمازیں پڑھتا ہے، تو اُس کی خطائیں اُس سے ایسی ہی گر جاتی ہیں جیسے یہ پتے گرتے ہیں؛ پھر آپ ﷺ نے قرآن کی آیت: ﴿ اَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ ﴾ تلاوت فرمائی؛ جس کا ترجمہ یہ ہے کہ قائم کر نماز کو دن کے دونوں سروں میں اور رات کے کچھ حصوں میں، بے شک نیکیاں دور کر دیتی ہیں گناہوں کو، یہ نصیحت ہے نصیحت ماننے والوں کے لیے۔

[رواه أحمد والنسائي والطبراني ورواة أحمد محتج بهم في الصحيح إلا علي بن زيد كذا في الترغيب]

**فائدہ:** حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے جو عمل کر کے دکھلایا، یہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کے تعشّق[۲] کی ادنیٰ[۳] مثال ہے۔ جب کسی شخص کو کسی سے عشق ہوتا ہے، اس کی ہر ادا بھاتی[۴] ہے اور اسی طرح ہر کام کے کرنے کو جی چاہا کرتا ہے، جس طرح محبوب کو کرتے دیکھتا ہے۔ جو لوگ محبت کا ذائقہ چکھ چکے ہیں، وہ اس کی حقیقت سے اچھی طرح واقف ہیں۔ اسی طرح صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نبیٔ اکرم ﷺ کے ارشادات نقل کرنے میں اکثر ان افعال[۵] کی بھی نقل

**حل لغات:** (۱) سوکھی۔ (۲) عشق، محبت۔ (۳) معمولی۔ (۴) اچھا لگنا۔ (۵) فعل کی جمع، کام۔

کرتے تھے، جو اس ارشاد کے وقت حضور ﷺ نے کیے تھے۔

نماز کا اہتمام اور اس کی وجہ سے گناہوں کا معاف ہونا، جس کثرت سے روایات میں ذکر کیا گیا ہے، اس کا اِحاطہ[1] دشوار ہے۔ پہلے بھی مُتَعَدَّد روایات میں یہ مضمون گزر چکا ہے۔ علماء نے اس کو صغیرہ گناہوں کے ساتھ مخصوص کیا ہے، جیسا پہلے معلوم ہو چکا؛ مگر احادیث میں صغیرہ کبیرہ کی کچھ قید نہیں ہے، مُطلق[2] گناہوں کا ذکر ہے۔ میرے والد صاحبؒ نے تعلیم کے وقت اس کی دو وجہیں ارشاد فرمائی تھیں: ایک یہ کہ مسلمان کی شان سے یہ بعید[3] ہے کہ اس کے ذمہ کوئی کبیرہ ہو، اولاً تو اس سے گناہ کبیرہ کا صادر[4] ہونا ہی مشکل ہے، اور اگر ہو بھی گیا، تو بغیر توبہ کے اس کو چین آنا مشکل ہے۔ مسلمان کی مسلمانی شان کا مُقتضیٰ[5] یہ ہے کہ جب اس سے کبیرہ صادر ہو جائے تو اتنے رو پیٹ کر اس کو دھو نہ لے، اس کو چین نہ آئے؛ البتہ صغیرہ گناہ ایسے ہیں کہ ان کی طرف بسا اوقات[6] اِلتِفات[7] نہیں ہوتا ہے اور ذمہ پر رہ جاتے ہیں؛ جو نماز وغیرہ سے معاف ہو جاتے ہیں۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ جو شخص اخلاص سے نماز پڑھے گا اور آداب و مُستحبّات وغیرہ کی رعایت رکھے گا وہ خود ہی نہ معلوم کتنی مرتبہ توبہ اِستغفار کرے گا، اور نماز میں التَّحیات کی اخیر دعا اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ ظَلَمْتُ نَفْسِيْ إلخ میں تو توبہ و اِستغفار خود ہی موجود ہے۔ ان روایات میں وضو کو بھی اچھی طرح سے کرنے کا حکم ہے، جس کا مطلب یہ ہے کہ اس کے آداب اور مُستحبّات کی تحقیق کر کے ان کا اہتمام کرے۔

## مسواک کی فضیلت

مثلاً ایک سنت اس کی مسواک ہی ہے جس کی طرف عام طور پر بے توجُّہی ہے، حالانکہ حدیث میں وارد ہے کہ جو نماز مسواک کر کے پڑھی جائے وہ اس نماز سے جو بلا مسواک پڑھی جائے سترّ درجہ افضل ہے۔ ایک حدیث میں وارد ہے کہ مسواک کا اہتمام کیا کرو، اس میں دس فائدے ہیں: (۱) منہ کو صاف کرتی ہے۔ (۲) اللہ کی رضا کا سبب ہے۔ (۳) شیطان کو غصہ دلاتی ہے۔ (۴) مسواک کرنے والے کو اللہ تعالیٰ محبوب رکھتے ہیں اور فرشتے محبوب رکھتے ہیں۔ (۵) مسوڑھوں کو قوّت دیتی ہے۔ (۶) بلغم کو قطع[8] کرتی ہے۔ (۷) منہ میں خوشبو پیدا کرتی ہے۔ (۸) صَفرا[9] کو دور کرتی ہے۔ (۹) نگاہ کو تیز کرتی ہے۔ (۱۰) منہ کی بدبو کو زائل کرتی ہے اور اس سب کے علاوہ یہ ہے کہ سنت ہے۔ [مُنبّہاتِ ابن حجر] علماء نے لکھا ہے کہ مسواک کے اہتمام میں سترّ فائدے ہیں، جن میں سے ایک یہ ہے کہ مرتے وقت کلمۂ شہادت پڑھنا نصیب ہوتا ہے اور اس کے بِالمُقابل اَفیون کھانے میں سترّ مضرّتیں[10] ہیں، جن میں سے ایک یہ ہے کہ مرتے وقت کلمہ یاد نہیں آتا۔ اچھی طرح وضو کرنے کے فضائل احادیث میں بڑی کثرت سے آئے ہیں، وضو کے اعضاء قیامت میں روشن اور چمک دار ہوں گے اور اس سے حضور ﷺ فوراً اپنے اُمتی کو پہچان جائیں گے۔

**حل لغات:** (۱) سب کو جمع کرنا۔ (۲) بغیر کسی قید کے۔ (۳) دور۔ (۴) کرنا۔ (۵) تقاضا۔ (۶) اکثر وقت۔ (۷) توجہ۔ (۸) ختم۔ (۹) جسم میں پیلے رنگ کا کڑوا مادہ۔ (۱۰) نقصان۔

لگے اور یہ دعا پڑھی: أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ عَيْنٍ لَّا تَشْبَعُ مِنَ النَّوْمِ (اللہ ہی سے پناہ مانگتا ہوں ایسی آنکھ سے جو نیند سے بھرتی ہی نہیں)۔ ایک صاحب کا قصہ لکھا ہے کہ وہ رات کو سونے لیٹتے تو کوشش کرتے کہ آنکھ لگ جائے، مگر جب نیند نہ آتی تو اُٹھ کر نماز میں مشغول ہو جاتے اور عرض کرتے: یا اللہ! تجھ کو معلوم ہے کہ جہنم کی آگ کے خوف نے میری نیند اُڑا دی اور یہ کہہ کر صبح تک نماز میں مشغول رہتے۔

ساری رات بے چینی اور اِضْطِراب[1] یا شوق واِشْتِیاق میں جاگ کر گذار دینے کے واقعات اس کثرت سے ہیں کہ اُن کا اِحاطہ[2] ممکن نہیں۔ ہم لوگ اس لَذَّت سے اتنے دور ہو گئے ہیں کہ ہم کو ان واقعات کی صِحَّت[3] میں بھی تَرَدُّد[4] ہونے لگا، لیکن اول تو جس کثرت اور تَوَاتُر[5] سے یہ واقعات نقل کیے گئے ہیں اُن کی تردید[6] میں ساری ہی تواریخ سے اِعْتِمَاد اٹھتا ہے کہ واقعہ کی صِحَّت کثرتِ نقل ہی سے ثابت ہوتی ہے۔ دوسرے، ہم لوگ اپنی آنکھوں سے ایسے لوگوں کو آئے دن دیکھتے ہیں جو سنیما اور تھیٹر میں ساری رات کھڑے کھڑے گذار دیتے ہیں کہ نہ ان کو تَعَب[7] ہوتا ہے، نہ نیند ستاتی ہے، پھر کیا وجہ کہ ہم ایسے مَعَاصِی[8] کی لذتوں کا یقین کرنے کے باوجود ان طاعات[9] کی لذتوں کا انکار کریں۔ حالانکہ طاعات میں اللہ تعالیٰ شانہ کی طرف سے قوت بھی عطا ہوتی ہے، ہمارے اس تردد کی وجہ اس کے سوا اور کیا ہو سکتی ہے کہ ہم ان لذتوں سے نا آشنا[10] ہیں اور نابالغ بُلُوغ کی لذتوں سے ناواقف ہوتا ہی ہے، حق تعالیٰ شانہ اس لذت تک پہونچا دیں تو زَہے نصیب[11]۔

## آخری گذارش

صُوفِیَہ نے لکھا ہے کہ نماز حقیقت میں اللہ جلَّ شانہ کے ساتھ مُنَاجات کرنا اور ہَم کلام[12] ہونا ہے جو غفلت کے ساتھ ہو ہی نہیں سکتا، نماز کے علاوہ اور عبادتیں غفلت سے بھی ہو سکتی ہیں، مثلاً زکوٰۃ ہے کہ اس کی حقیقت مال کا خرچ کرنا ہے، یہ خود ہی نفس کو اتنا شاق[13] ہے کہ اگر غفلت کے ساتھ ہو تب بھی نفس کو شاق گذرے گا، اسی طرح روزہ دن بھر کا بھوکا پیاسا رہنا، صحبت کی لذّت سے رُکنا کہ یہ سب چیزیں نفس کو مغلوب[14] کرنے والی ہیں۔ غفلت سے بھی اگر مُتَحَقَّق[15] ہوں تو نفس کی شدت وتیزی پر اثر پڑے گا، لیکن نماز کا مُعْظَم[16] حصہ ذکر ہے، قرأتِ قرآن ہے، یہ چیزیں اگر غفلت کی حالت میں ہوں تو مُنَاجات یا کلام نہیں ہیں، ایسی ہی ہیں جیسے بخار کی حالت میں ہِذْیان[17] اور بکواس ہوتی ہے کہ جو چیز دل میں ہوتی ہے وہ زبان پر ایسے اوقات میں جاری ہو جاتی ہے، نہ اس میں کوئی مشقت ہوتی ہے، نہ کوئی نفع۔ اسی طرح چونکہ نماز کی عادت پڑ گئی ہے اس لیے اگر توجہ نہ ہو تو عادت کے موافق بلا سوچے سمجھے زبان سے الفاظ نکلتے رہیں گے، جیسا کہ سونے کی حالت میں اکثر باتیں زبان سے نکلتی ہیں کہ نہ سننے والا اس کو اپنے سے کلام سمجھتا ہے، نہ اس کا

**حل لغات:** (۱) بے قراری۔ (۲) یعنی مکمل جمع کرنا۔ (۳) صحیح ہونا، سچا ہونا۔ (۴) شک۔ (۵) کسی بات کو مسلسل اور لگاتار نقل کرنا۔ (۶) انکار۔ (۷) تھکاوٹ۔ (۸) گناہوں۔ (۹) نیکیاں۔ (۱۰) نہ جاننے والا۔ (۱۱) خوش قسمتی۔ (۱۲) بات چیت کرنا۔ (۱۳) بھاری۔ (۱۴) یعنی نفس کو دبانے والی۔ (۱۵) عمل میں آئیں۔ (۱۶) اکثر، بڑا۔ (۱۷) بے ہودہ باتیں۔

کوئی فائدہ ہے۔ اسی طرح حق تعالیٰ شانہٗ بھی ایسی نماز کی طرف اِلتِفات[1] اور توجُّہ نہیں فرماتے جو بلا ارادہ کے ہو، اس لیے نہایت اہم ہے کہ نماز اپنی وُسعت[2] وہمت کے موافق پوری توجہ سے پڑھی جائے۔

## ایک ضروری بات

لیکن یہ اَمر نہایت ضروری ہے کہ اگر یہ حالات اور کیفیات جو پچھلوں کی معلوم ہوئی ہیں حاصل نہ بھی ہوں، تب بھی نماز جس حال سے بھی ممکن ہو ضرور پڑھی جائے، یہ بھی شیطان کا ایک سخت ترین[3] مکر ہوتا ہے وہ یہ سمجھائے کہ بُری طرح پڑھنے سے تو نہ پڑھنا ہی اچھا ہے، یہ غلط ہے؛ نہ پڑھنے سے بُری طرح کا پڑھنا ہی بہتر ہے، اس لیے کہ نہ پڑھنے کا جو عذاب ہے وہ نہایت ہی سخت ہے، حتیٰ کہ علماء کی ایک جماعت نے اس شخص کے کفر کا فتویٰ دیا ہے جو جان بوجھ کر نماز چھوڑ دے، جیسا کہ پہلے باب میں مُفصَّل[4] گذر چکا ہے، البتہ اس کی کوشش ضرور ہونا چاہیے کہ نماز کا جو حق ہے اور اپنے اَکابر اُس کے مُطابق پڑھ کر دکھا گئے ہیں، حق تعالیٰ شانہٗ اپنے لُطف[5] سے اس کی توفیق عطا فرمائیں اور عمر بھر میں کم از کم ایک ہی نماز ایسی ہو جائے جو پیش کرنے کے قابل ہو۔ اخیر میں اس امر پر تنبیہ ضروری ہے کہ حضرات مُحدِّثین رضی اللہ عنہم اجمعین کے نزدیک فضائل کی روایات میں توسُّع[6] ہے اور معمولی ضُعف[7] قابلِ تَسامُح[8]، باقی صوفیہ کرام رحمہم اللہ کے واقعات تو تاریخی حیثیت رکھتے ہی ہیں اور ظاہر ہے کہ تاریخ کا درجہ حدیث کے درجہ سے کہیں کم ہے۔

﴿وَمَا تَوْفِيْقِيْٓ[9] اِلَّا بِاللهِ ، عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَاِلَيْهِ اُنِيْبُ ، رَبَّنَا ظَلَمْنَآ اَنْفُسَنَا وَاِنْ لَّمْ تَغْفِرْلَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ، رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَآ اِنْ نَّسِيْنَآ اَوْ اَخْطَاْنَا ، رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَآ اِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهٗ عَلَى الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِنَا ، رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهٖ ، وَاعْفُ عَنَّا وَاغْفِرْلَنَا وَارْحَمْنَا اَنْتَ مَوْلٰنَا فَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ﴾ وَصَلَّى اللهُ تَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَتْبَاعِهِمْ وَحَمَلَةِ الدِّيْنِ الْمَتِيْنِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ.

زکریا عُفِیَ عَنْہُ کاندھلوی، شب دوشنبہ ۷ رمحرم ۱۳۵۸ھ

**حل لغات:** ① توجہ۔ ② طاقت۔ ③ بہت بڑا دھوکہ۔ ④ تفصیل سے۔ ⑤ کرم، مہربانی۔ ⑥ گنجائش۔ ⑦ کمزوری۔ ⑧ درگذر کرنے کے قابل۔ ⑨ اور مجھے جو کچھ توفیق ہوتی ہے صرف اللہ کی مدد سے ہوتی ہے، اسی کی طرف میں نے بھروسہ کر رکھا ہے اور اسی کی طرف میں (ہر معاملے میں) رجوع کرتا ہوں اے ہمارے پروردگار! ہم اپنی جانوں پر ظلم کر گذرے ہیں اور اگر آپ نے ہمیں معاف نہ فرمایا اور ہم پر رحم نہ کیا تو یقیناً ہم نامراد لوگوں میں شامل ہو جائیں گے۔ اے ہمارے پروردگار اگر ہم سے کوئی بُھول چوک ہو جائے تو ہماری پکڑ نہ فرمائیے اور اے ہمارے پروردگار ہم پر اس طرح کا بوجھ نہ ڈالیے جیسا آپ نے ہم سے پہلے لوگوں پر ڈالا تھا اور اے ہمارے پروردگار! ہم پر ایسا بوجھ نہ ڈالیے جسے اٹھانے کی ہم میں طاقت نہ ہو اور ہماری خطاؤں سے درگذر فرمائیے، ہمیں بخش دیجیے اور ہم پر رحم فرمائیے آپ ہی ہمارے حامی و مددگار ہیں اس لیے کافر لوگوں کے مقابلے میں ہمیں نصرت عطا فرمائیے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قَالَ النَّبِيُّ ﷺ : بَلِّغُوا عَنِّيْ وَلَوْ اٰيَةً . [بخاری]

نبی کریم ﷺ نے فرمایا: میری طرف سے پہنچادو چاہے ایک بات ہی کیوں نہ ہو۔




جس میں

بقیۃ السلف حجۃ الخلف حضرت مولانا محمد الیاس صاحب نور اللہ مرقدہٗ کے ارشاد سے

فخر الاماثل زبدۃ الافاضل حضرت مولانا الحاج الحافظ المحدث محمد زکریا صاحبؒ

شیخ الحدیث مدرسہ مظاہر عُلوم سہارن پور نے

تبلیغ کی اہمیت اور اس کے آداب نیز مبلغین اور عام لوگوں کے فرائض

بتلائے ہیں۔

# تمہید

نَحْمَدُهٗ وَ نُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِهِ الْکَرِیْمِ

حمد وصلوٰۃ کے بعد، مجدّدِ[1] دِینِ اسلام کے ایک دُرِّ خشندہ[2] جوہر اور علماء ومشائخِ عَصر[3] کے ایک آبدار[4] گوہر کا ارشاد ہے کہ تبلیغِ دین کی ضرورت کے متعلق مختصر طور پر چند آیات واحادیث لکھ کر پیش کروں؛ چونکہ مجھ جیسے سِیَہ[5] کار کے لیے ایسے ہی حضرات کی رضا وخوشنودی وسیلۂ[6] نجات اور کفارۂ[7] سَیِّئَات ہو سکتی ہے، اس لیے اس عُجَالۂ[8] نافعہ[9] کو خدمت میں پیش کرتے ہوئے ہر اسلامی مدرسہ، اسلامی انجمن، اسلامی اسکول اور ہر اسلامی طاقت بلکہ ہر مسلمان سے گذارش ہے کہ اس وقت دین کا انحطاط[10] جس قدر روز افزوں[11] ہے، دین کے اوپر جس طرح کُفّار کی طرف سے نہیں خود مسلمانوں کی طرف سے حملے ہو رہے ہیں، فرائض وواجبات پر عمل عام مسلمانوں سے نہیں، بلکہ خاص اور اَخَصُّ الخَواص[12] مسلمانوں سے متروک[13] ہوتا جا رہا ہے، نماز روزہ کے چھوڑ دینے کا کیا ذکر جبکہ لاکھوں آدمی کھلے ہوئے شرک وکفر میں مبتلا ہیں اور غَضَب یہ ہے کہ ان کو شرک وکفر نہیں سمجھتے، مُحرَّمات[14] اور فِسق وفُجُور[15] کا شُیوع[16] جس قدر صاف اور واضح طریق سے بڑھتا جا رہا ہے اور دین کے ساتھ لاپرواہی بلکہ اِستخفاف[17] واِستہزاء[18] جتنا عام ہوتا جا رہا ہے وہ کسی فردِ بشر[19] سے مخفی[20] نہیں، اسی وجہ سے خاص علماء بلکہ عام علماء میں بھی لوگوں سے یکسوئی[21] اور وحشت[22] بڑھتی جا رہی ہے، جس کا لازمی اثر یہ ہو رہا ہے کہ دین اور دینیات سے اجنبیّت میں روز بروز اضافہ ہوتا جا رہا ہے، عوام اپنے کو معذور کہتے ہیں کہ ان کو بتلانے والا کوئی نہیں اور علما اپنے کو معذور سمجھتے ہیں کہ ان کی سننے والا کوئی نہیں؛ لیکن خدائے قُدّوس کے یہاں نہ عوام کا یہ عذر کافی کہ کسی نے بتلایا نہ تھا اس لیے کہ دینی امور کا معلوم کرنا، تحقیق کرنا ہر شخص کا اپنا فرض ہے، قانون سے ناواقفیت[23] کا عذر کسی حکومت میں بھی معتبر نہیں، اَحْکَمُ الحاکمین کے یہاں یہ پُوچ[24] عذر کیسے چل سکتا ہے، یہ تو ’’عذرِ گناہ بدتر از گناہ[25]‘‘

**حل لغات:** (۱) وہ علماء جو برائیوں کی اصلاح اور نیکیوں کو رواج دیں۔ (۲) چمکتا ہوا ہیرا۔ (۳) زمانہ۔ (۴) خوبصورت موتی۔ (۵) گنہگار۔ (۶) نجات کا ذریعہ۔ (۷) گناہوں کی معافی۔ (۸) جلدی تیار کی ہوئی چیز۔ (۹) نفع دینے والی۔ (۱۰) زوال، کمی۔ (۱۱) دن بہ دن بڑھنا۔ (۱۲) زیادہ خاص لوگ۔ (۱۳) چھوڑا ہوا ہونا۔ (۱۴) منع کی ہوئی چیزیں، حرام کام۔ (۱۵) گناہوں، برائیوں۔ (۱۶) عام ہونا۔ (۱۷) ہلکا سمجھنا۔ (۱۸) مذاق اڑانا۔ (۱۹) انسان، آدمی۔ (۲۰) چھپا ہوا۔ (۲۱) الگ تھلگ رہنا۔ (۲۲) بدکنا، دور ہونا۔ (۲۳) نہ جاننا۔ (۲۴) بیکار۔ (۲۵) گناہ کر کے عذر کرنا گناہ کرنے سے برا ہے۔

کا مِصداق[1] ہے۔ اسی طرح نہ علماء کے لیے یہ جواب موزوں[2] کہ کوئی سننے والا نہیں، جن اسلاف کی نِیابت[3] کے آپ حضرات دعویدار ہیں، انھوں نے کیا کچھ تبلیغ کی خاطر برداشت نہیں فرمایا، کیا پتھر نہیں کھائے؟ گالیاں نہیں کھائیں؟ مصیبتیں نہیں جھیلیں؟ لیکن ہر نوع[4] کی تکالیف برداشت فرمانے کے بعد اپنی تبلیغی ذمہ داریوں کا احساس فرماکر لوگوں تک دین پہونچایا، ہر سخت سے سخت مُزاحمت[5] کے باوجود نہایت شفقت سے اسلام واحکامِ اسلام کی اِشاعت[6] کی۔

عام طور پر مسلمانوں نے تبلیغ کو علماء کے ساتھ مخصوص سمجھ رکھا ہے حالانکہ یہ صحیح نہیں ہے؛ بلکہ ہر وہ شخص جس کے سامنے کوئی مُنکَر[7] ہورہا ہو اور وہ اس کے روکنے پر قادر ہو یا اس کے روکنے کے اسباب پیدا کرسکتا ہو، اس کے ذمہ واجب ہے کہ اس کو روکے۔ اور اگر بفرضِ مُحال[8] مان بھی لیا جاوے کہ یہ علماء کا کام ہے، تب بھی جبکہ وہ اپنی کوتاہی[9] سے یا کسی مجبوری سے اس حق کو پورا نہیں کررہے ہیں یا ان سے پورا نہیں ہورہا ہے، تو ضروری ہے کہ ہر شخص کے ذمہ یہ فریضہ عائد[10] ہو۔ قرآن وحدیث میں جس قدر اہتمام سے تبلیغ اور اَلْأَمْرُ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْيُ عَنِ الْمُنْكَرِ کو ارشاد فرمایا گیا ہے، وہ اُن آیات واحادیث سے ظاہر ہے جو آئندہ فصلوں میں آرہی ہیں۔ ایسی حالت میں صرف علماء کے ذمہ رکھ کر یا ان کی کوتاہی بتاکر کوئی شخص بَرِیُّ الذِّمّہ[11] نہیں ہوسکتا، اس لیے میری عَلَی العموم[12] درخواست ہے کہ ہر مسلمان کو اِس وقت تبلیغ میں کچھ نہ کچھ حصہ لینا چاہیے اور جس قدر وقت بھی دین کی تبلیغ اور حفاظت میں خرچ کرسکتا ہو، کرنا چاہیے۔

ہر[13] وقتِ خوش کہ دَست دَہد مُغتَنَم شُمار کَس رَا وُقوف نیست کہ انجام کار چیُست

یہ بھی معلوم کرلینا ضروری ہے کہ تبلیغ کے لیے یا اَمر بِالمَعرُوف اور نَہی عَنِ المُنکَر کے لیے پورا کامل ومکمل عالم ہونا ضروری نہیں، ہر وہ شخص جو کوئی مسئلہ جانتا ہو اس کو دوسروں تک پہونچائے، جب اس کے سامنے کوئی ناجائز اَمر[14] کیا جارہا ہو اور وہ اس کے روکنے پر قادر ہو تو اس کا روکنا اس پر واجب ہے، اس رسالہ میں مُختَصَر طور پر سات فصلیں ذکر کی ہیں۔

**حل لغات:** (۱) یعنی اس کی طرح (۲) مناسب۔ (۳) قائم مقامی، کسی کی جگہ لینا۔ (۴) قسم، طرح۔ (۵) رکاوٹ۔ (۶) پھیلانا۔ (۷) برائی، گناہ۔ (۸) ناممکن بات کو ماننا۔ (۹) کمی۔ (۱۰) لازم، ذمہ میں ہونا۔ (۱۱) ذمہ داری سے آزاد۔ (۱۲) عام طور پر۔ (۱۳) ہر اچھا وقت جو حاصل ہو غنیمت سمجھ، کسی کو معلوم نہیں کہ انجام کیا ہے۔ (۱۴) کام۔

# فصل اوّل

(اس فصل) میں تبرُّگاً[1] اللہ پاک کے بابرکت کلام میں سے چند آیات کا ترجمہ جن میں تبلیغ وامر بالمعروف کی تاکید وترغیب فرمائی ہے؛ پیش کرتا ہوں، جس سے اندازہ ہوسکتا ہے کہ خود حق سبحانہٗ وتقدّس کو اس کا کتنا اہتمام ہے کہ جس کے لیے بار بار مختلف عنوانوں سے اپنے پاک کلام میں اس کا اِعَادہ[2] کیا ہے۔ تقریباً ساٹھ آیات تو میری کوتاہ[3] نظر سے اس کی ترغیب اور توصِیف[4] میں گذر چکی ہیں۔ اگر کوئی دقیق النظر[5] غور سے دیکھے تو نہ معلوم کس قدر آیات معلوم ہوں، چونکہ اُن سب آیات کا اِس جگہ جمع کرنا طُول[6] کا سبب ہوگا، اس لیے چند آیات ہی پر اِکتِفا[7] کرتا ہوں۔

| | |
|---|---|
| ① قَالَ اللّٰهُ عَزَّ اسْمُهٗ: ﴿ وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ اِنَّنِيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿۳۳﴾ ﴾ [سورۂ فصلت] | ترجمہ: اور اس سے بہتر کس کی بات ہوسکتی ہے جو خدا کی طرف بلائے اور نیک عمل کرے اور کہے کہ میں فرمانبرداروں میں سے ہوں۔ [بیان القرآن] |

مفسرین نے لکھا ہے کہ جو شخص بھی اللہ تعالیٰ کی طرف کسی کو بلائے، وہ اس بشارت[8] اور تعریف کا مستحق ہے خواہ کسی طریق[9] سے بلائے، مثلاً انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام معجزہ وغیرہ سے بلاتے ہیں اور علماء دلائل[10] سے، مجاہدین تلوار سے اور مُؤَذِّنین اذان سے، غرض جو بھی کسی شخص کو دعوت[11] اِلی الخیر کرے وہ اِس میں داخل ہے، خواہ اعمالِ ظاہرہ[12] کی طرف بلائے یا اعمالِ باطنہ[13] کی طرف، جیسا کہ مشائخ صوفیہ معرفت اللہ کی طرف بلاتے ہیں۔ [خازن] مفسّرین نے یہ بھی لکھا ہے کہ قَالَ اِنَّنِيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ میں اس طرف اشارہ ہے کہ مسلمان ہونے کے ساتھ تفاخُر[14] بھی ہو، اس کو اپنے لیے باعثِ[15] عزت بھی سمجھتا ہو، اس اسلامی اِمتیاز[16] کو تفاخر کے ساتھ ذکر بھی کرے۔ بعض مفسّرین نے یہ بھی ارشاد فرمایا ہے کہ مقصد یہ ہے کہ اس وعظ، نصیحت، تبلیغ سے اپنے کو بہت بڑی ہستی نہ کہنے لگے؛ بلکہ یہ کہے کہ عام مسلمین میں سے ایک مسلمان میں بھی ہوں۔

| | |
|---|---|
| ② ﴿ وَذَكِّرْ فَاِنَّ الذِّكْرٰى تَنْفَعُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۵۵﴾ ﴾ [سورۂ ذاریات] | ترجمہ: اے محمد (ﷺ) لوگوں کو سمجھاتے رہیے؛ کیونکہ سمجھانا ایمان والوں کو نفع دے گا۔ |

مفسّرین نے لکھا ہے کہ اس سے قرآن پاک کی آیات سنا کر نصیحت فرمانا مقصود ہے کہ وہ نفع رساں[17] ہے، مؤمنین کے لیے تو ظاہر ہے، کفار کے لیے بھی، اس لحاظ سے کہ وہ ان شاء اللہ اس کے ذریعہ سے

**حل لغات:** ① برکت کے طور پر۔ ② دہرانا۔ ③ تنگ، یعنی کم علم والا۔ ④ خوبی، اچھائی۔ ⑤ باریک اور گہری باتیں سمجھنے والا۔ ⑥ بڑھنا، لمبا ہونا۔ ⑦ بس کرنا۔ ⑧ خوشخبری۔ ⑨ طریقہ، انداز۔ ⑩ یعنی علم کی باتوں سے۔ ⑪ بھلائی کی طرف بلانا۔ ⑫ وہ اعمال جن کا تعلق بدن کے ظاہر سے ہے۔ ⑬ وہ اعمال جن کا تعلق انسان کے باطن (دل) سے ہے۔ ⑭ فخر جتانا۔ ⑮ عزت کا سبب۔ ⑯ فضیلت۔ ⑰ فائدہ پہونچانے والا۔

مؤمنین میں داخل ہو جائیں گے اور آیت کے مصداق میں شامل ہوں گے۔ ہمارے اس زمانہ میں وعظ ونصیحت کا راستہ تقریباً بند ہو گیا ہے، وعظ کا مقصد بالعُموم[1] شُستگیٔ تقریر[2] بن گیا ہے، تاکہ سننے والے تعریف کر دیں؛ حالانکہ نبیٔ اکرم ﷺ کا ارشاد ہے: جو شخص تقریر و بلاغت[3] اس لیے سیکھے، تاکہ لوگوں کو اپنی طرف مائل کرے، تو قیامت کے دن اس کی کوئی عبادت مقبول نہیں، نہ فرض، نہ نفل۔

| | |
|---|---|
| (۳) ﴿وَاْمُرْ اَهْلَكَ بِالصَّلٰوةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ؕ لَا نَسْــَٔلُكَ رِزْقًا ؕ نَحْنُ نَرْزُقُكَ ؕ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوٰى ﴿۱۳۲﴾﴾ [سورۂ طٰہٰ] | ترجمہ: اے محمد (ﷺ) اپنے متعلقین کو بھی نماز کا حکم کرتے رہیے اور خود بھی اس کے پابند رہیے، ہم آپ سے معاش[4] نہیں چاہتے، معاش تو آپ کو ہم دیں گے اور بہتر انجام تو پرہیزگاری ہی کا ہے۔ |

متعدد روایات میں یہ مضمون وارد ہوا ہے کہ جب نبیٔ کریم ﷺ کو کسی کی تنگیٔ معاش کے رَفع[5] فرمانے کا فکر ہوتا، تو اس کو نماز کی تاکید فرماتے اور آیتِ بالا[6] کو تلاوت فرما کر گویا اس طرف اشارہ فرماتے کہ وُسعَتِ رزق کا وعدہ اہتمامِ نماز پر موقوف[7] ہے۔ علماء نے لکھا ہے کہ اس آیتِ شریفہ میں نماز کے حکم کرنے کے ساتھ خود اس پر اہتمام کرنے کا حکم اس لیے ارشاد ہوا ہے کہ یہ اَنفَع[8] ہے کہ تبلیغ کے ساتھ ساتھ جس چیز کا دوسروں کو حکم کیا جاوے، خود بھی اس پر اہتمام کیا جاوے کہ اس سے دوسروں پر اثر بھی زیادہ ہوتا ہے اور دوسروں کے اہتمام کا سبب بنتا ہے، اسی لیے ہدایت کے واسطے انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام کو مبعوث[9] فرمایا ہے کہ وہ نمونہ بن کر سامنے ہوں، تو عمل کرنے والوں کو عمل کرنا سہل ہو اور یہ خَدشَہ[10] نہ گذرے کہ فلاں حکم مشکل ہے، اس پر عمل کیسے ہو سکتا ہے؟ اس کے بعد رزق کے وعدہ کی مصلحت یہ ہے کہ نماز کا اپنے اوقات کے ساتھ اہتمام بسا اوقات[11] اسبابِ معیشت[12] میں ظاہراً نقصان کا سبب معلوم ہوتا ہے، بالخصوص تجارت، ملازمت وغیرہ میں؛ اس لیے اس کو ساتھ کے ساتھ دفع فرما دیا کہ یہ ہمارے ذمّہ ہے، یہ سب دنیاوی امور کے اعتبار سے ہے، اس کے بعد بطور قاعدۂ کُلّیہ[13] اور اَمرِ بدیہی[14] کے فرمایا کہ عاقبت[15] تو ہے ہی متقیوں کے لیے، اس میں کسی دوسرے کی شرکت ہی نہیں۔

| | |
|---|---|
| (۴) ﴿يٰبُنَيَّ اَقِمِ الصَّلٰوةَ وَاْمُرْ بِالْمَعْرُوْفِ وَانْهَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَاصْبِرْ عَلٰى مَاۤ اَصَابَكَ ؕ اِنَّ ذٰلِكَ مِنْ عَزْمِ الْاُمُوْرِ ﴿۱۷﴾﴾ [سورۂ لقمان] | بیٹا نماز پڑھا کر اور اچھے کاموں کی نصیحت کیا کر اور بُرے کاموں سے منع کیا کر اور تجھ پر جو مصیبت واقع ہو اس پر صبر کیا کر، یہ ہمت کے کاموں میں سے ہے۔ [بیان القرآن] |

**حل لغات:** (۱) عام طور سے۔ (۲) صاف اور اچھی طرح سے روانی کے ساتھ تقریر کرنا۔ (۳) اثر کرنے والا بیان۔ (۴) روزی۔ (۵) دور کرنا۔ (۶) اوپر۔ (۷) وابستہ۔ (۸) زیادہ نفع دینے والا۔ (۹) بھیجنا۔ (۱۰) خطرہ۔ (۱۱) اکثر مرتبہ۔ (۱۲) روزی کے اسباب۔ (۱۳) عام قاعدہ۔ (۱۴) یقینی بات۔ (۱۵) انجام۔

اس آیتِ شریفہ میں مُہتَم[1] بِالشّان امور کو ذکر فرمایا ہے اور حقیقۃً یہ امور اہم ہیں، تمام کامیابیوں کا ذریعہ ہیں؛ مگر ہم لوگوں نے ان ہی چیزوں کو خاص طور سے پسِ[2] پُشت ڈال رکھا ہے، امر بالمعروف کا تو ذکر ہی کیا کہ وہ تو تقریباً سب ہی کے نزدیک مَتْرُوک[3] ہے، نماز جو تمام عبادات میں سب سے زیادہ اہم چیز ہے اور ایمان کے بعد سب سے مُقَدَّم اسی کا درجہ ہے، اس کی طرف سے بھی کس قدر غفلت برتی جاتی ہے، اُن لوگوں کو چھوڑ کر جو بے نمازی کہلاتے ہیں، خود نمازی لوگ بھی اس کا کامل[4] اہتمام نہیں فرماتے، بالخصوص "جماعت" جس کی طرف اقامتِ نماز سے اشارہ ہے، صرف غُرباء کے لیے رہ گئی، اُمَراء اور باعزّت لوگوں کے لیے مسجد میں جانا گویا عار[5] بن گیا ہے، فَإِلَى اللهِ الْمُشْتَكٰى.

آں[6] چہ عارِ تُست او فخرِ من است

| | |
|---|---|
| ۞ ﴿وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ أُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ إِلَى الْخَيْرِ وَيَأْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ط وَأُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿۱۰۴﴾﴾ [سورۂ آل عمران] | اور تم میں سے ایک جماعت ایسی ہونی ضروری ہے کہ خیر کی طرف بُلائے اور نیک کاموں کے کرنے کو کہا کرے اور بُرے کاموں سے روکا کرے اور ایسے لوگ پورے کامیاب ہوں گے۔ |

حق سُبحانہٗ وتَقدّس نے اس آیتِ شریفہ میں ایک اہم مضمون کا حکم فرمایا ہے، وہ یہ کہ اُمت میں سے ایک جماعت اس کام کے لیے مخصوص ہو کہ وہ اسلام کی طرف لوگوں کو تبلیغ کیا کرے، یہ حُکم مسلمانوں کے لیے تھا؛ مگر افسوس کہ اس اصل کو ہم لوگوں نے بِالکُلّیّہ[7] ترک کر دیا ہے اور دوسری قوموں نے نہایت اہتمام سے پکڑ لیا ہے، نصاریٰ کی مُستَقِل جماعتیں دُنیا میں تبلیغ کے لیے مخصوص ہیں اور اسی طرح دوسری اقوام میں اس کے لیے مخصوص کارکُن[8] موجود ہیں، لیکن کیا مسلمانوں میں بھی کوئی جماعت ایسی ہے؟ اس کا جواب نفی[9] میں نہیں، تو اثبات[10] میں بھی مشکل ہے، اگر کوئی جماعت یا کوئی فرد اس کے لیے اُٹھتا بھی ہے تو اس وجہ سے کہ بجائے اِعَانت[11] کے اس پر اِعتِراضَات کی اس قدر بھرمار ہوتی ہے کہ وہ آج نہیں تو کل، تھک کر بیٹھ جاتا ہے؛ حالانکہ خیر خواہی[12] کا مقتضا[13] یہ تھا کہ اس کی مدد کی جاتی اور کوتاہیوں کی اصلاح کی جاتی، نہ یہ کہ خود کوئی کام نہ کیا جاوے اور کام کرنے والوں کو اعتراضات کا نشانہ بنا کر ان کو کام کرنے سے گویا روک دیا جاوے۔

| | |
|---|---|
| ۞ ﴿كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللهِ ط﴾ [سورۂ آل عمران:۱۱۰] | تم بہترین اُمّت ہو کہ لوگوں کے (نفع رسانی[14] کے) لیے نکالے گئے ہو، تم لوگ نیک کام کا حکم کرتے ہو اور بُرے کام سے منع کرتے ہو اور اللہ تعالیٰ پر ایمان رکھتے ہو۔ [بیان القرآن وترجمہ عاشقی] |

**حل لغات:** (۱) ضروری۔ (۲) پیچھے ڈالنا، غفلت کرنا۔ (۳) چھوڑا ہوا۔ (۴) مکمل۔ (۵) عیب۔ (۶) جو تمہارے لیے عیب کی بات ہے، وہی ہمارے لیے فخر کی بات ہے۔ (۷) مکمل چھوڑ دیا۔ (۸) کام کرنے والے۔ (۹) نہیں۔ (۱۰) ہاں۔ (۱۱) مدد۔ (۱۲) بھلائی چاہنا۔ (۱۳) تقاضا۔ (۱۴) فائدہ پہونچانا۔

مسلمانوں کا اشرفُ النّاس[1] اور امتِ محمّدیہ کا اَشرفُ الاُمم[2] ہونا متعدّد احادیث میں تصریح سے وارد ہوا ہے، قرآن پاک کی آیات میں بھی کئی جگہ اس مضمون کو صراحۃً[3] واشارۃً[4] بیان فرمایا گیا ہے، اس آیتِ شریفہ میں بھی خَیْرُ اُمَّۃٍ[5] کا اطلاق[6] فرمایا گیا ہے اور اس کے ساتھ ہی اس کی علّت[7] کی طرف بھی اشارہ فرمایا گیا ہے کہ ''تم بہترین اُمّتِ ہو، اس لیے کہ امر بالمعروف[8] اور نہی عن[9] المنکر کرتے ہو''۔

مفسرین نے لکھا ہے کہ اس آیت شریفہ میں اَمر بالمعروف اور نَہی عن المُنکَر کو ایمان سے بھی پہلے ذکر فرمایا، حالانکہ ایمان سب چیزوں کی اصل ہے، بغیر ایمان کے کوئی خیر بھی مُعتبر نہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ ایمان میں تو اور اُمَمِ سَابِقَہ[10] بھی شریک تھیں، یہ خاص خصوصیت جس کی وجہ سے تمام انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام کے مُتَّبِعِین[11] سے اُمّت محمّدیہ کو تفوّق[12] ہے، وہ یہی اَمر بالمعروف اور نہی عن المُنکَر ہے، جو اس اُمت کا تَمغۂ[13] امتیاز ہے اور چونکہ بغیر ایمان کے کوئی عَملِ خیر مُعتبَر نہیں، اس لیے ساتھ ہی بطور قید کے اس کو بھی ذکر فرمادیا؛ ورنہ اصل مقصود اس آیتِ شریفہ میں اسی کا ذکر فرمانا ہے اور چونکہ وہی اس جگہ مقصود[14] بالذکر ہے، اس لیے اس کو مقدّم[15] فرمایا۔

اس اُمت کے لیے تمغۂ امتیاز ہونے کا مطلب یہ ہے کہ اس کا مخصوص اہتمام کیا جائے؛ ورنہ کہیں چلتے پھرتے تبلیغ کر دینا اس میں کافی نہیں؛ اس لیے کہ یہ امر پہلی اُمتوں میں بھی پایا جاتا تھا جس کو ﴿فَلَمَّا نَسُوْا مَا ذُكِّرُوْا بِهٖ﴾ [سورۂ انعام: ۴۴] وغیرہ آیات میں ذکر فرمایا ہے۔ امتیاز[16] مخصوص اہتمام کا ہے کہ اس کو مُستقِل کام سمجھ کر دین کے اور کاموں کی طرح سے اس میں مشغول ہوں۔

| | |
|---|---|
| ⑦ ﴿لَا خَيْرَ فِىْ كَثِيْرٍ مِّنْ نَّجْوٰىهُمْ اِلَّا مَنْ اَمَرَ بِصَدَقَةٍ اَوْ مَعْرُوْفٍ اَوْ اِصْلَاحٍۭ بَيْنَ النَّاسِ ؕ وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ ابْتِغَآءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿۱۱۴﴾﴾ [سورۂ نساء] | عام لوگوں کی اکثر سَرگوشیوں[17] میں خیر (وبرکت) نہیں ہوتی؛ مگر جو لوگ ایسے ہیں کہ صدقہ خیرات کی یا اور کسی نیک کام کی یا لوگوں میں باہم[18] اِصلاح کر دینے کی ترغیب دیتے ہیں (اور اس تعلیم وترغیب کے لیے خُفیہ[19] تدبیریں اور مشورے کرتے ہیں، اُن کے مشوروں میں البتہ خیر وبرکت ہے) اور جو شخص یہ کام (یعنی نیک اعمال کی ترغیب محض) اللہ کی رضا کے واسطے کرے گا (نہ کہ لالچ یا شہرت کی غرض سے) اس کو ہم عنقریب اجرِ عظیم[20] عطا فرمائیں گے۔ |

اِس آیت میں حق تعالیٰ شانہ نے اَمر بِالمعروف کرنے والوں کے لیے بڑے اَجر کا وعدہ فرمایا ہے

**حل لغات:** ① تمام لوگوں میں سب سے زیادہ عزت والا۔ ② تمام امتوں میں سب سے بہترین امت۔ ③ کھلے طور پر۔ ④ اشارہ کے طور پر۔ ⑤ بہترین امت۔ ⑥ نام دیا گیا۔ ⑦ سبب۔ ⑧ بھلی باتوں کا حکم کرنا۔ ⑨ بری باتوں سے روکنا۔ ⑩ گذری ہوئی امتیں۔ ⑪ پیروی کرنے والے۔ ⑫ فضیلت۔ ⑬ اعزازی نشان، خصوصی نشان۔ ⑭ تذکرہ کرنے کا مقصد۔ ⑮ یعنی پہلے بیان کیا۔ ⑯ فرق۔ ⑰ چپکے چپکے بات کرنا۔ ⑱ آپس میں۔ ⑲ پوشیدہ، چھپا ہوا۔ ⑳ بڑا ثواب۔

اور جس اجر کو حق جلَّ جلالُہٗ بڑا فرما دیں، اس کی کیا انتہا ہو سکتی ہے۔ اس آیتِ شریفہ کی تفسیر میں نبیٔ کریم ﷺ کا ارشادِ مبارک نقل کیا گیا ہے کہ آدمی کا ہر کلام اس پر بار[1] ہے؛ مگر یہ کہ اَمر بالمعروف اور نہی عن المُنکَر ہو یا اللہ کا ذکر ہو۔ دوسری احادیث میں نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے: کیا میں تم کو ایسی چیز نہ بتاؤں، جو نفل نماز، روزہ، صدقہ سب سے افضل ہو؟ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: ضرور ارشاد فرمائیے۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ لوگوں میں مُصالَحت[2] کرانا، کیوں کہ آپس کا بگاڑ نیکیوں کو اس طرح صاف کر دیتا ہے، جیسا کہ اُسترہ بالوں کو اُڑا دیتا ہے اور بھی بہت سی نُصُوص[3] میں لوگوں کے درمیان مُصالحت کرانے کی تاکید فرمائی گئی ہے، اس جگہ اس کا ذکر مقصود نہیں، اس جگہ اس بات کا بیان کرنا مقصود ہے کہ اَمر بالمعروف میں یہ بھی داخل ہے کہ لوگوں میں مُصالحت کی صورت جس طَریق[4] سے بھی پیدا ہو سکے اس کا بھی ضرور اہتمام کیا جائے۔

## فصل ثانی

(اس فصل) میں اُن احادیث میں سے بعض کا ترجمہ ہے، جو مضمونِ[5] بالا کے متعلق وارد ہوئی ہیں۔ تمام احادیث کا نہ احاطہ[6] مقصود ہے، نہ ہو سکتا ہے نیز اگر کچھ زیادہ مقدار میں آیات واحادیث جمع بھی کی جائیں، تو ڈر یہ ہے کہ دیکھے گا کون۔ آج کل ایسے اُمور کے لیے کِسے فرصت اور کس کے پاس وقت ہے، اس لیے صرف یہ اَمر دکھلانے کے لیے اور آپ حضرات تک پہونچا دینے کے لیے کہ حضورِ اقدس ﷺ نے کس قدر اہمیّت کے ساتھ اس کی تاکید فرمائی ہے اور نہ ہونے کی صورت میں کس قدر سخت وعید اور دھمکی فرمائی ہے؛ چند احادیث ذکر کی جاتی ہیں۔

① عَنْ أَبِيْ سَعِيْدِ ‌الْخُدْرِيِّ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: مَنْ رَأى مِنْكُمْ مُنْكَرًا فَلْيُغَيِّرْهُ بِيَدِهٖ، فَإِنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَبِلِسَانِهٖ، فَإِنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَبِقَلْبِهٖ، وَذٰلِكَ أَضْعَفُ الْإِيْمَانِ. [رواه مسلم والترمذي وابن ماجه والنسائي كذا في الترغيب]

نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص کسی ناجائز اَمر[7] کو ہوتے ہوئے دیکھے، اگر اس پر قدرت ہو کہ اس کو ہاتھ سے بند کر دے تو اس کو بند کر دے، اگر اتنی مَقدِرت[8] نہ ہو تو زبان سے اس پر انکار کر دے، اگر اتنی بھی قدرت نہ ہو تو دل سے اس کو بُرا سمجھے اور یہ ایمان کا بہت ہی کم درجہ ہے۔

ایک دوسری حدیث میں وارد ہے کہ اگر اس کو زبان سے بند کرنے کی طاقت ہو تو بند کر دے؛ ورنہ دل سے اس کو بُرا سمجھے کہ اس صورت میں بھی وہ بَرِیُّ الذِّمَّہ[9] ہے۔ ایک اور حدیث میں وارد ہے کہ جو شخص دل سے بھی اس کو بُرا سمجھے تو وہ بھی مومن ہے؛ مگر اس سے کم درجہ ایمان کا نہیں۔

**حل لغات:** ① بوجھ۔ ② آپس میں میل ملاپ۔ ③ قرآن وحدیث کی وہ باتیں جن کے معانی صاف اور واضح ہوں۔ ④ طریقہ، انداز۔ ⑤ اوپر ذکر کی گئی باتیں۔ ⑥ گھیرنا، مکمل جمع کرنا۔ ⑦ کام۔ ⑧ قدرت، طاقت۔ ⑨ ذمہ داری سے محفوظ۔

اس مضمون کے متعلق کئی ارشادات نبی کریم ﷺ کے مختلف احادیث میں نقل کیے گئے ہیں۔ اب اس کے ساتھ اس ارشاد کی تعمیل[1] پر بھی ایک نظر ڈالتے جائیں کہ کتنے آدمی ہم میں سے ایسے ہیں کہ کسی ناجائز کام کو ہوتے ہوئے دیکھ کر ہاتھ سے روک دیتے ہیں یا فقط زبان سے اس کی بُرائی اور ناجائز ہونے کا اظہار کردیتے ہیں یا کم ازکم اس ایمان کے ضعیف درجہ کے موافق دل ہی سے اس کو بُرا سمجھتے ہیں یا اس کام کو ہوتا ہوا دیکھنے سے دل تلملاتا[2] ہے؟ تنہائی میں بیٹھ کر ذرا تو غور کیجئے کہ کیا ہونا چاہیے تھا اور کیا ہو رہا ہے؟

(۲) عَنِ النُّعْمَانِ بْنِ بَشِيْرٍ رضی اللہ عنہما قَالَ : مَثَلُ الْقَائِمِ فِيْ حُدُوْدِ اللهِ وَالْوَاقِعِ فِيْهَا كَمَثَلِ قَوْمٍ اِسْتَهَمُوْا عَلٰى سَفِيْنَةٍ ، فَصَارَ بَعْضُهُمْ أَعْلَاهَا وَبَعْضُهُمْ أَسْفَلَهَا ، فَكَانَ الَّذِيْنَ فِيْ أَسْفَلِهَا إِذَا اسْتَقَوْا مِنَ الْمَاءِ مَرُّوْا عَلٰى مَنْ فَوْقَهُمْ ، فَقَالُوْا: لَوْ أَنَّا خَرَقْنَا فِيْ نَصِيْبِنَا خَرْقًا وَلَمْ نُؤْذِ مَنْ فَوْقَنَا ، فَإِنْ تَرَكُوْهُمْ وَمَا أَرَادُوْا هَلَكُوْا جَمِيْعًا ، وَإِنْ أَخَذُوْا عَلٰى أَيْدِيْهِمْ نَجَوْا وَنَجَوْا جَمِيْعًا.

[رواه البخاري والترمذي]

نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ اس شخص کی مثال جو اللہ کی حُدود[3] پر قائم ہے اور اس شخص کی جو اللہ کی حدود میں پڑنے والا ہے؛ اس قوم کی سی ہے، جو ایک جہاز میں بیٹھے ہوں اور قُرعہ[4] سے (مثلاً) جہاز کی منزلیں مقرر ہوگئی ہوں کہ بعض لوگ جہاز کے اوپر کے حصے میں ہوں اور بعض لوگ نیچے (طبق) کے حصے میں ہوں، جب نیچے والوں کو پانی کی ضرورت ہوتی ہے، تو وہ جہاز کے اوپر کے حصے پر آکر پانی لیتے ہیں، اگر وہ یہ خیال کر کے کہ ہمارے بار بار اوپر پانی کے لیے جانے سے اوپر والوں کو تکلیف ہوتی ہے، اس لیے ہم اپنے ہی حصے میں یعنی جہاز کے نیچے کے حصے میں ایک سُوراخ سمندر میں کھول لیں، جس سے پانی یہاں ہی ملتا رہے، اُوپر والوں کو ستانا نہ پڑے۔ ایسی صورت میں اگر اُوپر والے ان احمقوں[5] کی اس تجویز[6] کو نہ روکیں گے اور خیال کرلیں گے کہ وہ جانیں، اُن کا کام، ہمیں اُن سے کیا واسطہ؟ تو اُس صورت میں وہ جہاز غرق[7] ہوجائے گا اور دونوں فریق[8] ہلاک ہوجائیں گے اور اگر وہ ان کو روک دیں گے تو دونوں فریق ڈوبنے سے بچ جائیں گے۔

صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے حضور اقدس ﷺ سے ایک مرتبہ دریافت کیا کہ ہم لوگ ایسی حالت میں بھی تباہ و برباد ہوسکتے ہیں جب کہ ہم میں صُلحاء[9] اور مُتقی[10] لوگ موجود ہوں؟ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہاں جب خَباثت[11] غالب ہوجائے۔

اِس وقت مسلمانوں کی تباہی و بربادی کے ہر طرف گیت گائے جارہے ہیں اور اس پر شور مچایا جارہا ہے، نئے نئے طریقے ان کی اصلاح کے واسطے تجویز کیے جارہے ہیں، مگر کسی روشن خیال (تعلیمِ جدید[12] کے

**حل لغات:** (۱) حکم ماننا۔ (۲) بے چین ہونا۔ (۳) یعنی شریعت کے احکام۔ (۴) نام کی پرچی نکالنا۔ (۵) احمق کی جمع، بیوقوف۔ (۶) فیصلہ۔ (۷) ڈوبنا۔ (۸) جماعت۔ (۹) نیک لوگ۔ (۱۰) پرہیزگار۔ (۱۱) برائی، شرارت۔ (۱۲) دنیوی تعلیم۔

شیدائی[1]) کی تو کیا، کسی تاریک خیال (مولوی صاحب) کی بھی نظر اس طرف نہیں جاتی ہے کہ حقیقی طبیب[2] اور شفیق مُرَبّی[3] نے کیا مرض تشخیص[4] فرمایا اور کیا علاج بتلایا ہے اور اس پر کس درجہ عمل کیا جارہا ہے؟ کیا اس ظلم کی کچھ انتہا ہے کہ جو سببِ مرض ہے، جس سے مرض پیدا ہوا ہے، وہی علاج تجویز کیا جارہا ہے کہ (دین کی ترقی کے لیے دین واسبابِ دین سے بے توجّہی کی جارہی ہے، اپنی ذاتی رایوں پر عمل کیا جارہا ہے) تو یہ مریض کل کی جگہ آج ہلاک نہ ہوگا، تو کیا ہوگا؟

میر[5] کیا سادہ ہیں بیمار ہوئے جس کے سبب اُسی عَطّار[6] کے لڑکے سے دوا لیتے ہیں

(۳) عَنِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ ﷺ قَالَ : قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ : أَوَّلُ مَا دَخَلَ النَّقْصُ عَلٰى بَنِيْٓ إِسْرَآءِيْلَ أَنَّهٗ كَانَ الرَّجُلُ يَلْقَى الرَّجُلَ فَيَقُوْلُ : يَا هٰذَا اتَّقِ اللهَ وَدَعْ مَا تَصْنَعُ بِهٖ فَإِنَّهٗ لَا يَحِلُّ لَكَ ؛ ثُمَّ يَلْقَاهُ مِنَ الْغَدِ وَهُوَ عَلٰى حَالِهٖ ، فَلَا يَمْنَعُهٗ ذٰلِكَ أَنْ يَّكُوْنَ أَكِيْلَهٗ وَشَرِيْبَهٗ وَقَعِيْدَهٗ ، فَلَمَّا فَعَلُوْا ذٰلِكَ ضَرَبَ اللهُ قُلُوْبَ بَعْضِهِمْ بِبَعْضٍ ، ثُمَّ قَالَ : لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ بَنِيْٓ إِسْرَآءِيْلَ إِلٰى قَوْلِهٖ : فٰسِقُوْنَ ﴿۸۱﴾ ثُمَّ قَالَ : كَلَّا وَاللهِ لَتَأْمُرُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ وَلَتَنْهَوُنَّ عَنِ الْمُنْكَرِ وَلَتَأْخُذُنَّ عَلٰى يَدِ الظَّالِمِ وَلَتَأْطُرُنَّ عَلَى الْحَقِّ أَطْرًا.

[رواه أبو داؤد والترمذي كذا في الترغيب]

نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ بنی اسرائیل میں سب سے پہلا تنزُّل[7] اس طرح شروع ہوا کہ ایک شخص کسی دوسرے سے ملتا اور کسی ناجائز بات کو کرتے ہوئے دیکھتا، تو اس کو منع کرتا کہ دیکھ اللہ سے ڈر، ایسا نہ کر؛ لیکن اس کے نہ ماننے پر بھی وہ اپنے تعلقات کی وجہ سے کھانے پینے میں اور نَشَست وبَرخاست[8] میں ویسا ہی برتاؤ کرتا، جیسا کہ اس سے پہلے تھا۔ جب عام طور پر ایسا ہونے لگا تو اللہ تعالیٰ نے بعضوں کے قُلوب[9] کو بعضوں کے ساتھ خَلَط[10] کردیا (یعنی نافرمانوں کے قُلوب جیسے تھے، ان کی نحوست[11] سے فرمانبرداروں کے قُلوب بھی ویسے ہی کردیے) پھر اس کی تائید میں کلام پاک کی آیتیں ﴿لُعِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا﴾ سے ﴿فٰسِقُوْنَ﴾ تک پڑھیں، اس کے بعد حضور ﷺ نے بڑی تاکید سے یہ حکم فرمایا کہ اَمر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے رہو، ظالم کو ظلم سے روکتے رہو اور اس کو حق بات کی طرف کھینچ کر لاتے رہو۔

دوسری حدیث میں وارد ہے کہ حضور ﷺ تکیہ لگائے ہوئے بیٹھے تھے، جوش میں اُٹھ کر بیٹھ گئے اور قسم کھا کر فرمایا کہ تم نجات نہیں پاؤگے؛ جب تک کہ ان کو ظلم سے نہ روک دو۔ ایک اور حدیث میں ہے کہ آپ ﷺ نے قسم کھا کر فرمایا کہ تم اَمر بالمعروف اور نہی عن المُنکَر کرتے رہو اور ظالموں کو ظلم سے روکتے رہو

**حل لغات:** (۱) عاشق۔ (۲) ڈاکٹر۔ (۳) تربیت کرنے والا۔ (۴) مقرر کرنا، پہچاننا۔ (۵) ایک شاعر۔ (۶) دوا بیچنے والا۔ (۷) زوال۔ (۸) اٹھنا بیٹھنا۔ (۹) قلب کی جمع، دل۔ (۱۰) ملانا۔ (۱۱) بدبختی، برا اثر۔

اور حق بات کی طرف کھینچ کر لاتے رہو؛ ورنہ تمہارے قلوب بھی اسی طرح خَلَط کر دیے جائیں گے، جس طرح ان لوگوں کے کر دیے گئے اور اسی طرح تم پر بھی لعنت ہوگی جس طرح ان پر یعنی بنی اسرائیل پر لعنت ہوئی۔ قرآنِ پاک کی آیات تائید میں اس لیے پڑھیں کہ اِن آیاتِ شریفہ میں ان لوگوں پر لعنت فرمائی ہے اور سببِ لعنت مِنجُملہ[1] اور اسباب کے یہ بھی ہے کہ وہ مُنکَرات[2] سے ایک دوسرے کو نہیں روکتے تھے۔

آج کل یہ خوبی سمجھی جاتی ہے کہ آدمی "صُلحِ کُل[3]" رہے، جس جگہ جاوے، ویسی ہی کہنے لگے، اسی کو کمال اور وُسعتِ[4] اَخلاق سمجھا جاتا ہے؛ حالانکہ یہ علی الاِطْلَاق[5] غلط ہے، بلکہ جہاں اَمر بالمعروف وغیرہ قطعًا[6] مفید نہ ہو، ممکن ہے کہ صرف سُکوت[7] کی کچھ گنجائش نکل آوے (نہ کہ ہاں میں ہاں ملانے کی) لیکن جہاں مفید ہوسکتا ہے مثلاً اپنی اولاد، اپنے ماتحت[8]، اپنے دستِ[9] نگر لوگوں میں، وہاں کسی طرح بھی یہ سکوت کمالِ اَخلاق نہیں، بلکہ سکوت کرنے والا شرعًا[10] وعُرفًا[11] خود مُجرِم ہے۔ سفیان ثوریؒ کہتے ہیں کہ جو شخص اپنے پڑوسیوں کو محبوب ہو، اپنے بھائیوں میں محمود[12] ہو (اَغلب[13] یہ ہے کہ) وہ مُداہِن[14] ہوگا۔

متعدّد روایات میں یہ مضمون آیا ہے کہ جب کوئی گناہ مخفی[15] طور سے کیا جاتا ہے، تو اُس کی مضرّت[16] کرنے والے ہی کو ہوتی ہے؛ لیکن جب کوئی گناہ کُھلّم کھلا کیا جاتا ہے اور لوگ اس کے روکنے پر قادر ہیں اور پھر نہیں روکتے، تو اس کی مضرت اور نقصان بھی عام ہوتا ہے۔ اب ہر شخص اپنی ہی حالت پر غور کرلے کہ کتنے مَعاصی[17] اس کے علم میں ایسے کیے جاتے ہیں، جن کو وہ روک سکتا ہے اور پھر بے توجہی، لاپرواہی، بے التفاتی[18] سے کام لیتا ہے اور اس سے بڑھ کر ظلم یہ ہے کہ کوئی اللہ کا بندہ اس کو روکنے کی کوشش کرتا ہے، تو اس کی مُخالفت کی جاتی ہے، اس کو کوتاہ[19] نظر بتلایا جاتا ہے، اس کی اِعانت[20] کرنے کے بجائے اس کا مقابلہ کیا جاتا ہے ﴿وَسَيَعْلَمُ[21] الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ ۝﴾

| | |
|---|---|
| ④ عَنْ جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ ﷺ قَالَ : سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ : مَا مِنْ رَجُلٍ يَكُوْنُ فِيْ قَوْمٍ يَّعْمَلُ فِيْهِمْ بِالْمَعَاصِيْ يَقْدِرُوْنَ عَلٰى أَنْ يُّغَيِّرُوْا عَلَيْهِ وَلَا يُغَيِّرُوْنَ إِلَّا أَصَابَهُمُ اللهُ بِعِقَابٍ قَبْلَ أَنْ يَّمُوْتُوْا. [رواه أبوداؤد وابن ماجه وابن حبّان والأصبهاني وغيرهم كذا في الترغيب] | نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ اگر کسی جماعت اور قوم میں کوئی شخص کسی گناہ کا اِرتِکاب[22] کرتا ہے اور وہ جماعت وقوم باوجود قدرت کے اُس شخص کو اُس گناہ سے نہیں روکتی، تو اُن پر مرنے سے پہلے دُنیا ہی میں اللہ تعالیٰ کا عذاب مُسلَّط ہوجاتا ہے۔ |

**حل لغات:** ① ان تمام میں سے۔ ② بری باتیں۔ ③ تمام لوگوں سے صلح رکھنا۔ ④ یعنی اخلاق کی بلندی۔ ⑤ بالکل۔ ⑥ یقینی طور پر۔ ⑦ خاموشی۔ ⑧ نوکر۔ ⑨ ضرورت مند۔ ⑩ شریعت کے اعتبار سے۔ ⑪ یعنی عام لوگوں کے اعتبار سے۔ ⑫ پسندیدہ۔ ⑬ یقینی بات۔ ⑭ حق بات چھپانے والا۔ ⑮ چھپا کر۔ ⑯ نقصان۔ ⑰ گناہ۔ ⑱ بے توجہی۔ ⑲ کم عقل۔ ⑳ مدد۔ ㉑ اور ظلم کرنے والوں کو عنقریب پتہ چل جائے گا کہ وہ کس انجام کی طرف پلٹ رہے ہیں۔ ㉒ گناہ کرنا۔

میرے مخلص بزرگو! اور ترقیٔ اسلام و مسلمین کے خواہش مند دوستو! یہ ہیں مسلمانوں کی تباہی کے اسباب اور روز افزوں[1] بربادی کی وُجوہ[2]۔ ہر شخص اجنبیوں کو نہیں، برابر والوں کو نہیں؛ اپنے گھر کے لوگوں کو، اپنے چھوٹوں کو، اپنی اولاد کو، اپنے ماتحتوں کو ایک لمحہ اس نظر سے دیکھ لے کہ کتنے کُھلے ہوئے مَعاصی میں وہ لوگ مبتلا ہیں اور آپ حضرات اپنی ذاتی وَجاہت[3] اور اَثر سے ان کو روکتے ہیں یا نہیں؟ روکنے کو چھوڑیے، روکنے کا ارادہ بھی کر لیتے ہیں یا نہیں؟ یا آپ کے دل میں کسی وقت اس کا خطرہ بھی گزر جاتا ہے کہ یہ لاڈلا بیٹا کیا کر رہا ہے؟ اگر وہ حکومت کا کوئی جُرم کرتا ہے، جُرم بھی نہیں سیاسی مَجالس میں شرکت ہی کر لیتا ہے، تو آپ کو فکر ہوتی ہے کہ کہیں ہم نہ مُلوّث[4] ہو جائیں، اس کو تنبیہ کی جاتی ہے اور اپنی صفائی اور تبرّی[5] کی تدبیریں اختیار کی جاتی ہیں مگر کہیں اَحکمُ الحاکمین[6] کے مجرم کے ساتھ بھی وہی برتاؤ کیا جاتا ہے، جو معمولی حاکمِ عارضی[7] کے مجرم کے ساتھ کیا جاتا ہے؟

آپ خوب جانتے ہیں کہ پیارا بیٹا شطرنج کا شوقین ہے، تاش سے دل بہلاتا ہے، نماز کئی کئی وقت کی اُڑا دیتا ہے؛ مگر افسوس کہ آپ کے منہ سے کبھی حرفِ غلط[8] کی طرح بھی یہ نہیں نکلتا کہ کیا کر رہے ہو؟ یہ مسلمانوں کے کام نہیں ہیں؛ حالانکہ اُس کے ساتھ کھانا پینا چھوڑ دینے کے بھی مامور[9] تھے، جیسا کہ پہلے گزر چکا ہے۔

ببیں[10] تفاوتِ رہ از کُجاست تا بکُجا

ایسے بہت سے لوگ ملیں گے، جو اپنے لڑکے سے اس لیے ناخوش ہیں کہ وہ عہدی[11] ہے، گھر پڑا رہتا ہے، ملازمت کی سَعی[12] نہیں کرتا ہے یا دوکان کا کام تندہی[13] سے نہیں کرتا ہے؛ لیکن ایسے لوگ بہت کم ملیں گے جو لڑکے سے اس لیے ناراض ہوں کہ وہ جماعت کی پرواہ نہیں کرتا یا نماز قضا کر دیتا ہے۔

بزرگو اور دوستو! اگر صرف آخرت ہی کا وبال ہوتا تب بھی یہ امور اس قابل تھے کہ ان سے کوسوں دور بھاگا جاتا؛ لیکن قیامت تو یہ ہے کہ اِس دنیا کی تباہی کو جس کو ہم عملاً آخرت سے مُقدّم سمجھتے ہیں، انھیں اُمور کی وجہ سے ہے۔ غور تو کیجیے اس اندھے پن کی کوئی حد بھی ہے؟ ﴿وَمَنْ[14] كَانَ فِيْ هٰذِهٖٓ اَعْمٰى فَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ اَعْمٰى﴾ [سورۂ اسراء: ۷۲] حقیقی بات یہ ہے کہ ﴿خَتَمَ[15] اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَعَلٰى سَمْعِهِمْ ۭ وَعَلٰٓى اَبْصَارِهِمْ غِشَاوَةٌ﴾ [سورۂ بقرہ: ۷] کا پَرتو[16] ہے۔

| (۵) رُوِيَ عَنْ أَنَسٍ ؓ أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ : لَا تَزَالُ لَا إِلٰهَ | حضور ﷺ سے یہ بھی نقل کیا گیا ہے کہ (کلمۂ توحید) لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ (مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ) کہنے والے کو ہمیشہ نفع دیتا |
| --- | --- |

**حل لغات:** (۱) روزانہ بڑھنے والا۔ (۲) اسباب۔ (۳) دبدبہ۔ (۴) پھنسنا، قصوروار۔ (۵) بچاؤ۔ (۶) یعنی اللہ تعالیٰ۔ (۷) تھوڑے سے وقت کے لیے حکومت کرنے والا۔ (۸) یعنی غلطی سے۔ (۹) حکم دیے گئے۔ (۱۰) دیکھ راستے کا فرق کہاں سے کہاں تک ہے۔ (۱۱) سست، کاہل۔ (۱۲) تلاش۔ (۱۳) محنت، لگن۔ (۱۴) جو شخص دنیا میں اندھا رہا وہ آخرت میں بھی اندھا رہے گا۔ (۱۵) اللہ تعالیٰ نے ان کے دلوں پر اور ان کے کانوں پر مہر لگا دی ہے اور ان کی آنکھوں پر پردہ پڑا ہوا ہے۔ (۱۶) عکس، سایہ۔

| | |
|---|---|
| إِلَّا اللهُ تَنْفَعُ مَنْ قَالَهَا وَتَرُدُّ عَنْهُمُ الْعَذَابَ وَالنِّقْمَةَ مَا لَم يَسْتَخِفُّوْا بِحَقِّهَا. قَالُوا : يَا رَسُوْلَ اللهِ ! مَا الإِسْتِخْفَافُ بِحَقِّهَا ؟ قَالَ : يُظْهَرُ الْعَمَلُ بِمَعَاصِي اللهِ فَلَا يُنْكَرُ وَلَا يُغَيَّرُ. [رواه الأصبهاني ،ترغيب] | ہے اور اس سے عذاب و بلا کو دفع[1] کرتا ہے، جب تک کہ اس کے حقوق سے بے پرواہی اور اِستخفاف[2] نہ کیا جائے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ اس کے حقوق سے بے پرواہی و اِستخفاف کیے جانے کا کیا مطلب ہے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ کی نافرمانیاں کھلی طور پر کی جائیں اور ان کو بند کرنے کی کوئی کوشش نہ کی جائے۔ |

اب آپ ہی ذرا انصاف سے فرمائیے کہ اس زمانے میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانیوں کی کوئی انتہا، کوئی حد ہے؟ اور اس کے روکنے یا بند کرنے کی یا کم از کم تقلیل[3] کی کوئی سعی، کوئی کوشش ہے؟ ہرگز نہیں۔ ایسے خطرناک ماحول میں مسلمانوں کا عالَم[4] میں موجود ہونا ہی اللہ تعالیٰ کا حقیقی انعام ہے؛ ورنہ ہم نے اپنی بربادی کے لیے کیا کچھ اسباب پیدا نہیں کر لیے ہیں۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ کیا کوئی اللہ کا عذاب اگر زمین والوں پر نازل ہو اور وہاں کچھ دین دار لوگ بھی ہوں، تو ان کو بھی نقصان پہونچتا ہے؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ دنیا میں تو سب کو اثر پہنچتا ہے؛ مگر آخرت میں وہ لوگ گنہگاروں سے علیحدہ ہو جائیں گے۔ اس لیے وہ حضرات جو اپنی دینداری پر مطمئن ہو کر دنیا سے یکسو[5] ہو بیٹھے، اِس سے بے فکر نہ رہیں کہ خدانخواستہ[6] اگر مُنکرات[7] کے اِس شُیُوع[8] پر کوئی بلا نازل ہوگئی، تو اُن کو بھی اس کا خمیازہ[9] بھگتنا پڑے گا۔

| | |
|---|---|
| ⑥ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ : دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ صلى الله عليه وسلم فَعَرَفْتُ فِيْ وَجْهِهٖ أَنْ قَدْ حَضَرَهٗ شَيْءٌ ، فَتَوَضَّأَ وَمَا كَلَّمَ أَحَدًا . فَلَصِقْتُ بِالْحُجْرَةِ أَسْتَمِعُ مَا يَقُوْلُ ؛ فَقَعَدَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَحَمِدَ اللهَ وَأَثْنٰى عَلَيْهِ وَقَالَ : يَا أَيُّهَا النَّاسُ ! إِنَّ اللهَ تَعَالٰى يَقُوْلُ لَكُمْ : مُرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَانْهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ ، قَبْلَ أَنْ تَدْعُوْا فَلَا أُجِيْبَ لَكُمْ وَتَسْأَلُوْنِيْ فَلَا أُعْطِيَكُمْ ، وَتَسْتَنْصِرُوْنِيْ فَلَا | حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبیٔ اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ دَولت[10] کدہ پر تشریف لائے تو میں نے چہرۂ اَنور پر ایک خاص اثر دیکھ کر محسوس کیا کہ کوئی اہم بات پیش آئی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی سے کچھ بات چیت نہیں فرمائی اور وضو فرما کر مسجد میں تشریف لے گئے، میں حُجرہ[11] کی دیوار سے لگ کر سُننے کھڑی ہوگئی کہ کیا ارشاد فرماتے ہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر تشریف فرما ہوئے اور حمد و ثنا کے بعد ارشاد فرمایا: "لوگو! اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ اَمر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے رہو، مَبادا[12] وہ وقت آجائے کہ تم دعا مانگو اور قبول نہ ہو، تم سوال کرو اور سوال پورا نہ کیا جائے، تم اپنے دشمنوں کے |

**حل لغات:** ① دور۔ ② ہلکا سمجھنا۔ ③ کم کرنے۔ ④ دنیا۔ ⑤ الگ۔ ⑥ خدا نہ کرے۔ ⑦ برے کام۔ ⑧ پھیلنا، عام ہونا۔ ⑨ نقصان۔ ⑩ گھر۔ ⑪ کمرہ، گھر۔ ⑫ ایسا نہ ہو، خدا نہ کرے۔

أَنْصُرَكُمْ. فَمَا زَادَ عَلَيْهِنَّ حَتّٰى نَزَلَ. [رواه ابن ماجه وابن حبان في صحيحه كذا في الترغيب]

خلاف مجھ سے مدد چاہو اور میں تمہاری مدد نہ کروں"۔ یہ کلماتِ[1] طیّبات حضور ﷺ نے ارشاد فرمائے اور منبر سے نیچے تشریف لے آئے۔

اس مضمون پر وہ حضرات خصوصیت سے توجہ فرمائیں، جو دشمن کے مقابلہ کے لیے اُمورِ دینیہ میں تَسامُح[2] اور مُساہَلت[3] پر زور دیتے ہیں کہ مسلمانوں کی اِعانت[4] اور اِمدادِ دین کی پختگی ہی میں مُضمَر[5] ہے۔

حضرت اَبُوالدَّرْداء ؓ جو ایک جلیل القدر صحابی ہیں، فرماتے ہیں کہ تم اَمر بالمعروف اور نہی عنِ المُنکَر کرتے رہو، ورنہ اللہ تعالیٰ تم پر ایسے ظالم بادشاہ کو مُسلَّط کردے گا، جو تمہارے بڑوں کی تعظیم نہ کرے، تمہارے چھوٹوں پر رحم نہ کرے، اُس وقت تمہارے برگزیدہ[6] لوگ دعائیں کریں گے تو قبول نہ ہوں گی، تم مدد چاہو گے تو مدد نہ ہوگی، مغفرت مانگو گے تو مغفرت نہ ملے گی۔ خود حق جلَّ جلالہٗ کا ارشاد ہے: ﴿يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ يَنْصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ اَقْدَامَكُمْ ۝﴾ [سورۂ محمد] ترجمہ: اے ایمان والو! اگر تم اللہ کی مدد کرو گے تو وہ تمہاری مدد کرے گا (اور دشمنوں کے مقابلہ میں) تمہارے قدم جمادے گا۔ [بیان القرآن] دوسری جگہ ارشادِ بارِی عزاسمہٗ ہے ﴿اِنْ يَّنْصُرْكُمُ اللّٰهُ فَلَا غَالِبَ لَكُمْ﴾ [سورۂ آل عمران:۱۶۰] (الآیہ) ترجمہ: اگر اللہ تعالیٰ شانہٗ تمہاری مدد کریں تو کوئی شخص تم پر غالب نہیں آسکتا اور اگر وہ تمہاری مدد نہ کریں تو پھر کون شخص ہے جو تمہاری مدد کرسکتا ہے؟ اور صرف اللہ تعالیٰ ہی پر ایمان والوں کو اعتماد رکھنا چاہیے۔ دُرِّمَنثور میں بَروایتِ ترمذی وغیرہ حضرت حُذَیفَہ ؓ سے نقل کیا ہے کہ حضورِ اقدس ﷺ نے قسم کھا کر یہ ارشاد فرمایا کہ تم لوگ اَمر بالمَعروف اور نہی عن المُنکَر کرتے رہو، ورنہ اللہ جلَّ جلالہٗ اپنا عذاب تم پر مُسلَّط کردیں گے، پھر تم دُعا بھی مانگو گے تو قبول نہ ہوگی۔

یہاں پہونچ کر میرے بزرگ اوّل یہ سوچ لیں کہ ہم لوگ اللہ کی کس قدر نافرمانیاں کرتے ہیں، پھر معلوم ہوجائے گا کہ ہماری کوششیں بیکار کیوں جاتی ہیں؟ ہماری دعائیں بے اثر کیوں رہتی ہیں؟ ہم اپنی ترقی کے بیج بو رہے ہیں یا تنزُّل[7] کے؟

⑦ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ ؓ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: إِذَا عَظَّمَتْ أُمَّتِي الدُّنْيَا نُزِعَتْ مِنْهَا هَيْبَةُ الإِسْلَامِ، وَإِذَا تَرَكَتِ الْأَمْرَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْيَ عَنِ الْمُنْكَرِ حُرِمَتْ

نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جب میری اُمّت دنیا کو بڑی چیز سمجھنے لگے گی، تو اسلام کی ہَیبَت[8] ووقعت[9] اُس کے قلوب سے نکل جائے گی اور جب اَمر بالمَعروف اور نہی عنِ المُنکَر کو چھوڑ بیٹھے گی، تو وحی کی برکات سے

**حل لغات:** ① پاکیزہ باتیں۔ ② سستی کرنا۔ ③ ٹال مٹول۔ ④ مدد۔ ⑤ پوشیدہ۔ ⑥ اچھے لوگ۔ ⑦ زوال، پستی۔ ⑧ رعب، دبدبہ۔ ⑨ عزت، اہمیت۔

| | |
|---|---|
| بَرَكَةَ الْوَحْيِ، وَإِذَا تَسَابَّتْ أُمَّتِي سَقَطَتْ مِنْ عَيْنِ اللهِ . [كذافي الدّرّ عن الحكيم الترمذي] | محروم ہوجائے گی اور جب آپس میں گالی گلوچ اختیار کرے گی، تو اللہ جلَّ شانہٗ کی نگاہ سے گرجائے گی۔ |

اے بہی خواہانِ[1] قوم! ترقیٔ اسلام اور ترقیٔ مُسلِمین کے لیے ہر شخص کوشاں[2] اور ساعی[3] ہے؛ لیکن جو اسباب اس کے لیے اختیار کیے جارہے ہیں وہ تنزُّل کی طرف لے جانے والے ہیں، اگر درحقیقت تم اپنے رسول (رُوحی فِداہُ[4] ﷺ) کو سچّا رسول سمجھتے ہو، ان کی تعلیم کو سچّی تعلیم سمجھتے ہو، تو پھر کیا وجہ ہے کہ جس چیز کو وہ سببِ[5] مرض بتارہے ہیں، جن چیزوں کو وہ بیماری کی جڑ فرمارہے ہیں؛ وہی چیزیں تمہارے نزدیک سببِ شفاء وصحت قرار دی جارہی ہیں۔ نبیٔ اکرم ﷺ کا ارشاد ہے کہ ''کوئی شخص اس وقت تک مسلمان نہیں ہوسکتا، جب تک کہ اس کی خواہش اُس دین کے تابع نہ ہوجائے، جس کو میں لے کر آیا ہوں''۔ لیکن تمہاری رائے ہے کہ مذہب کی آڑ کو بیچ سے ہٹادیا جائے؛ تاکہ ہم بھی دیگر اَقوام[6] کی طرح ترقی کرسکیں۔

| | |
|---|---|
| اللہ جلَّ جلالہٗ کا ارشاد ہے: ﴿ مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِيْ حَرْثِهٖ ۚ وَمَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الدُّنْيَا نُؤْتِهٖ مِنْهَا ۙ وَمَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ نَّصِيْبٍ ۝۲۰ ﴾ [سورۂ شوریٰ] | ''جو شخص آخرت کی کھیتی کا طالب ہو، ہم اُس کی کھیتی میں ترقی دیں گے اور جو دنیا کی کھیتی کا طالب ہو، ہم اس کو کچھ دنیا دے دیں گے اور آخرت میں اُس کا کچھ حصہ نہیں''۔ [بیان القرآن] |

حدیث میں آیا ہے کہ جو مسلمان آخرت کو اپنا نَصبُ العَین[7] بنالیتا ہے، اللہ جلَّ شانہٗ اُس کے دل کو غنی[8] فرمادیتے ہیں اور دُنیا ذلیل ہوکر اُس کے پاس آتی ہے اور جو شخص دنیا کو اپنا نَصبُ العَین قرار دیتا ہے؛ پریشانیوں میں مبتلا ہوتا ہے اور دنیا میں سے جتنا حصہ مقدر ہوچکا ہے اس سے زیادہ ملتا ہی نہیں۔ نبیٔ کریم ﷺ نے اِس آیتِ پاک کو تلاوت فرماکر ارشاد فرمایا کہ اللہ جلَّ شانہٗ کا ارشاد ہے کہ ''اے ابن آدم! تو میری عبادت کے لیے فارغ ہوجا، میں تیرے سینہ کو تفکُّرات[9] سے خالی کردوں گا اور تیرے فقر[10] کو ہٹادوں گا، ورنہ تیرے دل میں (سینکڑوں طرح کے) مَشاغِل[11] بھردوں گا اور تیرا فقر بند نہیں کروں گا''۔ یہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کا ارشاد ہے اور تمہاری رائے ہے کہ مسلمان تَرَقّی میں اس لیے پیچھے ہٹے ہوئے ہیں کہ جو راستہ ترقی کے لیے اختیار کیا جاتا ہے، یہ مُلّانے اس میں رکاوٹیں پیدا کردیتے ہیں۔ آپ ہی ذرا انصاف کی نظر سے مُلاحَظہ[12] فرمائیں کہ اگر یہ مُلّانے ایسے ہی لالچی ہیں، تو آپ حضرات کی تَرَقِّیات ان کے لیے مَسَرَّت[13] کا سبب ہوں گی؛ کیونکہ جب ان کی روزی آپ کے زُعم[14] میں آپ کے ذریعہ سے ہے، تو جس قدر

**حل لغات:** (۱) قوم کی بھلائی چاہنے والے۔ (۲) کوشش کرنے والا۔ (۳) دوڑ دھوپ کرنے والا۔ (۴) میری جان ان پر قربان ہو۔ (۵) بیماری کی وجہ۔ (۶) قوم کی جمع۔ (۷) اصلی مقصد۔ (۸) بے نیاز۔ (۹) فکر، سوچ وبچار۔ (۱۰) محتاجگی۔ (۱۱) بہت سے کام، الجھنیں۔ (۱۲) دیکھنا۔ (۱۳) خوشی۔ (۱۴) گمان۔

وُسعت[1] اور فُتُوحات[2] آپ پر ہوں گی، وہ ان کے لیے بھی سببِ وُسعت اور فتوحات ہوں گی؛ مگر یہ خود غرض[3] پھر بھی آپ کی مخالفت کرتے ہیں، تو کوئی تو مجبوری ان کو دَرپیش[4] ہے، جس کی وجہ سے یہ اپنے نفع کو بھی کھو رہے ہیں اور آپ جیسے مُحسِن[5] و مُربِّیوں[6] سے بگاڑ کر گویا اپنی دُنیا خراب کر رہے ہیں۔ میرے دوستو! ذرا غور تو کرو، اگر یہ مُلّا نے کوئی ایسی بات کہیں، جو قرآنِ پاک میں بھی صاف طور سے موجود ہو، تو پھر تو ان کی ضد سے منھ پھیرنا نہ صرف عقل ہی سے دور ہے؛ بلکہ شانِ اسلام سے بھی دور ہے۔ یہ مُلّا نے خواہ کتنے ہی نااہل ہوں؛ مگر جبکہ صریح ارشادِ باری عَزَّ اِسمُہٗ اور ارشادِ نبیٔ کریم ﷺ آپ تک پہونچا رہے ہوں، تو آپ پر ان ارشادات کی تعمیل[7] فرض ہے اور حکم عُدُولی[8] کی صورت میں جواب[9] دہی لازمی ہے۔ کوئی بیوقوف سے بیوقوف بھی یہ نہیں کہہ سکتا کہ سرکاری قانون کی اس لیے پرواہ نہیں کہ اعلان کرنے والا بھنگی تھا۔

آپ حضرات یہ نہ فرمائیں کہ یہ مولوی جو دینی کاموں کے لیے مخصوص ہونے کا دعویٰ کرتے ہیں، ہمیشہ دُنیا سے سوال کرتے ہیں؛ اس لیے کہ میرا جہاں تک خیال ہے حقیقی مولوی اپنی ذات کے لیے شاید ہی کبھی سوال کریں، بلکہ جس قدر بھی وہ اللہ کی عبادت میں مُنہمِک[10] ہیں اسی قدر اِستغناء[11] سے ہدیہ بھی قبول فرماتے ہیں؛ البتہ کسی دینی کام کے لیے سوال کرنے میں ان شاء اللہ وہ اس سے زیادہ مَاْجُور[12] ہیں، جتنا اپنے لیے سوال نہ کرنے میں۔

ایک عام اشکال[13] یہ کیا جاتا ہے کہ دینِ محمّدی علیہ الصّلوۃ والسّلام میں رَہبانیّت[14] کی تعلیم نہیں، اس میں دین و دنیا دونوں کو ساتھ رکھا گیا ہے۔ ارشاد باری عَزَّ اِسمُہٗ ہے ﴿رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿٢٠١﴾﴾ [سورۂ بقرہ] اور اس آیتِ شریفہ پر بہت زور دیا جاتا ہے، گویا تمام قرآنِ پاک میں عمل کے لیے یہی ایک آیت نازل ہوئی ہے؛ لیکن اوّل تو آیتِ شریفہ کی تفسیر رَاسِخِین[15] فِی الْعِلم سے معلوم کرنے کی ضرورت تھی اور اسی وجہ سے علماء کا ارشاد ہے کہ صرف لفظی ترجمہ دیکھ کر اپنے کو عالمِ قرآن سمجھ لینا جہالت ہے۔ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اور علماءِ تابعینؒ سے جو آیتِ شریفہ کی تفسیریں منقول ہیں وہ حسبِ ذیل ہیں:

حضرت قَتادہؒ سے مَروی ہے کہ دنیا کی بھلائی سے مراد عافیت اور بقدرِ کفایت[16] روزی ہے۔ حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ سے منقول ہے کہ اِس سے صالح[17] بیوی مراد ہے۔ حضرت حَسَن بصریؒ سے مروی ہے کہ اس سے مراد علم اور عبادت ہے۔ سُدِّیؒ سے منقول ہے کہ پاک مال مراد ہے۔ حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما

**حل لغات:** (۱) مال کی زیادتی۔ (۲) کامیابیاں۔ (۳) مطلبی۔ (۴) سامنے۔ (۵) احسان کرنے والا۔ (۶) سرپرست، مددگار۔ (۷) حکم پورا کرنا۔ (۸) حکم نہ ماننا۔ (۹) پوچھ تاچھ۔ (۱۰) مشغول۔ (۱۱) بےفکری، بے نیازی۔ (۱۲) ثواب پانے والے۔ (۱۳) یعنی اعتراض۔ (۱۴) دنیا چھوڑ دینا۔ (۱۵) مضبوط علم والے۔ (۱۶) ضرورت بھر۔ (۱۷) نیک۔

سے مروی ہے کہ نیک اولاد اور خلقت[1] کی تعریف مراد ہے۔ جعفرؒ سے منقول ہے کہ صحّت اور روزی کا کافی ہونا اور اللہ پاک کے کلام کا سمجھنا، دشمنوں پر فتح[2] اور صالحین کی صحبت مراد ہے۔ دوسرے یہ کہ اگر ہر قسم کی دنیا کی ترقی مراد ہو، جیسا کہ میرا بھی دل چاہتا ہے؛ تب بھی اس میں اللہ تعالیٰ سے دعا کا ذکر ہے، نہ کہ اس کی تحصیل[3] میں اِنہماک[4] اور مشغولی کا اور اللہ تعالیٰ سے مانگنا خواہ ٹوٹے ہوئے جوتے کی اِصلاح ہی کیوں نہ ہو، یہ خود دین ہے۔ تیسرے یہ کہ دنیا کے حاصل کرنے کو، اُس کے کمانے کو کون منع کرتا ہے؟ یقیناً حاصل کیجیے اور بہت شوق سے حاصل کیجیے، ہم لوگوں کی ہرگز یہ غرض نہیں ہے کہ خدانخواستہ آپ دنیا جیسی مُغتنَم[5] و مقصود چیز کو چھوڑ دیں۔

مقصد یہ ہے کہ جتنی کوشش دنیا کے لیے کریں، اس سے زیادہ نہیں تو کم از کم اس کے برابر، تو دین کے لیے کریں، اس لیے کہ خود آپ کے قول کے موافق دین اور دنیا دونوں کی تعلیم دی گئی ہے؛ ورنہ میں پوچھتا ہوں کہ جس قرآنِ پاک میں یہ آیت ارشاد فرمائی ہے، اسی کلامِ پاک کی وہ آیت بھی تو ہے جو اُوپر گزر چکی ﴿مَنْ كَانَ يُرِيْدُ حَرْثَ الْاٰخِرَةِ نَزِدْ لَهٗ فِیْ حَرْثِهٖ﴾ [سورۂ شوریٰ:۲۰] اور اسی کلامِ پاک میں یہ بھی ہے ﴿مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعَاجِلَةَ عَجَّلْنَا لَهٗ فِيْهَا مَا نَشَآءُ لِمَنْ نُّرِيْدُ ثُمَّ جَعَلْنَا لَهٗ جَهَنَّمَ يَصْلٰهَا مَذْمُوْمًا مَّدْحُوْرًا ۝ وَمَنْ اَرَادَ الْاٰخِرَةَ وَسَعٰى لَهَا سَعْيَهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰٓئِكَ كَانَ سَعْيُهُمْ مَّشْكُوْرًا ۝﴾ [سورۂ اسراء] اسی کلام پاک میں ہے ﴿ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ ۝﴾ [سورۂ آل عمران] اسی کلام پاک میں ہے ﴿مِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ الدُّنْيَا وَمِنْكُمْ مَّنْ يُّرِيْدُ الْاٰخِرَةَ﴾ [سورۂ آل عمران:۱۵۲] اسی کلام پاک میں ہے ﴿قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى﴾ [سورۂ نساء:۷۷] اسی کلام پاک میں ہے ﴿وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَآ اِلَّا لَعِبٌ وَّلَهْوٌ وَلَلدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ﴾ [سورۂ انعام:۳۲] اسی کلام پاک میں ہے ﴿وَذَرِ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَعِبًا وَّلَهْوًا وَّغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا﴾ [سورہ انعام:۷۰] اسی کلام پاک میں ہے ﴿تُرِيْدُوْنَ عَرَضَ الدُّنْيَا ۖ وَاللّٰهُ يُرِيْدُ الْاٰخِرَةَ﴾ [سورۂ انفال:۶۷] اسی کلام پاک میں ہے ﴿اَرَضِيْتُمْ بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا مِنَ الْاٰخِرَةِ فَمَا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فِی الْاٰخِرَةِ اِلَّا قَلِيْلٌ ۝﴾ [سورۂ توبہ] اسی کلام پاک میں ہے ﴿مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا وَزِيْنَتَهَا نُوَفِّ اِلَيْهِمْ اَعْمَالَهُمْ فِيْهَا وَهُمْ فِيْهَا لَا يُبْخَسُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَيْسَ لَهُمْ فِی الْاٰخِرَةِ اِلَّا النَّارُ ۖ وَحَبِطَ مَا صَنَعُوْا فِيْهَا وَبٰطِلٌ مَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝﴾ [سورۂ ھود] اسی کلام پاک میں ہے ﴿وَفَرِحُوْا بِالْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَمَا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا فِی الْاٰخِرَةِ اِلَّا مَتَاعٌ ۝﴾ [سورۂ رعد] اسی کلام پاک میں ہے ﴿فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِّنَ اللّٰهِ

**حل لغات:** (۱) لوگ۔ (۲) کامیابی۔ (۳) حاصل کرنا۔ (۴) انتہائی مشغول۔ (۵) قیمتی۔

وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيمٌ ۝ ذٰلِكَ بِأَنَّهُمُ اسْتَحَبُّوا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا عَلَى الْاٰخِرَةِ ۝ [سورۂ نحل:۱۰۶تا۱۰۷]

ان کے علاوہ بہت سی آیات ہیں جن میں دنیا وآخرت کا تقابُل[1] کیا گیا ہے۔ اِس وقت نہ اِحْصَاء[2] مقصود، نہ ضرورت۔ نمونہ کے طور پر چند آیات اِختصاراً لکھ دی ہیں اور اختصار ہی کی وجہ سے ترجمہ کے بجائے پارہ کا حوالہ لکھ دیا ہے، کسی مُترجَم[3] قرآن شریف سے ترجمہ دیکھ لیجیے۔ مقصود سب کا یہ ہے کہ آخرت کے مقابلے میں جو لوگ دنیا کو ترجیح دیتے ہیں وہ نہایت خُسران[4] میں ہیں، اگر دونوں کو آپ نہیں سنبھال سکتے تو پھر صرف آخرت ہی قابلِ ترجیح ہے۔ مجھے انکار نہیں کہ دنیا کی زندگی میں آدمی ضروریاتِ دنیویہ کا سخت محتاج ہے؛ مگر اس وجہ سے کہ آدمی کو بیتُ الخلاء جانا لَابُدّ[5] ہے اور اس کے بغیر چارہ نہیں، اس لیے دن بھر وہیں بیٹھا رہے؛ اس کو کوئی بھی عقلِ سلیم[6] گوارا نہ کرے گی۔

حکمتِ الٰہی پر ایک نگاہِ عَمیق[7] ڈالیں، تو آپ کو معلوم ہوجائے گا کہ شریعتِ مطہرہ میں ایک ایک چیز کا اِنْضِباط[8] ہے۔ اللہ جلّ جلالہٗ وعم نوالہٗ نے ایک ایک چیز کو واضح فرما دیا، نمازوں کے اوقات کی تقسیم نے صاف طور سے اس جانب اشارہ کردیا کہ روز وشب کے چوبیس گھنٹوں میں نِصْف[9] بندہ کا حق ہے، چاہے وہ اس کو اپنی راحت میں خرچ کرے یا طلبِ مَعیشت[10] میں اور نصف اللہ تعالیٰ کا حق ہے؛ اور آپ کی تجویز[11] کے موافق دین ودنیا کے ساتھ ساتھ رکھنے کا مُقتضٰی[12] بھی یہی ہونا چاہیے کہ روز وشب میں سے آدھا وقت دین کے لیے خرچ ہونا چاہیے اور آدھا دُنیا کے لیے؛ ورنہ اگر دُنیاوی مشاغل خواہ فکرِ معاش[13] کے ہوں یا راحت بدن کے، نصف سے بڑھ گئے تو یقیناً آپ نے دنیا کو راجح بنالیا؛ پس آپ کی تجویز کے موافق بھی مقتضائے عَدل[14] یہی ہے کہ شب وروز کے چوبیس گھنٹوں میں سے بارہ گھنٹے دین کے لیے خرچ کیے جاویں، تاکہ دونوں کا حق ادا ہوجائے اور اس وقت یقیناً یہ کہنا بجا[15] ہوگا کہ دنیا وآخرت دونوں کی حَسَنات[16] کی تحصیل[17] کا حکم کیا گیا ہے اور اسلام نے رَہبانیّت[18] نہیں سکھلائی۔ یہ مضمون اس جگہ مقصود نہ تھا؛ بلکہ اشکال کے جواب میں تَبَعاً[19] آگیا۔ اس لیے مُختصَر ومُجمَل[20] طور پر اشارہ کرکے چھوڑ دیا۔ اس فصل میں مقصود احادیثِ تبلیغ کا ذکر کرنا تھا، ان میں سے سات احادیث پر اکتفا کرتا ہوں کہ ماننے والے کے لیے سات تو سات ایک بھی کافی ہے اور نہ ماننے والے کے لیے ﴿ وَسَيَعْلَمُ الَّذِينَ ظَلَمُوٓا اَیَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ ۝۲۲۷ ﴾ [سورۂ شعراء] کافی سے زائد ہے۔

اخیر میں ایک ضروری گذارش یہ بھی ہے کہ بعض احادیث سے معلوم ہوتا ہے کہ فتنے کے زمانہ میں

**حل لغات:** (۱) مقابلہ۔ (۲) یعنی مکمل جمع کرنا۔ (۳) ترجمہ کیا ہوا۔ (۴) نقصان۔ (۵) ضروری۔ (۶) صحیح عقل۔ (۷) گہری نظر۔ (۸) ضابطہ، قاعدہ۔ (۹) آدھا۔ (۱۰) روزی کمانا۔ (۱۱) فیصلہ۔ (۱۲) تقاضا۔ (۱۳) روزی کی فکر۔ (۱۴) انصاف کا تقاضا۔ (۱۵) درست۔ (۱۶) بھلائیاں۔ (۱۷) حاصل کرنا۔ (۱۸) دنیا چھوڑ دینا۔ (۱۹) تابع ہوکر۔ (۲۰) خلاصہ، مختصر۔

جب کہ بُخل[1] کی اطاعت ہونے لگے اور خواہشاتِ نفسانیہ کا اتباع کیا جائے، دُنیا کو دین پر ترجیح دی جائے، ہر شخص اپنی رائے کو پسند کرے، دوسرے کی نہ مانے؛ اس وقت میں نبیٔ کریم ﷺ نے دوسروں کی اصلاح چھوڑ کر یکسوئی[2] کا حکم فرمایا ہے۔ مگر مشائخ کے نزدیک ابھی وہ وقت نہیں آیا، اس لیے جو کچھ کرنا ہے کرلو، خدا نہ کرے کہ وہ وقت دیکھتی آنکھوں آن پہونچے کہ اس وقت کسی قسم کی اصلاح ممکن نہ ہوگی۔ نیز اُن عُیُوب سے جن کا ذکر اس حدیث شریف میں وارد ہوا ہے؛ اہتمام سے بچنا ضروری ہے کہ یہ فتنوں کے دروازے ہیں، ان کے بعد سراسر فتنے ہی فتنے ہیں۔ نبیٔ کریم ﷺ نے ایک حدیث میں ان کو ہلاک کردینے والی چیزوں میں شمار کیا ہے۔ اَللّٰهُمَّ[3] احْفَظْنَا مِنَ الْفِتَنِ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ.

## فصل سوم

(اس فصل) میں ایک خاص مضمون پر تنبیہ مقصود ہے، وہ یہ کہ جس طرح اس زمانے میں نفسِ تبلیغ میں کوتاہی ہو رہی ہے اور عام طور پر لوگ اس سے بہت زیادہ غافل ہو رہے ہیں، اسی طرح بعض لوگوں میں ایک خاص مرض[4] یہ ہے کہ جب وہ کسی دینی منصب[5]: تقریر، تحریر، تعلیم، تبلیغ، وعظ وغیرہ پر مامور[6] ہوجاتے ہیں، تو دوسروں کی فکر میں ایسے مبتلا ہوجاتے ہیں کہ اپنے سے غفلت ہوجاتی ہے؛ حالانکہ جس قدر دوسروں کی اصلاح کی ضرورت ہے، اس سے بہت زیادہ اپنے نفس کی اصلاح کی احتیاج[7] ہے۔ نبیٔ اکرم ﷺ نے متعدد مواقع[8] میں بہت زیادہ اہتمام سے منع فرمایا ہے کہ لوگوں کو نصیحت کرتا پھرے اور خود مُبتلائے[9] مَعاصی رہے۔

آپ ﷺ نے شبِ معراج میں ایک جماعت کو دیکھا، جن کے ہونٹ آگ کی قینچیوں سے کترے جاتے تھے۔ آپ ﷺ نے دریافت فرمایا کہ یہ کون لوگ ہیں؟ تو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا کہ یہ لوگ آپ کی اُمت کے واعِظ ومقرر ہیں کہ دوسروں کو نصیحت کرتے تھے، خود اس پر عمل نہیں کرتے تھے۔ [مشکوٰۃ] ایک حدیث میں وارِد ہے کہ اہلِ جنت کے چند لوگ بعض اہلِ جہنم سے جاکر پوچھیں گے کہ تم یہاں کیسے پہونچ گئے؟ ہم تو جنت میں تمہاری ہی بتائی ہوئی باتوں پر عمل کرنے کی بدولت[10] پہونچے ہیں۔ وہ کہیں گے کہ ہم تم کو تو بتلاتے تھے؛ مگر خود عمل نہیں کرتے تھے۔ ایک دوسری حدیث میں وارِد ہے کہ بدکار قراء (علماء) کی طرف عذابِ جہنم زیادہ سُرعت[11] سے چلے گا، وہ اس پر تعجب کریں گے کہ بت پرستوں سے بھی پہلے ان کو عذاب دیا جاتا ہے، تو جواب ملے گا کہ جاننے کے باوجود کسی جرم کا کرنا انجان ہو کر کرنے کے برابر نہیں ہوسکتا۔

**حل لغات:** (۱) کنجوسی۔ (۲) تنہائی۔ (۳) اے اللہ تمام ظاہری اور باطنی فتنوں سے ہماری حفاظت فرما۔ (۴) بیماری۔ (۵) عہدہ۔ (۶) متعین، مقرر۔ (۷) ضرورت۔ (۸) جگہیں۔ (۹) گناہوں میں پھنسا ہوا۔ (۱۰) وجہ سے۔ (۱۱) تیزی۔

مشائخ نے لکھا ہے کہ اُس شخص کا وعظ نافع[1] نہیں ہوتا جو خود عامل[2] نہیں ہوتا۔ یہی وجہ ہے کہ اس زمانہ میں ہر روز جلسے، وعظ، تقریریں ہوتی رہتی ہیں؛ مگر ساری بے اثر، مختلف انواع[3] کی تحریرات[4] ورسائل[5] شائع[6] ہوتے رہتے ہیں؛ مگر سب بے سود[7]۔ خود اللہ جلَّ جلالہٗ کا ارشاد ہے: ﴿اَتَاۡمُرُوۡنَ النَّاسَ بِالۡبِرِّ وَتَنۡسَوۡنَ اَنۡفُسَكُمۡ وَاَنۡتُمۡ تَتۡلُوۡنَ الۡكِتٰبَ ؕ اَفَلَا تَعۡقِلُوۡنَ ﴿۴۴﴾﴾ [سورۂ بقرہ] ترجمہ: کیا تم حکم کرتے ہو لوگوں کو نیک کام کا اور بھولتے ہو اپنے آپ کو، حالانکہ پڑھتے ہو کتاب، کیا تم سمجھتے نہیں۔ [عاشق]

| | |
|---|---|
| نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے: مَا تَزَالُ قَدَمَا عَبْدٍ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ حَتّٰى يُسْأَلَ عَنْ أَرْبَعٍ: عَنْ عُمُرِهٖ فِيْمَ أَفْنَاهُ، وَعَنْ شَبَابِهٖ فِيْمَ أَبْلَاهُ، وَعَنْ مَالِهٖ مِنْ أَيْنَ اكْتَسَبَهٗ وَفِيْمَ أَنْفَقَهٗ، وَعَنْ عِلْمِهٖ مَا ذَا عَمِلَ فِيْهِ. [ترغيب عن البيهقي وغيره] | ترجمہ: قیامت میں آدمی کے قدم اس وقت تک اپنی جگہ سے نہیں ہٹ سکتے، جب تک چار سوال نہ کر لیے جاویں۔ (۱) عمر کس مشغلہ[8] میں ختم کی؟ (۲) جوانی کس کام میں خرچ کی؟ (۳) مال کس طرح کمایا تھا اور کِس کِس مصرف[9] میں خرچ کیا تھا؟ (۴) اپنے علم پر کیا عمل کیا تھا؟۔ |

حضرت ابوالدّرداء رضی اللہ عنہ جو ایک بڑے صحابی ہیں، فرماتے ہیں کہ مجھے سب سے زیادہ اس اَمر کا خوف ہے کہ قیامت کے دن تمام مجمعوں کے سامنے مجھے پکار کر یہ سوال نہ کیا جاوے کہ جتنا علم حاصل کیا تھا اس پر کیا عمل کیا؟ خود نبیٔ کریم ﷺ سے کسی صحابی نے دریافت کیا کہ بدترین خلائق[10] کون شخص ہے؟ آپ نے فرمایا کہ بُرائی کے سوالات نہیں کیا کرتے، بھلائی کی باتیں پوچھو؛ بدترین خلائق: بدترین علماء ہیں۔ ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ علم دو طرح کا ہوتا ہے: ایک وہ جو صرف زبان پر ہو، وہ اللہ تعالیٰ کا الزام ہے اور گویا اس عالِم پر حُجّتِ تام[11] ہے، دوسرے وہ علم ہے جو دل پر اثر کرے، وہ علمِ نافع ہے۔ حاصل یہ ہے کہ علمِ ظاہری کے ساتھ علمِ باطن بھی حاصل کرے، تاکہ علم کے ساتھ قلب بھی مُتّصف[12] ہو جائے، ورنہ اگر دل میں اس کا اثر نہ ہو تو وہ اللہ تعالیٰ کی حُجّت ہوگا اور قیامت کے دن اُس پر مُؤاخذہ[13] ہوگا کہ اس علم پر کیا عمل کیا؟۔ اور بھی بہت سی روایات میں اس پر سخت سے سخت وعیدیں وارِد ہوئی ہیں، اس لیے میری درخواست ہے کہ مُبلّغین حضرات اپنی اصلاحِ ظاہر و باطن کی پہلے فکر کریں، مبادا[14] ان وعیدوں میں داخل ہو جائیں۔ اللہ جلَّ جلالہٗ وعَمَّ نوالہٗ اپنی رحمتِ واسعہ کے طفیل[15] اس سیَہ کار کو بھی اصلاحِ ظاہر و باطن کی توفیق عطا فرماویں کہ اپنے سے زیادہ بد افعال[16] کسی کو بھی نہیں پاتا، إِلَّا أَن يَّتَغَمَّدَنِيَ اللهُ بِرَحْمَتِهِ الوَاسِعَةِ.

**حل لغات:** (۱) فائدہ مند۔ (۲) عمل کرنے والا۔ (۳) قسم، طرح۔ (۴) لکھی ہوئی کتابیں۔ (۵) رسالہ کی جمع، چھوٹی کتابیں۔ (۶) چھپنا۔ (۷) بے فائدہ۔ (۸) کام۔ (۹) خرچ کرنے کی جگہ۔ (۱۰) دنیا کے لوگ۔ (۱۱) مکمل دلیل۔ (۱۲) ملا ہوا۔ (۱۳) پکڑ۔ (۱۴) خدا نہ کرے۔ (۱۵) صدقے، وسیلے۔ (۱۶) برا کام کرنے والا۔

# فصل چہارم

(اس فصل) میں بھی ایک خاص ونہایت اہم امر کی طرف حضراتِ مُبَلِّغین کی توجہ[1] مبذول کرانا مقصود ہے، جو نہایت ہی اہم ہے، وہ یہ کہ تبلیغ میں بسا اوقات تھوڑی سی بے احتیاطی سے نفع کے ساتھ نقصان بھی شامل ہوجاتا ہے، اس لیے بہت ضروری ہے کہ احتیاط کے ہر پہلو کا لحاظ رکھا جائے۔ بہت سے لوگ تبلیغ کے جوش میں اس کی پرواہ نہیں کرتے کہ ایک مسلمان کی پردہ دَرِی[2] ہورہی ہے، حالانکہ عِرضِ مُسلِم[3] ایک عَظِیمُ[4] الشَّان وَقِیع شَے[5] ہے۔

| | |
|---|---|
| نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے: عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضی اللہ عنہ مَرْفُوْعًا: مَنْ سَتَرَ عَلٰى مُسْلِمٍ سَتَرَهُ اللّٰهُ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ، وَاللّٰهُ فِيْ عَوْنِ الْعَبْدِ مَا كَانَ الْعَبْدُ فِيْ عَوْنِ أَخِيْهِ [رواه مسلم وأبو داؤد وغيرهما، ترغيب] | ترجمہ: جو شخص کسی مسلمان کی پردہ[6] پوشی کرتا ہے، اللہ جلَّ شانہٗ دنیا اور آخرت میں اس کی پردہ پوشی فرماتے ہیں اور اللہ تعالیٰ بندے کی مدد فرماتے ہیں جب تک وہ اپنے بھائی کی مدد کرتا ہے۔ |
| دوسری جگہ ارشاد ہے: عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما مَرْفُوْعًا: مَنْ سَتَرَ عَوْرَةَ أَخِيْهِ سَتَرَ اللّٰهُ عَوْرَتَهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ، وَمَنْ كَشَفَ عَوْرَةَ أَخِيْهِ الْمُسْلِمِ كَشَفَ اللّٰهُ عَوْرَتَهٗ حَتّٰى يَفْضَحَهٗ بِهَا فِيْ بَيْتِهٖ. [رواه ابن ماجه، ترغيب] | ترجمہ: نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص کسی مسلمان کی پردہ پوشی کرتا ہے، اللہ جلَّ شانہٗ قیامت کے دن اس کی پردہ پوشی فرمائے گا، جو شخص کسی مسلمان کی پردہ دَری کرتا ہے، اللہ جلَّ شانہٗ اس کی پردہ دَری[7] فرماتا ہے، حتّٰی کہ گھر بیٹھے اس کو رُسوا[8] کردیتا ہے۔ |

الغرض بہت سی روایات میں اس قسم کا مضمون وارد ہوا ہے، اس لیے مُبلِّغین حضرات کو مسلمان کی پردہ پوشی کا اہتمام بھی نہایت ضروری ہے اور اس سے زیادہ بڑھ کر اس کی آبرو کی حفاظت ہے۔ نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص ایسے وقت میں مسلمان کی مدد نہ کرے کہ اس کی آبرُو رِیزی[9] ہورہی ہو، تو اللہ جلَّ شانہٗ اس کی مدد سے ایسے وقت میں اِعراض[10] فرماتے ہیں، جب کہ وہ مدد کا محتاج ہو۔ ایک دوسری حدیث میں نبیٔ کریم ﷺ کا ارشادِ مبارک ہے کہ ''بدترین سود مسلمان کی آبروریزی ہے''۔

اسی طرح بہت سی روایات میں مسلمان کی آبروریزی پر سخت سے سخت وعیدیں وارد ہوئی ہیں، اس لیے بہت ضروری ہے کہ مُبلِّغین حضرات اس کا پُرزور اہتمام رکھیں کہ نَہی عن المُنکَر میں اپنی طرف سے پردہ دَری نہ ہو، جو مُنکَر[11] مخفی[12] طور سے معلوم ہوا اس پر مخفی انکار ہو اور جو عَلانیہ[13] کیا جائے اس پر عَلانیہ انکار ہونا چاہیے نیز انکار میں بھی اس کی آبرو کی حتَّی الوَسع[14] فکر رہنی چاہیے، مَبادا[15] ''نیکی برباد گناہ[16] لازم'' کا مِصداق

**حل لغات:** (۱) توجہ دلانا۔ (۲) عیب ظاہر کرنا۔ (۳) مسلمان کی عزت۔ (۴) اہم۔ (۵) چیز۔ (۶) عیب چھپانا۔ (۷) عیب کھولنا۔ (۸) ذلیل۔ (۹) بے عزتی۔ (۱۰) بے توجہی، منھ پھیرنا۔ (۱۱) برا کام۔ (۱۲) پوشیدہ، چھپا ہوا۔ (۱۳) کھلم کھلا۔ (۱۴) جہاں تک ہوسکے۔ (۱۵) خدا نہ کرے۔ (۱۶) نیکی کے بدلے برائی حاصل ہونا۔

ہوجاوے۔ حاصل یہ ہے کہ منکر پر انکار ضرور کیا جائے کہ سَابِقہ[1] وعیدیں بھی بہت سخت ہیں؛ مگر اس میں اس کی آبرو کا بھی حتَّی الوَسَع[2] سخت اہتمام کیا جائے۔ جس کی صورت یہ ہے کہ جس مَعْصِیَت[3] کا وقوع عَلانِیَہ[4] طور پر ہورہا ہو، اس پر بے تکلُّف عَلانِیَہ انکار کیا جائے؛ لیکن جس مُنکَر[5] کا کرنے والے کی طرف سے اِفشا[6] نہ ہواس پر انکار کرنے میں اپنی طرف سے کوئی ایسی صورت اختیار نہ فرمائی جائے جس سے اُس کا اِفشا ہو۔

نیز یہ بھی آدابِ تبلیغ میں سے ہے کہ نرمی اختیار کی جائے۔ مامونُ الرَّشید خلیفہ کو کسی نے سخت کلامی سے نصیحت کی، انھوں نے فرمایا کہ نرمی سے کہو، اس لیے کہ اللہ جلَّ شانہٗ نے تم سے بہتر یعنی حضرت موسیٰ، حضرت ہارون عَلَیْہِمَا الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَام کو میرے سے زیادہ بُرے یعنی فرعون کی طرف بھیجا تھا، تو فرمایا تھا ﴿ فَقُوْلَا لَهٗ قَوْلًا لَّيِّنًا ﴾ [سورۂ طٰہٰ: ۴۴] یعنی تم اُس سے نرم گفتگو کرنا کہ شاید وہ نصیحت قبول کرلے۔

نبیٔ کریم ﷺ کی خدمتِ اقدس میں ایک جوان حاضر ہوا اور درخواست کی کہ مجھے زنا کی اجازت دے دیجیے، صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین اس کی تاب[7] نہ لاسکے اور ناراض ہونا شروع فرمادیا۔ حضور ﷺ نے اُس سائل[8] سے فرمایا: قریب ہوجاؤ اور پھر فرمایا کہ کیا تُو چاہتا ہے کہ کوئی تیری ماں کے ساتھ زِنا کرے؟ کہا: میں آپ پر قربان ہوں، یہ میں ہرگز نہیں چاہتا۔ فرمایا: اسی طرح اور لوگ بھی نہیں چاہتے کہ ان کی ماؤں کے ساتھ زنا کیا جائے۔ پھر فرمایا: کیا تُو پسند کرتا ہے کہ کوئی تیری بیٹی سے زنا کرے۔ عرض کیا کہ میں آپ پر قربان ہوں! نہیں چاہتا۔ فرمایا: اسی طرح اور لوگ بھی نہیں چاہتے کہ ان کی بیٹیوں کے ساتھ زِنا کیا جائے۔ غرض اسی طرح بہن، خالہ، پھوپھی کو پوچھ کر حضور ﷺ نے دستِ مُبارک اس شخص کے سینہ پر رکھ کر دعا فرمائی کہ یااللہ! اس کے دل کو پاک کر اور گناہ کو معاف فرما اور شرمگاہ کو مَعْصِیَت سے محفوظ فرما۔ راوی کہتے ہیں کہ اس کے بعد سے زنا کی برابر کوئی چیز اس شخص کے نزدیک مبغوض[9] نہ تھی۔ بالجُملہ دُعا سے، دوا سے، نصیحت سے، نرمی سے یہ تصوّر کرکے سمجھائے کہ میں اس جگہ ہوتا، تو میں اپنے لیے کیا صورت پسند کرتا کہ لوگ مجھ کو اس صورت سے نصیحت کریں۔

## فصل پنجم

(اس فصل) میں بھی مُبلِّغین[10] کی خدمت میں ایک ضروری درخواست ہے، وہ یہ کہ اپنی ہر تقریر وتحریر کو خلوص واخلاص کے ساتھ مُتَّصِف[11] فرمائیں، کیونکہ اِخلاص کے ساتھ تھوڑا سا عمل بھی دینی اور دنیوی ثمرات[12] کے اعتبار سے بہت بڑھا ہوا ہے اور بغیر اِخلاص کے نہ دنیا میں اس کا کوئی اثر، نہ آخرت میں کوئی اجر۔

نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد مبارک ہے: (( إِنَّ اللّٰهَ لَا يَنْظُرُ إِلٰى صُوَرِكُمْ وَأَمْوَالِكُمْ وَلٰكِنْ يَّنْظُرُ إِلٰى قُلُوْبِكُمْ وَأَعْمَالِكُمْ )) [مِشکوٰۃ عن مسلم] ترجمہ: حق تعالیٰ شانہٗ تمہاری صورتوں اور تمہارے مالوں کو

**حل لغات:** (۱) پہلی۔ (۲) جہاں تک ہوسکے۔ (۳) گناہ۔ (۴) کھلم کھلا۔ (۵) برائی۔ (۶) ظاہر کرنا۔ (۷) صبر، برداشت نہ کرسکے۔ (۸) پوچھنے والا۔ (۹) ناپسندیدہ۔ (۱۰) تبلیغ کا کام کرنے والے۔ (۱۱) یعنی خاص کریں، جوڑیں۔ (۱۲) فائدے۔

نہیں دیکھتے بلکہ تمہارے دلوں کو اور اعمال کو دیکھتے ہیں۔ ایک اور حدیث میں وارد ہے کہ نبئ کریم ﷺ سے کسی نے پوچھا کہ ایمان کیا چیز ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا کہ اخلاص۔ ترغیب نے مختلف روایات میں یہ مضمون ذکر کیا ہے۔ نیز ایک حدیث میں وارد ہے کہ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو جب نبئ کریم ﷺ نے یمن میں حاکم بنا کر بھیجا، تو انھوں نے درخواست کی کہ مجھے کچھ وصیّت فرما دیجیے۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ دین میں اخلاص کا اہتمام رکھنا کہ اخلاص کے ساتھ تھوڑا سا عمل بھی کافی ہے۔ ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ اعمال میں سے صرف اسی عمل کو قبول فرماتے ہیں، جو خالص انہیں کے لیے کیا گیا ہو۔

| | |
|---|---|
| ایک اور حدیث میں ارشاد ہے: قَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى: أَنَا أَغْنَى الشُّرَكَاءِ عَنِ الشِّرْكِ، مَنْ عَمِلَ عَمَلًا أَشْرَكَ فِيْهِ مَعِيَ غَيْرِيْ تَرَكْتُهٗ وَشِرْكَهٗ. وَفِيْ رِوَايَةٍ: فَأَنَا مِنْهُ بَرِيْءٌ فَهُوَ لِلَّذِيْ عَمِلَهٗ. [مشکوٰۃ عن مسلم] | ترجمہ: حق سبحانہٗ وتقدّس کا ارشاد ہے کہ میں سب شُرکا[1] میں شرکت سے بہت زیادہ بے نیاز ہوں، یعنی دنیا کے شرکا شرکت کے محتاج اور شرکت پر راضی ہوتے ہیں اور میں خَلّاق[2] عَلَی الاِطلاق ہوں، بے پرواہوں، عبادت میں غیر کی شرکت سے بیزار ہوں، جو شخص کوئی عمل ایسا کرے، جس میں میرے ساتھ کسی دوسرے کو بھی شریک کرلے، میں اس کو اس کے شرک کے حوالے کر دیتا ہوں۔ دوسری روایت میں ہے کہ میں اس سے بَری ہو جاتا ہوں۔ |

ایک دوسری حدیث میں وارِد ہے کہ قیامت کے دن میدانِ حشر میں ایک مُنادی[3] باآوازِ بلند کہے گا کہ جس شخص نے کسی عمل میں دوسرے کو شریک کیا ہو، وہ اس کا ثواب اور بدلہ اسی سے مانگے، اللہ تعالیٰ سب شرکا میں شرکت سے بہت زیادہ بے نیاز ہے۔ ایک اور حدیث میں وارد ہے:

| | |
|---|---|
| مَنْ صَلّٰى يُرَاءِيْ فَقَدْ أَشْرَكَ، وَمَنْ صَامَ يُرَاءِيْ فَقَدْ أَشْرَكَ، وَمَنْ تَصَدَّقَ يُرَاءِيْ فَقَدْ أَشْرَكَ [مشکوٰۃ عن أحمد] | ترجمہ: جو شخص ریا کاری[4] سے نماز پڑھتا ہے وہ مُشرِک ہو جاتا ہے اور جو شخص ریا کاری سے روزہ رکھتا ہے وہ مُشرِک ہو جاتا ہے، جو شخص ریا کاری سے صدقہ دیتا ہے وہ مشرک ہو جاتا ہے۔ |

مُشرِک ہو جانے کا مطلب یہ ہے کہ وہ دوسرے لوگوں کو جن کے دکھلانے کے لیے یہ اعمال کیے ہیں، اللہ تعالیٰ کا شریک بنالیتا ہے۔ اس حالت میں یہ اعمال اللہ تعالیٰ کے لیے نہیں رہتے ہیں، بلکہ اُن لوگوں کے لیے بن جاتے ہیں، جن کو دکھلانے کے لیے کیے جاتے ہیں۔ ایک اور حدیث میں ارشادِ نبوی ہے:

| | |
|---|---|
| إِنَّ أَوَّلَ النَّاسِ يُقْضٰى عَلَيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ رَجُلٌ اُسْتُشْهِدَ فَأُتِيَ بِهٖ | ترجمہ: قیامت کے دن جن لوگوں کا اوّل[5] وہلہ میں فیصلہ سنایا جاوے گا، ان میں سے ایک وہ ''شہید'' بھی ہوگا، جس کو بلا کر اوّلاً |

**حل لغات:** (۱) شریک کی جمع، ساتھی، ساجھی۔ (۲) یعنی صرف میں ہی پیدا کرنے والا ہوں۔ (۳) پکارنے والا۔ (۴) دکھاوا۔ (۵) پہلی مرتبہ۔

فَعَرَّفَهٗ نِعْمَتَهٗ فَعَرَفَهَا. فَقَالَ: فَمَا عَمِلْتَ فِيْهَا؟ قَالَ: قَاتَلْتُ فِيْكَ حَتّٰى اسْتُشْهِدْتُّ. قَالَ: كَذَبْتَ وَلٰكِنَّكَ قَاتَلْتَ لِأَنْ يُّقَالَ: جَرِيْءٌ، فَقَدْ قِيْلَ؛ ثُمَّ أُمِرَ بِهٖ فَسُحِبَ عَلٰى وَجْهِهٖ حَتّٰى أُلْقِيَ فِي النَّارِ. وَرَجُلٌ تَعَلَّمَ الْعِلْمَ وَعَلَّمَهٗ وَقَرَأَ الْقُرْاٰنَ، فَأُتِيَ بِهٖ فَعَرَّفَهٗ نِعَمَهٗ فَعَرَفَهَا. قَالَ: فَمَا عَمِلْتَ فِيْهَا؟ قَالَ: تَعَلَّمْتُ الْعِلْمَ وَعَلَّمْتُهٗ وَقَرَأْتُ فِيْكَ الْقُرْاٰنَ. قَالَ: كَذَبْتَ وَلٰكِنَّكَ تَعَلَّمْتَ الْعِلْمَ لِيُقَالَ: إِنَّكَ عَالِمٌ، وَقَرَأْتَ الْقُرْاٰنَ لِيُقَالَ: هُوَ قَارِئٌ فَقَدْ قِيْلَ؛ ثُمَّ أُمِرَ بِهٖ فَسُحِبَ عَلٰى وَجْهِهٖ حَتّٰى أُلْقِيَ فِي النَّارِ. وَرَجُلٌ وَسَّعَ اللهُ عَلَيْهِ وَأَعْطَاهُ مِنْ أَصْنَافِ الْمَالِ كُلِّهٖ فَأُتِيَ بِهٖ فَعَرَّفَهٗ نِعَمَهٗ فَعَرَفَهَا. قَالَ: فَمَا عَمِلْتَ فِيْهَا؟ قَالَ: مَا تَرَكْتُ مِنْ سَبِيْلٍ تُحِبُّ أَنْ يُّنْفَقَ فِيْهَا إِلَّا أَنْفَقْتُ فِيْهَا لَكَ قَالَ: كَذَبْتَ وَلٰكِنَّكَ فَعَلْتَ لِيُقَالَ: هُوَ جَوَّادٌ. فَقَدْ قِيْلَ؛ ثُمَّ أُمِرَ بِهٖ فَسُحِبَ عَلٰى وَجْهِهٖ ثُمَّ أُلْقِيَ فِي النَّارِ. [مشكوٰة عن مسلم]

اللہ تعالیٰ اپنی اس نعمت کا اظہار فرمائیں گے جو اُس پر کی گئی تھی، وہ اُس کو پہچانے گا اور اقرار کرے گا، اس کے بعد سوال کیا جاوے گا کہ اس نعمت سے کیا کام لیا؟ وہ کہے گا کہ تیری رضا کے لیے جہاد کیا، حتیٰ کہ شہید ہوگیا۔ ارشاد ہوگا کہ جھوٹ ہے، یہ اس لیے کیا تھا کہ لوگ ''بہادر'' کہیں گے، سو کہا جاچکا اور جس غرض کے لیے جہاد کیا گیا تھا وہ حاصل ہوچکی، اس کے بعد اس کو حکم سنا دیا جاوے گا اور وہ منہ کے بل گھسیٹ کر جہنم میں پھینک دیا جائے گا۔ دوسرے وہ ''عالم'' بھی ہوگا جس نے علم پڑھا اور پڑھایا اور قرآن پاک کو حاصل کیا، اس کو بلا کر اس پر جو انعامات دنیا میں کیے گئے تھے ان کا اِظہار کیا جاوے گا اور وہ اقرار کرے گا، اس کے بعد اس سے بھی پوچھا جائے گا کہ ان نعمتوں میں کیا کیا کام کیے؟ وہ عرض کرے گا کہ تیری رضا کے لیے علم پڑھا اور لوگوں کو پڑھایا، قرآن پاک تیری رضا کے لیے حاصل کیا۔ جواب ملے گا: جھوٹ بولتا ہے، تو نے علم اس لیے پڑھا تھا کہ لوگ ''عالِم'' کہیں اور قرآن اس لیے حاصل کیا تھا کہ لوگ ''قاری'' کہیں، سو کہا جاچکا (اور جو غرض پڑھنے پڑھانے کی تھی وہ پوری ہوچکی) اس کے بعد اس کو بھی حکم سنا دیا جاوے گا اور وہ بھی منہ کے بل کھینچ کر جہنم میں پھینک دیا جاوے گا۔ تیسرے وہ ''مالدار'' بھی ہوگا، جس کو اللہ تعالیٰ نے وسعتِ رزق عطا فرمائی اور ہر قسم کا مال مرحمت[1] فرمایا، بُلایا جائے گا اور اس سے بھی نعمتوں کے اِظہار اور ان کے اقرار کے بعد پوچھا جائے گا کہ ان انعامات میں کیا کارگذاری کی ہے؟ وہ عرض کرے گا کہ کوئی مَصرف[2] خیر ایسا نہیں، جس میں خرچ کرنا تیری رضا کا سبب ہو اور میں نے اس میں خرچ نہ کیا ہو۔ ارشاد ہوگا کہ جھوٹ ہے، یہ سب اس لیے کیا گیا کہ لوگ ''فیّاض[3]'' کہیں، سو کہا جاچکا؛ اس کو بھی حکم کے مُوافق کھینچ کر جہنم میں پھینک دیا جائے گا۔

لہٰذا بہت ہی اہم اور ضروری ہے کہ مُبلِّغین[4] حضرات اپنی ساری کارگذاری میں اللہ کی رَضا، اس کے

**حل لغات:** (۱) عطا کرنا۔ (۲) بھلائی میں خرچ کرنے کا موقع۔ (۳) سخی، بہت دینے والا۔ (۴) تبلیغ کرنے والے۔

دین کی اِشاعَت، نبی کریم ﷺ کی سُنّت کا اِتّباع مقصود رکھیں۔ شُہرت، عزت، تعریف کو ذرا بھی دل میں جگہ نہ دیں، اگر خیال بھی آجائے تو لَاحَوْل و اِسْتِغْفَار سے اس کی اِصْلاح فرمالیں۔ اللہ جلَّ شانہٗ اپنے لُطف اور اپنے محبوب کے صدقے اور محبوب کے پاک کلام کی برکت سے مجھ سیاہ کار[1] کو بھی اِخْلاص کی توفیق عطا فرمائے اور ناظرین[2] کو بھی۔ آمین۔

## فصلِ ششم

(اس فصل) میں عامۂ مسلمین[3] کو ایک خاص اَمر[4] کی طرف متوجّہ کرنا ہے، وہ یہ کہ اس زمانہ میں علماء کی طرف سے بدگمانی، بے توجُّہی نہیں، بلکہ مُقَابلہ اور تحقیر[5] کی صورتیں بالعموم[6] اختیار کی جارہی ہیں۔ یہ امرِ دین کے لحاظ سے نہایت ہی سخت خطرناک ہے۔ اس میں ذرا شک نہیں کہ دنیا کی ہر جماعت میں جس طرح اچھّوں میں بُرے بھی ہوتے ہیں، علماء کی جماعت میں بھی اسی طرح بلکہ اس سے بھی زیادہ جھوٹے سچوں میں شامل ہیں اور علماءِ سُوء[7]، علماءِ رُشد[8] میں مخلوط[9] ہیں؛ مگر پھر بھی دو اَمر بے حد لحاظ کے قابل ہیں۔ اوّل یہ کہ جب تک کسی شخص کا علماءِ سُوء میں سے ہونا مُحَقَّق[10] نہ ہوجائے، اس پر ہرگز کوئی حکم نہ لگادینا چاہیے۔ ﴿وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ۚ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰٓئِكَ كَانَ عَنْهُ مَسْـُٔوْلًا ۝﴾ [سورۂ اسراء] ترجمہ: اور جس بات کی تجھ کو تحقیق نہ ہو، اس پر عمل[11] درآمد نہ کیا کر۔ کان اور آنکھ اور دل ہر شخص سے ان سب کی پوچھ ہوگی۔ [بیان القرآن]

اور محض اس بدگمانی پر کہ کہنے والا شاید علماءِ سُوء میں ہو، اس کی بات کو بلا تحقیق رَدّ کردینا اور بھی زیادہ ظلم ہے۔ نبیٔ کریم ﷺ نے اس میں اس قدر احتیاط فرمائی ہے کہ یہود تورات کے مضامین کو عربی میں نقل کرکے سناتے تھے۔ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تم لوگ نہ ان کی تصدیق[12] کیا کرو نہ تکذیب[13]، بلکہ یہ کہہ دیا کرو کہ اللہ تعالیٰ نے جو کچھ نازل فرمایا ہے، سب پر ہمارا ایمان ہے۔ یعنی یہ کہ کافروں کی نقل کے متعلق بھی بلا تحقیق تصدیق وتکذیب سے روک دیا؛ لیکن ہم لوگوں کی یہ حالت ہے کہ جب کوئی شخص کسی قسم کی بات ہماری رائے کے خلاف کہتا ہے، تو اس کی بات کی وَقعت[14] گرانے کے لیے کہنے والے کی ذات پر حملے کیے جاتے ہیں، گو اُس کا اہلِ حق ہونا بھی مُحَقَّق ہو۔

دوسرا ضروری اَمر یہ ہے کہ علماءِ حقّانی، علماءِ رُشد، علماءِ خیر بھی بَشَرِیّت[15] سے خالی نہیں ہوتے۔ معصوم ہونا انبیاء علیہم الصّلوٰۃ والسّلام کی شان ہے، اس لیے ان کی لَغزِشوں[16]، ان کی کوتاہیوں، ان کے قصوروں کی

**حل لغات:** (۱) گنہگار۔ (۲) پڑھنے والے۔ (۳) عام مسلمان۔ (۴) بات۔ (۵) ذلیل سمجھنا۔ (۶) عام طور پر۔ (۷) برے علماء۔ (۸) اچھے علماء۔ (۹) ملے جلے۔ (۱۰) ثابت۔ (۱۱) عمل کرنا۔ (۱۲) سچ ماننا۔ (۱۳) جھٹلانا۔ (۱۴) اہمیت۔ (۱۵) انسانی تقاضا۔ (۱۶) بھول چوک۔

ذمّہ داری انہیں پر عائد[1] ہے اور اللہ تعالیٰ سے ان کا معاملہ ہے، سزا دیں یا معاف فرما دیں، بلکہ اَغلَب[2] یہ ہے کہ ان کی لغزشیں ان شاء اللہ تعالیٰ معاف ہی ہو جاویں گی، اس لیے کہ کریم آقا اپنے اس غلام سے جو ذاتی کاروبار چھوڑ کر آقا کے کام میں مشغول ہو جائے اور ہمہ[3] تن اسی میں لگا رہے، اکثر تسامُح[4] اور درگذر کیا کرتا ہے، پھر اللہ جلّ وعلا کی برابر تو کوئی کریم ہو ہی نہیں سکتا، لیکن وہ بمُقتضاءِ عَدل[5] گرفت[6] بھی فرمائیں تو وہ ان کا اپنا معاملہ ہے۔ ان اُمور کی وجہ سے علماء سے لوگوں کو بدگمان کرنا، نفرت دِلانا، دُور رکھنے کی کوشش کرنا، لوگوں کے لیے بددینی کا سبب ہوگا اور ایسا کرنے والوں کے لیے وبالِ[7] عظیم ہے۔

| | |
|---|---|
| نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے: إِنَّ مِنْ إِجْلَالِ اللهِ تعالىٰ: إِكْرَامُ ذِي الشَّيْبَةِ الْمُسْلِمِ، وَحَامِلِ الْقُرْاٰنِ غَيْرِ الْغَالِيْ فِيْهِ وَلَا الْجَافِيْ عَنْهُ، وإِكْرَامُ ذِي السُّلْطَانِ الْمُقْسِطِ. [ترغيب عن أبي داوٗد] | ترجمہ: تینوں اصحابِ[8] ذیل کا اعزاز اللہ تعالیٰ کا اعزاز ہے: ایک بوڑھا مسلمان، دوسرا وہ محافظِ قرآن جو اِفراط[9] تفریط سے خالی ہو، تیسرا مُنصِف[10] حاکم۔ |
| دوسری حدیث میں ارشاد ہے: لَيْسَ مِنْ أُمَّتِيْ مَنْ لَّمْ يُبَجِّلْ كَبِيْرَنَا وَيَرْحَمْ صَغِيْرَنَا وَيَعْرِفْ عَالِمَنَا. [ترغيب عن أحمد والحاكم وغيرهما] | ترجمہ: وہ شخص جو ہمارے بڑوں کی تعظیم نہ کرے، ہمارے بچوں پر رحم نہ کرے، ہمارے علماء کی قدر نہ کرے؛ وہ ہماری اُمت میں سے نہیں ہے۔ |
| ایک اور حدیث میں وارد ہے: عَنْ أَبِيْ أُمَامَةَ رضی اللہ عنہ عَنْ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ قَالَ: ثَلٰثٌ لَا يَسْتَخِفُّ بِهِمْ إِلَّا مُنَافِقٌ: ذُو الشَّيْبَةِ فِي الْإِسْلَامِ وَذُو الْعِلْمِ وَإِمَامٌ مُقْسِطٌ. [ترغيب عن الطبراني] | ترجمہ: نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ تین شخص ایسے ہیں کہ ان کو خفیف[11] سمجھنے والا مُنافق ہی ہو سکتا ہے (نہ کہ مسلمان) (وہ تین شخص یہ ہیں): ایک بوڑھا مسلمان، دوسرا عالم، تیسرا مُنصِف حاکم۔ |

بعض روایات میں نبی کریم ﷺ کا ارشاد نقل کیا گیا ہے کہ مجھے اپنی اُمت پر سب چیزوں سے زیادہ تین چیزوں کا خوف ہے: ایک یہ کہ ان پر دنیاوی فُتوحات[12] زیادہ ہونے لگیں، جس کی وجہ سے ایک دوسرے سے حَسَد پیدا ہونے لگے، دوسرے یہ کہ قرآن شریف آپس میں اس قدر عام ہو جائے کہ ہر شخص اس کا مطلب سمجھنے کی کوشش کرے، حالانکہ اس کے مَعانی اور مَطالِب[13] بہت سے ایسے بھی ہیں کہ جن کو اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی نہیں سمجھ سکتا اور جو لوگ علم میں پُختہ[14] کار ہیں، وہ بھی یوں کہتے ہیں کہ ہم اس پر یقین رکھتے ہیں، سب ہمارے پروردگار کی طرف سے ہے۔ [بیان القرآن] یعنی علم میں پُختہ کار لوگ بھی تصدِیق[15] کے سوا

**حل لغات:** (۱) لوٹتی۔ (۲) زیادہ غالب گمان، اللہ کی رحمت سے قوی امید۔ (۳) مکمل طور پر۔ (۴) معاف۔ (۵) انصاف کے مطابق۔ (۶) پکڑ۔ (۷) بہت بڑا وبال۔ (۸) نیچے ذکر کیے جانے والے لوگ۔ (۹) کمی، زیادتی۔ (۱۰) انصاف کرنے والا۔ (۱۱) حقیر، گھٹیا۔ (۱۲) کامیابیاں، دنیاوی چیزیں۔ (۱۳) مطلب کی جمع۔ (۱۴) مضبوط۔ (۱۵) سچ ماننا۔

آگے بڑھنے کی جُرأت نہیں کرتے، تو پھر عوام کو چُوں[1] وچِرا کا کیا حق ہے؟ تیسرے یہ کہ علماء کی حق تلفی[2] کی جائے اور ان کے ساتھ لاپرواہی کا معاملہ کیا جائے۔ ترغیب میں اس حدیث کو بَروایتِ طَبرانی ذکر کیا ہے اوراس قسم کی روایات بکثرت حدیث کی کتابوں میں موجود ہیں۔

جس قسم کے الفاظ اِس زمانہ میں علماء اور عُلوم دینیہ کے متعلق اکثر استعمال کیے جاتے ہیں، فتاویٰ عالمگیری میں ان میں سے اکثر الفاظ کو الفاظِ کُفریہ میں شمار کیا ہے؛ مگر لوگ اپنی ناواقفیت[3] سے اس حکم سے غافل ہیں، اس لیے نہایت ضروری ہے کہ اس قسم کے الفاظ بالعُموم استعمال کرنے میں بہت زیادہ احتیاط کی جائے۔ بفرضِ[4] اگر مان بھی لیا جاوے کہ علماءِ حَقّانی کا اس وقت وجود ہی نہیں رہا اور یہ سب جماعتیں جن پر علماء کا اِطلاق[5] کیا جاتا ہے، علماءِ سُوء ہی ہیں تب بھی آپ حضرات کی صرف ان علماء کو علماءِ سُوء کہنے سے سُبکدوشی[6] نہیں ہوسکتی، بلکہ ایسی حالت میں تمام دنیا پر یہ فرض عائد[7] ہوجاتا ہے کہ علماءِ حقّانی کی ایک جماعت پیدا کی جائے، ان کو علم سکھایا جائے، اس لیے کہ علماء کا وجود فرضِ کفایہ ہے۔ اگر ایک جماعت اس کے لیے موجود ہے، تو یہ فرض سب سے ساقط[8] ہے؛ ورنہ تمام دنیا گنہگار رہے۔

ایک عام اِشکال یہ کیا جاتا ہے کہ ان علماء کے اختلاف نے عوام کو تباہ وبرباد کردیا ہے۔ ممکن ہے کہ کسی درجہ میں صحیح ہو، مگر حقیقت یہ ہے کہ علماء کا یہ اختلاف آج کا نہیں، سَو[10] پچاس برس کا نہیں، خیر القرون[9] بلکہ خود نبیٔ اکرم ﷺ کے زمانہ سے ہے۔

حضورِ اقدس ﷺ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ کو اپنے نَعلَین[10] شریف بطور علامت کے دے کر اس اعلان کے لیے بھیجتے ہیں کہ جو شخص کلمہ گو[11] ہو، وہ جنت میں ضرور داخل ہوگا۔ راستے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ ملتے ہیں اور معاملہ پوچھتے ہیں۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ اپنے آپ کو حضور ﷺ کا قاصد[12] بتاتے ہیں، لیکن پھر بھی حضرت عمر رضی اللہ عنہ اس زور سے ان کے سینے پر دونوں ہاتھ مارتے ہیں کہ وہ بیچارے سُرینوں کے بَل زمین پر گر پڑتے ہیں؛ مگر نہ کوئی حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے خلاف پوسٹر شائع ہوتا ہے، نہ کوئی جلسہ ہوکر احتجاجی ریزولیوشن[13] پاس ہوتا ہے۔

حضرات صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم میں ہزاروں مسئلے "مُختَلَف فیہا[14]" ہیں اور ائمہ اربعہؒ کے یہاں تو شاید فقہ کی کوئی جُزئی[15] ہو جو "مُختَلَف فیہ" نہ ہو۔ چار رکعت نماز میں نیت باندھنے سے سلام پھیرنے تک تقریباً دوسو مسئلے ائمہ اربعہ کے یہاں ایسے مُختَلَف فیہ ہیں، جو مجھ کوتاہ نظر[16] کی نگاہ سے بھی گذر چکے ہیں اور اس سے زائد

**حل لغات:** (۱) بحث، تکرار۔ (۲) حق مارنا۔ (۳) کم علمی، جہالت۔ (۴) یعنی ہے تو نہیں یہ بات مگر پھر بھی مان لیں۔ (۵) یعنی عالم کا لفظ بولا جاتا ہے۔ (۶) ذمہ داری سے آزادی۔ (۷) لازم، ضروری۔ (۸) ختم۔ (۹) سب سے اچھا دور۔ (۱۰) جوتے۔ (۱۱) کلمہ پڑھنے والا۔ (۱۲) پیغام لے جانے والا۔ (۱۳) مخالفت کا فیصلہ۔ (۱۴) جس میں اختلاف ہو۔ (۱۵) چھوٹا مسئلہ۔ (۱۶) یعنی کم علم۔

نہ معلوم کتنے ہونگے، مگر کبھی رَفعِ یَدَین اور آمین بالجہر وغیرہ دو تین مسئلوں کے سوا کانوں میں نہ پڑے ہوں گے، نہ ان کے لیے اِشتہارات و پوسٹر شائع ہوئے ہوں گے، نہ جلسے اور مُناظرے ہوتے دیکھے ہوں گے، راز یہ ہے کہ عوام کے کان ان مسائل سے آشنا[1] نہیں ہیں۔ علماء میں اختلاف رحمت ہے اور بدیہی[2] امر ہے، جب بھی کوئی عالم کسی شرعی دلیل سے کوئی فتویٰ دے گا، دوسرے کے نزدیک اگر وہ حُجّت صحیح نہیں تو وہ شرعاً اختلاف کرنے پر مجبور ہے، اگر اختلاف نہ کرے تو مُداہن[3] اور عاصی[4] ہے۔

حقیقت یہ ہے کہ لوگ کام نہ کرنے کے لیے اس لَچر[5] اور پُوچ[6] عُذر کو حیلہ بناتے ہیں، ورنہ ہمیشہ اَطبّاء[7] میں اختلاف ہوتا ہے، وُکلاء[8] کی رائے میں اختلاف ہوتا ہے؛ مگر کوئی شخص علاج کرانا نہیں چھوڑتا، مُقدّمہ لڑانے سے نہیں رُکتا، پھر کیا مصیبت ہے کہ دینی امور میں اختلافِ علماء کو حِیلہ[9] بنایا جاتا ہے۔ یقیناً سچے عمل کرنے والے کے لیے ضروری ہے کہ جس عالم کو وہ اچھا سمجھتا ہے، مُتَّبِعِ[10] سنّت سمجھتا ہے، اس کے قول پر عمل کرے اور دوسروں پر لَغو حملوں اور طعن و تشنیع[11] سے باز رہے۔ جس شخص کے ذہن کی رَسائی[12] دلائل کے سمجھنے اور ان میں ترجیح دینے تک نہیں ہے، اس کا حق نہیں کہ ان میں دخل دے۔

نبیٔ کریم ﷺ سے نقل کیا گیا ہے کہ علم کو ایسے لوگوں سے نقل کرنا جو اس کے اہل نہ ہوں، اس کو ضائع کرنا ہے۔ مگر جہاں بد دینی کی یہ حد ہو کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ کے صریح ارشادات پر لَب کُشائی[13] ہر شخص کا حق سمجھا جاتا ہو، وہاں بیچارے علماء کا کیا شمار ہے، جس قدر الزامات رکھے جائیں کم ہیں:

﴿وَمَنْ[14] يَّتَعَدَّ حُدُوْدَ اللهِ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿۲۲۹﴾﴾ [سورۂ بقرہ]

## فصل ہفتم

(یہ فصل) گویا چھٹی فصل کا تکملہ[15] اور تتمہ[16] ہے، اس میں ناظرین[17] کی خدماتِ عالیہ میں ایک اہم درخواست ہے، وہ یہ کہ اللہ والوں کے ساتھ ارتباط[18]، ان کی خدمت میں کثرت سے حاضری، دینی امور میں تقویت[19] اور خیر و برکت کا سبب ہوتی ہے۔ نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے:

| | |
|---|---|
| أَلَا أَدُلُّكَ عَلٰى مِلَاكِ هٰذَا الْأَمْرِ الَّذِيْ تُصِيْبُ بِهٖ خَيْرَ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ؟ عَلَيْكَ بِمَجَالِسِ أَهْلِ الذِّكْرِ وَإِذَا خَلَوْتَ فَحَرِّكْ لِسَانَكَ مَا اسْتَطَعْتَ بِذِكْرِ اللهِ. [مشكوٰة: ۴۱۵] | ترجمہ: کیا تجھے دین کی نہایت تقویّت دینے والی چیز نہ بتاؤں، جس سے تُو دین و دنیا دونوں کی فلاح[20] کو پہونچے؟ وہ اللہ تعالیٰ کی یاد کرنے والوں کی مجلس ہے اور جب تُو تنہا ہوا کرے، تو اپنے کو اللہ تعالیٰ کی یاد سے رَطبُ[21] اللّسان رکھا کر۔ |

**حل لغات:** (۱) واقف۔ (۲) کھلی ہوئی بات۔ (۳) بات چھپانے والا۔ (۴) گنہگار۔ (۵) بے ہودہ۔ (۶) بے کار۔ (۷) ڈاکٹروں۔ (۸) وکیل کی جمع۔ (۹) بہانہ۔ (۱۰) سنت پر عمل کرنے والا۔ (۱۱) برا بھلا کہنا۔ (۱۲) پہونچ۔ (۱۳) بولنا۔ (۱۴) اور جو لوگ اللہ کے حدود سے تجاوز کرتے ہیں وہ بڑے ظالم لوگ ہیں۔ (۱۵) اصل مضمون کو مکمل کرنے والا۔ (۱۶) کسی چیز کا آخری حصہ۔ (۱۷) پڑھنے والے۔ (۱۸) تعلق۔ (۱۹) مضبوطی۔ (۲۰) کامیابی۔ (۲۱) یعنی ہمیشہ یاد کرنا۔

اس کی تحقیق بہت ضروری ہے کہ اہل اللہ کون لوگ ہیں؟ اہل اللہ کی پہچان اِتباع سنت ہے کہ حق سبحانہٗ وتقدّس نے اپنے محبوب نبیٔ کریم ﷺ کو اُمّت کی ہدایت کے لیے نمونہ بنا کر بھیجا ہے اور اپنے کلام پاک میں ارشاد فرمایا ہے: ﴿قُلْ اِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ ۗ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝۳۱﴾ [سورۂ آل عمران] ترجمہ: آپ فرما دیجیے کہ اگر تم خدائے تعالیٰ سے محبت رکھتے ہو، تو تم لوگ میرا اِتّباع کرو، خدا تعالیٰ تم سے محبت کرنے لگیں گے اور تمہارے سب گناہوں کو معاف کردیں گے اور اللہ تعالیٰ غفورُ رَّحیم ہیں۔ [بیان القرآن]

لہٰذا جو شخص نبیٔ اکرم ﷺ کا کامل متّبع ہو، وہ حقیقۃً "اللہ والا" ہے، اور جو شخص اتباعِ سنّت سے جس قدر دور ہو وہ قُربِ الٰہی سے بھی اسی قدر دور ہے۔ مفسّرین نے لکھا ہے کہ جو شخص اللہ تعالیٰ سے محبّت کا دعویٰ کرے اور سنتِ رسول ﷺ کی مخالفت کرے، وہ جھوٹا ہے؛ اس لیے کہ قاعدۂ محبت اور قانونِ عشق ہے کہ جس سے کسی کو محبت ہوتی ہے، اس کے گھر سے، درو دیوار سے، صحن سے، باغ سے حتیٰ کہ اس کے کتّے سے، اس کے گدھے سے محبت ہوتی ہے۔

أَمُرُّ عَلَى الدِّيَارِ دِيَارِ لَيْلٰى — أُقَبِّلُ ذَاالْجِدَارَ وَ ذَاالْجِدَارَا

وَمَا حُبُّ الدِّيَارِ شَغَفْنَ قَلْبِيْ — وَلٰكِنْ حُبُّ مَنْ سَكَنَ الدِّيَارَا

ترجمہ: کہتا ہے کہ میں لیلیٰ کے شہر پر گذرتا ہوں تو اِس دیوار کو اور اُس دیوار کو پیار کرتا ہوں۔ کچھ شہروں کی محبت نے میرے دل کو فریفتہ نہیں کیا ہے، بلکہ اُن لوگوں کی محبت کی کارفرمائی ہے، جو شہروں کے رہنے والے ہیں۔ دوسرا شاعر کہتا ہے:

تَعْصِي الْإِلٰهَ وَأَنْتَ تُظْهِرُ حُبَّهٗ — وَهٰذَا لَعَمْرِيْ فِي الْفِعَالِ بَدِيْعٌ

لَوْ كَانَ حُبُّكَ صَادِقًا لَأَطَعْتَهٗ — إِنَّ الْمُحِبَّ لِمَنْ يُّحِبُّ مُطِيْعٌ

ترجمہ: تُو اللہ کی محبت کا دعویٰ کرتا ہے اور اس کی نافرمانی کرتا ہے۔ اگر تُو اپنے دعویٰ میں سچا ہوتا تو کبھی نافرمانی نہ کرتا، اس لیے کہ عاشق ہمیشہ معشوق کا تابعدار ہوتا ہے۔

نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ میری تمام اُمت جنت میں داخل ہوگی؛ مگر جس نے انکار کردیا۔ صحابہ ﷡ نے عرض کیا کہ "جس نے انکار کردیا" سے کیا مراد ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جو شخص میری اطاعت کرے گا وہ جنت میں داخل ہوگا اور جو نافرمانی کرے گا وہ انکار کرنے والا ہے۔ ایک جگہ ارشاد ہے کہ تم میں سے کوئی شخص اس وقت تک مسلمان نہیں ہوسکتا کہ اس کی خواہش اُس دین کے تابع نہ ہو جائے، جس کو مَیں لے کر آیا ہوں۔ [مشکوٰۃ]

**حل لغات:** (۱) اللہ والے۔ (۲) مکمل اتباع کرنے والا۔ (۳) عاشق۔ (۴) کام، اثر۔

حیرت کی بات ہے کہ اسلام اور مسلمانوں کی بہبودی[1] کے دعویدار، اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت سے بے بہرہ[2] ہوں، کسی بات کو اُن مُدّعیوں[3] کے سامنے یہ کہہ دینا کہ سنت کے خلاف ہے، حضور ﷺ کے طریقہ کے خلاف ہے، گویا برچھی مار دینا ہے۔

خلافِ پیمبر کسے رہ گزید کہ ہرگز بمنزل نہ خواہد رسید

پیغمبر علیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے طریقے کے خلاف جو شخص بھی کوئی راستہ اختیار کرے گا، کبھی بھی منزلِ مقصود تک نہیں پہونچ سکتا۔ بِالجُملہ اس تحقیق کے بعد کہ یہ شخص ''اللہ والوں'' میں سے ہے، اس کے ساتھ ربط[4] کا بڑھانا، اس کی خدمت میں کثرت سے حاضر ہونا، اس کے علوم سے مُنتفع[5] ہونا، دین کی ترقی کا سبب ہے اور نبی کریم ﷺ کا اَمر[6] بھی ہے۔

ایک حدیث میں ارشادِ عالی ہے کہ جب تم جنت کے باغوں میں گذرا کرو تو کچھ حاصل بھی کرلیا کرو۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ یارسول اللہ! جنت کے باغ کیا چیز ہیں؟ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ علمی مجالس۔ دوسری حدیث میں نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ لُقمان نے اپنے بیٹے کو نصیحت کی تھی کہ علماء کی خدمت میں بیٹھنے کو ضروری سمجھو اور حُکمائے[7] اُمت کے ارشادات کو غور سے سنا کرو کہ حق تعالیٰ شانہٗ حکمت کے نور سے مُردہ دلوں کو ایسے زندہ فرماتے ہیں کہ جیسے مُردہ زمین کو موسلا[8] دَھار بارش سے، اور حُکماءِ دین کے جاننے والے ہی ہیں نہ کہ دوسرے اَشخاص[9]۔ ایک اور حدیث میں وارد ہے کہ نبی کریم ﷺ سے کسی نے دریافت کیا کہ بہترین ہم نشین[10] ہم لوگوں کے واسطے کون شخص ہے؟ حضور ﷺ نے فرمایا کہ جس کے دیکھنے سے اللہ کی یاد پیدا ہو، جس کی بات سے علم میں ترقی ہو، جس کے عمل سے آخرت یاد آجائے۔ ترغیب میں ان روایات کو ذکر کیا ہے۔ ایک حدیث میں ہے کہ اللہ کے بہترین بندے وہ لوگ ہیں، جن کو دیکھ کر خدا یاد آجائے۔ خود حق سُبحانہٗ وتقدّس کا ارشاد ہے: ﴿ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوْنُوْا مَعَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿١١٩﴾ ﴾ [سورۂ توبہ] ترجمہ: اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور سچوں کے ساتھ رہو۔ [بیان القرآن]

مفسّرین نے لکھا ہے کہ سچّوں سے مراد اس جگہ ''مشائخ صُوفیہ'' ہیں، جب کوئی شخص ان کی چوکھٹ کے خدّام[11] میں داخل ہوجاتا ہے، تو ان کی تربیت اور قوّتِ[12] ولایت کی بدولت[13] بڑے بڑے مَراتب[14] تک ترقی کرجاتا ہے۔

شیخ اکبر تحریر فرماتے ہیں کہ اگر تیرے کام دوسرے کی مرضی کے تابع نہیں ہوتے، تو تُو کبھی بھی اپنے نفس کی خواہشات سے انتقال نہیں کرسکتا، گو عمر بھر مجاہدے کرتا رہے؛ لہٰذا جب بھی تجھے کوئی ایسا شخص ملے

**حل لغات:** (۱) بھلائی۔ (۲) بے خبر، محروم۔ (۳) دعوی کرنے والے۔ (۴) تعلق۔ (۵) نفع اٹھانے والا۔ (۶) حکم۔ (۷) سمجھ دار لوگ۔ (۸) بہت زور کی بارش۔ (۹) لوگ۔ (۱۰) ساتھی۔ (۱۱) خدمت کرنے والے۔ (۱۲) بزرگی کی طاقت۔ (۱۳) وجہ سے۔ (۱۴) مرتبہ کی جمع۔

جس کا احترام تیرے دل میں ہو، اس کی خدمت گذاری کر اور اس کے سامنے مُردہ بن کر رہ، کہ وہ تجھ میں جس طرح چاہے تصرُّف[1] کرے اور تیری اپنی کوئی بھی خواہش نہ رہے، اس کے حکم کی تعمیل میں جلدی کر اور جس چیز سے روکے اُس سے احتراز[2] کر، اگر پیشہ[3] کرنے کا حکم کرے پیشہ کر، مگر اس کے حکم سے، نہ کہ اپنی رائے سے، بیٹھ جانے کا حکم کرے تو بیٹھ جا، لہٰذا ضروری ہے کہ شیخِ کامل کی تلاش میں سعی[4] کر، تاکہ تیری ذات کو اللہ سے ملادے۔

نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ کوئی قوم کسی مجلس میں بیٹھ کر اللہ کا ذکر کرتی ہو، تو ملائکہ اس کو گھیر لیتے ہیں، رحمت ان کو ڈھانپ لیتی ہے اور حق سُبحانہٗ وتقدّس اپنی پاک مجلس میں ان لوگوں کا ذکر فرماتے ہیں۔ ایک دل رَبودہ[5] کے واسطے اس سے بڑھ کر کیا نعمت ہوسکتی ہے کہ محبوب کی مجلس میں اس کا ذکر ہو۔ ایک دوسری حدیث میں ارشاد ہے کہ اللہ کی یاد کرنے والی جماعت کے لوگوں کو جو اخلاص سے اللہ کو یاد کررہے ہوں، ایک پکارنے والا آواز دیتا ہے کہ اللہ نے تمہاری مغفرت کردی اور تمہاری بُرائیوں کو نیکیوں سے بدل دیا۔ دوسری جگہ ارشاد ہے کہ جس مجلس میں اللہ تعالیٰ کی یاد نہیں، اس کے رسول پر درود نہیں، اس مجلس والوں کو قیامت کے دن حسرت[6] ہوگی۔

حضرت داؤد علیہ الصّلوٰۃ والسلام کی دُعا ہے کہ یااللہ! اگر تُو مجھے ذاکرین کی مجلس سے گذر کر غافِلین کی مجلس میں جاتا ہوا دیکھے تو میرے پاؤں توڑ دے۔

جب اس کی صَوت[7] وصُورت سے ہے محرومی تو بہتر ہے
مرے کانوں کا کَر[8] ہونا اور آنکھیں کور[9] ہوجانی

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جن مجالس میں اللہ تعالیٰ کی یاد ہوتی ہے، وہ آسمان والوں کے نزدیک ایسی چمکتی ہیں، جیسے زمین والوں کے نزدیک ستارے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ ایک مرتبہ بازار میں تشریف لے گئے اور لوگوں کو مخاطب کرکے فرمایا کہ تم لوگ یہاں بیٹھے ہو اور مسجد میں رسول اللہ ﷺ کی میراث[10] تقسیم ہورہی ہے۔ لوگ دوڑے ہوئے آئے، وہاں کچھ بھی تقسیم نہ ہورہا تھا۔ واپس جاکر عرض کیا کہ وہاں تو کچھ بھی نہیں۔ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے پوچھا کہ آخر کیا ہورہا تھا؟ لوگوں نے کہا کہ چند لوگ اللہ کے ذکر میں مشغول تھے اور کچھ تلاوت میں، انھوں نے کہا کہ یہی تو رسول اللہ ﷺ کی میراث ہے۔

اِمام غَزالیؒ نے اس نوع[11] کی روایات بکثرت ذکر فرمائی ہیں۔ اس سب سے بڑھ کر یہ کہ خود نبیٔ اکرم ﷺ کے لیے حکم ہے ﴿وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ

**حل لغات:** (۱) دخل دینا۔ (۲) بچنا۔ (۳) کوئی کام۔ (۴) کوشش۔ (۵) دل دیا ہوا شخص مراد محبت کرنے والا۔ (۶) افسوس۔ (۷) آواز۔ (۸) بہرہ۔ (۹) اندھی۔ (۱۰) وہ جائیداد جو مرنے والا اپنے پیچھے چھوڑے۔ (۱۱) قسم، طرح۔

وَلَا تَعْدُ عَیْنٰکَ عَنْھُمْ ۚ تُرِیْدُ زِیْنَةَ الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا ۚ وَلَا تُطِعْ مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ وَكَانَ اَمْرُهٗ فُرُطًا ﴿۲۸﴾ [سورۂ کہف] ترجمہ: اور آپ اپنے آپ کو ان لوگوں کے ساتھ مقیّد[1] رکھا کیجیے، جو صبح وشام اپنے رب کی عبادت محض اس کی رضا جوئی[2] کے لیے کرتے ہیں اور دنیوی زندگانی کی رونق کے خیال سے آپ کی آنکھیں اُن سے ہٹنے نہ پاویں اور ایسے شخص کا کہنا نہ مانیں جس کے قلب کو ہم نے اپنی یاد سے غافل کر رکھا ہے اور وہ اپنی نفسانی خواہش پر چلتا ہے اور اس کا حال حد سے بڑھ گیا ہے۔

متعدّد روایات میں وارد ہے کہ نبیٔ کریم ﷺ اللہ جلّ جلالہٗ کا اس پر شکر ادا فرمایا کرتے تھے کہ میری اُمّت میں ایسے لوگ پیدا فرمائے، جن کی مجلس میں اپنے آپ کو روکے رکھنے کا مامور[3] ہوں اور اسی آیت شریفہ میں دوسری جماعت کا بھی حکم ارشاد فرمایا گیا ہے کہ جن کے قلوب اللہ کی یاد سے غافل ہیں، اپنی خواہشات کا اتبّاع کرتے ہیں، حدود[4] سے بڑھ جاتے ہیں، ان کے اتباع سے روک دیا گیا ہے۔

اب وہ حضرات جو ہر قول وفعل میں دین و دنیا کے کاموں میں کفّار وفُسَّاق[5] کو مُقتدا[6] بناتے ہیں، مُشرِکین و نصاریٰ کے ہر قول وفعل پر سو جان سے نثار ہیں؛ خود ہی غور فرمالیں کہ کس راستے جا رہے ہیں۔

تَرسَم[7] نہ رسی بکعبہ اے اِعرابی
کیں رہ کہ تو مِیروِی بتُرکستان است

مرادِ[8] ما نصیحت بود وکردیم
حَوالت باخدا کردیم ورفتیم
وما علی الرُّسُل إلّا البلاغ

مُمتثلِ امر
**محمد زکریا کاندھلوی**
مقیم مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور
۵ / صفر ۱۳۵۰ھ، مطابق ۲۱ / جون ۱۹۳۱ء شب دوشنبہ

**حل لغات:** (۱) پابند۔ (۲) خوش کرنا۔ (۳) حکم دیا گیا۔ (۴) شریعت کے احکام۔ (۵) فاسق کی جمع، گنہگار۔ (۶) رہنما۔ (۷) اے دیہاتی مجھے ڈر ہے کہ تو کعبہ نہیں پہونچ سکتا اس لیے کہ جس راستہ پر تو چل رہا ہے وہ ترکستان کا ہے۔ (۸) ہمارا مقصد نصیحت کرنا تھا سو ہم نے کر دی حوالے خدا کے کیا اور چل دیے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی: اَلَمْ یَاْنِ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ تَخْشَعَ قُلُوْبُھُمْ لِذِکْرِ اللّٰہِ [سورۂ حدید:۱۶]

کیا ایمان والوں کے لیے اس کا وقت نہیں آیا کہ ان کے دل اللہ کے ذکر کے لیے جھک جائیں۔




جس میں

بقیۃ السلف حجۃ الخلف حضرت مولانا محمد الیاس صاحب نور اللہ مرقدہٗ کے ارشاد سے

فخر الاماثل زبدۃ الافاضل حضرت مولانا الحاج الحافظ المحدث محمد زکریا صاحبؒ

شیخ الحدیث مدرسہ مظاہر علوم سہارن پور نے

وہ آیات واحادیث جمع کی ہیں؛ جن میں ذکر کی برکات،

کلمۂ طیبہ کے فضائل اور سوم کلمہ یعنی تسبیحاتِ فاطمہ رضی اللہ عنہا کے ثواب وارد ہوئے ہیں؛

خاتمہ میں صلوٰۃ التسبیح کا مفصل بیان ہے۔

# تمہید

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَأَصْحَابِهٖ وَأَتْبَاعِهٖ حَمَلَةِ الدِّيْنِ الْقَوِيْمِ :.........................

اللہ جلّ جلالہٗ عمّ نوالہٗ کے پاک نام میں جو برکت، لذّت، حلاوت[1]، سُرور[2]، طمانینت[3] ہے وہ کسی ایسے شخص سے مخفی[4] نہیں، جو کچھ دن اس پاک نام کی رَٹ لگا چکا ہو، اور ایک زمانہ تک اس کو حِرزِ جان[5] بنا چکا ہو، یہ پاک نام دلوں کا سرور اور طمانینت کا باعث[6] ہے، خود حق تعالیٰ شانہٗ کا ارشاد ہے: ﴿اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ﴿۲۸﴾﴾ [سورۂ رعد] ترجمہ: ”خوب سمجھ لو کہ اللہ تعالیٰ کے ذکر (میں یہ خاصیت ہے کہ اُس) سے دلوں کو اطمینان ہو جاتا ہے۔“ آج کل عام طور سے عالَم[7] میں پریشانی ہے، روزانہ ڈاک میں اکثر و بیشتر مختلف نوع سے پریشانیوں ہی کا تذکرہ اور تفکّرات ہی کی داستان ہوتی ہے۔ اس رسالہ کا مقصد یہی ہے کہ جو لوگ پریشان حال ہیں، خواہ اِنفرادی طور پر یا اجتماعی طریقہ سے، اُن کو اپنے درد کی دوا معلوم ہو جائے، اور اللہ کے ذکر کے فضائل کی عام اِشاعت سے سعید[8] و مُبارک ہستیاں بَہرہ مند[9] ہو جائیں، کیا بعید[10] ہے کہ اس رسالہ کے دیکھنے سے کسی کو اِخلاص سے اس پاک نام کے لینے کی توفیق ہو جائے اور یہ مجھ ناکارہ و بےعمل کے لیے بھی ایسے وقت میں کام آ جائے جس وقت صرف عمل ہی کام آتا ہے۔ باقی اللہ تعالیٰ بلا عمل بھی اپنے فضل سے کسی کی دستگیری[11] فرمالیں یہ دوسری بات ہے۔ اس کے علاوہ اس وقت ایک خاص مُحرِّک[12] یہ بھی پیش آیا کہ حق تعالیٰ شانہٗ عمّ نوالہٗ نے اپنے لُطف و احسان سے میرے عَمِّ[13] محترم حضرت مولانا الحافظ الحاج محمد الیاس صاحب کاندھلویؒ مقیم نظامُ الدین دہلی کو تبلیغ میں ایک خاص مَلکہ[14] اور جذبہ عطا فرمایا ہے، جس کی وہ

**حل لغات:** ① مٹھاس۔ ② خوشی ومزا۔ ③ سکون واطمینان۔ ④ چھپا ہوا۔ ⑤ پسندیدہ چیز۔ ⑥ سبب۔ ⑦ دنیا۔ ⑧ خوش قسمت۔ ⑨ فائدہ اٹھائیں۔ ⑩ یعنی ممکن ہے۔ ⑪ مدد۔ ⑫ سبب۔ ⑬ چچا۔ ⑭ مہارت۔

سرگرمیاں جو ہند سے مُتَجاوِز[1] ہوکر حجاز تک بھی پہونچ گئی ہیں کسی تعارف کی محتاج نہیں رہیں، اس کے ثَمرات[2] سے ہندو بیرون[3] ہند عموماً اور خطۂ میوات خصوصاً جس قدر مُتَمَتِّع[4] اور مُنْتَفِعْ ہوا اور ہو رہا ہے وہ واقِفین[5] سے مخفی نہیں۔ ان کے اصولِ تبلیغ سب ہی نہایت پُخْتہ، مضبوط اور ٹھوس ہیں، جن کے لیے عادۃً ثمرات وبرکات لازم ہیں۔ ان کے اہم ترین اُصول میں سے یہ بھی ہے کہ مُبَلِّغین ذکر کا اہتمام رکھیں، اور بالخصوص تبلیغی اوقات میں ذکرِ الٰہی کی کثرت کی جائے۔ اس ضابطہ کی برکات آنکھوں سے دیکھیں، کانوں سے سنیں، جس کی وجہ سے اس کی ضرورت خود بھی محسوس ہوئی اور آنمخدوم[6] کا بھی ارشاد ہوا کہ فضائلِ ذکر کو ان لوگوں تک پہونچایا جائے تاکہ جو لوگ محض تعمیلِ[7] ارشاد میں اب تک اس کا اہتمام کرتے ہیں وہ اس کے فضائل معلوم ہونے کے بعد خود اپنے شوق سے بھی اس کا اہتمام کریں کہ اللہ کا ذِکر بڑی دولت ہے۔ اُس کے فضائل کا احاطہ نہ تو مجھ جیسے بے بِضاعت[8] کے اِمکان میں ہے اور نہ واقع میں ممکن ہے۔ اس لیے مختصر طور پر اس رسالہ میں چند روایات ذکر کرتا ہوں اور اس کو تین بابوں پر مُنْقَسِم[9] کرتا ہوں۔

**باب[1] اول:** مطلق ذکر کے فضائل میں۔

**باب[2] دوم:** افضلُ الذِّکر کلمۂ طیبہ کے بیان میں۔

**باب[3] سوم:** کلمۂ سوم یعنی تسبیحات فاطمہ رضی اللہ عنہا کے بیان میں۔

**حل لغات:** (۱) گذر کر۔ (۲) فائدے۔ (۳) ہندوستان کے باہر۔ (۴) فائدہ اٹھانے والا۔ (۵) جاننے والے۔ (۶) یعنی حضرت مولانا الیاسؒ۔ (۷) حکم کو پورا کرنا۔ (۸) بے حوصلہ، جس کے پاس کچھ نہ ہو۔ (۹) تقسیم کرنا، بانٹنا۔

# باب اول: فضائل ذِکر

اللہ تعالیٰ شانہٗ کے پاک ذکر میں اگر کوئی آیت یا حدیث نبوی نہ بھی وارد ہوتی تب بھی اس مُنْعِمِ حقیقی[1] کا ذکر ایسا تھا کہ بندہ کو کسی آن[2] بھی اس سے غافل نہ ہونا چاہیے تھا کہ اس ذاتِ پاک کے اِنعام واحسان ہر آن اتنے کثیر ہیں جن کی نہ کوئی انتہا ہے نہ مثال، ایسے مُنْعِم کا ذکر، اس کی یاد، اس کا شکر، اس کی احسان مندی[3] فطری چیز ہے۔

خداوندِ عالَم کے قربان میں　　　کرم جس کے لاکھوں ہیں ہر آن میں

لیکن اس کے ساتھ جب قرآن وحدیث اور بزرگوں کے اقوال واحوال اس پاک ذکر کی ترغیب وتحریض[4] سے بھرے ہوئے ہیں تو پھر کیا پوچھنا ہے اس پاک ذکر کی برکات کا اور کیا ٹھکانا ہے اس کے انوار کا، تاہم[5] اول چند آیات، پھر چند احادیث اس مبارک ذِکر کے متعلق پیش کرتا ہوں۔

## فصل اول: آیاتِ ذِکر میں

| | |
|---|---|
| ① ﴿فَاذْكُرُوْنِيْٓ اَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوْا لِيْ وَلَا تَكْفُرُوْنِ ﴿١٥٢﴾﴾ [سورہ بقرہ] | ترجمہ: پس تم میری یاد کرو (میرا ذِکر کرو) میں تمہیں یاد رکھوں گا اور میرا شکر ادا کرتے رہو اور ناشکری نہ کرو۔ |
| ② ﴿فَاِذَآ اَفَضْتُمْ مِّنْ عَرَفٰتٍ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ عِنْدَ الْمَشْعَرِ الْحَرَامِ ۠ وَاذْكُرُوْهُ كَمَا هَدٰىكُمْ ۚ وَاِنْ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلِهٖ لَمِنَ الضَّآلِّيْنَ ﴿١٩٨﴾﴾ [سورۂ بقرہ] | ترجمہ: پھر جب تم (حج کے موقع میں) عَرَفات سے واپس آجاؤ تو مُزْدَلِفَہ میں (ٹھہر کر) اللہ کو یاد کرو اور اس طرح یاد کرو جس طرح تم کو بتلا رکھا ہے، درحقیقت تم اس سے پہلے محض ناواقف تھے۔ |
| ③ ﴿فَاِذَا قَضَيْتُمْ مَّنَاسِكَكُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَذِكْرِكُمْ اٰبَآءَكُمْ اَوْ اَشَدَّ ذِكْرًا ؕ فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا وَمَا لَهٗ فِي الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ﴿٢٠٠﴾ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا | ترجمہ: پھر جب تم حج کے اعمال پورے کر چکو تو اللہ کا ذکر کیا کرو جس طرح تم اپنے آباء[6] (واجداد[7]) کا ذکر کیا کرتے ہو (کہ ان کی تعریفوں میں رَطْبُ اللِّسان[8] ہوتے ہو) بلکہ اللہ کا ذکر اس سے بھی بڑھ کر ہونا چاہیے۔ پھر (جو لوگ اللہ کو یاد بھی کر لیتے ہیں) ان میں سے بعض تو ایسے ہیں جو اپنی دعاؤں میں یوں کہتے ہیں: اے پروردگار! ہمیں تو دنیا ہی میں دیدے (سو ان کو تو جو ملنا ہوگا دنیا ہی |

**حل لغات:** ① اصلی انعام کرنے والا۔ ② وقت۔ ③ احسان ماننا۔ ④ رغبت دلانا۔ ⑤ پھر بھی۔ ⑥ باپ۔ ⑦ دادا۔ ⑧ بہت تعریف کرنے والا۔

| | |
|---|---|
| فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿۲۰۱﴾ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ نَصِيْبٌ مِّمَّا كَسَبُوْا ۭ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ﴿۲۰۲﴾ [سورۂ بقرہ] | میں مل جائے گا) اور ان کے لیے آخرت میں کوئی حصہ نہیں اور بعض آدمی یوں کہتے ہیں کہ اے ہمارے پروردگار! ہم کو دنیا میں بھی بہتری عطا فرما اور آخرت میں بھی بہتری عطا کر اور ہم کو دوزخ کے عذاب سے بچا، سو یہی ہیں جن کو اُن کے عمل کی وجہ سے (دونوں جہان میں) حصہ ملے گا اور اللہ جلد ہی حساب لینے والے ہیں۔ |

**فائدہ:** حدیث میں آیا ہے کہ تین شخصوں کی دُعا رَدّ نہیں کی جاتی (بلکہ ضرور قبول ہوتی ہے) ایک: وہ جو کثرت سے اللہ کا ذکر کرتا ہو، دوسرے: مظلوم، تیسرے: وہ بادشاہ جو ظلم نہ کرتا ہو۔ [جامع صغیر]

| | |
|---|---|
| ④ ﴿ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ فِيْٓ اَيَّامٍ مَّعْدُوْدٰتٍ ۭ ﴾ [سورۂ بقرہ: ۲۰۳] | ترجمہ: اور (حج کے زمانہ میں منیٰ میں بھی ٹھہر کر) کئی روز تک اللہ کو یاد کیا کرو (اس کا ذکر کیا کرو)۔ |
| ⑤ ﴿ وَاذْكُرْ رَّبَّكَ كَثِيْرًا وَّسَبِّحْ بِالْعَشِيِّ وَالْاِبْكَارِ ﴿۴۱﴾ ﴾ [سورۂ آل عمران] | ترجمہ: اور کثرت سے اپنے رب کو یاد کیا کیجیے اور صبح و شام تسبیح کیا کیجیے۔ |
| ⑥ ﴿ الَّذِيْنَ يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰي جُنُوْبِهِمْ وَيَتَفَكَّرُوْنَ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۚ رَبَّنَا مَا خَلَقْتَ هٰذَا بَاطِلًا ۚ سُبْحٰنَكَ فَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ﴿۱۹۱﴾ ﴾ [سورۂ آل عمران] | ترجمہ: (پہلے سے عقلمندوں کا ذکر ہے) وہ ایسے لوگ ہیں جو اللہ تعالیٰ کو یاد کرتے ہیں کھڑے بھی اور بیٹھے بھی اور لیٹے ہوئے بھی اور آسمانوں اور زمینوں کے پیدا ہونے میں غور کرتے ہیں (اور غور کے بعد یہ کہتے ہیں) کہ اے ہمارے رب آپ نے یہ سب بیکار تو پیدا کیا نہیں، ہم آپ کی تسبیح کرتے ہیں، آپ ہم کو عذابِ جہنم سے بچا لیجیے۔ |
| ⑦ ﴿ فَاِذَا قَضَيْتُمُ الصَّلٰوةَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰي جُنُوْبِكُمْ ﴾ [سورۂ نساء: ۱۰۳] | ترجمہ: جب تم نماز (خوف جس کا پہلے سے ذکر ہے) پوری کر چکو تو اللہ کی یاد میں مشغول ہو جاؤ کھڑے بھی، بیٹھے بھی اور لیٹے بھی (کسی حال میں بھی اُس کی یاد اور اُس کے ذکر سے غافل نہ ہو)۔ |
| ⑧ ﴿ وَاِذَا قَامُوْٓا اِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰى ۙ يُرَاۗءُوْنَ النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿۱۴۲﴾ ﴾ [سورۂ نساء] | ترجمہ: (مُنافقوں کی حالت کا بیان ہے) اور جب نماز کو کھڑے ہوتے ہیں تو بہت ہی کاہلی سے کھڑے ہوتے ہیں، صرف لوگوں کو اپنا نمازی ہونا دکھلاتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کا ذکر بھی نہیں کرتے مگر یوں ہی تھوڑا سا۔ |
| ⑨ ﴿ اِنَّمَا يُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّوْقِعَ | ترجمہ: شیطان تو یہی چاہتا ہے کہ شراب اور جوئے کے ذریعہ |

**حل لغات:** ① لوٹانا، پھیرنا۔

| | |
|---|---|
| بَيْنَكُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ فِي الْخَمْرِ وَالْمَيْسِرِ وَيَصُدَّكُمْ عَنْ ذِكْرِ اللّٰهِ وَعَنِ الصَّلٰوةِ فَهَلْ اَنْتُمْ مُّنْتَهُوْنَ ﴿۹۱﴾ [سورۂ مائدہ] | سے تم میں آپس میں عَداوت[1] اور بُغض[2] پیدا کردے اور تم کو اللہ کے ذکر اور نماز سے روک دے، بتاؤ اب بھی (ان بُری چیزوں سے) باز آجاؤ گے۔ |
| ⑩ وَلَا تَطْرُدِ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ [سورۂ انعام:۵۲] | ترجمہ: اور ان لوگوں کو اپنی مجلس سے علیحدہ نہ کیجیے جو صبح شام اپنے پروردگار کو پکارتے رہتے ہیں جس سے خاص اس کی رضا کا ارادہ کرتے ہیں۔ |
| ⑪ وَادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ [سورۂ اعراف:۲۹] | ترجمہ: اور پکارا کرو اس کو (یعنی اللہ کو) خالص کرتے ہوئے اُس کے لیے دین کو۔ |
| ⑫ اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ﴿۵۵﴾ وَلَا تُفْسِدُوْا فِي الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿۵۶﴾ [سورۂ اعراف] | ترجمہ: تم لوگ پکارتے رہو اپنے رب کو عاجزی کرتے ہوئے اور چپکے چپکے (بھی) بے شک حق تعالیٰ شانہٗ حد سے بڑھنے والوں کو ناپسند کرتے ہیں، اور دنیا میں بعد اس کے کہ اس کی اصلاح کردی گئی فساد نہ پھیلاؤ اور اللہ جلّ شانہٗ کو پکارا کرو خوف کے ساتھ (عذاب سے) اور طمع[3] کے ساتھ (رحمت میں) بے شک اللہ کی رحمت اچھے کام کرنے والوں کے بہت قریب ہے۔ |
| ⑬ وَلِلّٰهِ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰى فَادْعُوْهُ بِهَا [سورۂ اعراف:۱۸۰] | ترجمہ: اللہ ہی کے واسطے ہیں اچھے اچھے نام پس ان کے ساتھ اللہ کو پکارا کرو۔ |
| ⑭ وَاذْكُرْ رَّبَّكَ فِيْ نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَّخِيْفَةً وَّدُوْنَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ وَلَا تَكُنْ مِّنَ الْغٰفِلِيْنَ ﴿۲۰۵﴾ [سورۂ اعراف] | ترجمہ: اور اپنے رب کی یاد کیا کر اپنے دل میں اور ذرا دھیمی آواز سے بھی اس حالت میں کہ عاجزی بھی ہو اور اللہ کا خوف بھی ہو (ہمیشہ) صبح کو بھی اور شام کو بھی اور غافلین میں سے نہ ہو۔ |
| ⑮ اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ وَاِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ اٰيٰتُهٗ زَادَتْهُمْ اِيْمَانًا وَّعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿۲﴾ [سورۂ انفال] | ترجمہ: ایمان والے تو وہی لوگ ہیں کہ جب ان کے سامنے اللہ کا ذِکر کیا جاتا ہے تو (اس کی بڑائی کے تصوُّر[4] سے) ان کے دل ڈر جاتے ہیں اور جب ان پر اللہ کی آیتیں پڑھی جاتی ہیں تو ان کے ایمان کو بڑھا دیتی ہیں اور وہ اپنے اللہ پر توکُّل کرتے ہیں۔ |

(آگے ان کی نماز وغیرہ کے ذکر کے بعد ارشاد ہے) یہی لوگ سچے ایمان والے ہیں، ان کے لیے بڑے بڑے درجے ہیں، ان کے رب کے پاس اور مغفرت ہے اور عزت کی روزی ہے۔

**حل لغات:** ① دشمنی۔ ② نفرت، حسد۔ ③ لالچ، امید۔ ④ خیال۔

فضائل ذکر

| | |
|---|---|
| ⑯ ﴿وَيَهْدِيْٓ اِلَيْهِ مَنْ اَنَابَ ۖۚ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ ۭ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ ۭ﴾ [سورہ رعد] | ترجمہ: اور جو شخص اللہ کی طرف متوجہ ہوتا ہے، اس کو ہدایت فرماتے ہیں، وہ ایسے لوگ ہوتے ہیں جو اللہ پر ایمان لائے اور اللہ کے ذِکر سے اُن کے دلوں کو اِطمینان ہوتا ہے، خوب سمجھ لو کہ اللہ کے ذکر (میں ایسی خاصیت ہے کہ اُس) سے دلوں کو اِطمینان ہوجاتا ہے۔ |
| ⑰ ﴿قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ۭ اَيًّامَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَاۗءُ الْحُسْنٰى ۚ﴾ [سورۂ بنی اسرائیل:۱۱۰] | ترجمہ: آپ فرمادیجیے کہ خواہ اللہ کہہ کر پکارو یا رحمٰن کہہ کر پکارو، جس نام سے بھی پکاروگے (وہی بہتر ہے) کیونکہ اس کے لیے بہت سے اچھے اچھے نام ہیں۔ |
| ⑱ ﴿وَاذْكُرْ رَّبَّكَ اِذَا نَسِيْتَ﴾ [سورۂ کہف:۲۴] | ترجمہ: اور جب آپ بھول جاویں تو اپنے رب کا ذکر کرلیجیے۔ وفي مسائل السلوك: فيه مطلوبية الذكر ظاهر. |
| ⑲ ﴿وَاصْبِرْ نَفْسَكَ مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ وَلَا تَعْدُ عَيْنٰكَ عَنْهُمْ ۚ تُرِيْدُ زِيْنَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَلَا تُطِعْ مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ وَكَانَ اَمْرُهٗ فُرُطًا﴾ [سورۂ کہف] | ترجمہ: آپ اپنے کو اُن لوگوں کے ساتھ (بیٹھنے کا) پابند رکھا کیجیے جو صبح شام اپنے رب کو پکارتے رہتے ہیں، محض[1] اس کی رضا جوئی[2] کے لیے اور محض دنیا کی رونق کے خیال سے آپ کی نظر (یعنی توجہ) ان سے ہٹنے نہ پاوے (رونق سے یہ مراد ہے کہ رئیس[3] مسلمان ہوجائیں تو اسلام کو فروغ[4] ہو) اور ایسے شخص کا کہنا نہ مانیں جس کا دل ہم نے اپنی یاد سے غافل کررکھا ہے اور وہ اپنی خواہشات کا تابع ہے اور اُس کا حال حد سے بڑھ گیا ہے۔ |
| ⑳ ﴿وَّعَرَضْنَا جَهَنَّمَ يَوْمَىِٕذٍ لِّلْكٰفِرِيْنَ عَرْضَا ۙ الَّذِيْنَ كَانَتْ اَعْيُنُهُمْ فِيْ غِطَاۗءٍ عَنْ ذِكْرِيْ﴾ | ترجمہ: اور ہم دوزخ کو اُس روز (یعنی قیامت کے دن) کافروں کے سامنے پیش کردیں گے جن کی آنکھوں پر ہماری یاد سے پردہ پڑا ہوا تھا۔ [سورۂ کہف:۱۰۱] |
| ㉑ ﴿ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا ۚ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَاۗءً خَفِيًّا﴾ [سورۂ مریم] | ترجمہ: یہ تذکرہ ہے آپ کے پروردگار کی مہربانی فرمانے کا اپنے بندے زکریا علیہ السلام پر جب کہ اُنھوں نے اپنے پروردگار کو چپکے سے پکارا۔ |
| ㉒ ﴿وَاَدْعُوْا رَبِّيْ ڮ عَسٰٓى اَلَّآ اَكُوْنَ بِدُعَاۗءِ رَبِّيْ شَقِيًّا﴾ [سورۂ مریم] | ترجمہ: اور پکارتا ہوں میں اپنے رب کو (قطعی[5]) اُمید ہے کہ میں اپنے رب کو پکار کر محروم نہ رہوں گا۔ |
| ㉓ ﴿اِنَّنِيْٓ اَنَا اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا | ترجمہ: بے شک میں ہی اللہ ہوں میرے سوا کوئی معبود نہیں، پس |

**حل لغات:** ① صرف۔ ② خوش کرنا۔ ③ مالدار۔ ④ ترقی۔ ⑤ یقیناً۔

| | |
|---|---|
| فَاعْبُدْنِيْ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكْرِيْ ﴿١٤﴾ اِنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ اَكَادُ اُخْفِيْهَا لِتُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍ بِمَا تَسْعٰى ﴿١٥﴾ [سورۂ طٰہٰ] | تم (اے موسیٰ) میری ہی عبادت کیا کرو اور میری ہی یاد کے لیے نماز پڑھا کرو، بلا شبہ قیامت آنے والی ہے، میں اس کو پوشیدہ رکھنا چاہتا ہوں، تا کہ ہر شخص کو اُس کے کیے کا بدلہ مل جائے۔ |
| ﴿٢٤﴾ وَلَا تَنِيَا فِيْ ذِكْرِيْ ﴿٤٢﴾ [سورۂ طٰہٰ] | ترجمہ: (حضرت موسیٰ اور حضرت ہارون علیہما السلام کو ارشاد ہے) اور میری یاد میں سستی نہ کرنا۔ |
| ﴿٢٥﴾ وَنُوْحًا اِذْ نَادٰى مِنْ قَبْلُ [سورۂ انبیاء: ٧٦] | ترجمہ: اور نوح (علیہ السلام کا تذکرہ ان سے کیجیے) جب کہ پکارا انھوں نے اپنے رب کو (حضرت ابراہیم علیہ السلام کے قصے سے) پہلے۔ |
| ﴿٢٦﴾ وَاَيُّوْبَ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗٓ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿٨٣﴾ [سورۂ انبیاء] | ترجمہ: اور ایوب (علیہ السلام کا ذکر کیجیے) جب کہ انھوں نے اپنے رب کو پکارا کہ مجھ کو بڑی تکلیف پہونچی اور آپ سب مہربانوں سے زیادہ مہربان ہیں۔ |
| ﴿٢٧﴾ وَذَا النُّوْنِ اِذْ ذَّهَبَ مُغَاضِبًا فَظَنَّ اَنْ لَّنْ نَّقْدِرَ عَلَيْهِ فَنَادٰى فِي الظُّلُمٰتِ اَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّيْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿٨٧﴾ [سورۂ انبیاء] | ترجمہ: اور مچھلی والے (پیغمبر یعنی حضرت یونس علیہ السلام کا ذکر کیجیے) جب وہ (اپنی قوم سے) خفا ہو کر چلے گئے اور یہ سمجھے کہ ہم ان پر دارو گیر[1] نہ کریں گے، پس انھوں نے اندھیروں میں پکارا کہ آپ کے سوا کوئی معبود نہیں، آپ ہر عیب سے پاک ہیں بے شک میں قصور وار ہوں۔ |
| ﴿٢٨﴾ وَزَكَرِيَّآ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ رَبِّ لَا تَذَرْنِيْ فَرْدًا وَّاَنْتَ خَيْرُ الْوٰرِثِيْنَ ﴿٨٩﴾ [سورۂ انبیا] | ترجمہ: اور زکریا (علیہ السلام کا ذکر کیجیے) جب انھوں نے اپنے رب کو پکارا کہ اے میرے رب مجھے لاوارث نہ چھوڑو (اور یوں تو) سب وارثوں سے بہتر (اور حقیقی وارث) آپ ہی ہیں۔ |
| ﴿٢٩﴾ اِنَّهُمْ كَانُوْا يُسٰرِعُوْنَ فِي الْخَيْرٰتِ وَيَدْعُوْنَنَا رَغَبًا وَّرَهَبًا ؕ وَكَانُوْا لَنَا خٰشِعِيْنَ ﴿٩٠﴾ [سورۂ انبیاء] | ترجمہ: بے شک یہ سب (انبیاء علیہم السلام جن کا پہلے سے ذکر ہو رہا ہے) نیک کاموں میں دوڑتے تھے اور پکارتے تھے ہم کو (ثواب کی) رغبت اور (عذاب کا) خوف کرتے ہوئے اور تھے سب کے سب ہمارے لیے عاجزی کرنے والے۔ |
| ﴿٣٠﴾ وَبَشِّرِ الْمُخْبِتِيْنَ ﴿٣٤﴾ الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِرَ اللّٰهُ وَجِلَتْ قُلُوْبُهُمْ [سورۂ حج: ٣٥] | ترجمہ: اور آپ (جنت وغیرہ کی) خوشخبری سنا دیجیے ایسے خشوع کرنے والوں کو، جن کا یہ حال ہے کہ جب اللہ کا ذِکر کیا جاتا ہے تو ان کے دِل ڈر جاتے ہیں۔ |

**حل لغات:** ① پوچھ تاچھ۔

کوئی شخص دوہرا حصہ ملنے پر اِفتخار کرتا ہے یا اپنی بڑائی اسی میں سمجھتا ہے کہ اس کی رائے دوراؤں کی برابر شمار کی جاوے تو اَٹکنے والے کے لیے دُوہرا[1] اجر ہے۔ حدیث: (۶) اگر کوئی حاسد بداخلاقیوں کا مَتْوالا[2] ہے دُنیا میں حَسَد ہی کا خوگر[3] ہوگیا ہو اس کی زندگی حسد سے نہیں ہٹ سکتی، تو حضور ﷺ نے بتلادیا کہ اس قابل جس کے مال پر واقعی حسد ہوسکتا ہے وہ حافظِ قرآن ہے۔ حدیث: (۷) اگر کوئی فَواکِہ[4] کا مَتْوالا ہے، اس پر جان دیتا ہے، پھل بغیر اس کو چین نہیں پڑتا، تو قرآن شریف تُرنج[5] کی مُشابَہت رکھتا ہے۔ حدیث: (۸) اگر کوئی میٹھے کا عاشق ہے، مٹھائی بغیر اس کا گذر نہیں، تو قرآن شریف کھجور سے زیادہ میٹھا ہے، اگر کوئی شخص عزت ووقار کا دِلدَادہ[6] ہے مِمبَری اور کونسل بغیر اس سے نہیں رہا جاتا، تو قرآن شریف دُنیا اور آخرت میں رفعِ درجات[7] کا ذریعہ ہے۔ حدیث: (۹) اگر کوئی شخص مُعِین ومددگار چاہتا ہے، ایسا جاں نثار چاہتا ہے کہ ہر جھگڑے میں اپنے ساتھی کی طرف سے لڑنے کو تیار ہے، تو قرآن شریف سُلطانُ السَّلاطِین[8] مَلِکُ المُلوک شہنشاہ سے اپنے ساتھی کی طرف سے جھگڑنے کو تیار ہے۔ حدیث: (۱۰) اگر کوئی نُکتہ رَس[9] باریک بِینِیوں میں عمر خرچ کرنا چاہتا ہے اس کے نزدیک ایک باریک نُکتہ حاصل کرلینا دُنیا بھر کے لَذّات سے اَغراض کو کافی ہے تو بطنِ[10] قرآن شریف دَقائِق[11] کا خزانہ ہے۔ حدیث: (۱۱) اسی طرح اگر کوئی شخص مَخفِی[12] رازوں کا پتہ لگانا کمال سمجھتا ہے، محکمہ سی آئی ڈی میں تَجرِبہ کو ہُنر سمجھتا ہے عمر کھپاتا ہے، تو بطنِ قرآن شریف اُن اَسرارِ مَخفِیَہ[13] پر متنبہ کرتا ہے جن کی انتہا نہیں، اگر کوئی شخص اونچے مکانات بنانے پر مررہا ہے، ساتویں منزل پر اپنا خاص کمرہ بنانا چاہتا ہے تو قرآن شریف ساتویں ہزار منزل پر پہونچاتا ہے۔ حدیث: (۱۲) اگر کوئی اس کا گرْوِیدہ[14] ہے کہ ایسی سہل تجارت کروں جس میں محنت کچھ نہ ہو اور نفع بہت سا ہوجاوے، تو قرآن شریف ایک حرف پر دس نیکیاں دلاتا ہے۔ حدیث: (۱۳) اگر کوئی تاج وتخت کا بھوکا ہے اس کی خَاطِر دنیا سے لڑتا ہے، تو قرآن شریف اپنے رفیق کے والدین کو بھی وہ تاج دیتا ہے جس کی چمک دمک کی دُنیا میں کوئی نظیر ہی نہیں۔ حدیث: (۱۴) اگر کوئی شُعبَدہ[15] بازی میں کمال پیدا کرتا ہے آگ ہاتھ پر رکھتا ہے، جَلتی دِیا سلائی منہ میں رکھ لیتا ہے، تو قرآن شریف جہنم تک کی آگ کو اثر کرنے سے مانع ہے۔ حدیث: (۱۵) اگر کوئی حُکّام رَسِی[16] پر مرتا ہے اس پر ناز ہے کہ ہمارے ایک خط سے فلاں حاکم نے اس مُلزِم کو چھوڑ دیا، ہم نے فلاں شخص کو سزا نہیں ہونے دی، اتنی سی بات حاصل کرنے کے لیے جَجْ وکَلکٹر کی دعوتوں اور خوشامدوں[17] میں جان ومال ضائع کرتا ہے، ہر روز کسی نہ کسی حاکم کی دعوت میں سَرگرداں[18] رہتا ہے، تو قرآن شریف اپنے ہر رفیق کے ذریعہ ایسے دس شخصوں کو

**حل لغات:** (۱) دوگنا بدلہ۔ (۲) نشہ میں چور۔ (۳) عادی۔ (۴) میوے۔ (۵) لیموں کی طرح کا ایک عمدہ پھل۔ (۶) عاشق۔ (۷) درجات کی بلندی۔ (۸) شہنشاہ۔ (۹) ذہین۔ (۱۰) اندر۔ (۱۱) باریکیوں۔ (۱۲) چھپے ہوئے۔ (۱۳) پوشیدہ راز۔ (۱۴) عاشق۔ (۱۵) نظر بندی۔ (۱۶) حاکموں تک پہونچ۔ (۱۷) چاپلوسی۔ (۱۸) پریشان۔

خَلَاصی[۱] دلاتا ہے جن کو جہنم کا حکم مل چکا ہے۔ حدیث: (۱۶) اگر کوئی خوشبوؤں پر مرتا ہے چمن اور پھولوں کا دِلدادہ ہے تو قرآن شریف بَالْ[۲] چھڑ ہے۔ حدیث: (۱۷) اور اگر کوئی عُطُور[۳] کا فَرِیفتہ ہے حِنَائے مُشکی[۴] میں غسل چاہتا ہو تو کلام مجید سراپا مُشک ہے اور غور کرو گے تو معلوم ہو جاوے گا کہ اس مشک سے اس مشک کو کچھ بھی نسبت نہیں، چہ نسبت[۵] خاک را با عالَمِ پاک؟

کارِ[۶] زُلفِ تُست مُشک اَفشانی اَمّا عاشِقاں　　مَصلِحَت را تُہمَتے بَر آہُوئے چِیں بَستہ اند

حدیث: (۱۸) اگر کوئی جوتہ کا آشنا ڈر سے کوئی کام کرسکتا ہے ترغیب اس کے لیے کارآمد[۷] نہیں، تو قرآن شریف سے خالی ہونا گھر کی بربادی کے برابر ہے۔ حدیث: (۱۹) اگر کوئی عابد افضل العبادات[۸] کی تحقیق میں رہتا ہے اور ہر کام میں اس کا مُتمنّی[۹] ہے کہ جس چیز میں زیادہ ثواب ہو اسی میں مشغول رہوں تو قراءتِ قرآن افضل العبادات ہے اور تصریح[۱۰] سے بتلا دیا کہ نفل نماز روزہ، تسبیح و تہلیل وغیرہ سب سے افضل ہے۔ حدیث: (۲۰) بہت سے لوگوں کو حاملہ جانوروں سے دلچسپی ہوتی ہے، حاملہ جانور قیمتی داموں میں خریدے جاتے ہیں، حضور ﷺ نے مُتنَبِّہ فرمادیا اور خصوصیت سے اس جزو کو بھی مثال میں ذکر فرمایا کہ قرآن شریف اس سے بھی افضل ہے۔ حدیث: (۲۱) اکثر لوگوں کو صحت کی فکر دامن[۱۱] گیر رہتی ہے وَرزِش کرتے ہیں روزانہ غسل کرتے ہیں دوڑتے ہیں، علی الصبح[۱۲] تفریح کرتے ہیں، اسی طرح سے بعض لوگوں کو رنج و غم، فکر و تشویش دامن گیر رہتی ہے، حضور ﷺ نے فرمادیا کہ سورۂ فاتحہ ہر بیماری کی شفا ہے اور قرآن شریف دلوں کی بیماری کو دور کرنے والا ہے۔ حدیث: (۲۲) لوگوں کو افتخار[۱۳] کے اسباب گزشتہ اِفتخارات کے علاوہ اور بھی بہت سے ہوتے ہیں، جن کا اِحاطہ مُشکل ہے اکثر اپنے نسب پر افتخار ہوتا ہے، کسی کو اپنی عادتوں پر، کسی کو اپنی ہر دلعزیزی پر، کسی کو اپنے حسنِ تدبیر پر، حضور ﷺ نے فرمادیا کہ حقیقتاً قابلِ اِفتخار جو چیز ہے وہ قرآن شریف ہے اور کیوں نہ ہو کہ درحقیقت ہر جمال و کمال کو جامع ہے۔

آں[۱۴] چہ خوباں ہمہ دارند تو تنہا داری

حدیث: (۲۳) اکثر لوگوں کو خزانہ جمع کرنے کا شوق ہوتا ہے، کھانے اور پہننے میں تنگی کرتے ہیں تکالیف برداشت کرتے ہیں اور ننانوے کے پھیر میں ایسے پھنس جاتے ہیں جس سے نکلنا دشوار ہوتا ہے، حضور ﷺ نے ارشاد فرمادیا کہ ذخیرہ کے قابل کلام پاک ہے، جتنا دل چاہے آدمی جمع کرے کہ اس سے بہتر کوئی خزینہ[۱۵] نہیں۔ حدیث: (۲۴) اسی طرح اگر بَرقی روشنیوں کا آپ کو شوق ہے، آپ اپنے کمرہ میں دس قُمقُمے[۱۶]

**حل لغات:** (۱) چھٹکارا۔ (۲) عمدہ خوشبو، ایک خوشبودار گھاس جو دوا کے لیے استعمال ہوتی ہے۔ (۳) عطر کی جمع۔ (۴) مشک کی خوشبو۔ (۵) دنیا کا آخرت سے کیا جوڑ۔ (۶) مشک کی خوشبو پھیلانا تیری زلفوں کا کارنامہ ہے، لیکن عاشقوں نے مصلحۃً چین کے ہرن پر اس کی تہمت لگادی۔ (۷) مفید۔ (۸) سب سے اہم عبادت۔ (۹) آرزو کرنے والا۔ (۱۰) وضاحت۔ (۱۱) یعنی لگی رہتی ہے۔ (۱۲) صبح سویرے۔ (۱۳) فخر۔ (۱۴) سب میں ملا کر جو خوبیاں ہیں وہ سب تجھ میں ہیں۔ (۱۵) خزانہ۔ (۱۶) روشنی پھیلانے کے بلب۔

بجلی کے اس لیے نَصَب[1] کرتے ہیں کہ کمرہ جگمگا اٹھے، تو قرآن شریف سے بڑھ کر نورانیت کس چیز میں ہوسکتی ہے۔ حدیث: (۲۵) اگر آپ اس پر جان دیتے ہیں کہ آپ کے پاس ہَدَایا آیا کریں، دوست روزانہ کچھ نہ کچھ بھیجتے رہا کریں، آپ توسیعِ[2] تعلُّقات اسی کے خاطر کرتے ہیں، جو دوست آشنا اپنے باغ کے پھلوں میں آپ کا حصہ نہ لگائے تو آپ اس کی شکایت کرتے ہیں، تو قرآن شریف سے بہتر تحائف دینے والا کون ہے کہ سکینہ اس کے پاس بھیجی جاتی ہے، پس آپ کے کسی پر مرنے کی اگر یہی وجہ ہے کہ وہ آپ کے پاس روزانہ کچھ نَذْرَانَہ لاتا ہے تو قرآن شریف میں اس کا بھی بدل ہے۔ حدیث: (۲۶) اور اگر آپ کسی وزیر کے اس لیے ہر وقت قدم چومتے ہیں کہ وہ دربار میں آپ کا ذکر کردے گا، کسی پیش کار[3] کی اس لیے خوشامد[4] کرتے ہیں کہ وہ کلکٹر کے یہاں آپ کی کچھ تعریف کردے گا، یا کسی کی آپ اس لیے چاپلوسی کرتے ہیں کہ محبوب کی مجلس میں آپ کا ذکر کردے، تو قرآن شریف اَحکم الحاکمین[5] محبوبِ حقیقی کے دربار میں آپ کا ذکر خود محبوب وآقا کی زبان سے کراتا ہے۔ حدیث: (۲۷) اگر آپ اس کے جُویاں[6] رہتے ہیں کہ محبوب کو سب سے زیادہ مرغوب[7] کیا چیز ہے کہ اس کے مُہَیَّا کرنے میں پہاڑوں سے دودھ کی نہر نکالی جائے تو قرآن شریف کی برابر آقا کو کوئی چیز بھی مرغوب نہیں۔ حدیث: (۲۸) اگر آپ درباری بننے میں عمر کھپا رہے ہیں، سلطان کے مُصَاحِب[8] بننے کے لیے ہزار تدبیر اختیار کرتے ہیں، تو کلام اللہ شریف کے ذریعہ آپ اس بادشاہ کے مُصَاحِب شمار ہوتے ہیں، جس کے سامنے کسی بڑے سے بڑے کی بادشاہت کچھ حقیقت نہیں رکھتی۔ حدیث: (۲۹) تعجب کی بات ہے کہ لوگ کونسل کی ممبری کے لیے اور اتنی سی بات کے لیے کہ کلکٹر صاحب شکار میں جاویں تو آپ کو بھی ساتھ لے لیں، آپ کس قدر قربانیاں کرتے ہیں، راحت وآرام جان ومال نثار کرتے ہیں، لوگوں سے کوشش کراتے ہیں دین اور دنیا دونوں کو برباد کرتے ہیں، صرف اس لیے کہ آپ کی نگاہ میں اس سے آپ کا اعزاز ہوتا ہے، تو پھر کیا حقیقی اعزاز کے لیے حقیقی حاکم و بادشاہ کی مُصَاحَبَت[9] کے لیے واقعی درباری بننے کے لیے آپ کو ذرا سی توجہ کی بھی ضرورت نہیں؟ آپ اس نُمائشی اعزاز پر عمر خرچ کیجیے، مگر خدارا[10] اس عمر کا تھوڑا سا حصہ عمر دینے والے کی خوشنودی[11] کے لیے بھی تو خرچ کیجیے، اسی طرح اگر آپ میں چِشْتِیَّت پھونک دی گئی ہے اور ان مَجَالِس بغیر آپ کو قرار نہیں تو مجالسِ تلاوت اس سے کہیں زیادہ دل کو پکڑنے والی ہیں اور بڑے سے بڑے مُسْتَغْنِی[12] کے کان اپنی طرف متوجہ کرلیتی ہیں۔ حدیث: (۳۰) و (۳۱) اسی طرح اگر آپ آقا کو اپنی طرف متوجہ کرنا چاہتے ہیں تو تلاوت کیجیے۔ حدیث: (۳۲) اور آپ اسلام کے مُدَّعِی ہیں، مسلم ہونے کا دعویٰ ہے تو حکم ہے نبی کریم ﷺ کا کہ

**حل لغات:** (۱) لگانا۔ (۲) تعلقات کو عام کرنا۔ (۳) منیجر۔ (۴) چاپلوسی۔ (۵) حاکموں کا حاکم یعنی اللہ تعالیٰ۔ (۶) تلاش کرنے والا۔ (۷) پسندیدہ۔ (۸) خاص دوست۔ (۹) ساتھ رہنا۔ (۱۰) اللہ کے واسطے۔ (۱۱) خوشی۔ (۱۲) بے پرواہ۔

قرآن شریف کی ایسی تلاوت کرو جیسا کہ اس کا حق ہے، اگر آپ کے نزدیک اسلام صرف زبانی جمع خرچ نہیں ہے اور اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی فرمانبرداری سے بھی آپ کے اسلام کو کوئی سَرُوکار[1] ہے تو یہ اللہ کا فرمان ہے اور اس کے رسول ﷺ کی طرف سے اس کی تلاوت کا حکم ہے۔ حدیث: (۴۳) اگر آپ میں قومی جوش بہت زور کرتا ہے، تُرکی ٹوپی کے آپ صرف اس لیے دِلدادہ ہیں کہ وہ آپ کے نزدیک خالص اسلامی لباس ہے، قومی شِعَار[2] میں آپ بہت خاص دلچسپی رکھتے ہیں، ہر طرح اس کے پھیلانے کی آپ تدبیر اختیار کرتے ہیں، اَخبَارات میں مضامین شائع کرتے ہیں، جلسوں میں رِیزَولیُوشَن[3] پاس کرتے ہیں، تو اللہ کا رسول ﷺ آپ کو حکم دیتا ہے کہ جس قدر مُمکِن ہو قرآن شریف کو پھیلاؤ۔

بےجا[4] نہ ہوگا اگر میں یہاں پہونچ کر سَربَرَآوردَگانِ[5] قوم کی شکایت کروں کہ قرآنِ پاک کی اشاعت میں آپ کی طرف سے کیا اِعَانَت[6] ہوتی ہے اور یہی نہیں بلکہ خدارا ذرا غور سے جواب دیجیے کہ اس کے سلسلہ کو بند کرنے میں آپ کا کس قدر حصہ ہے، آج اس کی تعلیم کو بے کار بتلایا جاتا ہے، اِضَاعَتِ عُمُر[7] سمجھا جاتا ہے، اس کو بے کار دِمَاغ سوزی[8] اور بے نتیجہ عَرَق رِیزی[9] کہا جاتا ہے، ممکن ہے کہ آپ اس کے مُوَافِق نہ ہوں، لیکن ایک جماعت جب ہمہ تَن[10] اس میں کوشاں[11] ہے تو کیا آپ کا سکوت[12] اُس کی اعانت نہیں ہے؟ مانا کہ آپ اس خیال سے بے زار[13] ہیں، مگر آپ کی اس بے زاری نے کیا فائدہ دیا۔

ہم نے مانا کہ تَغَافُل[14] نہ کروگے لیکن　　خاک ہو جائیں گے ہَم تُم کو خبر ہونے تک

آج اس کی تعلیم پر بڑے زور سے اس لیے انکار کیا جاتا ہے کہ مسجد کے مُلّانوں نے اپنے ٹکڑوں کے لیے دھندا کر رکھا ہے، گویہ عامّۃً نیتوں پر حملہ ہے جو بڑی سخت ذمہ داری ہے اور اپنے وقت پر اس کا ثبوت دینا ہوگا، مگر میں نہایت ہی ادب سے پوچھتا ہوں کہ خدارا ذرا اس کو تو غور کیجیے کہ ان خود غَرض[15] مُلّانوں کی ان خود غرضیوں کے ثمرات[16] آپ دنیا میں کیا دیکھ رہے ہیں اور آپ کی ان بے غَرَضَانَہ[17] تجاویز کے ثمرات کیا ہوں گے اور نَشر و اِشَاعَت[18] کلامِ پاک میں آپ کی ان مُفِید تجاویز سے کس قدر مدد ملے گی؟ بہر حال حضور ﷺ کا ارشاد آپ کے لیے قرآن شریف کے پھیلانے کا ہے، اس میں آپ خود ہی فیصلہ کر لیجیے کہ اس ارشادِ نبوی کا کِس درجہ اِمتِثَال[19] آپ کی ذات سے ہوا اور ہو رہا ہے۔ دیکھیے ایک دوسری بات کا بھی خیال رکھیں، بہت سے لوگوں کا یہ خیال ہوتا ہے کہ ہم اس خیال میں شریک نہیں تو ہم کو کیا، مگر اس سے آپ اللہ کی پکڑ سے نہیں بچ سکتے، صحابہ ؓ نے حضور اکرم ﷺ سے پوچھا تھا: أَنُهْلَكُ وَفِيْنَا الصَّالِحُوْنَ؟ قَالَ:

**حل لغات:** (۱) تعلق۔ (۲) علامت۔ (۳) تجویز۔ (۴) بے موقع۔ (۵) بڑے لوگ۔ (۶) مدد۔ (۷) عمر کو برباد کرنا۔ (۸) دماغی محنت۔ (۹) محنت۔ (۱۰) مکمل طور پر۔ (۱۱) کوشش کرنا۔ (۱۲) خاموشی۔ (۱۳) ناخوش۔ (۱۴) غفلت۔ (۱۵) مطلب پرست۔ (۱۶) نتیجے۔ (۱۷) یعنی اخلاص والی فکریں۔ (۱۸) پھیلانا۔ (۱۹) حکم ماننا۔

نَعَمْ إِذَا كَثُرَ الْخُبْثُ ''کیا ہم ایسی حالت میں ہلاک ہوجاویں گے کہ ہم میں صُلحاء[1] موجود ہوں؟ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہاں جب خَبَاثَت غالب ہوجاوے''۔ اسی طرح ایک روایت میں آیا ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ نے ایک گاؤں کے اُلٹ دینے کا حکم فرمایا، حضرت جبرئیل علیہ السلام نے عرض کیا کہ اس میں فلاں بندہ ایسا ہے کہ جس نے کبھی گناہ نہیں کیا، ارشاد ہوا کہ صحیح ہے، مگر یہ میری نافرمانی ہوتے ہوئے دیکھتا رہا اور کبھی اس کی پیشانی پر بَل[2] نہیں پڑا۔ درحقیقت عُلَمَاء کو یہی اُمور مجبور کرتے ہیں کہ وہ ناجائز اُمور کو دیکھ کر ناگوارِی[3] کا اِظہار کریں، جس کو ہمارے روشن خیال تنگ نظری سے تعبیر کرتے ہیں، آپ حضرات اپنی اِس وُسعَت خیالی اور وُسعَتِ اخلاق پر مُطْمَئِن نہ رہیں کہ یہ فریضہ صرف علماء ہی کے ذمہ نہیں ہر اس شخص کے ذمہ ہے جو کسی ناجائز بات کا وقوع[4] دیکھے اور اس پر ٹوکنے کی قدرت رکھتا ہو پھر نہ ٹوکے۔ بلال بن سعد رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ مَعْصِیَت[5] جب مَخفی[6] طور سے کی جاتی ہے تو اس کا وبال صرف کرنے والے پر ہوتا ہے، لیکن جب کُھلَّم کُھلَّا کی جاوے اور اس پر اِنکار نہ کیا جاوے تو اس کا وبال عام ہوتا ہے۔ اسی طرح اگر آپ تاریخ کے دِلْدَادہ[7] ہیں، جہاں کہیں مُعْتَبَر تاریخ پرانی تاریخ آپ کو ملتی ہے آپ اس کے لیے سفر کرتے ہیں، تو قرآن شریف میں تمام ایسی کُتُب کا بدل موجود ہے جو قُرونِ[8] سَابِقَہ میں حجت و معتبر مانی گئی ہیں۔

حدیث: (۳۴) اگر آپ اس قدر اونچے مرتبے کے مُتَمَنِّی[9] ہیں کہ انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کو آپ کی مجلس میں بیٹھنے اور شریک ہونے کا حکم ہو تو یہ بات بھی صرف کلام اللہ شریف میں ہی ملے گی۔ حدیث: (۳۵) اگر آپ اس قدر کاہل ہیں کہ کچھ کر ہی نہیں سکتے تو بے محنت بے مشقت اکرام بھی آپ کو صرف کلام اللہ شریف میں ملے گا کہ چپ چاپ کسی مکتب میں بیٹھے بچوں کا کلام مجید سنے جایئے اور مفت کا ثواب لیجیے۔ حدیث: (۳۶) اگر آپ مُخْتَلِف اَلْوَان[10] کے گَرْوِیدہ[11] ہیں، ایک نوع[12] سے اُکتا جاتے ہیں، تو قرآن شریف کے معنی میں مُختلف اَلوان مُختلف مضامین حاصل کیجیے، کہیں رحمت کہیں عذاب، کہیں قصے کہیں احکام؛ اور کیفیت تلاوت میں کبھی پکار کر پڑھیں اور کبھی آہستہ۔ حدیث: (۳۷) اگر آپ کی سِیَہ کاریاں[13] حد سے مُتجاوِز[14] ہیں اور مرنے کا آپ کو یقین بھی ہے، تو پھر تلاوتِ کلام پاک میں ذرا بھی کوتاہی نہ کیجیے کہ اس درجہ کا سفارشی نہ ملے گا اور پھر ایسا کہ جس کی سفارش کے قبول ہونے کا یقین بھی ہو۔ حدیث: (۳۸) اسی طرح اگر آپ اس قدر باوقار واقع ہوئے ہیں کہ جھگڑالو سے گھبراتے ہیں، لوگوں کے جھگڑے کے ڈر سے آپ بہت سی قربانیاں کر جاتے ہیں، تو قرآن شریف کے مُطالَبہ سے ڈریے کہ اس جیسا جھگڑالو آپ کو نہ ملے گا، فریقین کے جھگڑے میں ہر شخص کا کوئی نہ کوئی طرف دَار[15] ہوتا ہے، مگر اس کے جھگڑنے میں اس کی تصدیق

**حل لغات:** (۱) نیک لوگ۔ (۲) فرق نہیں پڑا۔ (۳) ناراضگی۔ (۴) ہونا۔ (۵) گناہ۔ (۶) پوشیدہ۔ (۷) عاشق۔ (۸) پچھلے زمانے۔ (۹) خواہش مند۔ (۱۰) لون کی جمع، رنگ۔ (۱۱) عاشق۔ (۱۲) قسم۔ (۱۳) بدکاریاں۔ (۱۴) بڑھی ہوئی۔ (۱۵) مددگار۔

کی جاتی ہے اور ہر شخص اسی کو سچا بتلائے گا اور آپ کا کوئی طرف دار نہ ہوگا۔ حدیث: (۳۹) اگر آپ کو ایسا رَہبر دَرکار[1] ہے اور اس پر آپ قربان ہیں جو محبوب کے گھر تک پہونچادے تو تلاوت کیجیے۔ اور اگر آپ اس سے ڈرتے ہیں کہ کہیں جیل خانہ نہ ہوجائے، تو ہر حالت میں قرآن شریف کی تلاوت بغیر چارہ نہیں۔ حدیث: (۴۰) اگر آپ علومِ انبیاء حاصل کرنا چاہتے ہیں اور اس کے گَروِیدَہ وشَیدائی ہیں تو قرآن شریف پڑھیے اور جتنا چاہے کمال پیدا کیجیے، اسی طرح اگر آپ بہترین اخلاق پر جان دینے کو تیار ہیں تو بھی تلاوت کی کثرت کیجیے۔ حدیث: (۴۱) اگر آپ کا مُجَلّا ہوا دل ہمیشہ شِملَہ اور منصوری کی چوٹیوں ہی پر تفریح میں بہلتا ہے اور سو جان سے آپ ایک پہاڑ کے سفر پر قربان ہیں تو قرآن پاک مُشک کے پہاڑوں پر ایسے وقت میں تفریح کراتا ہے کہ تمام عَالَم میں نفسا[2] نفسی کا زور ہو۔ حدیث: (۴۲) اگر آپ زاہدوں[3] کی اعلیٰ فہرست میں شمار چاہتے ہیں اور رات دن نَوافل سے آپ کو فرصت نہیں تو کلام پاک سیکھنا سکھانا اس سے پیش[4] پیش ہے۔ حدیث: (۴۳) و (۴۴) اگر دنیا کے ہر جھگڑے سے آپ نجات چاہتے ہیں ہر مَخمَصَہ[5] سے آپ علیحدہ رہنے کے دلدادہ ہیں تو صرف قرآن پاک ہی میں اُن سے مُخلَصِی[6] ہے۔ حدیث: (۴۵) اگر آپ کسی طبیب[7] کے ساتھ وابستگی چاہتے ہیں تو سورۂ فاتحہ میں ہر بیماری کی شفا ہے۔

خَاتمہ حدیث: (۱) اگر آپ کی بے نِہایَت[8] غرضیں[9] پوری نہیں ہوتیں تو کیوں روزانہ "سورۂ یٰسٓ" کی تلاوت آپ نہیں کرتے۔ حدیث: (۲) اگر آپ کو پیسہ کی محبت ایسی ہے کہ اس کے بغیر آپ کسی کے بھی نہیں، تو کیوں روزانہ "سورۂ واقعہ" کی تلاوت نہیں کرتے۔ حدیث: (۳) اگر آپ کو عذابِ قبر کا خوف دامن[10] گیر ہے اور آپ اس کے مُتَحَمِّل[11] نہیں تو اس کے لیے کلام پاک میں نجات ہے۔ حدیث: (۴) اور اگر آپ کو کوئی دائمی[12] مشغلہ[13] درکار ہے کہ جس میں آپ کے مبارک اوقات ہمیشہ مصروف رہیں تو قرآن پاک سے بڑھ کر نہ ملے گا۔ حدیث: (۵) مگر ایسا نہ ہو کہ یہ دولت حاصل ہونے کے بعد چھن جاوے کہ سَلطَنَت ہاتھ آنے کے بعد پھر ہاتھ سے نکل جانا زیادہ حَسرَت[14] وخُسرَان[15] کا سبب ہوتا ہے اور کوئی حرکت ایسی بھی نہ کر جائے کہ نیکی برباد گناہ لازم۔ حدیث: (۶) و (۷) وَمَا عَلَيْنَا إِلَّا الْبَلَاغُ .

مجھ سا ناکارہ قرآنِ پاک کی خوبیوں پر کیا مُتَنَبِّہ ہوسکتا ہے، ناقص سمجھ کے مُوافِق جو ظاہری طور پر سمجھ میں آیا ظاہر کردیا، مگر اہلِ[16] فہم کے لیے غور کا راستہ ضرور کُھل گیا، اس لیے کہ اسبابِ محبت جن کو اہلِ فن نے کسی کے ساتھ محبت کا ذریعہ بتلایا ہے، پانچ چیز میں مُنحَصِر ہیں: اول اپنا وجود کہ طبعًا[17] آدمی اس کو محبوب رکھتا ہے،

**حل لغات:** (۱) ضرورت۔ (۲) خودغرضی۔ (۳) دنیا سے بے رغبت لوگ۔ (۴) آگے آگے۔ (۵) جھگڑا۔ (۶) چھٹکارا۔ (۷) ڈاکٹر۔ (۸) بے حد۔ (۹) خواہشیں۔ (۱۰) پریشان کرنے والا۔ (۱۱) برداشت کرنے والا۔ (۱۲) ہمیشہ رہنے والا۔ (۱۳) کام کاج۔ (۱۴) افسوس۔ (۱۵) نقصان۔ (۱۶) سمجھ والے۔ (۱۷) طبیعت کے اعتبار سے، فطری طور پر۔

قرآن شریف میں حوادِث[1] سے اَمن ہے، اس لیے وہ اپنی حیات وبقا[2] کا سبب ہے۔ دوسرے طبعی مُنا سَبَت جس کے متعلق اس سے زیادہ وضاحت کیا کر سکتا ہوں کہ کلام صَفَتِ الٰہی ہے اور مالک اور مملوک[3] آقا و بندہ میں جو مُنَاسَبَت ہے وہ واقفوں[4] سے مَخفِی[5] نہیں۔

هَسْتْ[6] رَبُّ النَّاسْ رَا بَا جَانِ نَاسْ اِتّصالے بے تَکَیُّفْ وبے قِیَاسْ

سب سے رَبْط آشنائی ہے اُسے دل میں ہر اِک کے رسائی ہے اُسے

تیسرے جمال۔ چوتھے کمال۔ پانچویں احسان۔ ان ہرسہ[7] اُمور کے متعلق احادیثِ بالا میں اگر غور فرمائیں گے تو نہ صِرف اس جمال و کمال پر جس کی طرف ایک ناقص[8] الفہم نے اشارہ کیا ہے اقتصار[9] کریں گے بلکہ وہ خود بے تَرَدُّد[10] اس امر تک پہونچیں گے کہ عزت وافتخار، شوق وسکون، جمال وکمال، اکرام و احسان، لَذَّت وراحت، مال ومتاع غرض کوئی بھی چیز ایسی نہ پاویں گے جو محبت کے اسباب میں ہو سکتی ہے اور نبی کریم ﷺ نے اس پر تنبیہ فرما کر قرآن شریف کو اسی نوع میں اس سے افضل نہ ارشاد فرمایا ہو۔ اَلْبَتَّہ حِجَاب[11] میں مَستور[12] ہونا دُنیا کے لَوَازِمَات[13] میں سے ہے، لیکن عقلمند شخص اس وجہ سے کہ پیچی کا چھلکا خاردار[14] ہے اس کے گودَہ سے اِعْرَاض[15] نہیں کرتا اور کوئی دل کھویا ہوا اپنی محبوبہ سے اس لیے نفرت نہیں کرتا کہ وہ اس وقت بُرقعہ میں ہے، پردہ کے ہٹانے کی ہر ممکن سے ممکن کوشش کرے گا اور کامیاب نہ بھی ہو سکا تو اس پردہ کے اوپر ہی سے آنکھیں ٹھنڈی کرے گا، اگر اس کا یقین ہو جاوے کہ جس کی خاطر برسوں سے سرگرداں[16] ہوں وہ اسی چادر میں ہے، ممکن نہیں کہ پھر اس چادر سے نگاہ ہٹ سکے۔ اسی طرح کلام پاک کے اُن فَضَائل ومَنَاقِب[17] اور کمالات کے بعد اگر وہ کسی حِجَاب کی وجہ سے محسوس نہیں ہوتے، تو عاقل کا کام نہیں کہ اس سے بے تَوَجُّہی اور لا پرواہی کرے، بلکہ اپنی تقصیر[18] اور نقصان پر افسوس کرے اور کمالات میں غور۔ حضرت عثمان رضی اللہ عنہ اور حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ اگر قلوب[19] نجاست سے پاک ہو جاویں، تو تلاوتِ کلام اللہ سے کبھی بھی سیری نہ ہو۔ ثابِت بُنَانی رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ بیس برس میں نے کلام پاک کو مشقت سے پڑھا اور بیس برس سے مجھے اس کی ٹھنڈک پہونچ رہی ہے۔ پس جو شخص بھی مَعَاصِی[20] سے توبہ کے بعد غور کرے گا کلامِ پاک کو "آں[21] چہ خُوبَاں ہَمَہ دَارَنْد تو تنہا داری" کا مِصْدَاق پائے گا۔ اے کاش کہ ان الفاظ کے معانی مجھ پر بھی صادق آتے۔ میں ناظِرِین[22] سے یہ بھی درخواست کروں گا کہ کہنے والے کی طرف اِلْتِفَات[23] نہ فرمائیں کہ میری ناکارگی[24] آپ کو اہم مقصود سے نہ روکے، بلکہ بات کی طرف توجہ فرمائیں اور

**حل لغات:** ① حادثہ کی جمع۔ ② باقی رہنا۔ ③ غلام۔ ④ جانکار۔ ⑤ چھپا ہوا۔ ⑥ لوگوں کے رب کو لوگوں کی جان سے ایسا تعلق ہے جس کی حالت کو بیان نہیں کیا جا سکتا اور نہ اس کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔ ⑦ تین۔ ⑧ کم عقل۔ ⑨ بس کرنا۔ ⑩ بلا جھجھک۔ ⑪ پردہ۔ ⑫ چھپا ہونا۔ ⑬ ساز و سامان۔ ⑭ کانٹے والا۔ ⑮ منھ پھیرنا۔ ⑯ پریشان۔ ⑰ خوبیاں۔ ⑱ غلطی۔ ⑲ قلب کی جمع، دل۔ ⑳ گناہ۔ ㉑ سارے لوگ مل کر جو خوبیاں رکھتے ہیں وہ تو تنہا رکھتا ہے۔ ㉒ پڑھنے والے۔ ㉓ توجہ۔ ㉔ سستی۔

جہاں سے یہ اُمور ماخوذ[1] ہیں اس کی طرف التفات کیجیے کہ میں درمیان میں صرف نقل کا واسطہ ہوں، یہاں تک پہونچنے کے بعد اللہ کی ذات سے بعید[2] نہیں کہ وہ کسی دل میں حفظ قرآنِ پاک کا وَلولہ[3] پیدا کردے، پس اگر بچہ کو حفظ کرانا ہے تو اس کے لیے کسی عمل کی ضرورت نہیں کہ بچپن کی عمر خود حفظ کے لیے مُعین[4] و مُجرَّب[5] ہے۔ البتہ اگر کوئی شخص بڑی عمر میں حفظ کا ارادہ کرے، تو اس کے لیے حضور اقدس ﷺ کا ارشاد فرمایا ہوا ایک مُجرَّب عمل لکھتا ہوں، جس کو ترمذیؒ حاکمؒ وغیرہ نے روایت کیا ہے۔

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ میں حضورِ اکرم ﷺ کی خدمت میں حاضر تھا کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یارسول اللہ! میرے ماں باپ آپ پر قربان ہوجاویں، قرآنِ پاک میرے سینہ سے نکل جاتا ہے، جو یاد کرتا ہوں وہ محفوظ نہیں رہتا، حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ میں تجھے ایسی ترکیب بتلاؤں کہ جو تجھے بھی نفع دے اور جس کو تو بتلادے اس کے لیے بھی نافع ہو اور جو کچھ تو سیکھے وہ محفوظ رہے؟ حضرت علی رضی اللہ عنہ کے دریافت کرنے پر حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب جمعہ کی شب آوے، تو اگر یہ ہوسکتا ہے کہ رات کے اخیر تہائی حصہ میں اُٹھے تو یہ بہت ہی اچھا ہے کہ یہ وقت ملائکہ کے نازل ہونے کا ہے اور دُعا اس وقت میں خاص طور سے قبول ہوتی ہے، اسی وقت کے انتظار میں حضرت یعقوب علیہ السلام نے اپنے بیٹوں سے کہا تھا: ﴿ سَوْفَ اَسْتَغْفِرُ لَكُمْ رَبِّيْ ﴾ [سورۂ یوسف:۹۸] عنقریب میں تمہارے لیے اپنے رب سے مغفرت طلب کروں گا (یعنی جمعہ کی رات کو) پس اگر اس وقت میں جاگنا دُشوار ہو تو آدھی رات کے وقت اور یہ بھی نہ ہوسکے تو پھر شروع ہی رات میں کھڑا ہو اور چار رکعت نفل اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں ''سورۂ فاتحہ'' کے بعد ''سورۂ یٰسٓ شریف'' پڑھے اور دوسری رکعت میں فاتحہ کے بعد ''سورۂ دُخان'' اور تیسری رکعت میں فاتحہ کے بعد ''سورۂ الم سجدہ'' [ترتیب[6] قرآنی میں یہ سورت پہلی دونوں سورتوں سے مُقدَّم[7] ہے، مگر اول تو نوافل میں فُقہاء[8] نے اس قسم کی گُنجائش فرمائی ہے، دوسرے نوافل کا ہر شَفعہ[9] مُستَقِل نماز کا حکم رکھتا ہے اور اس شفعہ کی دونوں سورتیں آپس میں مُرتَّب[10] ہیں، اس لیے کوئی کراہت[11] نہیں۔ [ ہکذا في الکوکب الدری وہامشہ.] اور چوتھی رکعت میں فاتحہ کے بعد ''سورۂ مُلک'' پڑھے اور جب ''التحیات'' سے فارغ ہوجاوے تو اول حق تعالیٰ شانہٗ کی خوب حمد وثنا کر، اس کے بعد مجھ پر درود اور سلام بھیج، اس کے بعد تمام انبیاء پر درود بھیج، اس کے بعد تمام مومنین کے لیے اور اُن تمام مسلمان بھائیوں کے لیے جو تجھ سے پہلے مرچکے ہیں استغفار کر اور اس کے بعد یہ دعا پڑھ۔

**حل لغات:** ① لیا گیا۔ ② مشکل۔ ③ شوق۔ ④ مددگار۔ ⑤ آزمایا ہوا۔ ⑥ قرآن کی ترتیب کے اعتبار سے۔ ⑦ پہلے۔ ⑧ فقیہ کی جمع، شریعت کے مسائل جاننے والے لوگ۔ ⑨ دو رکعت پر بیٹھنا۔ ⑩ ترتیب سے۔ ⑪ ناپسندیدگی۔

**فائدہ:** دُعا آگے آرہی ہے اس کے ذکر سے قبل مناسب ہے کہ حمد وثنا وغیرہ جن کا حضور ﷺ نے حکم فرمایا ہے دوسری روایات سے جن کو شروحِ حِصن اور مُناجاتِ مقبول وغیرہ میں نقل کیا ہے، مختصر طور پر ایک ایک دعا نقل کر دی جاوے تا کہ جو لوگ اپنے طور سے نہیں پڑھ سکتے وہ اس کو پڑھیں اور جو حضرات خود پڑھ سکتے ہوں وہ اس پر قناعت[1] نہ کریں بلکہ حمد وصلوٰۃ کو بہت اچھی طرح سے مُبالَغہ[2] سے پڑھیں، دُعا یہ ہے:

| | |
|---|---|
| اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ عَدَدَ خَلْقِهٖ وَرِضٰى نَفْسِهٖ وَزِنَةَ عَرْشِهٖ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ اَللّٰهُمَّ لَا أُحْصِيْ ثَنَاءً عَلَيْكَ أَنْتَ كَمَا أَثْنَيْتَ عَلٰى نَفْسِكَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ ِالنَّبِيِّ الْأُمِّيِّ الْهَاشِمِيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَأَصْحَابِهِ الْبَرَرَةِ الْكِرَامِ وَعَلٰى سَائِرِ الْأَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَالْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ رَبَّنَا اغْفِرْلَنَا وَلِإِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْإِيْمَانِ وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا رَبَّنَا إِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْلِيْ وَلِوَالِدَيَّ وَلِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ إِنَّكَ سَمِيْعٌ مُّجِيْبُ الدَّعْوَاتِ. | ترجمہ: تمام تعریف جہانوں کے پرورِدگار کے لیے ہے ایسی تعریف جو اس کی مخلوقات کے اَعداد[3] کے برابر ہو، اس کی مَرضی کے مُوافق ہو، اس کے عرش کے وزن کے برابر ہو، اس کے کلمات کی سیاہیوں کے برابر ہو، اے اللہ! میں تیری تعریف کا اِحاطہ[4] نہیں کر سکتا، تو ایسا ہی ہے جیسا کہ تو نے اپنی تعریف خود بیان کی، اے اللہ! ہمارے سردار نبی اُمّی اور ہاشمی پر درود وسلام اور برکات نازل فرما اور تمام نبیوں اور رسولوں اور ملائکہ مُقرَّبین[5] پر بھی، اے ہمارے رب! ہماری اور ہم سے پہلے مسلمانوں کی مَغفِرت فرما اور ہمارے دلوں میں مومنین کی طرف سے کینہ[6] پیدا نہ کر، اے ہمارے رب! تو مہربان اور رحیم ہے، اے الٰہ العالمین! میری اور میرے والدین کی اور تمام مومنین اور مسلمانوں کی مغفرت فرما، بے شک تو دُعاؤں کو سننے والا اور قبول کرنے والا ہے۔ |

اس کے بعد وہ دُعا پڑھے جو حضورِ اقدس ﷺ نے حدیثِ[7] بالا میں حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تعلیم فرمائی اور وہ یہ ہے:

| | |
|---|---|
| اَللّٰهُمَّ ارْحَمْنِيْ بِتَرْكِ الْمَعَاصِيْ أَبَدًا مَّا أَبْقَيْتَنِيْ وَارْحَمْنِيْ أَنْ أَتَكَلَّفَ مَا لَا يَعْنِيْنِيْ وَارْزُقْنِيْ حُسْنَ النَّظَرِ فِيْمَا يُرْضِيْكَ عَنِّيْ اَللّٰهُمَّ بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ | ترجمہ: اے الٰہ العالمین[8]! مجھ پر رحم فرما کہ جب تک میں زندہ رہوں گناہوں سے بچتا رہوں، اور مجھ پر رحم فرما کہ میں بے کار چیزوں میں کُلفت[9] نہ اُٹھاؤں اور اپنی مَرضیات[10] میں خوش نظری[11] مرحمت فرما، اے اللہ! |

**حل لغات:** (۱) تھوڑی چیز پر راضی ہونا۔ (۲) کسی چیز کو بہت زیادہ کرنا۔ (۳) عدد کی جمع، تعداد۔ (۴) مکمل طور سے ذکر کرنا۔ (۵) اللہ تعالیٰ کے مقرب فرشتے۔ (۶) حسد۔ (۷) اوپر ذکر کی ہوئی حدیث۔ (۸) ساری دنیا کے معبود۔ (۹) پریشانی۔ (۱۰) خوشی کی چیزیں۔ (۱۱) رضامندی۔

| | |
|---|---|
| وَالْأَرْضِ ذَاالْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ وَالْعِزَّةِ الَّتِيْ لَاتُرَامُ أَسْئَلُكَ يَااَللّٰهُ يَارَحْمٰنُ بِجَلَالِكَ وَنُوْرِ وَجْهِكَ أَنْ تُلْزِمَ قَلْبِيْ حِفْظَ كِتَابِكَ كَمَا عَلَّمْتَنِيْ وَارْزُقْنِيْ أَنْ أَقْرَاَهٗ عَلَى النَّحْوِ الَّذِيْ يُرْضِيْكَ عَنِّيْ اَللّٰهُمَّ بَدِيْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ذَاالْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ وَالْعِزَّةِ الَّتِيْ لَاتُرَامُ أَسْئَلُكَ يَااَللّٰهُ يَارَحْمٰنُ بِجَلَالِكَ وَنُوْرِ وَجْهِكَ أَنْ تُنَوِّرَ بِكِتَابِكَ بَصَرِيْ وَأَنْ تُطْلِقَ بِهٖ لِسَانِيْ وَأَنْ تُفَرِّجَ بِهٖ عَنْ قَلْبِيْ وَأَنْ تَشْرَحَ بِهٖ صَدْرِيْ وَأَنْ تَغْسِلَ بِهٖ بَدَنِيْ فَإِنَّهٗ لَايُعِيْنُنِيْ عَلَى الْحَقِّ غَيْرُكَ وَلَايُؤْتِيْهِ إِلَّا أَنْتَ وَلَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ إِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ. | اے زمین اور آسمانوں کے بے نمونہ پیدا کرنے والے! اے عظمت اور بزرگی والے، اور اس غَلَبہ یا عِزَّت کے مالک جس کے حصولؔ کا ارادہ بھی نامُمکن ہے، اے اللہ! اے رحمٰن! میں تیری بزرگی اور تیری ذات کے نور کے طُفَیل تجھ سے مانگتا ہوں کہ جس طرح تو نے اپنا کلام پاک مجھے سکھا دیا، اسی طرح اس کی یاد بھی میرے دل سے چسپاںؔ کر دے اور مجھے توفیق عطا فرما کہ میں اس کو اس طرح پڑھوں جس سے تو راضی ہو جاوے، اے اللہ! زمین اور آسمانوں کے بے نمونہ پیدا کرنے والے، اے عظمت اور بزرگی والے اور اس غلبہ یا عزت کے مالک جس کے حصول کا ارادہ بھی ناممکن، اے اللہ! اے رحمٰن! میں تیری بزرگی اور تیری ذات کے نور کے طفیل تجھ سے مانگتا ہوں کہ تو میری نظر کو اپنی کتاب کے نور سے مُنَوَّر کر دے اور میری زبان کو اس پر جاری کر دیا ور اس کی برکت سے میرے دل کی تنگی کو دور کر دے اور میرے سینے کو کھول دے اور اس کی برکت سے میرے جسم کے گناہوں کا میل دھو دے کہ حق پر تیرے سوا میرا کوئی مددگار نہیں، اور تیرے سوا میری یہ آرزو کوئی پوری نہیں کر سکتا اور گناہوں سے بچنا یا عبادت پر قدرت نہیں ہوسکتی مگر اللہ برتر و بزرگی والے کی مدد سے۔ |

پھر حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ اے علی! اس عمل کو تین جمعہ یا پانچ جمعہ یا سات جمعہ کر، انشاء اللہ دعا ضرور قبول کی جائے گی، قسم ہے اُس ذات پاک کی جس نے مجھے نبی بنا کر بھیجا ہے کسی مومن سے بھی قبولیتِ دُعا نہ چوکے گی۔

ابن عباس رضی اللہ عنہما کہتے ہیں کہ علی رضی اللہ عنہ کو پانچ یا سات ہی جمعے گذرے ہوں گے کہ وہ حضور ﷺ کی مجلس میں حاضر ہوئے اور عرض کیا کہ یارسول اللہ! پہلے میں تقریباً چار آیتیں پڑھتا تھا اور وہ بھی مجھے یاد نہ ہوتی تھیں اور اب تقریباً چالیس آیتیں پڑھتا ہوں اور ایسی اَزْبَرؔ ہو جاتی ہیں کہ گویا قرآن شریف میرے سامنے کھلا ہوا رکھا ہے اور پہلے میں حدیث سنتا تھا اور جب اس کو دوبارہ کہتا تھا تو ذہن میں نہیں رہتی تھی اور اب احادیث سنتا ہوں اور جب دوسروں سے نقل کرتا ہوں تو ایک بھی لفظ نہیں چھوٹتا۔

**حل لغات:** (۱) حاصل کرنا۔ (۲) چپکانا۔ (۳) زبانی یاد ہونا۔

حق تعالیٰ شانہٗ اپنے نبی کی رحمت کے طفیل مجھے بھی قرآن وحدیث کے حفظ کی توفیق عطا فرماویں اور تمہیں بھی۔ وَصَلَّى اللهُ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهٖ سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ بِرَحْمَتِكَ يَا أَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ.

## تکملہ

اوپر جو چہل[1] حدیث لکھی گئی ہے وہ ایک خاص مضمون کے ساتھ مخصوص ہونے کی وجہ سے اس میں اختصار[2] کی رعایت[3] نہیں ہوسکی، اس زمانہ میں چونکہ ہمتیں نہایت ہی پست ہوگئی ہیں، دین کے لیے کسی معمولی سی مشقت کا بھی برداشت کرنا گراں[4] ہے، اس لیے اس جگہ ایک دوسری چہل حدیث نقل کرتا ہوں جو نہایت ہی مختصر ہے اور نبی ﷺ سے ایک ہی جگہ منقول ہے، اس کے ساتھ ہی بڑی خوبی اس میں یہ ہے کہ مہمات[5] دینیہ کو ایسی جامع ہے کہ اس کی نظیر[6] ملنا مشکل ہے۔ کنز العمال میں قدمائے[7] محدثین کی ایک جماعت کی طرف اس کا انتساب کیا ہے اور متاخرین میں سے مولانا قطب الدین صاحب مہاجر مکی نے بھی اس کو ذکر فرمایا ہے، کیا ہی اچھا ہو کہ دین کے ساتھ وابستگی رکھنے والے حضرات کم از کم اس کو ضرور حفظ کرلیں کہ کوڑیوں میں لعل[8] ملتے ہیں، وہ حدیث یہ ہے:

عَنْ سَلْمَانَ رضی اللہ عنہ قَالَ: سَأَلْتُ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ عَنِ الْأَرْبَعِيْنَ حَدِيْثًا اِلَّتِيْ قَالَ: مَنْ حَفِظَهَا مِنْ أُمَّتِيْ دَخَلَ الْجَنَّةَ. قُلْتُ: وَمَا هِيَ يَارَسُوْلَ اللهِ؟ قَالَ: أَنْ تُؤْمِنَ بِاللهِ، وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ، وَالْمَلٰٓئِكَةِ، وَالْكُتُبِ، وَالنَّبِيِّيْنَ، وَالْبَعْثِ بَعْدَ الْمَوْتِ، وَالْقَدْرِ خَيْرِهٖ وَشَرِّهٖ مِنَ اللهِ تَعَالٰى، وَأَنْ تَشْهَدَ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُوْلُ اللهِ،

ترجمہ: سلمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضور اقدس ﷺ سے پوچھا کہ وہ چالیس حدیثیں جن کے بارے میں یہ کہا ہے کہ جو اُن کو یاد کر لے جنت میں داخل ہوگا، وہ کیا ہیں؟ تو حضور اکرم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ (۱) اللہ پر ایمان لاوے یعنی اس کی ذات وصفات پر۔ (۲) اور آخرت کے دن پر۔ (۳) اور فرشتوں کے وُجود پر۔ (۴) اور پہلی کتابوں پر۔ (۵) اور تمام انبیاء علیہم السلام پر۔ (۶) اور مرنے کے بعد دوبارہ زندگی پر۔ (۷) اور تقدیر پر کہ بھلا اور برا جو کچھ ہوتا ہے سب اللہ ہی کی طرف سے ہے۔ (۸) اور گواہی دے تو اس اَمر کی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور حضور اکرم ﷺ اس کے سچّے رسول ہیں۔ (۹) اور ہر نماز کے وقت کامل وضو کر کے نماز کو قائم کرے (کامل وضو وہ کہلاتی ہے جس میں آداب ومستحبات کی رعایت رکھی گئی ہو اور ہر نماز

**حل لغات:** (۱) چالیس۔ (۲) خلاصہ، مختصر۔ (۳) لحاظ۔ (۴) بھاری، بوجھ۔ (۵) دین کی اہم باتیں۔ (۶) مثال۔ (۷) پرانے زمانے کے محدثین۔ (۸) ہیرا۔

وَتُقِيْمَ الصَّلٰوةَ بِوُضُوْءٍ سَابِغٍ كَامِلٍ لِوَقْتِهَا، وَتُؤْتِي الزَّكٰوةَ، وَتَصُوْمَ رَمَضَانَ، وَتَحُجَّ الْبَيْتَ إِنْ كَانَ لَكَ مَالٌ، وَتُصَلِّيَ اثْنَتَيْ عَشَرَةَ رَكْعَةً فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ، وَالْوِتْرَ لَا تَتْرُكُهُ فِيْ كُلِّ لَيْلَةٍ، وَلَا تُشْرِكْ بِاللّٰهِ شَيْئًا، وَلَا تَعُقَّ وَالِدَيْكَ، وَلَا تَأْكُلْ مَالَ الْيَتِيْمِ ظُلْمًا، وَلَا تَشْرَبِ الْخَمْرَ، وَلَا تَزْنِ، وَلَا تَحْلِفْ بِاللّٰهِ كَاذِبًا، وَلَا تَشْهَدْ شَهَادَةَ زُوْرٍ، وَلَا تَعْمَلْ بِالْهَوٰى، وَلَا تَغْتَبْ أَخَاكَ الْمُسْلِمَ، وَلَا تَقْذِفِ الْمُحْصَنَةَ، وَلَا تَغُلَّ أَخَاكَ الْمُسْلِمَ، وَلَا تَلْعَبْ، وَلَا تَلْهُ مَعَ اللَّاهِيْنَ، وَلَا تَقُلْ لِلْقَصِيْرِ يَا قَصِيْرُ تُرِيْدُ بِذٰلِكَ عَيْبَهٗ، وَلَا تَسْخَرْ بِأَحَدٍ مِّنَ النَّاسِ، وَلَا تَمْشِ بِالنَّمِيْمَةِ بَيْنَ الْأَخَوَيْنِ، وَاشْكُرِ اللّٰهَ تَعَالٰى عَلٰى نِعْمَتِهٖ، وَتَصْبِرَ عَلَى الْبَلَاءِ وَالْمُصِيْبَةِ، وَلَا تَأْمَنْ مِنْ عِقَابِ اللّٰهِ، وَلَا تَقْطَعْ

کے وقت اشارہ ہے اس بات کی طرف کہ نئی وضو ہر نماز کے لیے کرے اگرچہ پہلے سے وضو ہو کہ یہ مُستحَب ہے اور نماز کے قائم کرنے سے اس کے تمام سُنَن اور مُستحبّات کا اِہتمام کرنا مُراد ہے) چنانچہ دوسری روایت میں وارد ہے: إِنَّ تَسْوِيَةَ الصُّفُوْفِ مِنْ إِقَامَةِ الصَّلٰوةِ (یعنی جماعت میں صَفُوں کا ہَموار[1] کرنا کہ کسی قسم کی کَجی[2] یا درمیان میں خَلا[3] نہ رہے) یہ بھی نماز قائم کرنے کے مفہوم میں داخل ہے۔ (۱۰) زکوۃ ادا کرے۔ (۱۱) اور رمضان کے روزے رکھے۔ (۱۲) اگر مال ہو تو حج کرے یعنی اگر جانے کی قدرت رکھتا ہو تو حج بھی کرے (چونکہ اکثر مانع[4] مال ہی ہوتا ہے اس لیے اسی کو ذکر فرما دیا، ورنہ مقصود یہ ہے کہ حج کے شرائط پائے جاتے ہوں تو حج کرے۔) (۱۳) بارہ رکعات سنتِ مُؤکَّدہ روزانہ ادا کرے، اس کی تفصیل دوسری روایات میں اس طرح آئی ہے کہ صبح سے پہلے دو رکعت، ظہر سے قبل چار، ظہر کے بعد دو رکعت، مغرب کے بعد دو رکعت، عشاء کے بعد دو رکعت۔ (۱۴) اور وتر کو کسی رات میں نہ چھوڑے (چونکہ وہ واجب ہے اور اس کا اہتمام سنتوں سے زیادہ ہے اس لیے اس کو تاکیدی لفظ سے ذکر فرمایا)۔ (۱۵) اور اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ کرے۔ (۱۶) اور والدین کی نافرمانی نہ کرے۔ (۱۷) اور ظلم سے یتیم کا مال نہ کھاوے یعنی اگر کسی وجہ سے یتیم کا مال کھانا جائز ہو جیسا کہ بعض صورتوں میں ہوتا ہے تو مُضائقہ[5] نہیں۔ (۱۸) اور شراب نہ پیے۔ (۱۹) زنا نہ کرے۔ (۲۰) جھوٹی قسم نہ کھاوے۔ (۲۱) جھوٹی گواہی نہ دے۔ (۲۲) خواہشاتِ نَفسانیہ پر عمل نہ کرے۔ (۲۳) مسلمان بھائی کی غیبت نہ کرے۔ (۲۴) عَفیفہ[6] عورت کو تُہمت نہ لگائے (اسی طرح عفیف مرد کو)۔ (۲۵) اپنے مسلمان بھائی سے کینہ[7] نہ رکھے۔ (۲۶) لَہو ولَعِب[8] میں مشغول نہ ہو۔ (۲۷) تماشائیوں میں شریک نہ ہو۔

**حل لغات:** (۱) درست کرنا۔ (۲) ٹیڑھا پن۔ (۳) جگہ۔ (۴) رکاوٹ۔ (۵) حرج۔ (۶) پاک دامن۔ (۷) حسد۔ (۸) کھیل تماشہ۔

| | |
|---|---|
| أَقْرِبَائِكَ، وَصِلْهُمْ، وَلَا تَلْعَنْ أَحَدًا مِّنْ خَلْقِ اللهِ، وَأَكْثِرْ مِنَ التَّسْبِيْحِ وَالتَّكْبِيْرِ وَالتَّهْلِيْلِ، وَلَا تَدَعْ حُضُوْرَ الْجُمُعَةِ وَالْعِيْدَيْنِ، وَاعْلَمْ أَنَّ مَا أَصَابَكَ لَمْ يَكُنْ لِيُخْطِئَكَ وَمَا أَخْطَأَكَ لَمْ يَكُنْ لِيُصِيْبَكَ، وَلَا تَدَعْ قِرَاءَةَ الْقُرْاٰنِ عَلٰى كُلِّ حَالٍ. | (۲۸) کسی پَسْتَہ قَدْ[1] کو عیب کی نیت سے ٹِھگنا مت کہو یعنی اگر کوئی عیب دار لفظ ایسا مشہور ہوگیا ہو کہ اس کے کہنے سے نہ عیب سمجھا جاتا ہو نہ عیب کی نیت سے کہا جاتا ہو جیسا کہ کسی کا نام بُدّھو پڑ جاوے تو مُضَایَقَہ نہیں، لیکن طَعْن[2] کی غرض سے کسی کو ایسا کہنا جائز نہیں۔ (۲۹) کسی کا مَذاق مت اُڑا۔ (۳۰) نہ مسلمانوں کے درمیان چُغَل خوری کر۔ (۳۱) اور ہر حال میں اللہ جلَّ شانہٗ کی نعمتوں پر اس کا شکر کر۔ (۳۲) بَلا اور مُصیبت پر صبر کر۔ (۳۳) اور اللہ کے عذاب سے بے خوف مت ہو۔ (۳۴) اَعِزَّہ[3] سے قَطْعِ تَعَلُّق[4] مت کر۔ (۳۵) بلکہ اُن کے ساتھ صِلَۂ رَحْمی[5] کر۔ (۳۶) اللہ کی کسی مخلوق کو لَعْنَت مت کر۔ (۳۷) سُبْحَانَ اللهِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللهُ اَللّٰهُ أَكْبَرُ. ان الفاظ کا اکثر وِرْد[6] رکھا کر۔ (۳۸) جمعہ اور عیدین میں حاضری مت چھوڑ۔ (۳۹) اور اس بات کا یقین رکھ کہ جو کچھ تکلیف وراحت تجھے پہونچی وہ مُقدَّر میں تھی جو ٹَلْنے والی نہ تھی اور جو کچھ نہیں پہونچا وہ کسی طرح بھی پہونچنے والا نہ تھا۔ (۴۰) اور کلام اللہ شریف کی تلاوت کسی حال میں بھی مت چھوڑ۔ |
| [رواه الحافظ أبو القاسم بن عبد الرحمٰن بن محمد بن إسحاق بن مندة والحافظ أبو الحسن على بن أبي القاسم ابن بابويه الرازي في الأربعين وابن عساكر والرافعي عن سلمان. | |

سلمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ میں نے حضورِ اکرم ﷺ سے پوچھا کہ جو شخص اس کو یاد کرلے اس کو کیا اَجر ملے گا؟ حضور ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ حق سُبحانہٗ وتَقَدّس اس کا اَنْبِیاء اور عُلَماء کے ساتھ حَشْر فرماویں گے۔

حق سبحانہٗ تعالیٰ ہماری سَیِّئَات[7] سے دَرگُذر[8] فرما کر اپنے نیک بندوں میں محض اپنے لطف سے شامل فرمالیں تو اس کی کریمی شان سے کچھ بھی بعید نہیں، پڑھنے والے حضرات سے بڑی ہی لَجَاجَت[9] کے ساتھ اِسْتِدْعَا[10] ہے کہ دُعائے خیر سے اس سِیَہ کار کی بھی دستگیری[11] فرمادیں۔

وَمَا تَوْفِيْقِيْ إِلَّا بِاللهِ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيْبُ.

محمد زکریا عفی عنہ کاندھلوی

۲۹/ذی الحجہ ۱۳۴۸ھ پنج شنبہ

**حل لغات:** (۱) چھوٹے قد والا۔ (۲) طنز، ملامت۔ (۳) رشتے دار۔ (۴) تعلق توڑنا۔ (۵) اچھا سلوک کرنا۔ (۶) بار بار پڑھنا۔ (۷) گناہوں۔ (۸) معاف کرنا۔ (۹) عاجزی۔ (۱۰) درخواست۔ (۱۱) مدد کرنا۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

قَالَ اللهُ تَعَالٰى: شَهْرُ رَمَضَانَ الَّذِیْٓ اُنْزِلَ فِیْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَیِّنٰتٍ مِّنَ الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ [سورۂ بقرہ:۱۸۵]

رمضان وہ مہینہ ہے جس میں قرآن نازل کیا گیا جو لوگوں کے لیے ہدایت ہے اور ہدایت کے بارے میں اس کے بیانات خوب واضح ہیں اور حق و باطل کے درمیان فرق ظاہر کرنے والے ہیں۔




مرتّبہ و مترجمہ

فخر الاماثل زبدۃ الافاضِل حضرت مولانا الحاج الحافظ المحدث محمد زکریا صاحبؒ

اس کی فصلِ اوّل میں دس حدیثیں رمضان شریف کے فضائل میں، دوسری فصل میں سات احادیث لیلۃ القدر کے بارے میں اور سورۂ قدر کی تفسیر میں، تیسری فصل میں تین حدیثیں اعتکاف کے فضائل میں، خاتمہ میں ایک طویل حدیث جو بہت سے بہترین مضامین پر مشتمل ہے، غرضیکہ یہ معلوم کرنے کے لیے کہ رمضان المبارک کتنی بڑی نعمت ہے، انوارِ الٰہی اس ماہ میں کس کثرت سے نازل ہوتے ہیں اور ان کے حاصِل کرنے کا کیا طریقہ ہے، اِس میں ملاحظہ فرمائیں۔

# بسم اللہ الرحمن الرحیم

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ حَامِدًا وَّمُصَلِّيًا وَّمُسَلِّمًا

حمد وصلوٰۃ کے بعد یہ چند احادیث کا ترجمہ ہے جو رمضان المبارک کے بارے میں وارد ہوئی ہیں، نبی کریم ﷺ کی رَحْمَۃٌ لِّلْعَالَمِیْن[1] ذات نے مسلمانوں کے لیے ہر باب میں جس قدر فضائل اور ترغیبات ارشاد فرمائی ہیں، ان کا اصل شکریہ اور قدر دانی[2] تو یہ تھی کہ ہم اُن پر مر مٹتے، مگر ہماری کوتاہیاں اور دینی بے رغبتیاں اس قدر روز افزوں[3] ہیں کہ ان پر عمل تو دَرکنار[4] ان کی طرف اِلتفات[5] اور توجہ بھی نہیں رہی؛ حتّٰی کہ اب لوگوں کو ان کا علم بھی بہت کم ہوگیا ہے۔

ان اوراق کا مقصد یہ ہے کہ اگر مساجد کے ائمہ تراویح کے حفاظ اور وہ پڑھے لکھے حضرات جن کو دین کی کسی درجہ میں بھی رغبت ہے، اَوائلِ رمضان[6] میں اس رسالہ کو مساجد اور مجامع[7] میں سنا دیا کریں، تو اللہ کی رحمت سے کیا بعید ہے کہ اپنے محبوب کے کلام کی برکت سے ہم لوگوں کو مبارک مہینے کی کچھ قدر اور اس کی برکات کی طرف کچھ توجہ ہوجایا کرے اور نیک اعمال کی زیادتی اور بداعمالیوں کی کمی کا ذریعہ بن جایا کرے، حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ اگر حق تعالیٰ شانہٗ تیری وجہ سے ایک شخص کو بھی ہدایت فرمادیں تو تیرے لیے سُرخ اونٹوں سے (جو عمدہ مال شمار ہوتا ہے) بہتر اور افضل ہے۔

رمضان المبارک کا مہینہ مسلمانوں کے لیے حق تعالیٰ شانہٗ کا بہت ہی بڑا انعام ہے، مگر جب ہی کہ اس انعام کی قدر بھی کی جائے، ورنہ ہم سے محروموں کے لیے ایک مہینہ تک رمضان رمضان چلاّئے جانے کے سوا کچھ بھی نہیں۔

ایک حدیث میں ہے کہ اگر لوگوں کو یہ معلوم ہوجائے کہ رمضان کیا چیز ہے، تو میری امت یہ تمنّا کرے کہ سارا سال رمضان ہی ہوجائے، ہر شخص سمجھتا ہے کہ سال بھر کے روزے رکھنے کارِے دارَد[8]، مگر رمضان المبارک کے ثواب کے مقابلہ میں حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ لوگ اس کی تمنا کرنے لگیں۔

ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ رمضان المبارک کے روزے اور ہر مہینے میں تین روزے رکھنا دل کی کھوٹ اور وساوس کو دور کرتا ہے، آخر کوئی تو بات ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم رمضان کے مہینے میں جہاد کے سفر میں باوجود نبی کریم ﷺ کے بار بار کی اِفطار کی اجازت فرمادینے کے روزہ کا اہتمام فرماتے؛ حتّٰی کہ حضور ﷺ کو حکماً منع فرمانا پڑا۔

**حل لغات:** (۱) یعنی وہ ذات جو پوری دنیا کے لیے رحمت ہے۔ (۲) عزت کرنا۔ (۳) روزانہ بڑھنے والی۔ (۴) الگ رہا۔ (۵) توجہ۔ (۶) شروع رمضان۔ (۷) مجمع کی جمع۔ (۸) ایک مشکل کام ہے۔

مسلم شریف کی ایک حدیث میں ہے کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم ایک غزوہ کے سفر میں ایک مَنزل پر اترے، گرمی نہایت سخت تھی اور غُربت کی وجہ سے اس قدر کپڑا بھی سب کے پاس نہ تھا کہ دھوپ کی گرمی سے بچاؤ کرلیں، بہت سے لوگ اپنے ہاتھ سے آفتاب کی شُعاع[1] سے بچتے تھے، اس حالت میں بھی بہت سے روزہ دار تھے جن سے کھڑے ہو سکنے کا تَحَمُّل[2] نہ ہوا اور گر گئے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کی ایک جماعت گویا ہمیشہ تمام سال روزے دار ہی رہتی تھی۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سینکڑوں روایات میں مُختلف انواع[3] کے فضائل نقل کیے گئے، جن کا اِحَاطہ[4] تو مجھ جیسے ناکارہ کے اِمکان[5] سے خارِج[6] ہے ہی، لیکن میرا یہ بھی خیال ہے کہ اگر ان کو کچھ تفصیل سے لکھوں تو دیکھنے والے اُکتا جائیں گے کہ اس زمانہ میں دینی اُمور میں جس قدر بے اِلتفاتی[7] کی جارہی ہے وہ محتاجِ[8] بیان نہیں، علم و عمل دونوں میں جس قدر بے پرواہی دین کے بارے میں بڑھتی جارہی ہے وہ ہر شخص اپنی ہی حالت میں غور کرنے سے معلوم کرسکتا ہے؛ اس لیے اِکیس احادیث پر اکتفا کرتا ہوں اور ان کو تین فصلوں پر مُنقسم[9] کرتا ہوں:

**فصل اول** : رمضان المبارک کے فضائل میں جس میں دس احادیث مذکور ہیں۔

**دوسری فصل** : شبِ قدر کے بیان میں جس میں سات حدیثیں ہیں۔

**تیسری فصل** : میں اعتکاف کا ذکر ہے جس میں تین حدیثیں ہیں۔

اس کے بعد خاتمہ میں ایک طویل حدیث پر اس رسالہ کو ختم کردیا۔

حق تعالیٰ شانہ اپنی کریم ذات اور اپنے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل اس کو قبول فرماویں اور مجھ سیہ[10] کار کو بھی اس کی برکات سے اِنتفاع[11] کی توفیق عطا فرماویں۔ **فَإِنَّهٗ بَرٌّ جَوَادٌ كَرِيْمٌ**

**حل لغات:** (۱) روشنی۔ (۲) برداشت کرنا۔ (۳) نوع کی جمع، قسم۔ (۴) مکمل ذکر کرنا۔ (۵) طاقت۔ (۶) باہر۔ (۷) بے توجہی۔ (۸) بتانے کی ضرورت۔ (۹) تقسیم۔ (۱۰) گنہگار۔ (۱۱) فائدہ اُٹھانا۔

# فصل اول: رمضان المبارک کے فضائل میں

| | |
|---|---|
| ① عَنْ سَلْمَانَ رضی اللہ عنہ قَالَ: خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ فِيْ اٰخِرِ يَوْمٍ مِّنْ شَعْبَانَ، فَقَالَ: يَاأَيُّهَا النَّاسُ! قَدْ أَظَلَّكُمْ شَهْرٌ عَظِيْمٌ مُّبَارَكٌ، شَهْرٌ فِيْهِ لَيْلَةٌ خَيْرٌ مِّنْ أَلْفِ شَهْرٍ، شَهْرٌ جَعَلَ اللّٰهُ صِيَامَهٗ فَرِيْضَةً وَّقِيَامَ لَيْلِهٖ تَطَوُّعًا، مَنْ تَقَرَّبَ فِيْهِ بِخَصْلَةٍ كَانَ كَمَنْ أَدّٰى فَرِيْضَةً فِيْمَا سِوَاهُ، وَمَنْ أَدّٰى فَرِيْضَةً فِيْهِ كَانَ كَمَنْ أَدّٰى سَبْعِيْنَ فَرِيْضَةً فِيْمَا سِوَاهُ، وَهُوَ شَهْرُ الصَّبْرِ، وَالصَّبْرُ ثَوَابُهُ الْجَنَّةُ، وَشَهْرُ الْمُوَاسَاةِ، وَشَهْرٌ يُّزَادُ فِيْ رِزْقِ الْمُؤْمِنِ فِيْهِ، مَنْ فَطَّرَ فِيْهِ صَائِمًا كَانَ مَغْفِرَةً لِّذُنُوْبِهٖ وَعِتْقَ رَقَبَتِهٖ مِنَ النَّارِ، وَكَانَ لَهٗ مِثْلُ أَجْرِهٖ مِنْ غَيْرِ أَنْ يُّنْتَقَصَ مِنْ أَجْرِهٖ شَيْءٌ، قَالُوْا: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! لَيْسَ كُلُّنَا يَجِدُ مَايُفَطِّرُ الصَّائِمَ. فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: يُعْطِي اللّٰهُ هٰذَا الثَّوَابَ مَنْ فَطَّرَ صَائِمًا عَلٰى تَمْرَةٍ أَوْ شَرْبَةِ مَاءٍ أَوْ مُذْقَةِ لَبَنٍ. وَهُوَ شَهْرٌ أَوَّلُهٗ رَحْمَةٌ وَّأَوْسَطُهٗ مَغْفِرَةٌ وَّاٰخِرُهٗ عِتْقٌ مِّنَ النَّارِ، مَنْ خَفَّفَ عَنْ مَّمْلُوْكِهٖ فِيْهِ غَفَرَ اللّٰهُ لَهٗ وَأَعْتَقَهٗ مِنَ النَّارِ، | حضرت سلمان رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبی کریم ﷺ نے شعبان کی آخری تاریخ میں ہم لوگوں کو وعظ فرمایا کہ تمہارے اوپر ایک مہینہ آرہا ہے جو بہت بڑا مہینہ ہے، بہت مبارک مہینہ ہے، اس میں ایک رات ہے (شبِ قدر) جو ہزاروں مہینوں سے بڑھ کر ہے، اللہ تعالیٰ نے اس کے روزہ کو فرض فرمایا اور اس کے رات کے قیام (یعنی تراویح) کو ثواب کی چیز بنایا ہے، جو شخص اس مہینے میں کسی نیکی کے ساتھ اللہ کا قرب حاصل کرے، ایسا ہے جیسا کہ غیر رمضان میں فرض ادا کیا اور جو شخص اس مہینہ میں کسی فرض کو ادا کرے، وہ ایسا ہے جیسا کہ غیر رمضان میں ۷۰ رفرض ادا کرے، یہ مہینہ صبر کا ہے اور صبر کا بدلہ جنت ہے اور یہ مہینہ لوگوں کے ساتھ غمخواری[1] کرنے کا ہے، اس مہینہ میں مومن کا رزق بڑھا دیا جاتا ہے، جو شخص کسی روزہ دار کا روزہ افطار کرائے اس کے لیے گناہوں کے معاف ہونے اور آگ سے خلاصی[2] کا سبب ہوگا اور روزہ دار کے ثواب کی مانند اس کو ثواب ہوگا، مگر اس روزہ دار کے ثواب سے کچھ کم نہیں کیا جائے گا، صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم میں سے ہر شخص تو اتنی وُسعت[3] نہیں رکھتا کہ روزہ دار کو افطار کرائے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ (پیٹ بھر کھلانے پر موقوف نہیں) یہ ثواب تو اللہ جلّ شانہٗ ایک کھجور سے کوئی اِفطار کرادے یا ایک گھونٹ پانی پلاوے یا ایک گھونٹ لسّی پلاوے، اس پر بھی مرحمت فرما دیتے ہیں۔ یہ ایسا مہینہ ہے کہ اس کا اول حصہ اللہ کی رحمت ہے اور درمیانی حصہ مَغفرت ہے اور آخری حصہ آگ سے آزادی ہے۔ جو شخص اس مہینہ میں ہلکا کردے اپنے غلام |

**حل لغات:** ① ہمدردی۔ ② آزادی۔ ③ طاقت۔

| وَاسْتَكْثِرُوْا فِيْهِ مِنْ أَرْبَعِ خِصَالٍ: خَصْلَتَيْنِ تُرْضُوْنَ بِهِمَا رَبَّكُمْ، وَخَصْلَتَيْنِ لَاغِنَاءَ بِكُمْ عَنْهُمَا. فَأَمَّا الْخَصْلَتَانِ اللَّتَانِ تُرْضُوْنَ بِهِمَا رَبَّكُمْ: فَشَهَادَةُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَتَسْتَغْفِرُوْنَهُ، وَأَمَّا الْخَصْلَتَانِ اللَّتَانِ لَاغِنَاءَ بِكُمْ عَنْهُمَا: فَتَسْئَلُوْنَ اللّٰهَ الْجَنَّةَ وَ تَعَوَّذُوْنَ بِهٖ مِنَ النَّارِ، وَمَنْ أَسْقٰى صَائِمًا سَقَاهُ اللّٰهُ مِنْ حَوْضِيْ شَرْبَةً لَايَظْمَأُ حَتّٰى يَدْخُلَ الْجَنَّةَ. | (وخادم) کے بوجھ کو حق تعالیٰ شانہٗ اس کی مغفرت فرماتے ہیں اور آگ سے آزادی فرماتے ہیں اور چار چیزوں کی اس میں کثرت رکھا کرو، جن میں سے دو چیزیں اللہ تعالیٰ کی رضا کے واسطے اور دو چیزیں ایسی ہیں کہ جن سے تمہیں چارہ[1] کار نہیں: پہلی دو چیزیں جن سے تم اپنے رب کو راضی کرو وہ کلمہ طیبہ اور اِستغفار کی کثرت ہے اور دوسری دو چیزیں یہ ہیں کہ جنت کی طلب کرو اور آگ سے پناہ مانگو۔ جو شخص کسی روزہ دار کو پانی پلائے حق تعالیٰ (قیامت کے دن) میرے حوض سے اس کو ایسا پانی پلائیں گے جس کے بعد جنت میں داخل ہونے تک پیاس نہیں لگے گی۔ |
|---|---|

[رواه ابن خزيمة في صحيحه وقال: إن صح الخبر ورواه البيهقي ورواه أبوالشّيخ ابن حيان في الثواب باختصار عنهما. وفي أسانيدهم علي بن زيد بن جدعان، ورواه ابن خزيمة أيضا والبيهقي باختصار عنه من حديث أبي هريرة، وفي إسناده كثير بن زيد كذا في الترغيب. قلت: علي بن زيد ضعفه جماعة، وقال الترمذي: صدوق وصح له حديثا في السلام و حسن له غير ما حديث، وكذا كثير ضعفه النسائي وغيره، وقال ابن معين: ثقة . وقال ابن عدي: لم أر بحديثه بأسا. وأخرج بحديثه ابن خزيمة في صحيحه كذا في رجال المنذري ٧٠٤ لكن قال العيني: الخبر منكر فتأمّل]

**فائدہ**: مُحدّثین کو اس کے بعض رُواۃ[2] میں کلام ہے، لیکن اول تو فضائل میں اس قدر کلام قابلِ تَحَمُّل[3] ہے، دوسرے اس کے اکثر مضامین کی دوسری روایات مُؤیِّد[4] ہیں۔ اس حدیث سے چند اُمور معلوم ہوتے ہیں: اول: نبی کریم ﷺ کا اہتمام کہ شعبان کی اخیر تاریخ میں خاص طور سے اس کا وعظ فرمایا اور لوگوں کو تنبیہ فرمائی، تا کہ رمضان المبارک کا ایک سکنڈ بھی غفلت سے نہ گذر جائے، پھر اس وعظ میں تمام مہینہ کی فضیلت بیان فرمانے کے بعد چند اہم امور کی طرف خاص طور سے متوجہ فرمایا، سب سے اول شبِ قدر کہ وہ حقیقت میں بہت ہی اہم رات ہے، ان اوراق[5] میں اس کا بیان دوسری فصل میں مُستقِل آئے گا، اس کے بعد ارشاد ہے کہ اللہ نے اس کے روزہ کو فرض کیا اور اس کے قیام یعنی تراویح کو سنت کیا، اس سے معلوم ہوا کہ تراویح کا ارشاد بھی خود حق سبحانہٗ وتقدّس کی طرف سے ہے، پھر جن روایات میں نبی کریم ﷺ نے اس کو اپنی طرف منسوب فرمایا کہ میں نے سنت کیا، ان سے مراد تاکید ہے کہ حضور ﷺ اس کی تاکید بہت فرماتے تھے؛ اسی وجہ سے سب ائمہ اس کے سنت ہونے پر مُتَّفِق ہیں۔ ''بُرہان'' میں لکھا ہے کہ مسلمانوں میں سے رَوافِض[6] کے سوا کوئی شخص اس کا مُنکِر نہیں۔

**حل لغات:** (١) چھٹکارا۔ (٢) روایت کرنے والے۔ (٣) چل سکتا۔ (٤) تائید کرنے والی۔ (٥) صفحات۔ (٦) شیعہ۔

حضرت مولانا الشاہ عبدالحق صاحب محدّث دہلویؒ نے "مَاثَبَتَ بِالسُّنَّۃِ" میں بعض کُتُبِ فِقہ سے نقل کیا ہے کہ کسی شہر کے لوگ اگر تراویح چھوڑ دیں، تو اس کے چھوڑنے پر امام ان سے مقاتلہ[1] کرے، اس جگہ خصوصیت سے ایک بات کا لحاظ رکھنے کی ضرورت ہے، وہ یہ کہ بہت سے لوگوں کا خیال ہوتا ہے کہ جلدی سے کسی مسجد میں آٹھ، دس دن میں کلام مجید سن لیں، پھر چھٹی، یہ خیال رکھنے کی بات ہے کہ یہ دو سنتیں الگ الگ ہیں، تمام کلامُ اللہ شریف کا تراویح میں پڑھنا یا سننا یہ مُستَقِل سنت ہے اور پورے رمضان شریف کی تراویح مستقل سنت ہے، پس اس صورت میں ایک سنت پر عمل ہوا اور دوسری رہ گئی۔ البتہ جن لوگوں کو رمضان المبارک میں سفر وغیرہ یا اور کسی وجہ سے ایک جگہ روزانہ تراویح پڑھنی مشکل ہو، ان کے لیے مُناسب ہے کہ اول قرآن شریف چند روز میں سن لیں تا کہ قرآن شریف ناقص[2] نہ رہے، پھر جہاں وقت ملا اور موقعہ ہوا، وہاں تراویح پڑھ لی کہ قرآن شریف بھی اس صورت میں ناقص نہیں ہوگا اور اپنے کام کا بھی حرج نہ ہوگا۔

**عبادات نافلہ**

حضور ﷺ نے روزہ اور تراویح کا ذکر فرمانے کے بعد عام فرض اور نفل عبادات کے اہتمام کی طرف مُتَوَجَّہ فرمایا کہ اس میں ایک نفل کا ثواب دوسرے مہینوں کے فرائض کے برابر ہے اور اس کے ایک فرض کا ثواب دوسرے مہینوں کے ۷۰ رفرائض کے برابر ہے، اس جگہ ہم لوگوں کو اپنی اپنی عبادات کی طرف بھی ذرا غور کرنے کی ضرورت ہے کہ اس مبارک مہینہ میں فرائض کا ہم سے کس قدر اہتمام ہوتا ہے اور نوافل میں کتنا اضافہ ہوتا ہے؟ فرائض میں تو ہمارے اہتمام کی یہ حالت ہے کہ سحر کھانے کے بعد جو سوتے ہیں تو اکثر صبح کی نماز قضا ہوگئی اور کم از کم جماعت تو اکثروں کی فوت[3] ہو ہی جاتی ہے، گویا سحر کھانے کا شکر یہ ادا کیا کہ اللہ کے سب سے زیادہ مُہتَم بِالشّان[4] فرض کو یا بالکل قضا کر دیا، یا کم از کم ناقص کر دیا کہ بغیر جماعت کے نماز پڑھنے کو اہلِ اُصول[5] نے اداءِ ناقص فرمایا ہے اور حضور اکرم ﷺ کا تو ایک جگہ ارشاد ہے کہ مسجد کے قریب رہنے والوں کی تو (گویا) نماز بغیر مسجد کے ہوتی ہی نہیں۔

مَظاہِرِحق میں لکھا ہے کہ جو شخص بغیر عذر کے بِدُوْنِ[6] جماعت نماز پڑھتا ہے اس کے ذمہ سے فرض تو ساقط ہو جاتا ہے مگر اس کو نماز کا ثواب نہیں ملتا؛ اسی طرح دوسری نماز مغرب کی بھی جماعت اکثروں کی افطار کی نذر ہو جاتی ہے[7] اور رکعت اُولیٰ یا تکبیرِ اُولیٰ کا تو ذکر ہی کیا ہے اور بہت سے لوگ تو عشاء کی نماز بھی تراویح کے احسان کے بدلے میں وقت سے پہلے ہی پڑھ لیتے ہیں۔ یہ تو رمضان المبارک میں ہماری نماز کا حال ہے جو اہم ترین فرائض میں ہے کہ ایک فرض کے بدلے میں تین[3] کو ضائع کیا، یہ تین[3] تو اکثر ہیں ورنہ ظہر کی نماز قیلولہ کی نذر اور عصر کی جماعت افطاری کا سامان خریدنے کی نَذر ہوتے ہوئے آنکھوں سے

**حل لغات:** (۱) لڑائی۔ (۲) ادھورا۔ (۳) چھوٹنا۔ (۴) عظیم الشان۔ بہت زیادہ ضروری۔ (۵) فقہاء۔ (۶) بغیر۔ (۷) یعنی چھوٹ جاتی ہے۔

دیکھا گیا ہے۔اسی طرح اور فرائض پر آپ خود غور فرمالیں کہ کتنا اہتمام رمضان المبارک میں ان کا کیا جاتا ہے اور جب فرائض کا یہ حال ہے تو نوافل کا کیا پوچھنا، اِشراق اور چاشت تو رمضان المبارک میں سونے کی نذر رہو ہی جاتے ہیں اور اوّابین کا کیسے اہتمام ہوسکتا ہے جب کہ ابھی روزہ کھولا ہے اور آئندہ تراویح کا سَہُم[1] ہے اور تہجد کا وقت تو ہے ہی عین سَحَر کھانے کا وقت ، پھر نوافل کی گنجائش کہاں ؛ لیکن یہ سب باتیں بے تَوَجُّہی اور نہ کرنے کی ہیں کہ ع تو ہی اگر نہ چاہے تو باتیں ہزار ہیں

کتنے اللہ کے بندے ہیں کہ جن کے لیے انہی اوقات میں سب چیزوں کی گُنجائش نکل آتی ہے۔

## رمضان المبارک میں مولانا خلیل احمد صاحبؒ کا معمول

میں نے اپنے آقا حضرت مولانا خلیل احمد صاحب نَوّرَاللّٰہُ مَرقَدَہٗ کو متعدّد رمضانوں میں دیکھا ہے کہ باوجود ضُعُف[2] اور پیرانہ[3] سالی کے مغرب کے بعد نوافل میں سوا پارہ پڑھنا یا سنانا اور اس کے بعد آدھ گھنٹہ کھانا وغیرہ ضروریات کے بعد ہندوستان کے قیام میں تقریباً دو سوا دو گھنٹے تراویح میں خرچ ہوتے تھے اور مدینہ پاک کے قیام میں تقریباً تین گھنٹے میں عشاء اور تراویح سے فراغت ہوتی، اس کے بعد آپ حسبِ اختلافِ[4] موسم دو تین گھنٹے آرام فرمانے کے بعد تہجد میں تلاوت فرماتے اور صبح سے نِصف[5] گھنٹہ قبل سَحَر تناول فرماتے، اس کے بعد سے صبح کی نماز تک کبھی حفظ تلاوت فرماتے اور کبھی اَوْرَاد و وظائف میں مشغول رہتے، اِسفار یعنی چاندنی میں صبح کی نماز پڑھ کر اشراق تک مُراقِب[6] رہتے اور اِشْراق کے بعد تقریباً ایک گھنٹہ آرام فرماتے، اس کے بعد سے تقریباً بارہ بجے تک اور گرمیوں میں ایک بجے تک ''بَذْلُ المَجْهُود'' تحریر فرماتے اور ڈاک وغیرہ مُلاحَظہ فرما کر جواب لکھاتے۔ اس کے بعد ظہر کی نماز تک آرام فرماتے اور ظہر سے عصر تک تلاوت فرماتے، عصر سے مغرب تک تسبیح میں مشغول رہتے اور حاضرین سے بات چیت بھی فرماتے''بَذْلُ المَجْهُود'' ختم ہو جانے کے بعد صبح کا کچھ حصہ تلاوت میں اور کچھ کتبِ[7] بینی میں، ''بذلُ المجهود'' اور ''وفاءُ الوفاء'' زیادہ تر اس وقت زیرِنظر[8] رہتی تھی۔ یہ اس پر تھا کہ رمضان المُبارک میں معمولات میں کوئی خاص تَغیُّر[9] نہ تھا کہ نوافل کا یہ معمول دائمی[10] تھا اور نوافل مذکورہ کا تمام سال بھی اہتمام رہتا تھا، البتہ رکعات کے طُول[11] میں رمضان المبارک میں اِضافہ ہو جاتا تھا، ورنہ جن اکابر کے یہاں رمضان المبارک کے خاص معمولات مستقل تھے ان کا اِتّباع تو ہر شخص سے نبھنا بھی مشکل ہے۔

## حضرت شیخ الہندؒ کا معمول

حضرت اقدس مولانا شیخ الہندؒ تراویح کے بعد سے صبح کی نماز تک نوافل میں مشغول رہتے تھے اور یکے[12] بعد دیگرے متفرّق[13] حُفّاظ سے

**حل لغات:** (۱) ڈر۔ (۲) کمزوری۔ (۳) بڑھاپا۔ (۴) موسم کی تبدیلی کے موافق۔ (۵) آدھا۔ (۶) مراقبہ کرتے۔ (۷) کتابوں کا مطالعہ۔ (۸) مطالعہ میں۔ (۹) تبدیلی۔ (۱۰) ہمیشہ۔ (۱۱) لمبا ہونا۔ (۱۲) ایک دوسرے کے بعد۔ (۱۳) الگ الگ۔

کلام مجید سنتے رہتے تھے۔ اور حضرت مولانا شاہ عبدالرحیم صاحب رائے پوری قُدِّس سِرُّہٗ کے یہاں تو رمضان المبارک کا مہینہ دن ورات تلاوت ہی کا ہوتا تھا کہ اس میں ڈاک بھی بند اور ملاقات بھی ذرا گوارا[1] نہ تھی، بعض مخصوص خُدّام کو صرف اتنی اجازت ہوتی تھی کہ تراویح کے بعد جتنی دیر حضرت سادی چائے کے ایک دو فنجان[2] نوش فرمائیں اتنی دیر حاضرِ خدمت ہو جایا کریں۔ بزرگوں کے یہ معمولات اس وجہ سے نہیں لکھے جاتے کہ سرسری نگاہ سے ان کو پڑھ لیا جائے یا کوئی تفریحی فقرہ[3] ان پر کہہ دیا جائے؛ بلکہ اس لیے ہیں کہ اپنی ہمّت کے موافق ان کا اِتّباع کیا جائے اور حَتَّی الْوَسع[4] پورا کرنے کا اہتمام کیا جائے کہ ہر لائن اپنے مخصوص اِمتیازات[5] میں دوسرے پر فائق[6] ہے۔ جو لوگ دنیوی مشاغل[7] سے مجبور نہیں ہیں، کیا ہی اچھا ہو کہ گیارہ[11] مہینے ضائع[8] کر دینے کے بعد ایک مہینہ مَر مِٹنے کی کوشش کر لیں۔ ملازم[9] پیشہ حضرات جو دس[10] بجے سے چار[4] بجے تک دفتر میں رہنے کے پابند ہیں، اگر صبح سے دس[10] بجے تک کم از کم رمضان المبارک کا مبارک مہینہ تلاوت میں خرچ کر دیں تو کیا دِقّت[10] ہے، آخر دنیوی ضروریات کے لیے دفتر کے علاوہ اوقات میں سے وقت نکالا ہی جاتا ہے۔ اور کھیتی کرنے والے تو نہ کسی کے نوکر، نہ اوقات کے تغیُّر[11] میں ان کو ایسی پابندی کہ اس کو بدل نہ سکیں یا کھیت پر بیٹھے بیٹھے تلاوت نہ کر سکیں۔ اور تاجروں کے لیے تو اس میں کوئی دقت ہی نہیں کہ اس مبارک مہینہ میں دوکان کا وقت تھوڑا سا کم کر دیں یا کم از کم دوکان ہی پر تجارت کے ساتھ تلاوت بھی کرتے رہا کریں کہ اس مبارک مہینہ کو کلامِ الٰہی کے ساتھ بہت ہی خاص مُناسبت ہے۔

## آسمانی کتابیں رمضان المبارک میں نازل ہوئیں

اسی وجہ سے عموماً اللہ جلَّ شانہٗ کی تمام کتابیں اِسی ماہ میں نازل ہوئی ہیں؛

چنانچہ قرآن پاک لوحِ محفوظ سے آسمان دنیا پر تمام کا تمام اِسی ماہ میں نازل ہوا، اور وہاں سے حسبِ[12] موقع تھوڑا تھوڑا تئیس[23] سال کے عرصہ[13] میں نازل ہوا۔ اس کے علاوہ حضرت ابراہیم علیٰ نبیّنا وعلیہ الصّلوٰۃ والسّلام کے صحیفے اسی ماہ کی یکم یا تین[3] تاریخ کو عطا ہوئے اور حضرت داؤد علیہ السلام کو زَبور اٹھارہ[18] یا بارہ[12] رمضان کو ملی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کو توریت چھ[6] رمضان المبارک کو عطا ہوئی اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو انجیل بارہ[12] یا تیرہ[13] رمضان المبارک کو ملی؛ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس ماہ کو کلامِ الٰہی کے ساتھ خاص مناسبت ہے؛ اسی وجہ سے تلاوت کی کثرت اس مہینہ میں منقول ہے اور مشائخ کا معمول۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام ہر سال رمضان میں تمام قرآن شریف نبی کریم ﷺ کو سناتے تھے اور بعض روایات میں آیا ہے کہ نبی کریم ﷺ سے سنتے تھے۔ علماء نے ان دونوں حدیثوں کے ملانے سے قرآن پاک کے دور کرنے کا جو عام طور سے رائج[14] ہے،

**حل لغات:** (۱) پسند۔ (۲) پیالی۔ (۳) جملہ۔ (۴) جہاں تک ہو سکے۔ (۵) خوبیاں۔ (۶) بڑھا ہوا۔ (۷) کام کاج۔ (۸) برباد۔ (۹) نوکری کرنے والے۔ (۱۰) پریشانی۔ (۱۱) تبدیلی۔ (۱۲) موقع کے مطابق۔ (۱۳) مدت۔ (۱۴) رواج۔

اِستحبَاب نکالا ہے۔ باِلجُملہ تلاوت کا خاص اہتمام جتنا بھی ممکن ہو سکے کرے اور جو وقت تلاوت سے بچے اس کو بھی ضائع کرنا مُناسب نہیں کہ نبی کریم ﷺ نے اسی حدیث کے آخر میں چار چیزوں کی طرف خاص طور سے متوجہ فرمایا اور اس مہینہ میں ان کی کثرت کا حکم فرمایا: کلمہ طیبہ اور اِستِغفار اور جنت کے حصول اور دوزخ سے بچنے کی دعا؛ اس لیے جتنا بھی وقت مل سکے ان چیزوں میں صَرف[1] کرنا سَعادت[2] سمجھے اور یہی نبی کریم ﷺ کے ارشاد مبارک کی قدر ہے۔ کیا دِقّت[3] ہے کہ اپنے دنیوی کاروبار میں مشغول رہتے ہوئے زبان سے درود شریف یا کلمہ طیبہ کا بھی وِرْد رہے اور کل کو یہ کہنے کا منہ باقی رہے۔

میں گو رہا رَہینِ[4] سِتَم ہائے روزگار لیکن تمہاری یاد سے غافل نہیں رہا

## اس مہینہ کی چند خصوصیات

اس کے بعد نبی کریم ﷺ نے اس مہینہ کی کچھ خصوصیتیں اور آداب ارشاد فرمائے، اولاً یہ کہ یہ صبر کا مہینہ ہے یعنی اگر روزہ وغیرہ میں کچھ تکلیف ہو تو اسے ذوق شوق سے برداشت کرنا چاہیے، یہ نہیں کہ مار دھاڑ، ہول پکار[5] جیسا کہ اکثر لوگوں کی گرمی کے رمضان میں عادت ہوتی ہے، اسی طرح اگر اتفاق سے سَحَر نہ کھائی گئی تو صبح سے ہی روزہ کا سوگ[6] شروع ہو گیا۔ اسی طرح رات کی تراویح میں اگر دِقت ہو تو اس کو بڑی بشاشت[7] سے برداشت کرنا چاہیے، اس کو مصیبت اور آفت نہ سمجھیں کہ یہ بڑی سخت محرومی کی بات ہے۔ ہم لوگ دنیوی معمولی[8] اغراض کی بدولت[9] کھانا پینا راحت و آرام سب چھوڑ دیتے ہیں، تو کیا رضائے الٰہی کے مُقابلہ میں ان چیزوں کی کوئی وَقعت[10] ہو سکتی ہے؟

پھر ارشاد ہے کہ یہ غم خواری[11] کا مہینہ ہے یعنی غُرباء، مَساکین کے ساتھ مُدارات[12] کا برتاؤ کرنا، اگر دس[1] چیزیں اپنی افطاری کے لیے تیار کی ہیں تو دو[2] چار[4] غرباء کے لئے بھی کم از کم ہونی چاہئیں، ورنہ اصل تو یہ تھا کہ ان کے لیے اپنے سے افضل[13] نہ ہوتا تو مُساوات[14] ہی ہوتی۔ غرض جس قدر بھی ہمت ہو سکے اپنے افطار و سحر کے کھانے میں غُرباء کا حصہ بھی ضرور لگانا چاہیے۔ صحابہ کرام ﷡ امت کے لیے عملی نمونہ اور دین کے ہر جزو کو اس قدر واضح طور پر عمل فرما کر دکھلا گئے کہ اب ہر نیک کام کے لیے ان کی شاہراہِ[15] عمل کھلی ہوئی ہے۔ ایثار[16] و غم خواری کے باب میں ان حضرات کا اتباع بھی دل گردہ والے کا کام ہے۔ سینکڑوں ہزاروں واقعات ہیں جن کو دیکھ کر بجز[17] حیرت کے کچھ نہیں کہا جاتا۔

ایک واقعہ مثالاً لکھتا ہوں، ابوجَہم ﷛ کہتے ہیں کہ یَرموک کی لڑائی میں مَیں اپنے چچازاد بھائی کو تلاش

**حل لغات:** (۱) وقت لگانا۔ (۲) خوش قسمتی۔ (۳) مشکل۔ (۴) زمانے کے ظلموں میں گھرا ہوا۔ (۵) چیخ پکار۔ (۶) غم۔ (۷) خوشی۔ (۸) چھوٹے چھوٹے کام۔ (۹) وجہ سے۔ (۱۰) اہمیت۔ (۱۱) ہمدردی۔ (۱۲) اچھی طرح پیش آنا، مہمان نوازی۔ (۱۳) اچھا۔ (۱۴) برابری۔ (۱۵) عمل کرنے کا راستہ۔ (۱۶) اپنے اوپر دوسرے کو ترجیح دینا۔ (۱۷) سوائے۔

کرنے چلا اور اس خیال سے پانی کا مشکیزہ[1] بھی لے لیا کہ اگر اس میں کچھ رَمق[2] باقی ہوئی تو پانی پلا دوں گا اور ہاتھ منہ دھو دوں گا، وہ اتفاق سے پڑے ہوئے ملے۔ میں نے ان سے پانی کو پوچھا، انھوں نے اشارہ سے مانگا کہ اتنے میں برابر سے دوسرے زخمی نے آہ کی، چچازاد بھائی نے پانی پینے سے پہلے اس کے پاس جانے کا اشارہ کیا، اس کے پاس گیا اور پوچھا تو معلوم ہوا کہ وہ بھی پیاسے ہیں اور پانی مانگتے ہیں، کہ اتنے میں ان کے پاس والے نے اشارہ کر دیا، انھوں نے بھی خود پانی پینے سے قبل اس کے پاس جانے کا اشارہ کیا، اتنے میں وہاں تک پہونچا تو ان کی روح پرواز[3] کر چکی تھی، واپس دوسرے صاحب کے پاس پہونچا تو وہ بھی ختم ہو چکے تھے، تو لوٹ کر چچازاد بھائی کے پاس آیا تو دیکھا کہ ان کا بھی وِصَال[4] ہو گیا۔ یہ ہیں تمہارے اسلاف[5] کے ایثار کہ خود پیاسے جان دے دی اور اجنبی بھائی سے پہلے پانی پینا گوارا[6] نہ کیا۔ رَضِيَ اللهُ عَنهُمْ وَأَرْضَاهُمْ وَارْزُقْنَا اِتِّبَاعَهُم.[7] امین

روحُ البیان میں سُیوطیؒ کی جامع الصّغیر اور سخاویؒ کی مَقاصد سے بَروایت حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہما نبی کریم ﷺ کا ارشاد نقل کیا ہے کہ میری امت میں ہر وقت پانچ سو برگزیدہ[8] بندے اور چالیس اَبدال رہتے ہیں، جب کوئی شخص ان میں سے مر جاتا ہے فوراً دوسرا اس کی جگہ لے لیتا ہے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کہ ان لوگوں کے خصوصی اعمال کیا ہیں؟ تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ظلم کرنے والوں سے درگذر کرتے ہیں اور بُرائی کا معاملہ کرنے والوں سے (بھی) احسان کا برتاؤ کرتے ہیں اور اللہ کے عطا فرمائے ہوئے رزق میں لوگوں کے ساتھ ہمدردی اور غم خواری کا برتاؤ کرتے ہیں۔ ایک دوسری حدیث سے نقل کیا ہے کہ جو شخص بھوکے کو روٹی کھلائے یا ننگے کو کپڑا پہنائے یا مسافر کو شب[9] باشی کی جگہ دے، حق تعالیٰ شانہٗ قیامت کے ہَولوں[10] سے اس کو پناہ دیتے ہیں۔ یحییٰ برمکیؒ حضرت سفیان ثوریؒ پر ہر ماہ ایک ہزار درہم خرچ کرتے تھے، تو حضرت سفیانؒ سجدے میں ان کے لیے دعا کرتے تھے کہ یا اللہ! یحییٰ نے میری دنیا کی کفایت[11] کی تو اپنے لطف سے اس کی آخرت کی کفایت فرما۔ جب یحییٰ کا انتقال ہوا تو لوگوں نے خواب میں ان سے پوچھا کہ کیا گذری؟ انھوں نے کہا کہ سفیانؒ کی دعا کی بَدولت مغفرت ہوئی۔

اس کے بعد حضور ﷺ نے روزہ افطار کرانے کی فضیلت ارشاد فرمائی۔ ایک اور روایت میں آیا ہے کہ جو شخص حلال کمائی سے رمضان میں روزہ افطار کرائے، اس پر رمضان کی راتوں میں فرشتے رحمت بھیجتے ہیں اور شبِ قدر میں جبرئیل علیہ السلام اس سے مصافحہ کرتے ہیں اور جس سے حضرت جبرئیل علیہ السلام مُصافَحہ کرتے ہیں (اس کی علامت یہ ہے کہ) اس کے دل میں رِقّت[12] پیدا ہوتی ہے اور آنکھوں سے آنسو بہتے ہیں۔

**حل لغات:** (۱) سلی ہوئی کھال جس میں پانی بھرا جاتا ہے۔ (۲) جان۔ (۳) انتقال ہو جانا۔ (۴) انتقال۔ (۵) سلف کی جمع، بزرگ۔ (۶) پسند۔ (۷) اے اللہ ان سے راضی ہو جائیے اور ان کو راضی کر لیجیے اور ان کی اتباع کی توفیق عطا فرمائیے۔ (۸) نیک صالح۔ (۹) رات گذارنا۔ (۱۰) گھبراہٹ۔ (۱۱) ضرورت پوری کرنا۔ (۱۲) نرمی۔

حمّاد بن سلمہؒ ایک مشہور محدث ہیں، روزانہ پچاس آدمیوں کے روزہ افطار کرانے کا اہتمام کرتے تھے۔

## اس مہینے کے تین حصے اور ان کی تفصیل

افطار کی فضیلت ارشاد فرمانے کے بعد فرمایا ہے کہ اس ماہ کا اوّل حصہ رحمت ہے، یعنی حق تعالیٰ شانہٗ کا اِنعام مُتوَجَّہ ہوتا ہے اور یہ رحمتِ عامّہ[1] سب مسلمانوں کے لیے ہوتی ہے، اس کے بعد جو لوگ اس کا شکر ادا کرتے ہیں اُن کے لیے اس رحمت میں اضافہ ہوتا ہے ﴿لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَأَزِيدَنَّكُمْ﴾ [سورۂ ابراہیم:۷]۔ اور اس کے درمیانی حصہ سے مغفرت شروع ہو جاتی ہے، اس لیے کہ روزوں کا کچھ حصہ گذر چکا ہے، اس کا مُعاوَضہ[2] اور اِکرام مغفرت کے ساتھ شروع ہو جاتا ہے۔ اور آخری حصہ تو بالکل آگ سے خَلاصی[3] ہے ہی اور بھی بہت سی روایات میں ختمِ رمضان پر آگ سے خَلاصی کی بشارتیں وارد ہوئی ہیں۔ رمضان کے تین۳ حصے کیے گئے جیسا کہ مضمونِ بالا[4] سے معلوم ہوا۔ بندۂ ناچیز کے خیال میں تین حصے رحمت اور مغفرت اور آگ سے خَلاصی کے درمیان میں فرق یہ ہے کہ آدمی تین۳ طرح کے ہیں: ایک: وہ لوگ جن کے اوپر گناہوں کا بوجھ نہیں، ان کے لیے شروع ہی سے رحمت اور انعام کی بارش ہو جاتی ہے۔ دوسرے: وہ لوگ جو معمولی گنہگار ہیں، ان کے لیے کچھ حصہ روزہ رکھنے کے بعد ان روزوں کی برکت اور بدلہ میں مغفرت اور گناہوں کی معافی ہوتی ہے۔ تیسرے: وہ جو زیادہ گنہگار ہیں ان کے لیے زیادہ حصہ روزہ رکھنے کے بعد آگ سے خَلاصی ہوتی ہے، اور جن لوگوں کے لیے ابتداء[5] ہی سے رحمت تھی اور ان کے گناہ بخشے بخشائے تھے، ان کا تو پوچھنا ہی کیا کہ ان کے لیے رحمتوں کے کس قدر انبار[6] ہوں گے (وَاللّٰهُ أَعْلَمُ وَعِلْمُهٗ أَتَمُّ)

## مُلازِموں کے ساتھ نرمی

اس کے بعد حضور ﷺ نے ایک اور چیز کی طرف رغبت دلائی ہے کہ آقا لوگ اپنے ملازموں پر اس مہینہ میں تخفیف[7] رکھیں اس لیے کہ آخر وہ بھی روزہ دار ہیں، کام کی زیادتی سے ان کو روزہ میں دِقّت[8] ہوگی۔ البتہ اگر کام زیادہ ہو تو اس میں مُضَائقہ[9] نہیں کہ رمضان کے لیے ہنگامی[10] ملازم ایک آدھ بڑھا لے، مگر جب ہی کہ ملازم روزہ دار بھی ہو، ورنہ اس کے لیے رمضان بے رمضان برابر۔ اور اس ظلم و بے غیرتی کا تو ذکر ہی کیا کہ خود روزہ خور[11] ہو کر بے حیا منہ سے روزہ دار ملازموں سے کام لے اور نماز روزہ کی وجہ سے اگر تعمیل[12] میں کچھ تساہُل[13] ہو تو بَرَسنے[14] لگے ﴿وَسَيَعْلَمُ الَّذِينَ ظَلَمُوا أَيَّ مُنْقَلَبٍ يَنْقَلِبُونَ ۝﴾ [سورۂ شعراء] ترجمہ: اور عنقریب ظالم لوگوں کو معلوم ہو جائے گا کہ وہ کیسی (مصیبت کی) جگہ لوٹ کر جائیں گے (مراد جہنم ہے)۔

اس کے بعد نبی کریم ﷺ نے رمضان المبارک میں چار۴ چیزوں کی کثرت کا حکم فرمایا: اول کلمہ

**حل لغات:** (۱) عام رحمت۔ (۲) اجر، بدلہ۔ (۳) چھٹکارا۔ (۴) اوپر کا مضمون۔ (۵) شروع۔ (۶) ذخیرے۔ (۷) بوجھ ہلکا کرنا۔ (۸) پریشانی۔ (۹) حرج۔ (۱۰) کچھ دن کے لیے۔ (۱۱) روزہ چھوڑنے والا۔ (۱۲) حکم پورا کرنا۔ (۱۳) سستی۔ (۱۴) غصہ ہونا۔

شہادت، احادیث میں اس کو افضل الذکر[1] ارشاد فرمایا ہے۔ مشکوٰۃ میں بروایت ابوسعید خُدری رضی اللہ عنہ نقل کیا ہے کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے ایک مرتبہ اللہ جلّ جلالہٗ کی بارگاہ میں عرض کیا کہ یا اللہ ! تو مجھے کوئی ایسی دعا بتلادے کہ اس کے ساتھ میں تجھے یاد کیا کروں اور دعا کیا کروں، وہاں سے لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ارشاد ہوا۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام نے عرض کیا کہ یہ کلمہ تو تیرے سارے ہی بندے کہتے ہیں، میں تو کوئی دعا یا ذکر مخصوص چاہتا ہوں۔ وہاں سے ارشاد ہوا کہ اے موسیٰ! اگر ساتوں آسمان اور ان کے آباد کرنیوالے میرے سوا یعنی ملائکہ[2] اور ساتوں زمین ایک پلڑہ میں رکھ دیے جاویں اور دوسرے میں کلمہ طیبہ رکھ دیا جاوے تو وہی جُھک جائے گا۔

ایک حدیث میں وارد ہوا ہے کہ جو شخص اخلاص سے اس کلمہ کو پڑھے آسمان کے دروازے اس کے لیے فوراً کھل جاتے ہیں اور عرش تک پہونچنے میں کسی قسم کی روک نہیں ہوتی، بشرطیکہ کہنے والا کبائر[3] سے بچے۔ عادتُ اللہ[4] اسی طرح جاری ہے کہ ضرورتِ عامّہ[5] کی چیز کو کثرت سے مرحمت فرماتے ہیں۔ دنیا میں غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ جو چیز جس قدر ضرورت کی ہوتی ہے اتنی ہی عام ہوتی ہے۔ مثلاً پانی ہے کہ عام ضرورت کی چیز ہے حق تعالیٰ شانہٗ کی بے پایاں[6] رحمت نے اس کو کس قدر عام کر رکھا ہے اور کیمیاء[7] جیسی لغو اور بیکار چیز کو عنقا[8] کر دیا۔ اسی طرح کلمہ طیبہ افضل الذکر ہے، متعدد احادیث سے اس کی تمام اذکار پر افضلیّت معلوم ہوتی ہے، اس کو سب سے عام کر رکھا ہے کہ کوئی محروم نہ رہے، پھر بھی اگر کوئی محروم رہے تو اس کی بدبختی[9] ہے۔ بِالجُملہ بہت سی احادیث اس کی فضیلت میں وارد ہوئی ہیں جن کو اختصاراً ترک[10] کیا جاتا ہے۔

دوسری چیز جس کی کثرت کرنے کو حدیثِ بالا میں ارشاد فرمایا گیا وہ استغفار ہے، احادیث میں اِستِغفار کی بھی بہت ہی فضیلت وارد ہوئی ہے۔ ایک حدیث میں وارد ہوا ہے کہ جو شخص استغفار کی کثرت رکھتا ہے حق تعالیٰ شانہٗ ہر تنگی میں اس کے لیے راستہ نکال دیتے ہیں اور ہر غم سے خلاصی نصیب فرماتے ہیں اور ایسی طرح روزی پہونچاتے ہیں کہ اس کو گمان بھی نہیں ہوتا۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ آدمی گنہگار تو ہوتا ہی ہے، بہترین گنہگار وہ ہے جو توبہ کرتا رہے۔ ایک حدیث قریب آنے والی ہے کہ جب آدمی گناہ کرتا ہے تو ایک کالا نقطہ اس کے دل پر لگ جاتا ہے، اگر توبہ کرتا ہے تو وہ دُھل جاتا ہے ورنہ باقی رہتا ہے۔

اس کے بعد حضور ﷺ نے دو چیز کے مانگنے کا امر فرمایا ہے جن کے بغیر چارہ ہی نہیں: جنت کا حصول اور دوزخ سے امن۔ اللہ اپنے فضل سے مجھے بھی مرحمت فرمائے اور تمہیں بھی۔

**حل لغات:** (۱) سب سے افضل ذکر۔ (۲) فرشتے۔ (۳) بڑے بڑے گناہ۔ (۴) اللہ کا طریقہ۔ (۵) عام ضرورت۔ (۶) بے انتہا۔ (۷) دوسری دھاتوں کو سونے یا چاندی بنانے کا علم۔ (۸) غائب، مشکل۔ (۹) بدقسمتی۔ (۱۰) چھوڑنا۔

## اُمت کے لیے پانچ تحفے

(۲) عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷺ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: أُعْطِيَتْ أُمَّتِيْ خَمْسَ خِصَالٍ فِيْ رَمَضَانَ لَمْ تُعْطَهُنَّ أُمَّةٌ قَبْلَهُمْ: خَلُوْفُ فَمِ الصَّائِمِ أَطْيَبُ عِنْدَ اللهِ مِنْ رِيْحِ الْمِسْكِ، وَتَسْتَغْفِرُ لَهُمُ الْحِيْتَانُ حَتّٰى يُفْطِرُوْا، وَيُزَيِّنُ اللهُ عَزَّوَجَلَّ كُلَّ يَوْمٍ جَنَّتَهٗ ثُمَّ يَقُوْلُ: يُوْشِكُ عِبَادِيَ الصَّالِحُوْنَ أَنْ يُّلْقُوْا عَنْهُمُ الْمَئُوْنَةَ وَيَصِيْرُوْا إِلَيْكَ، وَتُصَفَّدُ فِيْهِ مَرَدَةُ الشَّيَاطِيْنِ فَلَا يَخْلُصُوْا فِيْهِ إِلٰى مَا كَانُوْا يَخْلُصُوْنَ إِلَيْهِ فِيْ غَيْرِهٖ، وَيُغْفَرُ لَهُمْ فِيْ اٰخِرِ لَيْلَةٍ قِيْلَ: يَارَسُوْلَ اللهِ! أَهِيَ لَيْلَةُ الْقَدْرِ؟ قَالَ: لَا وَلٰكِنَّ الْعَامِلَ إِنَّمَا يُوَفّٰى أَجْرَهٗ إِذَا قَضٰى عَمَلَهٗ.

ابو ہریرہ ﷺ نے حضور اکرم ﷺ سے نقل کیا کہ میری امّت کو رمضان شریف کے بارے میں پانچ۵ چیزیں مخصوص طور پر دی گئی ہیں، جو پہلی امتوں کو نہیں ملی ہیں: (۱) یہ کہ ان کے منہ کی بدبو اللہ کے نزدیک مُشک سے زیادہ پسندیدہ ہے۔ (۲) یہ کہ ان کے لیے دریا کی مچھلیاں تک دعا کرتی ہیں اور افطار کے وقت تک کرتی رہتی ہیں۔ (۳) جنت ہر روز ان کے لیے آراستہ[۱] کی جاتی ہے، پھر حق تعالیٰ شانہٗ فرماتے ہیں کہ قریب ہے کہ میرے نیک بندے (دنیا کی) مشقّتیں اپنے اوپر سے پھینک کر تیری طرف آویں۔ (۴) اس میں سرکش شیاطین قید کر دیے جاتے ہیں کہ وہ رمضان میں ان برائیوں کی طرف نہیں پہونچ سکتے، جن کی طرف غیر رمضان میں پہونچ سکتے ہیں۔ (۵) رمضان کی آخری رات میں روزہ داروں کے لیے مغفرت کی جاتی ہے۔ صحابہ ﷺ نے عرض کیا کہ یہ شبِ مغفرت شبِ قدر ہے؟ فرمایا: نہیں، بلکہ دستور[۲] یہ ہے کہ مزدور کو کام ختم ہونے کے وقت مزدوری دے دی جاتی ہے۔

[رواه أحمد والبزار والبيهقي، ورواه أبوالشيخ ابن حبان في كتاب الثواب إلا أن عنده: وتستغفر لهم الملئكة. بدل الحيتان. كذا في الترغيب]

نبی کریم ﷺ نے اس حدیث پاک میں پانچ۵ خصوصیتیں ارشاد فرمائی ہیں، جو اس امت کے لیے حق تعالیٰ شانہٗ کی طرف سے مخصوص انعام ہوئی اور پہلی اُمت کے روزہ داروں کو مرحمت نہیں ہوئی، کاش ہمیں اس نعمت کی قدر ہوتی اور ان خصوصی عطایا کے حصول کی کوشش کرتے۔

**منہ کی بُو کا مطلب**

اول یہ کہ روزہ دار کے منہ کی بدبو جو بھوک کی حالت میں ہو جاتی ہے، حق تعالیٰ شانہٗ کے نزدیک مشک سے بھی زیادہ پسندیدہ ہے۔ شُرّاحِ حدیث[۳] کے اس لفظ

**حل لغات:** (۱) سجایا جانا۔ (۲) قانون۔ (۳) حدیث کا مطلب بیان کرنے والے۔

کے مطلب میں آٹھ[8] قول ہیں، جن کو مُوطّا کی شرح میں بندہ مُفَصَّل نقل کر چکا ہے؛ مگر بندہ کے نزدیک اُن میں سے تین[3] قول رَاجِح[1] ہیں: اول یہ کہ حق تعالیٰ شانہٗ آخرت میں اس بدبو کا بدلہ اور ثواب خوشبو سے عطا فرمائیں گے، جو مشک سے زیادہ عمدہ اور دماغ پرُوَرْ[2] ہوگی۔ یہ مطلب تو ظاہر ہے اور اس میں کچھ بُعد[3] بھی نہیں، نیز دُرِّ منثور کی ایک روایت میں اس کی تصریح بھی ہے، اس لیے یہ بِمَنْزِلَہ[4] متعین کے ہے۔ دوسرا قول یہ ہے کہ قیامت میں جب قبروں سے اُٹھیں گے تو یہ علامت ہوگی کہ روزہ دار کے منہ سے ایک خوشبو جو مشک سے بھی بہتر ہوگی، وہ آئے گی۔ تیسرا مطلب جو بندہ کی ناقص رائے میں ان دونوں سے اچھا ہے وہ یہ کہ دنیا ہی میں اللہ کے نزدیک اِس بُو کی قدر مُشک کی خوشبو سے زیادہ پسندیدہ ہے اور یہ امر[5] بابُ المحبت[6] سے ہے، جس کو کسی سے محبت و تعلق ہوتا ہے اس کی بدبو بھی فریفتہ[7] کے لیے ہزار خوشبوؤں سے بہتر ہوا کرتی ہے۔

اے حافظِ[8] مِسکیں چہ کُنی مشکِ خُتَن رَا    اَز گیسُوئے اَحمد بِستاں عِطرِ عَدَن رَا

مقصود روزہ دار کا کمالِ تقرُّب ہے کہ بِمَنزِلہ محبوب کے بن جاتا ہے۔ روزہ حق تعالیٰ جلَّ شانہٗ کی محبوب ترین عبادتوں میں سے ہے۔ اسی وجہ سے ارشاد ہے کہ ہر نیک عمل کا بدلہ ملائکہ دیتے ہیں، مگر روزہ کا بدلہ میں خود عطا کرتا ہوں اس لیے کہ وہ خالص میرے لیے ہے۔ بعض مشائخ سے منقول ہے کہ یہ لفظ ((أُجْزٰی بِهٖ)) ہے یعنی یہ کہ اس کے بدلہ میں مَیں خود اپنے کو دیتا ہوں اور محبوب کے ملنے سے زیادہ اونچا بدلہ اور کیا ہوسکتا ہے۔ ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ ساری عبادتوں کا دروازہ روزہ ہے یعنی روزہ کی وجہ سے قلب مُنوّر[9] ہوجاتا ہے، جس کی وجہ سے ہر عبادت کی رغبت[10] پیدا ہوتی ہے مگر جب ہی کہ روزہ بھی روزہ ہو صرف بھوکا رہنا مراد نہیں؛ بلکہ آداب کی رعایت رکھ کر جن کا بیان حدیث نمبر نو کے ذیل میں مفصل آئے گا۔

## روزے میں مسواک

اس جگہ ایک ضروری مسئلہ قابلِ تنبیہ[11] یہ ہے کہ اس ''منہ کی بدبو والی'' حدیثوں کی بناء پر بعض ائمہؒ روزہ دار کو شام کے وقت مسواک کرنے کو منع[12] فرماتے ہیں۔ حنفیہؒ کے نزدیک مسواک ہر وقت مستحب ہے، اس لیے کہ مسواک سے دانتوں کی بو زائل ہوتی ہے اور حدیث میں جس بُو کا ذکر ہے وہ معدہ کے خالی ہونے کی ہے، نہ کہ دانتوں کی۔ حنفیہؒ کے دلائل اپنے موقع پر کتبِ فقہ و حدیث میں موجود ہیں۔

**حل لغات:** (۱) بہتر، پسندیدہ۔ (۲) دماغ کو تازگی دینے والی۔ (۳) دوری، یعنی مطابق ہے۔ (۴) کی جگہ میں۔ (۵) معاملہ۔ (۶) محبت کی قسم۔ (۷) عاشق۔ (۸) اے مسکین حافظ ختن کے مشک کو کیا کرے گا، احمد ﷺ کی زلفوں سے جنت کی خوشبو لے لے۔ (۹) روشن۔ (۱۰) چاہت۔ (۱۱) بتلانے کے لائق۔ (۱۲) ختم۔

## مچھلیوں کا اِستِغفار

دوسری خصوصیت مچھلیوں کے استغفار کرنے کی ہے، اس سے مقصود کثرت سے دعا کرنے والوں کا بیان ہے، متعدد روایات میں یہ مضمون وارد ہوا ہے۔ بعض روایات میں ہے کہ ملائکہ اس کے لیے استغفار کرتے ہیں۔ میرے چچا جان[1] کا ارشاد ہے کہ مچھلیوں کی خصوصیت بظاہر اس وجہ سے ہے کہ اللہ جلّ شانہٗ کا ارشاد ہے: ﴿اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا ﴿٩٦﴾﴾ [سورۂ مریم] ترجمہ: جو لوگ ایمان لائے اور اچھے اعمال کیے، حق تعالیٰ شانہٗ ان کے لیے (دنیا ہی میں) محبوبیت فرما دیں گے۔ اور حدیث پاک میں ارشاد ہے: جب حق تعالیٰ شانہٗ کسی بندے سے محبت فرماتے ہیں تو حضرت جبرئیل علیہ السلام سے ارشاد فرماتے ہیں کہ مجھے فلاں شخص پسند ہے تم بھی اس سے محبت کرو، وہ خود محبت کرنے لگتے ہیں اور آسمان پر آواز دیتے ہیں کہ فلاں بندہ اللہ کا پسندیدہ ہے تم سب اس سے محبت کرو، پس آسمان والے اس سے محبت کرتے ہیں اور پھر اس کے لیے زمین پر قبولیت رکھ دی جاتی ہے اور عام قاعدہ کی بات ہے کہ ہر شخص کی محبت اس کے پاس رہنے والوں کو ہوتی ہے، لیکن اس کی محبت اتنی عام ہوتی ہے کہ آس پاس رہنے والوں ہی کو نہیں بلکہ دریا کے رہنے والے جانوروں کو بھی اس سے محبت ہوتی ہے کہ وہ بھی دعا کرتے ہیں اور گویا "بَرّ"[2] سے مُتَجاوِز[3] ہو کر "بَحر"[4] تک پہونچنا محبوبیت کی انتہا[5] ہے، نیز جنگل کے جانوروں کا دعا کرنا بطریق[6] اَولیٰ معلوم ہو گیا۔

## جنت کا سجایا جانا

تیسری خصوصیت جنت کا مُزَیَّن[7] ہونا ہے۔ یہ بھی بہت سی روایات میں وارد ہوا ہے۔ بعض روایات میں آیا ہے کہ سال کے شروع ہی سے رمضان کے لیے جنت کو آراستہ[8] کرنا شروع ہو جاتا ہے اور قاعدہ کی بات ہے کہ جس شخص کے آنے کا جس قدر اہتمام ہوتا ہے، اتنا ہی پہلے سے اس کا انتظام کیا جاتا ہے، شادی کا اہتمام مہینوں پہلے سے کیا جاتا ہے۔

## شیاطین کا قید ہونا

چوتھی خصوصیت سرکش شیاطین کا قید ہو جانا ہے کہ جس کی وجہ سے معاصی[9] کا زور کم ہو جاتا ہے، رمضان المبارک میں رحمت کے جوش اور عبادت کی کثرت کا مُقتَضیٰ[10] یہ تھا کہ شیاطین بہکانے میں بہت ہی انتھک کوشش کرتے اور پاؤں چوٹی کا زور ختم کر دیتے اور اس وجہ سے معاصی کی کثرت اس مہینہ میں اتنی ہو جاتی کہ حد سے زیادہ؛ لیکن باوجود اس کے یہ مُشاہَدہ[11] ہے اور مُحقَّق[12] کہ مجموعی طور سے گناہوں میں بہت کمی ہو جاتی ہے۔ کتنے شرابی کبابی ایسے ہیں کہ رمضان میں خصوصیت سے نہیں پیتے اور اسی طرح اور بھی گناہوں میں کھلی کمی ہو جاتی ہے، لیکن اس کے باوجود گناہ ہوتے ضرور ہیں؛ مگر ان کے سرزَد[13] ہونے سے اس حدیث پاک میں تو کوئی اشکال نہیں، اس لیے کہ اس کا

**حل لغات:** (١) حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ۔ (٢) خشکی۔ (٣) آگے بڑھ کر۔ (٤) سمندر۔ (٥) آخری حد۔ (٦) اچھی طرح سے (٧) سجایا جانا۔ (٨) سجانا۔ (٩) گناہ۔ (١٠) تقاضا۔ (١١) دیکھنے میں آیا۔ (١٢) ثابت۔ (١٣) واقع ہونا۔

مضمون ہی یہ ہے کہ سرکش شیاطین قید کر دیے جاتے ہیں، اس بناء پر اگر وہ گناہ غیر سرکشوں کا اثر ہو تو کچھ خَلجان نہیں، البتہ دوسری روایات میں سرکش کی قید بغیر مطلقاً شیاطین کے مُقیّد ہونے کا ارشاد بھی موجود ہے پس اگر ان روایات سے بھی سرکش شیاطین کا ہی قید ہونا مراد ہے کہ بسا[1] اوقات لفظ مُطلَق[2] بولا جاتا ہے، مگر دوسری جگہ سے اس کی قُیود[3] ات معلوم ہو جاتی ہیں، تب بھی کوئی اشکال نہیں رہا، البتہ اگر ان روایات سے سب شیاطین کا محبُوس[4] ہونا مراد ہو، تب بھی اِن معاصی کے صادر ہونے سے کچھ خَلجان[5] نہ ہونا چاہیے، اس لیے کہ اگرچہ معاصی عموماً شیاطین کے اثر سے ہوتے ہیں مگر سال بھر تک ان کے تَلبّس[6] اور اِختِلاط[7] اور زہریلے اثر کے جماؤ کی وجہ سے نفس ان کے ساتھ اس درجہ مانوس[8] اور متاثر ہو جاتا ہے کہ تھوڑی بہت غَیبَت[9] محسوس نہیں ہوتی، بلکہ وہی خیالات اپنی طبیعت بن جاتی ہے، اور یہی وجہ ہے کہ بغیر رمضان کے جن لوگوں سے گناہ زیادہ سرزد ہوتے ہیں، رمضان میں بھی انہی سے زیادہ تر صدور ہوتا ہے اور آدمی کا نفس چونکہ ساتھ رہتا ہے اسی لیے اس کا اثر ہے۔ دوسری بات ایک اور بھی ہے، نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جب آدمی کوئی گناہ کرتا ہے تو اس کے قلب میں ایک کالا نقطہ لگ جاتا ہے، اگر وہ سچی توبہ کر لیتا ہے تو دُھل جاتا ہے ورنہ لگا رہتا ہے اور اگر دوسری مرتبہ گناہ کرتا ہے تو دوسرا نقطہ لگ جاتا ہے، حتیٰ کہ اس کا قلب بالکل سیاہ[10] ہو جاتا ہے، پھر خیر کی بات اس کے قلب تک نہیں پہونچتی۔ اسی کو حق تعالیٰ شانہٗ نے اپنے کلام پاک میں ﴿كَلَّا بَلْ رَانَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ﴾ [سورۂ مطففین: ۱۴] سے ارشاد فرمایا ہے کہ ''ان کے قلوب زنگ آلود ہو گئے''، ایسی صورت میں وہ قلوب ان گناہوں کی طرف خود متوجّہ ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ بہت سے لوگ ایک نوع[11] کے گناہ کو بے[12] تکلّف کر لیتے ہیں، لیکن اسی جیسا جب کوئی دوسرا گناہ سامنے ہوتا ہے تو قلب کو اس سے انکار ہوتا ہے، مثلاً جو لوگ شراب پیتے ہیں ان کو اگر سُوّر کھانے کو کہا جائے تو ان کی طبیعت کو نفرت ہوتی ہے، حالانکہ معصیّت[13] میں دونوں برابر ہیں، تو اسی طرح جب کہ غیر رمضان میں وہ ان گناہوں کو کرتے رہتے ہیں، تو دل ان کے ساتھ رنگے جاتے ہیں، جس کی وجہ سے رمضان المبارک میں بھی ان کے سرزد ہونے کے لیے شیاطین کی ضرورت نہیں رہتی۔ بالجملہ اگر حدیث پاک سے سب شیاطین کا مُقیّد ہو جانا مراد ہے، تب بھی رمضان المبارک میں گناہوں کے سرزد ہونے سے کچھ اشکال نہیں اور اگر مُتمرّد[14] اور خبیث شیاطین کا مقید ہونا مراد ہو، تب تو کوئی اشکال ہے ہی نہیں اور بندہ ناچیز کے نزدیک یہی توجیہ[15] اَولیٰ[16] ہے اور ہر شخص اس کو غور کر سکتا ہے اور تجربہ کر سکتا ہے کہ رمضان المبارک میں نیکی کرنے کے لیے یا کسی معصیت سے بچنے کے لیے اتنے زور نہیں لگانے پڑتے، جتنے کہ غیر رمضان میں پڑتے ہیں، تھوڑی سی ہمت اور توجُّہ کافی ہو جاتی ہے۔

**حل لغات:** (۱) اکثر وقت۔ (۲) عام۔ (۳) شرطیں۔ (۴) قید ہونا۔ (۵) فکر۔ (۶) میل جول۔ (۷) ساتھ رہنے۔ (۸) گھل مل جاتا۔ (۹) دوری۔ (۱۰) کالا۔ (۱۱) قسم۔ (۱۲) بلا جھجک۔ (۱۳) گناہ۔ (۱۴) سرکش۔ (۱۵) مطلب۔ (۱۶) بہتر۔

حضرت مولانا شاہ محمد اسحاق صاحبؒ کی رائے یہ ہے کہ یہ دونوں حدیثیں مختلف لوگوں کے اعتبار سے ہیں یعنی فُسّاق[1] کے حق میں صرف مُتکبِّر شیاطین قید ہوتے ہیں اور صُلَحاء[2] کے حق میں مُطلَقاً ہر قسم کے شیاطین محبوس[3] ہوجاتے ہیں۔

## روزہ داروں کی مغفرت

پانچویں خصوصیت یہ ہے کہ رمضان المبارک کی آخری رات میں سب روزہ داروں کی مغفرت کردی جاتی ہے۔ یہ مضمون پہلی روایت میں بھی گذر چکاہے؛ چوں کہ رمضان المبارک کی راتوں میں شبِ قدر سب سے افضل رات ہے، اس لیے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے خیال فرمایا کہ اتنی بڑی فضیلت اسی رات کے لیے ہوسکتی ہے، مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس کے فضائل مُستقِل علیحدہ چیز ہے، یہ انعام تو ختم رمضان کا ہے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بددعا

(۳) عَنْ كَعْبِ بْنِ عُجْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وسلم: أُحْضُرُوا الْمِنْبَرَ فَحَضَرْنَا. فَلَمَّا ارْتَقَى دَرَجَةً قَالَ: اٰمِيْنَ. فَلَمَّا ارْتَقَى الدَّرَجَةَ الثَّانِيَةَ قَالَ: اٰمِيْنَ. فَلَمَّا ارْتَقَى الدَّرَجَةَ الثَّالِثَةَ قَالَ: اٰمِيْنَ. فَلَمَّا نَزَلَ قُلْنَا: يَارَسُوْلَ اللهِ! لَقَدْ سَمِعْنَا مِنْكَ الْيَوْمَ شَيْئًا مَّا كُنَّا نَسْمَعُهٗ. قَالَ: إِنَّ جِبْرَئِيْلَ عَرَضَ لِيْ فَقَالَ: بَعُدَ[4] مَنْ أَدْرَكَ رَمَضَانَ فَلَمْ يُغْفَرْ لَهٗ. قُلْتُ: اٰمِيْنَ. فَلَمَّا رَقِيْتُ الثَّانِيَةَ قَالَ: بَعُدَ مَنْ ذُكِرْتَ عِنْدَهٗ فَلَمْ يُصَلِّ عَلَيْكَ. قُلْتُ: اٰمِيْنَ. فَلَمَّا رَقِيْتُ الثَّالِثَةَ قَالَ: بَعُدَ مَنْ أَدْرَكَ

کعب بن عُجرہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ نبیٔ کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ منبر کے قریب ہوجاؤ، ہم لوگ حاضر ہوگئے، جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے منبر کے پہلے درجہ پر قدم مبارک رکھا تو فرمایا: آمین، جب دوسرے پر قدم مبارک رکھا تو پھر فرمایا: آمین، جب تیسرے پر قدم رکھا تو پھر فرمایا: آمین۔ جب آپ صلی اللہ علیہ وسلم خطبہ سے فارغ ہوکر نیچے اُترے، تو ہم نے عرض کیا کہ ہم نے آج آپ سے (منبر پر چڑھتے ہوئے) ایسی بات سنی جو پہلے کبھی نہیں سنی تھی، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اس وقت جبرئیل میرے سامنے آئے تھے (جب پہلے درجہ پر میں نے قدم رکھا تو) انھوں نے کہا کہ: ہلاک ہوجیو وہ شخص، جس نے رمضان کا مبارک مہینہ پایا پھر بھی اس کی مغفرت نہ ہوئی، میں نے کہا: آمین، پھر جب میں دوسرے درجہ پر چڑھا تو انھوں نے کہا: ہلاک ہوجیو وہ شخص، جس کے سامنے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ذکرِ مبارک ہو اور وہ درود نہ بھیجے، میں نے کہا: آمین، جب میں تیسرے درجہ پر چڑھا تو انھوں نے کہا: ہلاک ہو وہ شخص، جس کے سامنے اس کے والدین یا ان میں

**حل لغات:** (۱) گنہگاروں۔ (۲) نیک لوگوں۔ (۳) قید۔ (۴) بضم العين أي: عن الخير وبكسرها أي: هلاك قاله السخاوي.

| | |
|---|---|
| أَبَوَيْهِ الْكِبَرَ أَوْ اَحَدَهُمَا فَلَمْ يُدْخِلَاهُ الْجَنَّةَ. قُلْتُ: اٰمِيْنَ. | سے کوئی ایک بڑھاپے کو پاویں اور وہ اس کو جنت میں داخل نہ کرائیں، میں نے کہا: آمین۔ |

[رواه الحاكم وقال: صحيح الإسناد كذا في الترغيب وقال السخاوي رواه ابن حبان في ثقاته وصحيحه والطبراني في الكبير والبخاري في برّ الوالدين له والبيهقي في الشعب وغيرهم ورجاله ثقات وبسط طرقه وروى الترمذي عن أبي هريرة بمعناه. وقال ابن حجر: طرقه كثيرة كما في المرقاة]

**فائدہ**: اس حدیث میں حضرت جبرئیل علیہ السلام نے تین بد دعائیں دی ہیں اور حضور اقدس ﷺ نے ان تینوں پر آمین فرمائی، اوّل تو حضرت جبرئیل علیہ السلام جیسے مُقَرَّب[1] فرشتے کی بد دُعا ہی کیا کم تھی اور پھر حضور اقدس ﷺ کی آمین نے تو جتنی سخت بددُعا بنادی وہ ظاہر ہے، اللہ ہی اپنے فضل سے ہم لوگوں کو ان تینوں چیزوں سے بچنے کی توفیق عطا فرماویں اور ان بُرائیوں سے محفوظ رکھیں، ورنہ ہلاکت میں کیا تردّد[2] ہے؟ دُرِّ منثور کی بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ خود حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حضور ﷺ سے کہا کہ آمین کہو، تو حضور ﷺ نے فرمایا: آمین، جس سے اور بھی زیادہ اہتمام معلوم ہوتا ہے۔

اوّل وہ شخص کہ جس پر رمضان المبارک گذر جائے اور اس کی بخشش نہ ہو، یعنی رمضان المبارک جیسا خیر و برکت کا زمانہ بھی غفلت اور معاصی[3] میں گذر جائے کہ رمضان المبارک میں مغفرت اور اللہ جلّ شانہٗ کی رحمت بارش کی طرح برستی ہے، پس جس شخص پر رمضان المبارک کا مہینہ بھی اسی طرح گذر جائے کہ اس کی بداعمالیوں اور کوتاہیوں کی وجہ سے وہ مغفرت سے محروم رہے، تو اس کی مغفرت کے لیے اور کون سا وقت ہوگا؟ اور اس کی ہلاکت میں کیا تأمّل[4] ہے؟ اور مغفرت کی صورت یہ ہے کہ رمضان المبارک کے جو کام ہیں، یعنی روزہ وتراویح ان کو نہایت اہتمام سے ادا کرنے کے بعد ہر وقت کثرت کے ساتھ اپنے گناہوں سے توبہ واستغفار کرے۔

دوسرا شخص جس کے لیے بد دعا کی گئی، وہ ہے: جس کے سامنے نبیٔ کریم ﷺ کا ذکر مبارک ہو اور وہ درود نہ پڑھے۔ اور بھی بہت سی روایات میں یہ مضمون وارد ہوا ہے، اسی وجہ سے بعض علماء کے نزدیک جب بھی نبیٔ کریم ﷺ کا ذکر مبارک ہو، تو سننے والوں پر درود شریف کا پڑھنا واجب ہے۔ حدیث[5] بالا کے علاوہ اور بھی بہت سی وعیدیں اس شخص کے بارے میں وارد ہوئی ہیں، جس کے سامنے حضور ﷺ کا تذکرہ ہو اور وہ درود نہ بھیجے، بعض احادیث میں اس کو شَقی[6] اور بخیل ترلوگوں میں شمار کیا گیا ہے، نیز جفا کار[7] اور جنت کا راستہ بھولنے والا، حتّٰی کہ جہنم میں داخل ہونے والا اور بد دین تک فرمایا ہے، یہ بھی وارد ہوا ہے کہ وہ نبیٔ کریم ﷺ کا چہرۂ انور نہ دیکھے گا، مُحقّقین علماء نے ایسی روایات کی تاویل[8] فرمائی ہو، مگر اس سے کون انکار کرسکتا ہے کہ درود شریف نہ پڑھنے والے کے لیے آپ ﷺ کے ظاہر ارشادات اس قدر سخت ہیں کہ ان کا تحمّل دُشوار ہے اور

**حل لغات:** ① معزز۔ ② شک۔ ③ گناہ۔ ④ شک۔ ⑤ اوپر والی حدیث۔ ⑥ بدبخت۔ ⑦ ظالم۔ ⑧ یعنی دوسرے مطلب بیان کیے ہوں۔

کیوں نہ ہو کہ آپ ﷺ کے اِحسانات امت پر اس سے کہیں زیادہ ہیں کہ تحریر وتقریر ان کا اِحصاء[1] کر سکے، اس کے علاوہ آپ ﷺ کے حقوق امّت پر اس قدر زیادہ ہیں کہ ان کو دیکھتے ہوئے درود شریف نہ پڑھنے والوں کے حق میں ہر وعید اور تنبیہ بجا[2] اور موزوں[3] معلوم ہوتی ہے، خود درود شریف کے فضائل اس قدر ہیں کہ ان سے محرومی مُستقِل بدنصیبی ہے، اس سے بڑھ کر کیا فضیلت ہوگی کہ جو شخص نبی کریم ﷺ پر ایک مرتبہ درود بھیجے، حق تعالیٰ جلّ شانہٗ اس پر دس مرتبہ رحمت بھیجتے ہیں، نیز ملائکہ[4] کا اس کے لیے دعا کرنا، گناہوں کا معاف ہونا، درجات کا بلند ہونا، اُحد پہاڑ کے برابر ثواب کا ملنا، شفاعت کا اس کے لیے واجب ہونا وغیرہ وغیرہ اُمورِ مَزِید[5] برآں، نیز اللہ جلّ شانہٗ کی رضا، اس کی رحمت، اس کے غصہ سے امان، قیامت کے ہَول سے نجات، مرنے سے قبل جنت میں اپنے ٹھکانے کا دیکھ لینا وغیرہ بہت سے وعدے درود شریف کی خاص خاص مِقدَاروں پر مقرر فرمائے گئے ہیں، ان سب کے علاوہ درود شریف سے تنگیٔ معیشت[6] اور فقر دور ہوتا ہے، اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے دربار میں تقرُّب[7] نصیب ہوتا ہے، دشمنوں پر مدد نصیب ہوتی ہے اور قلب کی نفاق اور زنگ سے صفائی ہوتی ہے، لوگوں کو اس سے محبت ہوتی ہے اور بہت سی بشارتیں ہیں جو درود شریف کی کثرت پر احادیث میں وارد ہوئی ہیں، فقہاء نے اس کی تصریح[8] کی ہے کہ ایک مرتبہ عمر بھر میں درود شریف کا پڑھنا عملاً فرض ہے اور اس پر علماءِ مذہب[9] کا اتفاق ہے، البتہ اس میں اختلاف ہے کہ جب نبی کریم ﷺ کا ذکرِ مبارک ہو، ہر مرتبہ درود شریف کا پڑھنا واجب ہے یا نہیں؟ بعض علماء کے نزدیک ہر مرتبہ درود شریف کا پڑھنا واجب ہے اور دوسرے بعض کے نزدیک مُستحَب۔

تیسرے وہ شخص کہ جس کے بوڑھے والدین میں سے دونوں یا ایک موجود ہوں اور وہ ان کی اس قدر خدمت نہ کرے کہ جس کی وجہ سے جنت کا مُستحِق ہو جائے، والدین کے حقوق کی بھی بہت سی احادیث میں تاکید آئی ہے، علماء نے ان کے حقوق میں لکھا ہے کہ مُباح[10] امور میں ان کی اطاعت ضروری ہے، نیز یہ بھی لکھا ہے کہ ان کی بے ادبی نہ کرے، تکبّر سے پیش نہ آئے اگرچہ وہ مشرک ہوں، اپنی آواز کو ان کی آواز سے اونچی نہ کرے، ان کا نام لیکر نہ پکارے، کسی کام میں ان سے پیش قدمی[11] نہ کرے، اَمر بِالمَعرُوف اور نَہیٔ عَنِ المُنکَر میں نرمی کرے، اگر قبول نہ کریں تو سلوک کرتا رہے اور ہدایت کی دعا کرتا رہے، غرض ہر بات میں ان کا بہت احترام ملحوظ[12] رکھے۔ ایک روایت میں آیا ہے کہ جنت کے دروازوں میں سے بہترین دروازہ باپ ہے، تیرا جی چاہے اس کی حفاظت کر یا اس کو ضائع کر دے۔ ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے حضور ﷺ سے دریافت کیا کہ والدین کا کیا حق ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ وہ تیری جنت ہیں یا جہنم، یعنی ان کی رضا جنت ہے اور

**حل لغات:** (۱) شمار کرنا۔ (۲) درست۔ (۳) مناسب۔ (۴) فرشتے۔ (۵) اس کے علاوہ۔ (۶) روزی کی تنگی۔ (۷) نزدیکی۔ (۸) وضاحت۔ (۹) تمام علماء۔ (۱۰) جائز کام۔ (۱۱) آگے نہ بڑھے۔ (۱۲) خیال رکھنا۔

ناراضگی جہنم ہے۔ایک حدیث میں آیا ہے کہ مطیع[1] بیٹے کی محبت اور شفقت سے ایک نگاہ والد کی طرف ایک مقبول حج کا ثواب رکھتی ہے۔ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ شرک کے سوا تمام گناہوں کو جس قدر دل چاہے اللہ معاف فرما دیتے ہیں، مگر والدین کی نافرمانی کا مرنے سے قبل دنیا میں بھی وبال پہونچاتے ہیں۔ ایک صحابی رضی اللہ عنہ نے عرض کیا کہ میں جہاد میں جانے کا ارادہ کرتا ہوں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا کہ تیری ماں بھی زندہ ہے؟ انھوں نے عرض کیا کہ ہاں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ان کی خدمت کر کہ ان کے قدموں کے نیچے تیرے لیے جنت ہے۔ایک حدیث میں آیا ہے کہ اللہ کی رضا باپ کی رضا میں ہے اور اللہ کی ناراضگی باپ کی ناراضگی میں ہے اور بھی بہت سی روایات میں اس کا اہتمام اور فضل[2] وارد ہوا ہے۔جو لوگ کسی غفلت سے اس میں کوتاہی کر چکے ہیں اور اب ان کے والدین موجود نہیں، شریعتِ مُطہّرہ[3] میں اس کی تلافی[4] بھی موجود ہے۔ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ جس کے والدین اس حالت میں مر گئے ہوں کہ وہ ان کی نافرمانی کرتا ہو تو ان کے لیے کثرت سے دعا اور استغفار کرنے سے مطیع شمار ہو جاتا ہے۔ایک دوسری حدیث میں وارد ہے کہ بہترین بھلائی باپ کے بعد اس کے ملنے والوں سے حُسنِ[5] سلوک ہے۔

④ عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رضی اللہ عنہ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صلی اللہ علیہ وسلم قَالَ يَوْمًا وَّحَضَرَنَا رَمَضَانُ: أَتَاكُمْ رَمَضَانُ شَهْرُ بَرَكَةٍ يَّغْشَاكُمُ اللهُ فِيْهِ . فَيُنْزِلُ الرَّحْمَةَ وَيَحُطُّ الْخَطَايَا وَيَسْتَجِيْبُ فِيْهِ الدُّعَاءَ يَنْظُرُ اللهُ تَعَالٰى إِلٰى تَنَافُسِكُمْ فِيْهِ . وَيُبَاهِيْ بِكُمْ مَلٰئِكَتَهٗ . فَأَرُوْا اللهَ مِنْ أَنْفُسِكُمْ خَيْرًا . فَإِنَّ الشَّقِيَّ مَنْ حُرِمَ فِيْهِ رَحْمَةَ اللهِ عَزَّوَجَلَّ .

حضرت عبادہ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ ایک مرتبہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے رمضان المبارک کے قریب ارشاد فرمایا کہ رمضان کا مہینہ آ گیا ہے جو بڑی برکت والا ہے، حق تعالیٰ شانہٗ اس میں تمہاری طرف مُتوجّہ ہوتے ہیں اور اپنی رحمتِ خاصّہ[6] نازل فرماتے ہیں، خطاؤں کو معاف فرماتے ہیں، دعا کو قبول کرتے ہیں، تمہارے تنافُس کو دیکھتے ہیں اور ملائکہ سے فخر کرتے ہیں، پس اللہ کو اپنی نیکی دکھلاؤ، بدنصیب ہے وہ شخص جو اس مہینے میں بھی اللہ کی رحمت سے محروم رہ جاوے۔

[رواه الطبراني ورواته ثقات إلا أن محمد بن قيس لا يحضرني فيه جرح ولا تعديل كذا في الترغيب]

**فائدہ**: تنافس اس کو کہتے ہیں کہ دوسرے کی حرص میں کام کیا جائے، اور مقابلہ پر دوسرے سے بڑھ چڑھ کر کام کیا جاوے، تفاخُر اور تقابُل[7] والے آویں اور یہاں اپنے اپنے جوہر[8] دکھلاویں۔فخر کی بات نہیں، تحدیث[9] بالنِّعمۃ کے طور پر لکھتا ہوں: اپنی نااہلیت سے خود اگرچہ کچھ نہیں کر سکتا مگر اپنے گھرانہ کی عورتوں کو

**حل لغات:** ① فرماں بردار۔ ② فضیلت۔ ③ پاکیزہ۔ ④ بھرپائی۔ ⑤ اچھا برتاؤ۔ ⑥ خاص رحمت۔ ⑦ مقابلہ کرنا۔ ⑧ قابلیت۔ ⑨ اللہ کی نعمت کو ظاہر کرنا۔

دیکھ کر خوش ہوتا ہوں کہ اکثروں کو اس کا اہتمام رہتا ہے کہ دوسری سے تلاوت میں بڑھ جاوے، خانگی[1] کاروبار کے ساتھ پندرہ، بیس پارے روزانہ بے تکلّف[2] پورے کرلیتی ہیں، حق تعالیٰ شانہٗ اپنی رحمت سے قبول فرماویں اور زیادتی کی توفیق عطا فرماویں۔

| | |
|---|---|
| ⑤ عَنْ أَبِيْ سَعِيْدِنِ الْخُدْرِيِّ ﷛ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: إِنَّ لِلّٰهِ تَبَارَكَ وَتَعَالٰى عُتَقَاءَ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّلَيْلَةٍ يَّعْنِيْ فِيْ رَمَضَانَ. وَإِنَّ لِكُلِّ مُسْلِمٍ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَلَيْلَةٍ دَعْوَةً مُّسْتَجَابَةً. [رواه البزار كذا في الترغيب] | نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ رمضان المبارک کی ہر شب[3] وروز میں اللہ کے یہاں سے (جہنم کے) قیدی چھوڑے جاتے ہیں اور ہر مسلمان کے لیے ہر شب وروز میں ایک دعا ضرور قبول ہوتی ہے۔ |

**فائدہ:** بہت سی روایات میں روزے دار کی دعا کا قبول ہونا وارد ہوا ہے، بعض روایات میں آتا ہے کہ افطار کے وقت دعا قبول ہوتی ہے، مگر ہم لوگ اس وقت کھانے پر اس طرح گرتے ہیں کہ دعا مانگنے کی تو کہاں فُرصت، خود افطار کی دعا بھی یاد نہیں رہتی، افطار کی مشہور دعا یہ ہے: اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ وَبِكَ اٰمَنْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَعَلٰى رِزْقِكَ أَفْطَرْتُ. ترجمہ: اے اللہ تیرے ہی لیے روزہ رکھا اور تجھی پر ایمان لایا ہوں اور تجھی پر بھروسہ ہے، تیرے ہی رزق سے اِفطار کرتا ہوں۔

حدیث کی کتابوں میں یہ دعا مختصر ملتی ہے، حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاص ﷠ افطار کے وقت یہ دعا کرتے تھے: اَللّٰهُمَّ إِنِّيْ أَسْأَلُكَ بِرَحْمَتِكَ الَّتِيْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ أَنْ تَغْفِرَ لِيْ. ترجمہ: اے اللہ! تیری اس رحمت کے صدقے جو ہر چیز کو شامل ہے یہ مانگتا ہوں کہ تو میری مغفرت فرمادے۔ بعض کُتب میں خود حضور ﷺ سے یہ دعا منقول ہے: يَا وَاسِعَ الْفَضْلِ اغْفِرْ لِيْ. ترجمہ: اے وسیع عطا والے! میری مغفرت فرما۔ اور بھی مُتعَدّد[4] دعائیں روایات میں وارد ہوئی ہیں، مگر کسی دعا کی تخصیص[5] نہیں، اجابتِ[6] دعا کا وقت ہے، اپنی اپنی ضرورت کے لیے دعا فرماویں، یاد آجاوے تو اس سیاہ کار[7] کو بھی شامل فرمالیں کہ سائل[8] ہوں اور سائل کا حق ہوتا ہے۔

چشمۂ فیض سے گر ایک اشارہ ہوجائے　　لطف ہو آپ کا اور کام ہمارا ہوجائے

| | |
|---|---|
| ⑥ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷛ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ ﷺ: ثَلٰثَةٌ لَا تُرَدُّ دَعْوَتُهُمْ: اَلصَّائِمُ حَتّٰى يُفْطِرَ، وَالْإِمَامُ الْعَادِلُ، وَدَعْوَةُ الْمَظْلُوْمِ | حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ تین آدمیوں کی دُعا رَدّ[9] نہیں ہوتی: ایک روزہ دار کی افطار کے وقت تک، دوسرے عادل[10] بادشاہ کی دعا، تیسرے |

**حل لغات:** ① گھریلو کام کاج۔ ② آرام سے۔ ③ دن رات۔ ④ بہت سی۔ ⑤ خاص نہیں کیا ⑥ دعا کا قبول ہونا۔ ⑦ گنہگار۔ ⑧ مانگنے والا۔ ⑨ لوٹائی نہیں جاتی۔ ⑩ انصاف کرنے والا۔

| | |
|---|---|
| يَرْفَعُهَا اللهُ فَوْقَ الْغَمَامِ وَيُفْتَحُ لَهَا أَبْوَابُ السَّمَاءِ، وَيَقُوْلُ الرَّبُّ: وَعِزَّتِيْ لَأَنْصُرَنَّكَ وَلَوْ بَعْدَ حِيْنٍ. [رواه أحمد في حديث والترمذي وحسنه وابن خزيمة وابن حبان في صحيحيهما كذا في الترغيب] | مظلوم کی جس کو حق تعالیٰ شانہٗ بادلوں سے اوپر اُٹھا لیتے ہیں اور آسمان کے دروازے اس کے لیے کھول دیے جاتے ہیں اور ارشاد ہوتا ہے کہ میں تیری ضرور مدد کروں گا گو (کسی مَصلِحَت سے) کچھ دیر ہو جائے۔ |

**فائدہ**: دُرِّ منثور میں حضرت عائشہ ﷞ سے نقل کیا ہے: جب رمضان آتا تھا تو نبیٔ کریم ﷺ کا رنگ بدل جاتا تھا اور نماز میں اضافہ ہو جاتا تھا اور دعا میں بہت عاجزی فرماتے تھے اور خوف غالب ہو جاتا تھا۔ دوسری روایت میں فرماتی ہیں کہ رمضان کے ختم تک بستر پر تشریف نہیں لاتے تھے۔

ایک روایت میں ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ رمضان میں عرش کے اٹھانے والے فرشتوں کو حکم فرمادیتے ہیں کہ اپنی اپنی عبادت چھوڑ دو اور روزہ داروں کی دعا پر آمین کہا کرو۔ بہت سی روایات سے رمضان کی دعا کا خصوصیت سے قبول ہونا معلوم ہوتا ہے اور یہ بے تَرَدُّد[1] بات ہے کہ جب اللہ کا وعدہ ہے اور سچے رسول کا نقل کیا ہوا ہے، تو اس کے پورا ہونے میں کچھ تَرَدُّد[2] نہیں، لیکن اس کے بعد بھی بعض لوگ کسی غرض کے لیے دعا کرتے ہیں مگر وہ کام نہیں ہوتا، تو اس سے یہ نہیں سمجھ لینا چاہیے کہ وہ دعا قبول نہیں ہوئی، بلکہ دعا کے قبول ہونے کے معنی سمجھ لینا چاہیے۔

نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جب مسلمان دعا کرتا ہے بشرطیکہ قطعِ رحمی[3] یا کسی گناہ کی دعا نہ کرے، تو حق تعالیٰ شانہٗ کے یہاں سے تین چیزوں میں سے ایک چیز ضرور ملتی ہے: یا خود وہی چیز ملتی ہے جس کی دعا کی یا اس کے بدلے میں کوئی برائی، مصیبت اس سے ہٹا دی جاتی ہے یا آخرت میں اسی قدر ثواب اس کے حصّہ میں لگا دیا جاتا ہے۔ ایک حدیث میں آیا ہے کہ قیامت کے دن حق تعالیٰ شانہٗ بندہ کو بلا کر ارشاد فرمائیں گے کہ اے میرے بندے! میں نے تجھے دعا کرنے کا حکم دیا تھا اور اس کے قبول کرنے کا وعدہ کیا تھا، تُو نے مجھ سے دعا مانگی تھی؟ وہ عرض کرے گا: مانگی تھی، اس پر ارشاد ہوگا کہ تو نے کوئی دعا ایسی نہیں کی جس کو میں نے قبول نہ کیا ہو، تُو نے فلاں دعا مانگی تھی کہ فلاں تکلیف ہٹا دی جائے، میں نے اس کو دنیا میں پورا کر دیا تھا اور فلاں غم کے دفع[4] ہونے کے لیے دعا کی تھی، مگر اس کا اثر کچھ تجھے معلوم نہیں ہوا، میں نے اس کے بدلے میں فلاں اجر و ثواب تیرے لیے مُتَعَیَّن کیا، حضور ﷺ ارشاد فرماتے ہیں کہ اس کو ہر ہر دعا یاد کرائی جاوے گی اور اس کا دنیا میں پورا ہونا یا آخرت میں اس کا عِوَض[5] بتلایا جاوے گا، اس اجر و ثواب کی کثرت کو دیکھ کر وہ بندہ اس کی تمنا کرے گا کہ کاش دنیا میں اس کی کوئی بھی دعا پوری نہ ہوئی ہوتی کہ یہاں

**حل لغات:** (۱) صحیح، یقینی۔ (۲) شک۔ (۳) رشتے ناطے کو توڑنا۔ (۴) دور۔ (۵) بدلہ۔

اس کا اس قدر اَجر ملتا؛ غرض دعا نہایت ہی اہم چیز ہے، اس کی طرف سے غفلت بڑے سخت نقصان اورخسارہ کی بات ہےاورظاہر میں اگرقبول کے آثار نہ دیکھیں تو بَدْدِل نہ ہونا چاہیے۔

اس رسالہ کے ختم پر جولمبی حدیث آرہی ہے، اس سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ اس میں بھی حق تعالیٰ شانہٗ بندے ہی کے مَصَالِح[1] پر نظر فرماتے ہیں، اگراس کے لیے اس چیز کا عطا فرمانا مَصْلِحت ہوتا ہے تو مَرْحَمَتْ فرماتے ہیں ورنہ نہیں۔ یہ بھی اللہ کا بڑا احسان ہے کہ ہم لوگ بسا[2] اوقات اپنی نافہمی[3] سے ایسی چیز مانگتے ہیں، جو ہمارے مُناسب نہیں ہوتی، اس کے ساتھ دوسری ضروری اوراہم بات قابلِ لحاظ یہ ہے کہ بہت سے مرداورعورتیں تو خاص طور سے اس مرض میں مبتلا ہیں کہ بسا اوقات غصے اوررنج میں اولادوغیرہ کو بددُعا دیتے ہیں، یادرکھیں کہ اللہ جلَّ شانہٗ کے عالی دربار میں بعض اوقات ایسے خاص قبولیت کے ہوتے ہیں کہ جو مانگو مل جاتا ہے، یہ احمق[4] غصہ میں اول تو اولادکوکوستی ہیں اور جب وہ مرجاتی ہے یاکسی مصیبت میں مبتلا ہوجاتی ہےتو پھر روتی پھرتی ہیں اوراس کا خیال بھی نہیں آتا کہ مصیبت خودہی اپنی بددُعا سے مانگی ہے۔

نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ اپنی جانوں اوراولاد کو نیز مال اور خادموں کو بددُعا نہ دیا کرو، مَبَادا[5] اللہ کے کسی ایسے خاص وقت میں واقع ہوجائے جو قبولیت کا ہے، بالخصوص رمضان المبارک کا تمام مہینہ تو بہت ہی خاص وقت ہے، اس میں اہتمام سے بچنے کی کوشش اَشَد[6] ضروری ہے۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ حضور ﷺ سے نقل کرتے ہیں کہ رمضان المبارک میں اللہ کو یاد کرنے والا شخص بخشا بخشایاہےاوراللہ سے مانگنے والا نامراد نہیں رہتا۔ حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی ایک روایت سے ''ترغیب'' میں نقل کیا ہے کہ رمضان کی ہر رات میں ایک مُنادی[7] پکارتا ہے کہ اے خیر کے تلاش کرنے والے! متوجّہ ہو اور آگے بڑھ، اور اے برائی کے طلبگار! بس کر اور آنکھیں کھول، اس کے بعد وہ فرشتہ کہتا ہے: کوئی مغفرت کا چاہنے والا ہے کہ اس کی مغفرت کی جائے؟ کوئی توبہ کرنے والا ہے کہ اس کی توبہ قبول کی جائے؟ کوئی دعا کرنے والا ہے کہ اس کی دعا قبول کی جائے؟ کوئی مانگنے والا ہے کہ اس کا سوال پورا کیا جائے؟ اس سب کے بعد یہ امر بھی نہایت ضروری اورقابلِ لحاظ ہے کہ دعا کے قبول ہونے کے لیے کچھ شرائط بھی وارد ہوئی ہیں کہ ان کے فوت[8] ہونے سے بسا اوقات دعا رَد[9] کردی جاتی ہے، مِنْجُمْلہ ان کے حرام غذا ہے کہ اس کی وجہ سے بھی دعا رَدّ ہوجاتی ہے۔ نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ بہت سے پریشان حال آسمان کی طرف ہاتھ اُٹھا کر دعا مانگتے ہیں اور یارب یارب کرتے ہیں، مگر کھانا حرام، پینا حرام، لباس حرام، ایسی حالت میں کہاں دعا قبول ہوسکتی ہے؟۔

**حل لغات:** (۱) بھلائیوں۔ (۲) اکثرمرتبہ۔ (۳) ناسمجھی۔ (۴) بیوقوف۔ (۵) خدانخواستہ۔ (۶) سخت۔ (۷) پکارنے والا۔ (۸) چھوٹنا۔ (۹) لوٹانا۔

مُؤَرِّخِین[1] نے لکھا ہے کہ کوفہ میں مُستجابُ[2] الدعا لوگوں کی ایک جماعت تھی، جب کوئی حاکم ان پر مسلّط ہوتا اس کے لیے بددُعا کرتے وہ ہلاک ہوجاتا، حجّاج ظالم کا جب وہاں تسلّط[3] ہوا تو اس نے ایک دعوت کی، جس میں ان حضرات کو خاص طور سے شریک کیا اور جب کھانے سے فارغ ہوچکے تو اس نے کہا کہ میں ان لوگوں کی بددُعا سے محفوظ ہوگیا کہ حرام کی روزی ان کے پیٹ میں داخل ہوگئی۔ اس کے ساتھ ہمارے زمانہ کی حلال روزی پر بھی ایک نگاہ ڈالی جائے، جہاں ہر وقت سود تک کے جواز کی کوششیں جاری ہوں، ملازمین رشوت کو اور تاجر دھوکہ دینے کو بہتر سمجھتے ہوں۔

| | |
|---|---|
| (۷) عَنِ ابْنِ عُمَرَ رضی اللہ عنہما قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: إِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى الْمُتَسَحِّرِيْنَ. [رواه الطبراني في الأوسط وابن حبان في صحيحه كذا في الترغيب] | حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ خود حق تعالیٰ شانہٗ اور اس کے فرشتے سحری کھانے والوں پر رحمت نازل فرماتے ہیں۔ |

**فائدہ**: کس قدر اللہ جلَّ جلالہٗ کا انعام واحسان ہے کہ روزہ کی برکت سے اس سے پہلے کھانے کو جس کو ''سحری'' کہتے ہیں، امت کے لیے ثواب کی چیز بنادیا اور اس میں بھی مسلمانوں کو اجر دیا جاتا ہے، بہت سی احادیث میں سحر کھانے کی فضیلت اور اجر کا ذکر ہے۔ علامہ عینیؒ نے ۱۷ر صحابہ رضی اللہ عنہم سے اس کی فضیلت کی احادیث نقل کی ہیں اور اس کے مُستَحب ہونے پر اِجماع نقل کیا ہے۔ بہت سے لوگ کاہلی[4] کی وجہ سے اس فضیلت سے محروم رہ جاتے ہیں اور بعض لوگ تراویح پڑھ کر کھانا کھا کر سو جاتے ہیں اور وہ اس کے ثواب سے محروم رہتے ہیں، اس لیے کہ لغت میں ''سحر'' اس کھانے کو کہتے ہیں جو صبح کے قریب کھایا جائے جیسا کہ قاموس نے لکھا ہے، بعض نے کہا ہے کہ آدھی رات سے اس کا وقت شروع ہوجاتا ہے۔ [مرقاۃ] صاحبِ کشّافؒ نے اخیر کے چھٹے حصہ کو بتلایا ہے، یعنی تمام رات کو ۶ر حصوں پر تقسیم کرکے اخیر کا حصہ مثلاً اگر غروبِ آفتاب سے طلوعِ صبحِ صادق تک بارہ گھنٹے ہوں تو اخیر کے دو گھنٹے سحر کا وقت ہے اور ان میں بھی تاخیر[5] اَولیٰ ہے، بشرطیکہ اتنی تاخیر نہ ہو کہ روزہ میں شک ہونے لگے، سحری کی فضیلت بہت سی احادیث میں آئی ہے۔

نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ ہمارے اور اہلِ کتاب (یہود ونصاریٰ) کے روزہ میں سحری کھانے سے فرق ہوتا ہے کہ وہ سحری نہیں کھاتے۔ ایک جگہ ارشاد ہے کہ سحری کھایا کرو کہ اس میں برکت ہے۔ ایک جگہ ارشاد ہے کہ تین چیزوں میں برکت ہے: جماعت میں اور ثرید میں اور سحری کھانے میں، اس حدیث میں جماعت سے عام مراد ہے، نماز کی جماعت اور ہر وہ کام جس کو مسلمانوں کی جماعت مل کر کرے کہ اللہ کی مدد اس کے ساتھ فرمائی گئی ہے اور ثَرید گوشت میں پکی ہوئی روٹی کہلاتی ہے جو نہایت لذیذ[6] کھانا ہوتا ہے۔ تیسرے سحری، نبیٔ کریم ﷺ جب کسی صحابی کو اپنے ساتھ سحر کھلانے کے لیے بلاتے تو ارشاد فرماتے کہ آؤ

**حل لغات:** (۱) تاریخ لکھنے والے۔ (۲) جن کی دعا اللہ قبول کرلیتے ہیں۔ (۳) قبضہ۔ (۴) سُستی۔ (۵) دیری کرنا۔ (۶) مزیدار۔

برکت کا کھانا کھالو۔ ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ سحری کھا کر روزہ پر قوّت حاصل کرو اور دوپہر کو سوکر اخیر[1] شب کے اُٹھنے پر مدد چاہا کرو۔

حضرت عبداللہ بن حارث رضی اللہ عنہ ایک صحابی سے نقل کرتے ہیں کہ میں حضور ﷺ کی خدمت میں ایسے وقت حاضر ہوا کہ آپ ﷺ سحری نوش فرمارہے تھے، آپ ﷺ نے فرمایا کہ یہ ایک برکت کی چیز ہے جو اللہ نے تم کو عطا فرمائی ہے، اس کو مت چھوڑنا۔ حضور ﷺ نے مُتعَدّد روایات میں سَحور[2] کی ترغیب فرمائی ہے، حتیٰ کہ ارشاد ہے کہ اور کچھ نہ ہو تو ایک چھوارہ ہی کھالے یا ایک گھونٹ پانی ہی پی لے، اس لیے روزہ داروں کو اس ''ہَم خُرمَا[3] و ہَم ثواب'' کا خاص طور سے اِہتمام کرنا چاہیے کہ اپنی راحت، اپنا نفع اور مُفت کا ثواب، مگر اتنا ضروری ہے کہ افراط[4] و تفریط ہر چیز میں مُضِر[5] ہے، اس لیے نہ اتنا کم کھاوے کہ عبادات میں ضُعف[6] محسوس ہونے لگے اور نہ اتنا زیادہ کھاوے کہ دن بھر کھٹّی ڈکاریں آتی رہیں، خود ان احادیث میں بھی اس طرف اشارہ ہے کہ چاہے ایک چُھوارہ ہو یا ایک گھونٹ پانی، نیز مُستقل احادیث میں بھی بہت کھانے کی مُمانعت آئی ہے۔ حافظ ابن حجرؒ بخاری کی شرح میں تحریر فرماتے ہیں کہ سحری کی برکات مختلف وُجوہ[7] سے ہیں: اتباعِ سنت، اہلِ کتاب کی مخالفت کہ وہ سحری نہیں کھاتے اور ہم لوگ حتی الوسع[8] ان کی مخالفت کے ماموُر[9] ہیں۔

نیز عبادت پر قُوّت، عبادت میں دل[10] بستگی کی زیادتی، نیز شدّتِ بھوک سے اکثر بد خُلقی[11] پیدا ہو جاتی ہے اس کی مُدافعت[12]، اس وقت کوئی ضرورت مند سائل[13] آجائے تو اس کی اعانت[14]، کوئی پڑوس میں غریب فقیر ہو اس کی مدد، یہ وقت خصوصیت سے قبولیت دعا کا ہے، سحری کی بَدَولت[15] دعا کی توفیق ہو جاتی ہے، اس وقت میں ذکر کی توفیق ہو جاتی ہے، وغیرہ وغیرہ۔

ابن دَقیق العیدؒ کہتے ہیں کہ صوفیاء کو سحور کے مسئلہ میں کلام[16] ہے کہ وہ مقصد روزہ کے خلاف ہے، اس لیے کہ مقصدِ روزہ پیٹ اور شرمگاہ کی شہوت کا توڑنا ہے اور سحری کھانا اس مقصد کے خلاف ہے، لیکن صحیح یہ ہے کہ مقدار میں اتنا کھانا کہ یہ مصلحت بالکُلّیہ[17] فوت[18] ہو جائے یہ تو بہتر نہیں۔ اس کے علاوہ حسبِ حیثیت[19] و ضرورت مختلف ہوتا رہتا ہے۔ بندہ کے ناقص خیال میں اس بارے میں قولِ[20] فیصل بھی یہی ہے کہ اصل سحور وافطار میں تقلیل[21] ہے، مگر حسبِ ضرورت اس میں تغیُّر[22] ہو جاتا ہے، مثلاً طلباء کی جماعت کہ ان کے لیے تقلیلِ طعام منافعِ[23] صوم کے حاصل ہونے کے ساتھ تحصیلِ[24] علم کی مضرّت[25] کو شامل ہے، اس لیے ان کے لیے بہتر یہ ہے کہ تقلیل نہ کریں کہ علم دین کی اہمیت شریعت میں بہت زیادہ ہے، اسی طرح ذاکرین[26] کی جماعت،

**حل لغات:** (۱) رات کا اخیری حصہ۔ (۲) سحری کھانا۔ (۳) کھجور بھی کھاؤ ثواب بھی لو۔ (۴) زیادتی اور کمی۔ (۵) نقصان دہ۔ (۶) کمزوری۔ (۷) اسباب۔ (۸) اپنی طاقت بھر۔ (۹) حکم دیا گیا ہو جس کو۔ (۱۰) دل لگنا۔ (۱۱) بداخلاقی۔ (۱۲) روکنا۔ (۱۳) مانگنے والا۔ (۱۴) مدد۔ (۱۵) وجہ سے۔ (۱۶) اختلاف ہے۔ (۱۷) مکمل طور سے۔ (۱۸) چھوٹ جائے۔ (۱۹) طاقت کے موافق۔ (۲۰) آخری بات۔ (۲۱) کمی۔ (۲۲) تبدیلی ہو جاتی ہے۔ (۲۳) روزے کے فائدوں۔ (۲۴) علم حاصل کرنے۔ (۲۵) نقصان۔ (۲۶) ذکر کرنے والا۔

علیٰ ہٰذا دوسری جماعتیں جو تقلیلِ طعام کی وجہ سے کسی دینی کام میں اہمیت کے ساتھ مشغول نہ ہو سکیں۔ نبیِ کریم ﷺ نے ایک مرتبہ جہاد کو تشریف لے جاتے ہوئے اعلان فرمادیا کہ سفر میں روزہ نیکی نہیں، حالانکہ رمضان المبارک کا روزہ تھا، مگر اس جگہ جہاد کا تقابُل[1] آپڑا تھا، البتہ جس جگہ کسی ایسے دینی کام میں جو روزے سے زیادہ اہم ہو ضُعف اور کَسَل[2] روَا[3] نہ ہو، وہاں تقلیلِ طعام ہی مناسب ہے۔ شرحِ اِقْنَاع میں عَلَّامہ شَعْرانیؒ سے نقل کیا ہے کہ ہم سے اس پر عہد لیے گئے کہ پیٹ بھر کھانا نہ کھائیں، بالخصوص رمضان المبارک کی راتوں میں، بہتر یہ ہے کہ رمضان کے کھانے میں غیرِ رمضان سے کچھ تقلیل کرے، اس لیے کہ افطار وسحر میں جو شخص پیٹ بھر کر کھائے اس کا روزہ ہی کیا ہے۔ مشائخ نے کہا ہے کہ جو شخص رمضان میں بھوکا رہے، آئندہ رمضان تک تمام سال شیطان کے زور سے محفوظ رہتا ہے اور بھی بہت سے مشائخ سے اس باب میں شدت[4] منقول ہے۔

شرحِ اِحیاء میں عوارِف سے نقل کیا ہے کہ سہل بن عبداللہ تُستَریؒ پندرہ روز میں ایک مرتبہ کھانا تناول فرماتے تھے اور رمضان المبارک میں ایک لقمہ، البتہ روزانہ اتباعِ سنت کی وجہ سے محض پانی سے روزہ افطار فرماتے تھے۔ حضرت جنیدؒ ہمیشہ روزہ رکھتے، لیکن (اللہ والے) دوستوں میں سے کوئی آتا تو اس کی وجہ سے روزہ افطار فرماتے اور فرمایا کرتے تھے کہ (ایسے) دوستوں کے ساتھ کھانے کی فضیلت کچھ روزہ کی فضیلت سے کم نہیں۔ اور بھی سَلَف[5] کے ہزاروں واقعات اس کی شہادت[6] دیتے ہیں کہ وہ کھانے کی کمی کے ساتھ نفس کی تادیب[7] کرتے تھے، مگر شرط وہی ہے کہ اس کی وجہ سے اور دینی اہم امور میں نقصان نہ ہو۔

| | |
|---|---|
| ⑧ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ ﷛ قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: رُبَّ صَائِمٍ لَّيْسَ لَهٗ مِنْ صِيَامِهٖ إِلَّا الْجُوْعُ، وَرُبَّ قَائِمٍ لَّيْسَ لَهٗ مِنْ قِيَامِهٖ إِلَّا السَّهَرُ. | حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ بہت سے روزہ رکھنے والے ایسے ہیں کہ ان کو روزہ کے ثَمَرات[8] میں بجز[9] بھوکا رہنے کے کچھ بھی حاصل نہیں اور بہت سے شب بیدار[10] ایسے ہیں کہ ان کو رات کے جاگنے (کی مَشَقَّت) کے سوا کچھ بھی نہ ملا۔ |

[رواه ابن ماجه واللفظ له والنسائي وابن خزيمة في صحيحه والحاكم وقال: على شرط البخاري ذكر لفظهما المنذري في الترغيب بمعناه]

**فائدہ**: علماء کے اس حدیث کی شرح میں چند اَقوال ہیں: اوّل یہ کہ اس سے وہ شخص مراد ہے جو دن بھر روزہ رکھ کر مالِ حرام سے افطار کرتا ہے کہ جتنا ثواب روزہ کا ہوا تھا، اس سے زیادہ گناہ حرام مال کھانے کا ہوگیا اور دن بھر بھوکا رہنے کے سوا اور کچھ نہ ملا۔ دوسرے یہ کہ وہ شخص مراد ہے جو روزہ رکھتا ہے، لیکن غیبت میں بھی مبتلا رہتا ہے، جس کا بیان آگے آرہا ہے۔ تیسرا قول یہ ہے کہ روزہ کے اندر گناہ وغیرہ سے احتراز[11]

**حل لغات**: ① مقابلہ۔ ② سستی۔ ③ جائز، درست۔ ④ سختی۔ ⑤ بزرگانِ دین۔ ⑥ گواہی۔ ⑦ اصلاح۔ ⑧ فائدوں۔ ⑨ سوائے۔ ⑩ رات کو جاگنے والے۔ ⑪ بچنا۔

نہیں کرتا، نبیٔ اکرم ﷺ کے اِرشادات جامع[1] ہوتے ہیں، یہ سب صورتیں اس میں داخل ہیں اور ان کے علاوہ بھی۔ اسی طرح جاگنے کا حال ہے کہ رات بھر شب بیداری کی مگر تفریحاً[2] تھوڑی سی غیبت یا کوئی اور حماقت[3] بھی کر لی تو وہ سارا جاگنا بیکار ہو گیا، مثلاً صبح کی نماز ہی قضا کر دی یا محض ریا[4] اور شہرت کے لیے جاگا تو وہ بیکار ہے۔

| | |
|---|---|
| ⑨ عَنْ أَبِيْ عُبَيْدَةَ ﷛ قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ يَقُوْلُ: الصِّيَامُ جُنَّةٌ مَا لَمْ يَخْرِقْهَا. | حضور ﷺ کا ارشاد ہے کہ روزہ آدمی کے لیے ڈھال ہے جب تک اس کو پھاڑ نہ ڈالے۔ |

[رواه النسائي وابن ماجه وابن خزيمة والحاكم وصححه على شرط البخاري وألفاظهم مختلفة حكاها المنذري في الترغيب]

**فائدہ:** ڈھال ہونے کا مطلب یہ ہے کہ جیسے آدمی ڈھال سے اپنی حفاظت کرتا ہے، اسی طرح روزہ سے بھی اپنے دشمن یعنی شیطان سے حفاظت ہوتی ہے۔ ایک روایت میں آیا ہے کہ روزہ حفاظت ہے اللہ کے عذاب سے۔ دوسری روایت میں ہے کہ روزہ جہنم سے حفاظت ہے۔

ایک روایت میں وارد ہوا ہے کہ کسی نے عرض کیا کہ یا رسول اللہ! روزہ کس چیز سے پھٹ جاتا ہے؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ جھوٹ اور غیبت سے۔ ان دونوں روایتوں میں اور اسی طرح اور بھی مُتعدِّد رِوایات میں روزہ میں اس قسم کے امور سے بچنے کی تاکید آئی ہے اور روزہ کا گویا ضائع کر دینا اس کو قرار دیا ہے۔ ہمارے اس زمانے میں روزہ کے کاٹنے کے لیے مَشغلہ اس کو قرار دیا جاتا ہے کہ واہی تباہی، میری تیری باتیں شروع کر دی جائیں۔ بعض عُلَماء کے نزدیک جھوٹ اور غیبت سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے، یہ دونوں چیزیں ان حضرات کے نزدیک ایسی ہیں جیسے کہ کھانا پینا وغیرہ سب روزہ کو توڑنے والی اشیاء[5] ہیں۔ جمہور[6] کے نزدیک اگرچہ روزہ ٹوٹتا نہیں، مگر روزہ کے برکات جاتے رہنے سے تو کسی کو بھی اِنکار نہیں۔

مَشائخ نے روزہ کے آداب میں چھ امور تحریر فرمائے ہیں کہ روزہ دار کو ان کا اہتمام ضروری ہے: اوّل: نگاہ کی حفاظت کہ کسی بے محل جگہ پر نہ پڑے، حتیٰ کہ کہتے ہیں کہ بیوی پر بھی شہوت کی نگاہ نہ پڑے، پھر اجنبی کا کیا ذکر؟ اور اسی طرح کسی لہو و لعب[7] وغیرہ ناجائز جگہ نہ پڑے۔ نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ نگاہ ابلیس کے تیروں میں سے ایک تیر ہے، جو شخص اس سے اللہ کے خوف کی وجہ سے بچ رہے، حق تعالیٰ جلَّ شانہٗ اس کو ایسا نورِ ایمانی نصیب فرماتے ہیں، جس کی حَلاوت[8] اور لَذَّت قلب[9] میں محسوس کرتا ہے۔ صُوفیا نے ''بے محل'' کی تفسیر یہ کی ہے کہ ہر ایسی چیز کا دیکھنا اس میں داخل ہے، جو دل کو حق تعالیٰ جلَّ شانہٗ سے ہٹا کر کسی دوسری طرف متوجّہ کر دے۔ دوسری چیز: زبان کی حفاظت ہے، جھوٹ، چغل خوری، لَغو بکواس، غیبت، بدگوئی، بدکلامی، جھگڑا وغیرہ سب چیزیں اس میں داخل ہیں۔ بخاری شریف کی روایت میں ہے

**حل لغات:** ① ہر طرح سے مکمل۔ ② ہنسی مذاق میں۔ ③ بے وقوفی۔ ④ دکھاوا۔ ⑤ چیزیں۔ ⑥ اکثر علماء۔ ⑦ کھیل کود۔ ⑧ مٹھاس۔ ⑨ دل۔

میں روحانیت کا ایک خاص اِنتشار[1] ہوتا ہے اور ملائکہ بکثرت زمین پر اُترتے ہیں اور شیاطین دُور رہتے ہیں، دُعائیں اور عبادتیں قبول ہوتی ہیں، یہ ہر رمضان میں ہوتی ہے اور اخیر عشرہ کی وِتْر[2] راتوں میں ہوتی ہے اور بدلتی رہتی ہے۔ میرے والد صاحب نَوَّرَ اللّٰہُ مَرقَدَہٗ وبَرَّدَ مَضجَعَہٗ اسی قول کو راجح فرماتے تھے۔

بہر حال شب قدر ایک[2] ہو یا دو[2]، ہر شخص کو اپنی ہمت و وُسعت کے مُوافق تمام سال اس کی تلاش میں سعی[3] کرنا چاہیے، نہ ہو سکے تو رمضان بھر جُستجو[4] کرنا چاہیے، اگر یہ بھی مُشکِل ہو تو عشرۂ اخیرہ کو غنیمت سمجھنا چاہیے، اتنا بھی نہ ہو سکے تو عشرۂ اخیرہ کی طاق راتوں کو ہاتھ سے نہ دینا چاہیے اور اگر خُدَانخواستہ یہ بھی نہ ہو سکے تو ستائیسویں شب کو تو بہر حال غنیمتِ[5] بارِدہ سمجھنا ہی چاہیے کہ اگر تائیدِ[6] ایزدی شاملِ حال ہے اور کسی خوش نصیب کو میسر ہو جائے تو پھر تمام دُنیا کی نعمتیں اور راحتیں اس کے مُقابلہ میں ہیچ[7] ہیں، لیکن اگر میسر نہ بھی ہو، تب بھی اَجر سے خالی نہیں، بالخصوص مغرب عشاء کی نماز جماعت سے مسجد میں ادا کرنے کا اہتمام تو ہر شخص کو تمام سال بہت ہی ضرور ہونا چاہیے کہ اگر خوش قسمتی سے شبِ قدر کی رات میں یہ دو[2] نمازیں جماعت سے میسّر ہو جائیں تو کس قدر باجماعت نمازوں کا ثواب ملے۔ اللہ کا کس قدر بڑا انعام ہے کہ کسی دینی کام میں اگر کوشش کی جاوے تو کامیابی نہ ہونے کی صورت میں بھی اس کوشش کا اَجر ضرور ملتا ہے، لیکن اس کے باوجود کتنے ہمت والے ہیں جو دین کے درپے ہیں، دین کے لیے مرتے ہیں، کوششیں کرتے ہیں؟ اور اس کے بِالمُقابِل اَغراضِ[8] دنیویہ میں کوشش کے بعد اگر نتیجہ مُرتَّب[9] نہ ہو تو، وہ کوشش بیکار اور ضائع، لیکن اس پر بھی کتنے لوگ ہیں کہ دُنیوی اَغراض اور بیکار و لَغو اُمور کے حاصل کرنے کے لیے جان و مال دونوں کو برباد کرتے ہیں۔

بَبِین تَفَاوُتِ رَہ از کُجا[10] اَست تا بکُجا

| | |
|---|---|
| (٦) عَنْ عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ رضی اللہ عنہ أَنَّهٗ سَأَلَ رَسُولَ اللهِ ﷺ عَنْ لَيْلَةِ الْقَدْرِ، فَقَالَ: فِيْ رَمَضَانَ فِي الْعَشَرَةِ الْأَوَاخِرِ، فَإِنَّهَا فِيْ لَيْلَةِ وِتْرٍ فِيْ إِحْدٰى وَعِشْرِيْنَ أَوْ ثَلٰثٍ وَّعِشْرِيْنَ أَوْ خَمْسٍ وَّعِشْرِيْنَ أَوْ سَبْعٍ وَّعِشْرِيْنَ أَوْ تِسْعٍ وَّعِشْرِيْنَ أَوْ اٰخِرَ لَيْلَةٍ مِّنْ رَمَضَانَ، مَنْ قَامَهَا | حضرت عُبادہ رضی اللہ عنہ نے نبئ کریم ﷺ سے شبِ قدر کے بارے میں دریافت کیا، تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ رمضان کے اخیر عشرہ کی طاق راتوں میں ہے ۲۱/ ۲۳/ ۲۵/ ۲۷/ ۲۹/ یا رمضان کی آخر رات میں۔ جو شخص ایمان کے ساتھ، ثواب کی نیت سے اس رات میں عبادت کرے، اس کے پچھلے سب گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔ اس رات کی مِنْجُمْلَہ اور علامتوں کے یہ ہے |

**حل لغات:** (١) پھیلاؤ۔ (٢) طاق۔ (٣) کوشش۔ (٤) تلاش۔ (٥) یعنی بڑی نعمت۔ (٦) اللہ کی توفیق۔ (٧) کچھ نہیں۔ (٨) دنیاوی ضرورتیں۔ (٩) کام نہ بنے۔ (١٠) دیکھ کہ راستے کا فرق کہاں سے کہاں تک ہے۔

| | |
|---|---|
| إِيْمَانًا وَّاِحْتِسَابًا غُفِرَ لَهٗ مَا تَقَدَّمَ مِنْ ذَنْبِهٖ، وَمِنْ أَمَارَاتِهَا: أَنَّهَا لَيْلَةٌ بُلْجَةٌ صَافِيَةٌ سَاكِنَةٌ سَاجِيَةٌ، لَاحَارَّةٌ وَلَا بَارِدَةٌ كَأَنَّ فِيْهَا قَمَرًا سَاطِعًا، وَّلَا يَحِلُّ لِنَجْمٍ أَنْ يُّرْمٰى بِهٖ تِلْكَ اللَّيْلَةِ حَتَّى الصَّبَاحِ، وَمِنْ أَمَارَاتِهَا: أَنَّ الشَّمْسَ تَطْلُعُ صَبِيْحَتَهَا لَاشُعَاعَ لَهَا مُسْتَوِيَةٌ كَأَنَّهَا الْقَمَرُ لَيْلَةَ الْبَدْرِ، وَحَرَّمَ اللّٰهُ عَلَى الشَّيْطَانِ أَنْ يَّخْرُجَ مَعَهَا يَوْمَئِذٍ. [درّمنثور عن أحمد والبيهقي ومحمد بن نصر وغيرهم] | کہ وہ رات کھلی ہوئی چمک دار ہوتی ہے، صاف شفّاف، نہ زیادہ گرم، نہ زیادہ ٹھنڈی بلکہ مُعتدِل[1] گویا کہ اس میں (انوار کی کثرت کی وجہ سے) چاند کھلا ہوا ہے، اس رات میں صبح تک آسمان کے ستارے شیاطین کو نہیں مارے جاتے، نیز اس کی علامتوں میں سے یہ بھی ہے کہ اس کے بعد کی صبح کو آفتاب بغیر شُعاع[2] کے طلوع ہوتا ہے، ایسا بالکل ہموار[3] ٹِکیہ کی طرح ہوتا ہے جیسا کہ چودھویں رات کا چاند، اللہ جلَّ شانہٗ نے اس دن کے آفتاب کے طلوع کے وقت شیطان کو اس کے ساتھ نکلنے سے روک دیا (بخلاف اور دنوں کے کہ طلوعِ آفتاب کے وقت شیطان کا اس جگہ ظہور[4] ہوتا ہے)۔ |

**فائدہ**: اس حدیث کا اوّل مضمون تو سابِقہ[5] روایات میں ذکر ہو چکا ہے، آخر میں شبِ قدر کی چند علامات ذکر کی ہیں جن کا مطلب صاف ہے، کسی توضیح[6] کا مُحتاج نہیں۔ ان کے علاوہ اور بھی بعض علامات روایات میں اور ان لوگوں کے کلام میں ذکر کی گئی ہیں جن کو اس رات کی دولت نصیب ہوئی ہے، بالخصوص اس رات کے بعد جب صبح کو آفتاب نکلتا ہے تو بغیر شُعاع کے نکلتا ہے۔ یہ علامت بہت سی روایاتِ حدیث میں وارد ہوئی ہے اور ہمیشہ پائی جاتی ہے۔ اس کے علاوہ اور علامتیں لازمی اور لابُدّی[7] نہیں ہیں۔ عَبدَۃُ بنِ اَبِی لُبَابہ ؓ کہتے ہیں کہ میں نے رمضان المبارک کی ستائیس[27] شب کو سمندر کا پانی چکھا تو بالکل میٹھا تھا۔ ایوب بن خالدؒ کہتے ہیں کہ مجھے نہانے کی ضرورت ہوگئی، میں نے سمندر کے پانی سے غسل کیا تو بالکل میٹھا تھا اور یہ تیئیسویں شب کا قصہ ہے۔

مَشَائخ نے لکھا ہے کہ شبِ قدر میں ہر چیز سجدہ کرتی ہے حتّٰی کہ درخت زمین پر گر جاتے ہیں اور پھر اپنی جگہ کھڑے ہو جاتے ہیں، مگر ایسی چیزوں کا تعلُّق اُمورِ کَشفِیَّہ[8] سے ہے جو ہر شخص کو محسوس نہیں ہوتے۔

| | |
|---|---|
| (۷) عَنْ عَائِشَةَ ؓ قَالَتْ: قُلْتُ: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ! أَرَأَيْتَ إِنْ عَلِمْتُ أَيَّ لَيْلَةٍ لَيْلَةُ الْقَدْرِ مَا أَقُوْلُ فِيْهَا؟ | حضرت عائشہ ؓ نے حضور ﷺ سے پوچھا کہ یا رسول اللہ! اگر مجھے شبِ قدر کا پتہ چل جاوے تو کیا دُعا مانگوں؟ حضور ﷺ نے اَللّٰھُمَّ سے اخیر تک دعا بتلائی، جس کا |

**حل لغات:** (۱) درمیانی۔ (۲) کرن۔ (۳) برابر۔ (۴) نکلنا۔ (۵) پیچھے گذرا ہوا۔ (۶) بیان۔ (۷) ضروری۔ (۸) چھپی ہوئی باتیں جو اللہ تعالیٰ بزرگوں پر ظاہر کر دیتے ہیں۔

| قَالَ: قُوْلِيْ: اَللّٰهُمَّ إِنَّكَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّيْ. [رواه أحمد وابن ماجه والترمذي وصححه كذا في المشكوٰة] | ترجمہ یہ ہے: اے اللہ تو بے شک معاف کرنے والا ہے اور پسند کرتا ہے معاف کرنے کو، پس معاف فرما دے مجھ سے بھی۔ |
|---|---|

**فائدہ**: نہایت جامع دعا ہے کہ حق تعالیٰ اپنے لُطف وکرم سے آخرت کے مطالبہ سے معاف فرمادیں تو اس سے بڑھ کر اور کیا چاہیے۔

مَنْ نگویم کہ طَاعَتَم بپذیر　　قلمِ عفو بر گُنا ہم کَش[1]

حضرت سفیان ثوریؒ کہتے ہیں کہ اس رات میں دُعا کے ساتھ مشغول ہونا زیادہ بہتر ہے بہ نسبت دوسری عبادات کے، اِبنِ رَجَبؒ کہتے ہیں کہ صرف دُعا نہیں بلکہ مُختَلِف عبادات میں جمع کرنا افضل ہے، مثلاً: تلاوت، نماز، دُعا اور مراقبہ وغیرہ، اس لیے کہ نبیٔ کریم ﷺ سے یہ سب امور منقول ہیں، یہی قول زیادہ اقرب ہے کہ سَابِقہ احادیث میں نماز، ذکر وغیرہ کئی چیزوں کی فضیلت گزر چکی ہے۔

## فصل سوم: اعتکاف کے بیان میں

''اِعتِکاف'' کہتے ہیں: مسجد میں اعتکاف کی نیت کر کے ٹھہرنے کو۔ حَنَفِیَّہ کے نزدیک اس کی تین قسمیں ہیں: ایک واجب جو مَنَّت اور نذر کی وجہ سے ہو، جیسے یہ کہے کہ اگر میرا فلاں کام ہوگیا تو اتنے دنوں کا اعتکاف کروں گا، یا بغیر کسی کام پر موقوف کرنے کے یوں ہی کہہ لے کہ میں نے اتنے دنوں کا اعتکاف اپنے اوپر لازم کرلیا، یہ واجب ہوتا ہے اور جتنے دنوں کی نیّت کی ہے، اُس کا پورا کرنا ضروری ہے۔ دوسری قسم سنت ہے جو رمضان المبارک کے اخیر عَشرہ[2] کا ہے کہ نبیٔ کریم ﷺ کی عادتِ شریفہ ان ایام کے اعتکاف فرمانے کی تھی۔ تیسرا اعتکاف نفل ہے جس کے لیے نہ کوئی وقت، نہ ایّام کی مِقدار، جتنے دن کا جی چاہے کرلے، حتیٰ کہ اگر کوئی شخص تمام عمر کے اعتکاف کی نیت کرلے تب بھی جائز ہے، البتہ کمی میں اختلاف ہے کہ امام صاحبؒ کے نزدیک ایک دن سے کم کا جائز نہیں، لیکن امام محمدؒ کے نزدیک تھوڑی دیر کا بھی جائز ہے اور اسی پر فتویٰ ہے، اس لیے ہر شخص کے لیے مناسب ہے کہ جب مسجد میں داخل ہو اعتکاف کی نیت کرلیا کرے کہ اتنے نماز وغیرہ میں مشغول رہے، اعتکاف کا ثواب بھی رہے۔ میں نے اپنے والد صاحب نوّر اللہ مرقدہٗ وبرّد مَضجعہ کو ہمیشہ اس کا اہتمام کرتے دیکھا کہ جب مسجد میں تشریف لے جاتے تو دایاں پاؤں اندر داخل کرتے ہی اعتکاف کی نیت فرماتے تھے اور بسا[3] اوقات خُدّام[4] کی تعلیم کی غرض سے

**حل لغات:** ① اے اللہ! میں یہ تو نہیں کہتا کہ تو میری عبادتوں کو قبول کرلے، میری تو بس اتنی درخواست ہے کہ میرے گناہوں کو معاف فرمادے۔ ② آخری دس دن۔ ③ اکثر وقت۔ ④ خادموں کی جمع، نوکر۔

آواز سے بھی نیت فرماتے تھے۔ اِعْتِکاف کا بہت زیادہ ثواب ہے اور اس کی فضیلت اس سے زیادہ کیا ہوگی کہ نبیِ کریم ﷺ ہمیشہ اس کا اہتمام فرماتے تھے، مُعْتَکِفْ کی مثال اُس شخص کی سی ہے کہ کسی کے در پر جا پڑے کہ اتنے میرے درخواست قبول نہ ہو ٹلنے کا نہیں۔

نکل جائے دم تیرے قدموں کے نیچے یہی دل کی حسرت یہی آرزو ہے

اگر حقیقتاً یہی حال ہو تو سخت سے سخت دل والا بھی پسیجتا[1] ہے اور اللہ جلَّ شانہٗ کی کریم ذات تو بخشش کے لیے بہانہ ڈھونڈتی ہے، بلکہ بے بہانہ مرحمت فرماتے ہیں۔

تُو وہ داتا[2] ہے کہ دینے کے لیے
دَر تری رحمت کے ہیں ہر دم کھلے
خدا کی دین کا موسیٰ سے پوچھیے احوال
کہ آگ لینے کو جائیں پیمبری مل جائے

اس لیے جب کوئی شخص اللہ کے دروازے پر دنیا سے مُنْقَطِع[3] ہو کر جا پڑے، تو اس کے نوازے جانے میں کیا تَأَمُّل[4] ہو سکتا ہے اور اللہ جلَّ شانہٗ جس کو اِکرام فرمادیں اس کے بھرپور خزانوں کا بیان کون کر سکتا ہے؟ اس کے آگے کہنے سے قاصر ہوں کہ نامَرد بلوغ کی کیفیت کیا بیان کر سکتا ہے، مگر ہاں یہ ٹھان لے کہ

جس گُل کو دل دیا ہے جس پھول پر فِدا ہوں
یا وہ بغل میں آئے یا جاں قَفَس[5] سے چُھوٹے

اِبنِ قَیِّم رحمہ اللہ کہتے ہیں کہ اعتکاف کا مقصود اور اس کی روح دل کو اللہ کی پاک ذات کے ساتھ وابستہ کر لینا ہے کہ سب طرف سے ہٹ کر اُسی کے ساتھ مُجْتَمِعْ[6] ہو جائے اور ساری مشغولیوں کے بدلے میں اسی کی پاک ذات سے مشغول ہو جائے اور اس کے غیر کی طرف سے منقطع ہو کر ایسی طرح اس میں لگ جاوے کہ خَیالات تَفَکُّرات سب کی جگہ اس کا پاک ذکر، اس کی محبت سما جاوے۔ حتیٰ کہ مخلوق کے ساتھ اُنس[7] کے بدلہ اللہ کے ساتھ انس پیدا ہو جاوے کہ یہ انس قبر کی وَحشَت[8] میں کام دے کہ اس دن اللہ کی پاک ذات کے سوا نہ کوئی مُونِس، نہ دل بہلانے والا، اگر دِل اس کے ساتھ مانوس ہو چکا ہوگا تو کس قدر لذت سے وقت گذرے گا۔

دل ڈھونڈھتا ہے پھر وہی فُرصت کے رات دن
بیٹھا رہوں تصوّرِ جاناں کیے ہوئے

**حل لغات:** (١) نرم ہو جانا۔ (٢) دینے والا۔ (٣) الگ، ہٹ کر، جدا ہو کر۔ (٤) شک۔ (٥) پنجرا۔ (٦) یعنی متوجہ ہو جائے۔ (٧) محبت۔ (٨) تنہائی، گھبراہٹ۔

صَاحِبِ مَرَاقِی الْفَلَاح کہتے ہیں کہ اعتکاف اگر اخلاص کے ساتھ ہو تو افضل ترین اعمال میں سے ہے۔ اس کی خصوصیتیں حدِّ[1] اِحصاء سے خارج[2] ہیں کہ اس میں قلب کو دنیا و مَافِیْھَا[3] سے یکسُو[4] کر لینا ہے اور نفس کو مولیٰ کے سپرد کر دینا اور آقا کی چَوکھٹ پر پڑ جانا ہے۔

پھر جی میں ہے کہ دَر پہ کسی کے پڑا رہوں
سَر[5] زیرِ بارِ منّتِ درباں کیے ہوئے

نیز اس میں ہر وقت عبادت میں مشغولی ہے کہ آدمی سوتے جاگتے ہر وقت عبادت میں شمار ہوتا ہے اور اللہ کے ساتھ تقرُّب[6] ہے۔ حدیث میں آیا ہے کہ جو شخص میری طرف ایک ہاتھ قریب ہوتا ہے، میں اس سے دو ہاتھ قریب ہوتا ہوں اور جو میری طرف (آہستہ بھی) چلتا ہے، میں اس کی طرف دوڑ کر آتا ہوں۔ نیز اس میں اللہ کے گھر پڑ جانا ہے اور کریم میزبان ہمیشہ گھر آنے والے کا اکرام کرتا ہے، نیز اللہ کے قلعہ میں محفوظ ہوتا ہے کہ دشمن کی رَسَائی[7] وہاں تک نہیں وغیرہ وغیرہ، بہت سے فضائل اور خواص اس اہم عبادت کے ہیں۔

**مسئلہ:** مرد کے لیے سب سے افضل جگہ مسجدِ مکہ ہے، پھر مسجدِ مدینہ منورہ، پھر مسجدِ بَیْتُ الْمُقَدَّس، ان کے بعد مسجد جامع پھر اپنی مسجد۔ امام صاحبؒ کے نزدیک یہ بھی شرط ہے کہ جس مسجد میں اعتکاف کرے اس میں پانچوں وقت کی جماعت ہوتی ہو۔ صاحبین کے نزدیک شرعی مسجد ہونا کافی ہے اگرچہ جماعت نہ ہوتی ہو۔ عورت کے لیے اپنے گھر کی مسجد میں اعتکاف کرنا چاہیے، اگر گھر میں کوئی جگہ مسجد کے نام سے مُتَعَیَّن نہ ہو تو کسی کونہ کو اس کے لیے مخصوص کر لے، عورتوں کے لیے اعتکاف بہ نسبت مردوں کے زیادہ سہل ہے کہ گھر میں بیٹھے بیٹھے کاروبار بھی گھر کی لڑکیوں وغیرہ سے لیتی رہیں اور مُفت کا ثواب بھی حاصل کرتی رہیں، مگر اس کے باوجود عورتیں اس سنت سے گویا بالکل ہی محروم رہتی ہیں۔

| | |
|---|---|
| (۱) عَنْ أَبِيْ سَعِيْدِ ِالْخُدْرِيِّ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ اِعْتَكَفَ الْعَشْرَ الْأَوَّلَ مِنْ رَمَضَانَ ثُمَّ اعْتَكَفَ الْعَشْرَ الْأَوْسَطَ فِيْ قُبَّةٍ تُرْكِيَّةٍ ثُمَّ أَطْلَعَ رَأْسَهٗ. فَقَالَ: إِنِّيْ اِعْتَكَفْتُ الْعَشْرَ الْأَوَّلَ أَلْتَمِسُ هٰذِهِ اللَّيْلَةَ ثُمَّ اعْتَكَفْتُ الْعَشْرَ الْأَوْسَطَ ثُمَّ أُتِيْتُ فَقِيْلَ لِيْ: | ابو سعید خُدری رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ نبیٔ کریم ﷺ نے رمضان المبارک کے پہلے عشرہ میں اعتکاف فرمایا اور پھر دوسرے عشرہ میں بھی، پھر تُرکی خیمے سے جس میں اعتکاف فرما رہے تھے، باہر سر نکال کر ارشاد فرمایا کہ میں نے پہلے عشرہ کا اعتکاف شبِ قدر کی تلاش اور اہتمام کی وجہ سے کیا تھا، پھر اسی کی وجہ سے دوسرے |

**حل لغات:** (۱) گنے جانے اور شمار کیے جانے کی حد۔ (۲) باہر۔ (۳) دنیا اور دنیا کی تمام چیزیں۔ (۴) الگ تھلگ۔ (۵) سر دربان کے احسان کے بوجھ کے نیچے کیے ہوئے۔ یعنی دروازہ پر پڑا رہوں چاہے دربان کا احسان مند ہونا پڑے۔ (۶) نزدیکی۔ (۷) پہونچ۔

| | |
|---|---|
| إِنَّهَا فِي الْعَشْرِ الْأَوَاخِرِ. فَمَنْ كَانَ اِعْتَكَفَ مَعِيَ فَلْيَعْتَكِفِ الْعَشْرَ الْأَوَاخِرَ فَقَدْ أُرِيْتُ هٰذِهِ اللَّيْلَةَ ثُمَّ أُنْسِيْتُهَا وَقَدْ رَأَيْتُنِي أَسْجُدُ فِيْ مَاءٍ وَطِيْنٍ مِّنْ صَبِيْحَتِهَا فَالْتَمِسُوْهَا فِي الْعَشْرِ الْأَوَاخِرِ وَالْتَمِسُوْا فِيْ كُلِّ وِتْرٍ. قَالَ: فَمُطِرَتِ السَّمَاءُ تِلْكَ اللَّيْلَةَ وَكَانَ الْمَسْجِدُ عَلٰى عَرِيْشٍ فَوَكَفَ الْمَسْجِدُ فَبَصُرَتْ عَيْنَايَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ وَعَلٰى جَبْهَتِهٖ أَثَرُ الْمَاءِ وَالطِّيْنِ مِنْ صَبِيْحَةِ إِحْدٰى وَعِشْرِيْنَ. [مشكوٰة عن المتفق عليه بأختلاف اللفظ] | عشرہ میں کیا، پھر مجھے کسی بتلانے والے (یعنی فرشتہ) نے بتلایا کہ وہ رات اخیر عشرہ میں ہے، لہٰذا جو لوگ میرے ساتھ اعتکاف کر رہے ہیں وہ اخیر عشرہ کا بھی اعتکاف کریں۔ مجھے یہ رات دکھلا دی گئی تھی پھر بُھلا دی گئی (اس کی علامت یہ ہے کہ) میں نے اپنے آپ کو اس رات کے بعد کی صبح میں کیچڑ میں سجدہ کرتے دیکھا۔ لہٰذا اب اس کو اخیر عشرہ کی طاق[1] راتوں میں تلاش کرو۔ راوی کہتے ہیں کہ اس رات میں بارش ہوئی اور مسجد چھپّر کی تھی وہ ٹپکی اور میں نے اپنی آنکھوں سے نبیٔ کریم ﷺ کی پیشانی مبارک پر کیچڑ کا اثر اکیس[21] کی صبح کو دیکھا۔ |

**فائدہ**: نبیٔ کریم ﷺ کی عادتِ شریفہ اعتکاف کی ہمیشہ رہی ہے، اس مہینے میں تمام مہینے کا اعتکاف فرمایا اور جس سال وصال[2] ہوا ہے اس سال بیس[20] روز کا اعتکاف فرمایا تھا، لیکن اکثر عادتِ شریفہ چونکہ اخیر عشرہ ہی کے اعتکاف کی رہی ہے اس لیے علماء کے نزدیک سُنّتِ مؤکدہ وہی ہے۔ حدیثِ[3] بالا سے یہ بھی معلوم ہو گیا کہ اس اعتکاف کی بڑی غرض شبِ قدر کی تلاش ہے اور حقیقت میں اعتکاف اس کے لیے بہت ہی مناسب ہے کہ اعتکاف کی حالت میں اگر آدمی سوتا ہوا بھی ہو، تب بھی عبادت میں شُمار ہوتا ہے۔

نیز اعتکاف میں چونکہ آنا جانا اور اِدھر اُدھر کے کام بھی کچھ نہیں رہتے، اس لیے عبادت اور کریم آقا کی یاد کے علاوہ اور کوئی مشغلہ بھی نہ رہے گا، لہٰذا شبِ قدر کے قدر[4] دانوں کے لیے اعتکاف سے بہتر صورت نہیں۔ نبی کریم ﷺ اوّل تو سارے ہی رمضان میں عبادت کا بہت زیادہ اہتمام اور کثرت فرماتے تھے لیکن اخیر عشرہ میں کچھ حد ہی نہیں رہتی تھی۔ رات کو خود بھی جاگتے اور گھر کے لوگوں کو بھی جگانے کا اہتمام فرماتے تھے، جیسا کہ صحیحین کی متعدد روایات سے معلوم ہوتا ہے۔ بخاری ومسلم کی ایک روایت میں حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ اخیر عشرہ میں حضور ﷺ لنگی کو مضبوط باندھ لیتے اور راتوں کا اِحیاء[5] فرماتے (یعنی جاگتے) اور اپنے گھر کے لوگوں کو بھی جگاتے۔ لُنگی مضبوط باندھنے سے کوشش میں اہتمام کی زیادتی بھی مراد ہو سکتی ہے اور بیویوں سے بِالْکُلِّیَہ[6] اِحتراز[7] بھی مراد ہو سکتا ہے۔

**حل لغات:** (۱) ۲۱، ۲۳، ۲۵، ۲۷، ۲۹۔ (۲) پردہ فرمایا۔ (۳) اوپر والی حدیث۔ (۴) قدر کرنے والوں۔ (۵) یعنی رات بھر جاگنا اور عبادت کرنا۔ (۶) مکمل طور سے۔ (۷) بچنا۔

| | |
|---|---|
| ② عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما أَنَّ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ قَالَ فِي الْمُعْتَكِفِ: هُوَ يَعْتَكِفُ الذُّنُوْبَ وَيُجْرٰى لَهُ مِنَ الْحَسَنَاتِ كَعَامِلِ الْحَسَنَاتِ كُلِّهَا. [مشكوٰة عن ابن ماجه] | نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ مُعتکف گناہوں سے محفوظ رہتا ہے اور اس کے لیے نیکیاں اتنی ہی لکھی جاتی ہیں جتنی کہ کرنے والے کے لیے۔ |

**فائدہ**: دو مخصوص نفعِ اعتکاف کے اس حدیث میں ارشاد فرمائے گئے ہیں: ایک یہ کہ اعتکاف کی وجہ سے گناہوں سے حفاظت ہوتی ہے، ورنہ بسا[1] اوقات کوتاہی اور لغزِش[2] سے کچھ اسباب ایسے پیدا ہو جاتے ہیں کہ اس میں آدمی گناہ میں مبتلا ہو ہی جاتا ہے اور ایسے مُتبرَّک[3] وقت میں معصیت[4] کا ہو جانا کس قدر ظلمِ عظیم ہے، اعتکاف کی وجہ سے ان سے امن اور حفاظت رہتی ہے۔ دوسرے یہ کہ بہت سے نیک اعمال جیسا کہ جنازہ کی شرکت، مریض کی عیادت[5] وغیرہ ایسے اُمور ہیں کہ اعتکاف میں بیٹھ جانے کی وجہ سے معتکف ان کو نہیں کرسکتا، اس لیے اعتکاف کی وجہ سے جن عبادتوں سے رُکا رہا، ان کا اجر بغیر کیے بھی ملتا رہے گا۔ اللہ اکبر! کس قدر رحمت اور فیّاضی[6] ہے کہ ایک عبادت آدمی کرے اور دس عبادتوں کا ثواب مل جائے، درحقیقت اللہ کی رحمت بہانہ ڈھونڈھتی ہے اور تھوڑی سی توجہ اور مانگ سے دُھواں دَھار بَرستی ہے۔

بہانہ[7] می دِہَد بہا نمی دِہَد

مگر ہم لوگوں کو سِرے سے اس کی قدر ہی نہیں، ضرورت ہی نہیں، توجہ کون کرے اور کیوں کرے کہ دین کی وقعت[8] ہی ہمارے قلوب میں نہیں۔

اس کے اَلطاف[9] تو ہیں عام شہیدی سب پر　　تجھ سے کیا ضد تھی اگر تو کسی قابل ہوتا

| | |
|---|---|
| ③ عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما أَنَّهٗ كَانَ مُعْتَكِفًا فِيْ مَسْجِدِ رَسُوْلِ اللهِ ﷺ، فَأَتَاهُ رَجُلٌ فَسَلَّمَ عَلَيْهِ ثُمَّ جَلَسَ، فَقَالَ لَهُ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما: يَا فُلَانُ! أَرَاكَ مُكْتَئِبًا حَزِيْنًا. قَالَ: نَعَمْ يَا ابْنَ عَمِّ رَسُوْلِ اللهِ! لِفُلَانٍ عَلَيَّ حَقٌّ وَلَاحُرْمَةُ[10] صَاحِبِ هٰذَا الْقَبْرِ | حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما ایک مرتبہ مسجدِ نبوی علیٰ صاحبہ الصلوٰۃ والسلام میں معتکف تھے۔ آپ کے پاس ایک شخص آیا اور سلام کرکے (چُپ چاپ) بیٹھ گیا۔ حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اس سے فرمایا کہ میں تمھیں غمزَدہ اور پریشان دیکھ رہا ہوں، کیا بات ہے؟ اُس نے کہا کہ اے رسول اللہ کے چچا کے بیٹے! میں بے شک پریشان ہوں کہ فلاں کا مجھ پر حق ہے اور نبی کریم ﷺ کی قبرِ اَطہر کی طرف اشارہ کرکے کہا کہ |

**حل لغات:** ① اکثر مرتبہ۔ ② غلطی۔ ③ برکت والا۔ ④ گناہ۔ ⑤ دیکھ بھال۔ ⑥ سخاوت۔ ⑦ اللہ تعالی بہانہ سے نوازتے ہیں قیمت سے نہیں۔ ⑧ عزت۔ ⑨ مہربانیاں۔ ⑩ هكذا في النسخة التي بأيدينا بلفظ حرف النهي وهو الصواب عندي لوجوه، ووقع في بعض النسخ بلفظ: ولاء بالهمزة في اخره وهو تصحيف عندي من الكاتب وعليه قرائن ظاهرة۔

| مَا أَقْدِرُ عَلَيْهِ . قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما: أَفَلَا أُكَلِّمُهُ فِيْكَ؟ قَالَ: إِنْ أَحْبَبْتَ. قَالَ: فَانْتَعَلَ ابْنُ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما ثُمَّ خَرَجَ مِنَ الْمَسْجِدِ، فَقَالَ لَهُ الرَّجُلُ: أَنَسِيْتَ مَا كُنْتَ فِيْهِ؟ قَالَ: لَا وَلٰكِنِّيْ سَمِعْتُ صَاحِبَ هٰذَا الْقَبْرِ ﷺ وَالْعَهْدُ بِهٖ قَرِيْبٌ، فَدَمِعَتْ عَيْنَاهُ وَهُوَ يَقُوْلُ: مَنْ مَّشٰى فِيْ حَاجَةِ أَخِيْهِ وَبَلَغَ فِيْهَا كَانَ خَيْرًا لَّهٗ مِنْ اِعْتِكَافِ عَشْرِ سِنِيْنَ، وَمَنِ اعْتَكَفَ يَوْمًا اِبْتِغَاءَ وَجْهِ اللهِ جَعَلَ اللهُ بَيْنَهٗ وَبَيْنَ النَّارِ ثَلٰثَ خَنَادِقَ أَبْعَدَ مِمَّا بَيْنَ الْخَافِقَيْنِ. | میں اس حق کے ادا کرنے پر قادر نہیں۔ حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا کہ اچھا کیا! میں اس سے تیری سفارش کروں؟ اُس نے عرض کیا کہ جیسے آپ مناسب سمجھیں۔ ابنِ عباس رضی اللہ عنہما یہ سن کر جوتا پہن کر مسجد سے باہر تشریف لائے۔ اس شخص نے عرض کیا کہ آپ اپنا اعتکاف بھول گئے؟ فرمایا: بھولا نہیں ہوں بلکہ میں نے اس قبر والے (ﷺ) سے سنا ہے اور ابھی زمانہ کچھ زیادہ نہیں گزرا (یہ لفظ کہتے ہوئے) ابن عباس رضی اللہ عنہما کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے کہ حضور فرمارہے تھے کہ جو شخص اپنے بھائی کے کسی کام میں چلے پھرے اور کوشش کرے، اس کے لیے دسؔ برس کے اعتکاف سے افضل ہے اور جو شخص ایک دن کا اِعْتِکاف بھی اللہ کی رضا کے واسطے کرتا ہے تو حق تعالیٰ شانہٗ اس کے اور جہنم کے درمیان تینؔ خَنْدَقیں[1] آڑ فرمادیتے ہیں، جن کی مَسافت[2] آسمان اور زمین کے درمیانی مَسافت سے بھی زیادہ چوڑی ہے (اور جب ایک دن کے اعتکاف کی یہ فضیلت ہے تو دسؔ برس کے اعتکاف کی کیا کچھ مِقدار ہوگی)۔ |
|---|---|

[رواه الطبراني في الأوسط والبيهقي واللفظ له، والحاكم مختصرا وقال: صحيح الإسناد، كذا في الترغيب. وقال السيوطي في الدرّ: صححه الحاكم وضعفه البيهقي]

**فائدہ**: اس حدیث سے دوؔ مضمون معلوم ہوئے: اوّل یہ کہ ایک دن کے اعتکاف کا ثواب یہ ہے کہ حق تعالیٰ شانہٗ اس کے اور جہنم کے درمیان تینؔ خندقیں حائل[3] فرمادیتے ہیں اور ہر خندق اتنی بڑی ہے جتنا سارا جہان۔ اور ایک دن سے جس قدر زیادہ دنوں کا اعتکاف ہوگا اتنا ہی اَجر زیادہ ہوگا۔ علّامہ شَعْرانیؒ نے کَشْفُ الغُمّہ میں نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد نقل کیا ہے کہ جو شخص عشرۂ رمضان کا اعتکاف کرے، اس کو دوؔ حج اور دوؔ عمروں کا اجر ہے، اور جو شخص مسجدِ جماعت میں مغرب سے عشاء تک اعتکاف کرے کہ نماز، قرآن کے علاوہ کسی سے بات نہ کرے، حق تعالیٰ شانہٗ اس کے لیے جنت میں ایک محل بناتے ہیں۔

دوسرا مضمون جو اس سے بھی زیادہ اہم ہے وہ مسلمانوں کی حاجت رَوائی[4] کہ دسؔ برس کے اعتکاف سے افضل ارشاد فرمایا ہے۔ اسی وجہ سے ابن عباس رضی اللہ عنہما نے اپنے اعتکاف کی پَرْواہ نہیں فرمائی کہ اس کی

**حل لغات:** (۱) بڑے بڑے گڑھے۔ (۲) فاصلہ، دوری۔ (۳) آڑ، روک۔ (۴) ضرورتوں کا پورا کرنا۔

تلافی[1] پھر بھی ہوسکتی ہے اور اس کی قضا مُمکن ہے۔ اسی وجہ سے صُوفیاء کا مَقولہ[2] ہے کہ اللہ جلَّ شانہٗ کے یہاں ٹوٹے ہوئے دل کی جتنی قدر ہے اتنی کسی چیز کی نہیں۔ یہی وجہ ہے کہ مظلوم کی بد دُعا سے احادیث میں بہت ڈرایا گیا ہے۔ حضور ﷺ جب کسی شخص کو حاکم بنا کر بھیجتے تھے اور نصائح[3] کے ساتھ ''وَ اتَّقِ دَعْوَةَ الْمَظْلُوْمِ'' بھی ارشاد فرماتے تھے کہ مظلوم کی بد دُعا سے بچیو۔

بترس[4] از آہِ مظلوماں کہ ہنگامِ دُعا کردن

اِجابت از درِ حق بہرِ استقبال می آید

اس جگہ ایک مسئلہ کا خیال رکھنا ضروری ہے کہ کسی مسلمان کی حاجت روائی کے لیے بھی مسجد سے نکلنے سے اعتکاف ٹوٹ جاتا ہے اور اگر اعتکاف واجب ہو تو اس کی قضا واجب ہو جاتی ہے۔ نبیٔ کریم ﷺ ضرورتِ بشری[5] کے علاوہ کسی ضرورت سے بھی مسجد سے باہر تشریف نہیں لاتے تھے۔ حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما کا یہ ایثار[6] کہ دوسرے کی وجہ سے اپنا اعتکاف توڑ دیا، ایسے ہی لوگوں کے مناسب ہے کہ دوسروں کی خاطر خود پیاسے تڑپ تڑپ کر مر جاویں، مگر پانی کا آخری قطرہ اس لیے نہ پئیں کہ دوسرا زخمی جو پاس لیٹا ہوا ہے وہ اپنے سے مُقدَّم[7] ہے۔ یہ بھی ممکن ہے کہ حضرت ابنِ عباس رضی اللہ عنہما کا یہ اعتکاف نفلی اعتکاف ہو، اس صورت میں کوئی اشکال نہیں۔ خاتمہ میں ایک طویل حدیث جس میں کئی نوع کے فضائل ارشاد فرمائے ہیں، ذکر کر کے اس رسالہ کو ختم کیا جاتا ہے۔

(۴) عَنِ ابْنِ عَبَّاسٍ رضی اللہ عنہما أَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللهِ ﷺ يَقُوْلُ: إِنَّ الْجَنَّةَ لَتُبْخَرُ وَتُزَيَّنُ مِنَ الْحَوْلِ إِلَى الْحَوْلِ لِدُخُوْلِ شَهْرِ رَمَضَانَ. فَإِذَا كَانَتْ أَوَّلُ لَيْلَةٍ مِّنْ شَهْرِ رَمَضَانَ هَبَّتْ رِيْحٌ مِنْ تَحْتِ الْعَرْشِ يُقَالُ لَهَا: الْمُثِيْرَةُ، فَتَصْفِقُ وَرَقَاتِ أَشْجَارِ الْجِنَانِ وَحِلَقَ الْمَصَارِيْعِ، فَيُسْمَعُ لِذٰلِكَ طَنِيْنٌ لَّمْ يَسْمَعِ السَّامِعُوْنَ أَحْسَنَ مِنْهُ، فَتَبْرَزُ الْحُوْرُ الْعِيْنُ حَتّٰى يَقِفْنَ

ابنِ عباس رضی اللہ عنہما کی روایت ہے کہ انھوں نے حضور ﷺ کو یہ ارشاد فرماتے ہوئے سُنا کہ جنت کو رمضان شریف کے لیے خوشبوؤں کی دُھونی دی جاتی ہے اور شروع سال سے آخر سال تک رمضان کی خاطر آراستہ[8] کیا جاتا ہے، پس جب رمضانُ المبارک کی پہلی رات ہوتی ہے تو عرش کے نیچے سے ایک ہوا چلتی ہے، جس کا نام ''مُثِیرہ'' ہے (جس کے جُھونکوں کی وجہ سے) جنت کے درختوں کے پتے اور کِواڑوں کے حلقے بجنے لگتے ہیں، جس سے ایسی دل آویز[9] سُریلی آواز نکلتی ہے کہ سُننے والوں نے اس سے اچھی آواز کبھی نہیں سنی، پس خُوشنما[10] آنکھوں والی حوریں اپنے مکانوں

**حل لغات:** (۱) بھرپائی۔ (۲) قول، بات۔ (۳) نصیحت کی جمع۔ (۴) مظلوموں کی آہ سے بچو کیونکہ جب وہ بد دعا کرتا ہے تو قبولیت اللہ کے دروازے سے اس کی دعا کا استقبال کرتی ہے۔ (۵) انسانی ضرورت۔ (۶) اپنی ضرورت کے باوجود دوسرے کی ضرورت کو پورا کرنا۔ (۷) پہلے۔ (۸) سجایا جانا۔ (۹) دل کو لبھانے والی۔ (۱۰) خوبصورت۔

بَيْنَ شُرَفِ الْجَنَّةِ فَيُنَادِيْنَ. هَلْ مِنْ خَاطِبٍ إِلَى اللهِ فَيُزَوِّجُهُ، ثُمَّ يَقُلْنَ الْحُوْرُ الْعِيْنُ: يَارِضْوَانَ الْجَنَّةِ! مَا هٰذِهِ اللَّيْلَةُ فَيُجِيْبُهُنَّ بِالتَّلْبِيَةِ ثُمَّ يَقُوْلُ: هٰذِهِ أَوَّلُ لَيْلَةٍ مِّنْ شَهْرِ رَمَضَانَ فُتِحَتْ أَبْوَابُ الْجَنَّةِ عَلَى الصَّائِمِيْنَ مِنْ أُمَّةِ مُحَمَّدٍ ﷺ. قَالَ: وَيَقُوْلُ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ: يَارِضْوَانُ! افْتَحْ أَبْوَابَ الْجِنَانِ. وَ يَا مَالِكُ! أَغْلِقْ أَبْوَابَ الْجَحِيْمِ عَلَى الصَّائِمِيْنَ مِنْ أُمَّةِ أَحْمَدَ ﷺ. وَيَا جِبْرَئِيْلُ! اِهْبِطْ إِلَى الْأَرْضِ فَاصْفِدْ مَرَدَةَ الشَّيَاطِيْنِ وَغَلِّهِمْ بِالْأَغْلَالِ ثُمَّ اقْذِفْهُمْ فِي الْبِحَارِ حَتّٰى لَا يُفْسِدُوْا عَلٰى أُمَّةِ مُحَمَّدٍ حَبِيْبِيْ ﷺ صِيَامَهُمْ. قَالَ: وَيَقُوْلُ اللهُ عَزَّ وَجَلَّ: فِيْ كُلِّ لَيْلَةٍ مِّنْ شَهْرِ رَمَضَانَ لِمُنَادٍ يُنَادِيْ ثَلٰثَ مَرَّاتٍ: هَلْ مِنْ سَائِلٍ فَأُعْطِيَهُ سُؤْلَهُ؟ هَلْ مِنْ تَائِبٍ فَأَتُوْبَ عَلَيْهِ؟ هَلْ مِنْ مُسْتَغْفِرٍ فَأَغْفِرَ لَهُ؟ مَنْ يُّقْرِضُ الْمَلِيَّ غَيْرَ الْعَدُوْمِ وَالْوَفِيَّ غَيْرَ الظَّلُوْمِ؟ قَالَ: وَلِلّٰهِ عَزَّ وَجَلَّ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ مِّنْ شَهْرِ رَمَضَانَ عِنْدَ الْإِفْطَارِ أَلْفُ أَلْفِ عَتِيْقٍ مِّنَ النَّارِ كُلُّهُمْ قَدِ اسْتَوْجَبُوا النَّارَ، فَإِذَا كَانَ اٰخِرُ يَوْمٍ مِّنْ شَهْرِ

سے نکل کر جنت کے بالاخانوں[1] کے درمیان کھڑے ہو کر آواز دیتی ہیں کہ کوئی ہے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ہم سے منگنی کرنے والا تاکہ حق تعالیٰ شانہٗ اُس کو ہم سے جوڑ دیں؟ پھر وہی حُوریں جنت کے داروغہ رِضوان سے پوچھتی ہیں کہ یہ کیسی رات ہے؟ وہ لبَّیک کہہ کر جواب دیتے ہیں کہ رمضان المبارک کی پہلی رات ہے، جنت کے دروازے محمد ﷺ کی اُمت کے لیے (آج) کھول دیے گئے۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ حق تعالیٰ شانہٗ رضوان سے فرما دیتے ہیں کہ جنت کے دروازے کھول دے اور مالک (جہنّم کے دَاروغہ) سے فرما دیتے ہیں کہ احمد ﷺ کی اُمت کے روزہ داروں پر جہنم کے دروازے بند کر دے اور جبرئیل علیہ السلام کو حکم ہوتا ہے کہ زمین پر جاؤ اور سَرکَش شیاطین کو قید کر و اور گلے میں طوق[2] ڈال کر دریا میں پھینک دو کہ میرے محبوب محمد ﷺ کی اُمت کے روزوں کو خراب نہ کریں۔ نبیِ کریم ﷺ نے یہ بھی ارشاد فرمایا کہ حق تعالیٰ شانہٗ رمضان کی ہر رات میں ایک مُنادی[3] کو حکم فرماتے ہیں کہ تین مرتبہ یہ آواز دے کہ: ہے کوئی مانگنے والا جس کو میں عطا کروں؟ ہے کوئی توبہ کرنے والا کہ میں اس کی توبہ قبول کروں؟ کوئی ہے مغفرت چاہنے والا کہ میں اس کی مغفرت کروں؟ کون ہے جو غنی[4] کو قرض دے؟ ایسا غنی جو نادار[5] نہیں، ایسا پورا پورا ادا کرنے والا جو ذرا بھی کمی نہیں کرتا۔ حضور ﷺ نے فرمایا کہ حق تعالیٰ شانہٗ رمضان شریف میں روزانہ اِفطار کے وقت ایسے دس لاکھ آدمیوں کو جہنم سے خلاصی[6] مرحمت فرماتے ہیں، جو جہنم کے مُستحق ہو چکے تھے اور جب رمضان کا آخری دن ہوتا ہے تو یکم رمضان سے آج

**حل لغات:** (۱) اوپر کے کمرے۔ (۲) پھندا۔ (۳) آواز دینے والا۔ (۴) مالدار۔ (۵) فقیر۔ (۶) چھٹکارا۔

رَمَضَانَ أَعْتَقَ اللّٰهُ فِيْ ذٰلِكَ الْيَوْمِ
بِقَدْرِ مَا أَعْتَقَ مِنْ أَوَّلِ الشَّهْرِ إِلٰى
اٰخِرِهٖ، وَإِذَا كَانَتْ لَيْلَةُ الْقَدْرِ يَأْمُرُ
اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ جِبْرَئِيْلَ فَيَهْبِطُ فِيْ
كَبْكَبَةٍ مِّنَ الْمَلٰئِكَةِ وَمَعَهُمْ لِوَاءٌ
أَخْضَرُ فَيُرْكَزُ اللِّوَاءُ عَلٰى ظَهْرِ
الْكَعْبَةِ وَلَهٗ مِأَةُ جَنَاحٍ مِّنْهَا
جَنَاحَانِ لَا يُنْشِرُهُمَا إِلَّا فِيْ تِلْكَ
اللَّيْلَةِ. فَيُنْشِرُهُمَا فِيْ تِلْكَ اللَّيْلَةِ
فَيُجَاوِزُ الْمَشْرِقَ إِلَى الْمَغْرِبِ
فَيَحُثُّ جِبْرَئِيْلُ عليه السلام الْمَلَائِكَةَ فِيْ
هٰذِهِ اللَّيْلَةِ فَيُسَلِّمُوْنَ عَلٰى كُلِّ قَائِمٍ
وَّقَاعِدٍ وَّمُصَلٍّ وَّذَاكِرٍ وَّيُصَافِحُوْنَهُمْ
وَيُؤَمِّنُوْنَ عَلٰى دُعَائِهِمْ حَتّٰى يَطْلُعَ
الْفَجْرُ، فَإِذَا طَلَعَ الْفَجْرُ يُنَادِيْ
جِبْرَئِيْلُ مَعَاشِرَ الْمَلٰئِكَةِ: اَلرَّحِيْلَ!
اَلرَّحِيْلَ! فَيَقُوْلُوْنَ: يَا جِبْرَئِيْلُ! فَمَا
صَنَعَ اللّٰهُ فِيْ حَوَائِجِ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ
أُمَّةِ أَحْمَدَ ﷺ؟ فَيَقُوْلُ: نَظَرَ اللّٰهُ
إِلَيْهِمْ فِيْ هٰذِهِ اللَّيْلَةِ فَعَفَا عَنْهُمْ
إِلَّا أَرْبَعَةً: فَقُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! مَنْ
هُمْ؟ قَالَ: رَجُلٌ مُّدْمِنُ خَمْرٍ وَعَاقٌ
لِّوَالِدَيْهِ وَقَاطِعُ رَحِمٍ وَّمُشَاحِنٌ.
قُلْنَا: يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ! مَا الْمُشَاحِنُ؟
قَالَ: هُوَ الْمُصَارِمُ. فَإِذَا كَانَتْ لَيْلَةُ

تک جس قدر لوگ جہنّم سے آزاد کیے گئے تھے، اُن کے برابر اس ایک دن میں آزاد فرماتے ہیں اور جس رات شبِ قدر ہوتی ہے تو حق تعالیٰ شانہٗ حضرت جبرئیل علیہ السلام کو حکم فرماتے ہیں وہ فرشتوں کے ایک بڑے لشکر کے ساتھ زمین پر اُترتے ہیں، ان کے ساتھ ایک سبز[1] جھنڈا ہوتا ہے جس کو کعبہ کے اوپر کھڑا کرتے ہیں اور حضرت جبرئیل علیہ السلام کے سو بازو ہیں، جن میں سے دو بازو کو صرف اسی رات میں کھولتے ہیں، جن کو مشرق سے مغرب تک پھیلا دیتے ہیں، پھر حضرت جبرئیل علیہ السلام فرشتوں کو تقاضا فرماتے ہیں کہ جو مسلمان آج کی رات میں کھڑا ہو یا بیٹھا ہو، نماز پڑھ رہا ہو یا ذکر کر رہا ہو، اس کو سلام کریں اور مُصافحہ کریں اور ان کی دعاؤں پر آمین کہیں، صبح تک یہی حالت رہتی ہے، جب صبح ہو جاتی ہے تو جبرئیل علیہ السلام آواز دیتے ہیں کہ اے فرشتوں کی جماعت! اب کوچ کرو اور چلو، فرشتے حضرت جبرئیل علیہ السلام سے پوچھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے احمد ﷺ کی اُمت کے مؤمنوں کی حاجتوں اور ضرورتوں میں کیا معاملہ فرمایا؟ وہ کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ان پر توجّہ فرمائی اور چار[4] شخصوں کے علاوہ سب کو معاف فرما دیا۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے پوچھا کہ یا رسول اللہ! وہ چار شخص کون ہیں؟ ارشاد ہوا کہ ایک[1] وہ شخص جو شراب کا عادی ہو، دوسرا[2] وہ شخص جو والدین کی نافرمانی کرنے والا ہو، تیسرا[3] وہ شخص جو قطع رحمی کرنے والا اور ناطہ توڑنے والا ہو، چوتھا[4] وہ شخص جو کینہ رکھنے والا ہو اور آپس میں قطعِ تعلّق کرنے والا ہو، پھر جب عید الفطر کی رات ہوتی ہے تو اس کا نام (آسمانوں پر) "لَيْلَةُ الْجَائِزَةِ" (انعام کی رات) سے لیا جاتا ہے اور جب عید کی صبح ہوتی

**حل لغات:** ① ہرا۔

الْفِطْرِ سُمِّيَتْ تِلْكَ اللَّيْلَةُ لَيْلَةَ الْجَائِزَةِ فَإِذَا كَانَتْ غَدَاةُ الْفِطْرِ بَعَثَ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ الْمَلٰئِكَةَ فِيْ كُلِّ بِلَادٍ، فَيَهْبِطُوْنَ إِلَى الْأَرْضِ فَيَقُوْمُوْنَ عَلٰى أَفْوَاهِ السِّكَكِ فَيُنَادُوْنَ بِصَوْتٍ يَّسْمَعُ مِنْ خَلْقِ اللّٰهِ عَزَّوَجَلَّ إِلَّا الْجِنُّ وَالْإِنْسُ فَيَقُوْلُوْنَ: يَا أُمَّةَ مُحَمَّدٍ! أُخْرُجُوْا إِلٰى رَبٍّ كَرِيْمٍ يُّعْطِي الْجَزِيْلَ وَ يَعْفُوْا عَنِ الْعَظِيْمِ، فَإِذَا بَرَزُوْا إِلٰى مُصَلَّاهُمْ فَيَقُوْلُ اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ لِلْمَلٰئِكَةِ: مَا جَزَاءُ الْأَجِيْرِ إِذَا عَمِلَ عَمَلَهٗ؟ قَالَ: فَتَقُوْلُ الْمَلٰئِكَةُ: إِلٰهُنَا وَسَيِّدُنَا! جَزَائُهٗ أَنْ تُوَفِّيَهٗ أَجْرَهٗ، قَالَ: فَيَقُوْلُ: فَإِنِّيْ أُشْهِدُكُمْ يَامَلَائِكَتِيْ إِنِّيْ قَدْ جَعَلْتُ ثَوَابَهُمْ مِنْ صِيَامِهِمْ شَهْرَ رَمَضَانَ وَقِيَامَهُمْ رِضَائِيْ وَمَغْفِرَتِيْ، وَيَقُوْلُ: يَا عِبَادِيْ! سَلُوْنِيْ! فَوَعِزَّتِيْ وَجَلَالِيْ! لَا تَسْئَلُوْنِي الْيَوْمَ شَيْئًا فِيْ جَمْعِكُمْ لِاٰخِرَتِكُمْ إِلَّا أَعْطَيْتُكُمْ، وَلَا لِدُنْيَاكُمْ إِلَّا نَظَرْتُ لَكُمْ، فَوَعِزَّتِيْ لَأَسْتُرَنَّ عَلَيْكُمْ عَثَرَاتِكُمْ مَّا رَاقَبْتُمُوْنِيْ، وَعِزَّتِيْ وَجَلَالِيْ! لَا أُخْزِيْكُمْ وَلَا أُفْضِحُكُمْ بَيْنَ أَصْحَابِ الْحُدُوْدِ، اِنْصَرِفُوْا مَغْفُوْرًا لَّكُمْ قَدْ أَرْضَيْتُمُوْنِيْ وَرَضِيْتُ

ہے تو حق تعالیٰ شانہٗ فرشتوں کو تمام شہروں میں بھیجتے ہیں، وہ زمین پر اُتر کر تمام گلیوں، راستوں کے سِروں[1] پر کھڑے ہو جاتے ہیں اور ایسی آواز سے جس کو جنّات اور انسان کے سِوا ہر مخلوق سُنتی ہے، پکارتے ہیں کہ اے محمد ﷺ کی امت! اس کریم رب کی درگاہ کی طرف چلو، جو بہت زیادہ عطا فرمانے والا ہے اور بڑے سے بڑے قصور کو معاف کرنے والا ہے۔ پھر جب لوگ عیدگاہ کی طرف نکلتے ہیں تو حق تعالیٰ شانہٗ فرشتوں سے دریافت فرماتے ہیں: کیا بدلہ ہے اس مزدور کا جو اپنا کام پورا کر چکا ہو؟ وہ عرض کرتے ہیں کہ ہمارے معبود اور ہمارے مالک! اس کا بدلہ یہی ہے کہ اس کی مزدوری پوری پوری دے دی جائے، تو حق تعالیٰ شانہٗ ارشاد فرماتے ہیں کہ اے فرشتو! میں تمہیں گواہ بناتا ہوں، میں نے ان کو رمضان کے روزوں اور تراویح کے بدلہ میں اپنی رضا اور مَغفِرت عطا کر دی اور بندوں سے خطاب فرما کر ارشاد ہوتا ہے کہ اے میرے بندو! مجھ سے مانگو، میری عزّت کی قسم، میرے جلال کی قسم، آج کے دن اس اجتماع میں مجھ سے اپنی آخرت کے بارے میں جو سوال کرو گے عطا کروں گا اور دنیا کے بارے میں جو سوال کرو گے اس میں تمہاری مَصلِحَت پر نظر کروں گا، میری عزّت کی قسم کہ جب تک تم میرا خیال رکھو گے، میں تمہاری لَغزِشوں[2] پر ستّاری[3] کرتا رہوں گا (اور اُن کو چھپاتا رہوں گا) میری عزّت کی قسم اور میرے جلال کی قسم! میں تمہیں مُجرِموں (اور کافروں) کے سامنے رُسوا اور فضیحت[4] نہ کروں گا، بس اب بخشے بخشائے اپنے گھروں کو لوٹ جاؤ، تم نے مجھے راضی کر دیا اور میں تم سے راضی ہو گیا، پس

**حل لغات:** (۱) کنارے۔ (۲) بھول چوک، غلطیاں۔ (۳) چھپانا۔ (۴) بے عزت۔

| | |
|---|---|
| عَنْكُمْ . فَتَفْرَحُ الْمَلٰئِكَةُ وَتَسْتَبْشِرُ | فرشتے اس اجر وثواب کو دیکھ کر جو اس اُمت کو اِفطَار کے |
| بِمَا يُعْطِي اللّٰهُ عَزَّوَجَلَّ هٰذِهِ الْأُمَّةُ | دن ملتا ہے خوشیاں مناتے ہیں اور کِھل جاتے ہیں۔ |
| إِذَا أَفْطَرُوْا مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ. | اَللّٰهُمَّ اجْعَلْنَا مِنْهُمْ. |

[كذا في الترغيب. وقال: رواه أبو الشيخ بن حبان في كتاب الثواب والبيهقي واللفظ له وليس في إسناده من أجمع على ضعفه. قلت: قال السيوطي في التدريب: قد التزم البيهقي أن لايخرج في تصانيفه حديثا يعلمه موضوعا إلخ. وذكر القاري في المرقاة بعض طرق الحديث ثم قال: فاختلاف طرق الحديث يدل على أن له أصلا. اهـ].

**فائدہ:** اس حدیث کے اکثر مضامین رسالہ کے گزشتہ اوراق میں بیان ہو چکے ہیں، البتہ چند امور قابلِ غور ہیں، جن میں سب سے اوّل اور اہم تو یہ ہے کہ بہت سے محروم رمضان کی مغفرتِ عامّہ سے بھی مُستَثنٰی[1] تھے، جیسا کہ پہلی روایات میں معلوم ہو چکا ہے اور وہ عید کی اس مغفرتِ عامہ سے بھی مستثنٰی کر دیے گئے، جن میں سے آپس کے لڑنے والے اور والدین کی نافرمانی کرنے والے بھی ہیں۔ ان سے کوئی پوچھے کہ تم نے اللہ کو ناراض کر کے اپنے لیے کون سا ٹھکانہ ڈھونڈ رکھا ہے؟ افسوس تم پر بھی اور تمہاری اُس عزّت پر بھی، جس کے حاصل کرنے کے غلط خیال میں تم رسول اللہ ﷺ کی بد دُعائیں برداشت کر رہے ہو، جبرئیل علیہ السلام کی بد دُعائیں اُٹھا رہے ہو اور اللہ کی رحمت ومغفرتِ عامّہ سے بھی نکالے جا رہے ہو، میں پوچھتا ہوں کہ آج تم نے اپنے مُقابِل کو زَک[2] دے ہی دی، اپنی مُونچھ اونچی کر ہی لی، وہ کتنے دن تمہارے ساتھ رہ سکتی ہے؟ جب کہ اللہ کا پیارا رسول ﷺ تمہارے اوپر لعنت کر رہا ہے، اللہ کا مُقرَّب فرشتہ تمہاری ہلاکت کی بد دُعا دے رہا ہے، اللہ جلَّ شانہٗ تمہیں اپنی مغفرت ورحمت سے نکال رہے ہیں، اللہ کے واسطے سوچو اور بس کرو، صبح کا بھٹکا شام کو گھر آ جائے تو کچھ نہیں گیا، آج وقت ہے اور تلافی[3] مُمکِن اور کل جب ایسے حاکم کی پیشی میں جانا ہے جہاں نہ عزت ووجاہت کی پوچھ، نہ مال[4] ومتاع[5] کارآمد، وہاں صرف تمہارے اعمال کی پوچھ ہے اور ہر حرکت لکھی لکھائی سامنے ہے، حق تعالیٰ شانہٗ اپنے حقوق میں درگزر فرماتے ہیں، مگر بندوں کے آپس کے حقوق میں بغیر بدلہ دیے نہیں چھوڑتے۔ نبیٔ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ مُفلِس میری امت میں وہ شخص ہے کہ قیامت کے دن نیک اعمال کے ساتھ آوے اور نماز روزہ صدقہ سب ہی کچھ لاوے، لیکن کسی کو گالی دے رکھی ہے، کسی کو تُہمت لگا دی تھی، کسی کو مار پیٹ کی تھی، پس یہ سب دعوے دار آویں گے اور اس کے نیک اعمال میں سے ان حرکتوں کا بدلہ وصول کر لیں گے اور جب اس کے پاس نیک اعمال ختم ہو جاویں گے تو اپنی برائیاں ان حرکتوں کے بدلہ میں اس پر ڈالتے رہیں گے اور پھر اس اَنبار[6] کی بدولت وہ

**حل لغات:** (۱) الگ تھلگ۔ (۲) ذلت، نقصان۔ (۳) بھرپائی۔ (۴) سازوسامان۔ (۵) کام آنے والا۔ (۶) ڈھیر۔

جہنم رسید ہو جائے گا اور اپنی کثرتِ اعمال کے باوجود جو حسرت[1] ویاس کا عالم ہوگا وہ مُحتاجِ بیان نہیں۔

وہ مایوسِ تَمنّا کیوں نہ سوئے[2] آسماں دیکھے	کہ جو مَنزِل بمَنزِل اپنی محنت رَائیگاں دیکھے

دوسرا امر قابلِ غور یہ ہے کہ اس رسالہ میں چند مَوَاقعِ مغفرت کے ذکر کیے گئے ہیں اور ان کے علاوہ بھی بہت سے اُمور ایسے ہیں کہ وہ مغفرت کے سبب ہوتے ہیں اور گناہ اُن سے معاف ہو جاتے ہیں، اس پر ایک اِشکال ہوتا ہے، وہ یہ کہ جب ایک مرتبہ گناہ معاف ہو چکے تو اس کے بعد دوسری مرتبہ معافی کے کیا معنی؟ اس کا جواب یہ ہے کہ مَغفِرت کا قاعدہ یہ ہے کہ جب وہ بندہ کی طرف مُتوَجّہ ہوتی ہے، اگر اس پر کوئی گناہ ہوتا ہے تو اس کو مٹاتی ہے اور اگر اس کے اوپر کوئی گناہ نہیں ہوتا تو اس کے بقدر اس پر رحمت اور انعام کا اِضَافہ ہو جاتا ہے۔

تیسرا امر یہ ہے کہ سَابِقہ احادیث میں بھی بعض جگہ اور اس حدیث میں بھی حق تعالیٰ شانہٗ نے اپنی مغفرت فرمانے پر فرشتوں کو گواہ بنایا ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ قیامت کی عدالت کے معاملات ضابطہ پر رکھے گئے ہیں، انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سے ان کی تبلیغ کے بارے میں بھی گواہ طلب کیے جائیں گے، چنانچہ احادیث کی کتابوں میں بہت سے مواقع پر نبیٔ کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا ہے کہ تم سے میرے بارے میں سوال ہوگا، لہٰذا تم گواہ رہو کہ میں پہونچا چکا ہوں۔

بخاری وغیرہ میں روایت ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام قیامت کے دن بلائے جائیں گے، اُن سے دریافت کیا جائے گا کہ تم نے رِسالت کا حق ادا کیا؟ ہمارے اَحکام پہونچائے؟ وہ عرض کریں گے کہ پہونچائے تھے، پھر اُن کی اُمت سے پوچھا جائے گا کہ تمہیں احکام پہونچائے تھے؟ وہ کہیں گے ﴿مَا جَآءَنَا مِنْ بَشِيْرٍ وَّلَا نَذِيْرٍ﴾ [سورۂ مائدہ:۱۹] ہمارے پاس نہ کوئی بشارت دینے والا آیا، نہ ڈرانے والا، تو حضرت نُوح علیہ السلام سے پُوچھا جائے گا کہ اپنے گواہ پیش کرو، وہ محمد ﷺ اور اُن کی اُمت کو پیش کریں گے، اُمتِ محمّدیہ بلائی جائے گی اور گواہی دے گی، بعض روایات میں آتا ہے کہ اُن سے جرح[3] کی جائے گی کہ تم کو کیا خبر کہ نوح علیہ السلام نے اپنی امت کو احکام پہونچائے؟ یہ عرض کریں گے کہ ہمارے رسول ﷺ نے خبر دی، ہمارے رسول ﷺ پر جو سچّی کتاب اُتری، اس میں خبر دی گئی، اسی طرح اور انبیاء کی اُمت کے ساتھ یہی پیش آئے گا۔ اسی کے متعلق ارشادِ خداوندی ہے ﴿وَكَذٰلِكَ[4] جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ﴾ [سورۂ بقرہ:۱۴۳]

امام فخرُ الدین رَازیؒ لکھتے ہیں کہ قیامت میں گواہیاں چار طرح کی ہونگی: ایک ملائکہ کی، جس کے متعلق آیاتِ ذیل میں تذکرہ ہے ﴿وَجَآءَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّعَهَا سَآئِقٌ وَّشَهِيْدٌ﴾ [سورۂ ق:۲۱] ﴿وَمَا يَلْفِظُ

**حل لغات:** (۱) افسوس۔ (۲) آسمان کی طرف۔ (۳) پوچھ تاچھ، چھان بین۔ (۴) اور (مسلمانو!) اسی طرح تو ہم نے تم کو ایک معتدل امت بنایا ہے تاکہ تم دوسرے لوگوں پر گواہ بنو۔

فضائل رمضان

مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ ﴾ [سورۂ ق: ۱۸] ﴿ وَاِنَّ عَلَيْكُمْ لَحَافِظِيْنَ كِرَامًا كَاتِبِيْنَ يَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ ﴾ [سورۂ انفطار: ۱۰]

دوسری گواہی انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی ہوگی، جس کے متعلق ارشاد ہے ﴿ وَكُنْتُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا مَّا دُمْتُ فِيْهِمْ ﴾ [سورۂ مائدہ: ۱۱۷] ﴿ فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍۭ بِشَهِيْدٍ وَّجِئْنَا بِكَ عَلٰى هٰٓؤُلَآءِ شَهِيْدًا ﴾ [سورۂ نساء: ۴۱]

تیسری امت محمدیہ کی گواہی ہوگی ہوگی، جس کے متعلق ارشاد ہے ﴿ وَجِآيْءَ بِالنَّبِيّٖنَ وَالشُّهَدَآءِ ﴾ [سورۂ زمر: ۶۹]

چوتھی آدمی کی اپنے اَعضاء کی گواہی ہوگی، جس کے متعلق ارشاد ہے ﴿ يَوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ اَلْسِنَتُهُمْ وَاَيْدِيْهِمْ ﴾ الاٰية [سورۂ نور: ۲۴] اور ﴿ اَلْيَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰٓى اَفْوَاهِهِمْ وَتُكَلِّمُنَآ اَيْدِيْهِمْ ﴾ الاٰية [سورۂ یٰس: ۶۹] اختصار کے خیال سے ان آیات کا ترجمہ نہیں لکھا، سب آیات کا حاصل قیامت کے دن ان چیزوں کی گواہی دینے کا ذکر ہے، جن کا بیان آیت کے شروع میں لکھ دیا گیا۔

چوتھا امر حدیثِ بالا میں یہ ارشادِ مبارک ہے کہ میں تم کو کُفّار کے سامنے رُسوا اور فضیحت[۱] نہ کروں گا، یہ حق تعالیٰ شانہٗ کا غایت[۲] درجہ کا لُطف وکرم اور مسلمانوں کے حال پر غیرت ہے کہ اللہ کی رضا کے ڈھونڈنے والوں کے لیے یہ بھی لُطف وانعام ہے کہ ان کی لغزشوں[۳] اور سَیِّئات سے وہاں بھی درگزر اور پردہ پوشی کی جاتی ہے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما حضورِ اقدس صلی اللہ علیہ وسلم سے نقل کرتے ہیں کہ قیامت کے دن حق تعالیٰ شانہٗ ایک مومن کو اپنے قریب بُلا کر اُس پر پردہ ڈال کر کہ کوئی دوسرا نہ دیکھے، اس کی لغزشوں اور سیّئات یاد دلا کر اس سے ہر ہر گناہ کا اقرار کرائیں گے اور وہ اپنے گناہوں کی کثرت[۴] اور اقرار پر یہ سمجھے گا کہ اب ہلاکت کا وقت قریب آگیا، تو ارشاد ہوگا کہ میں نے دنیا میں تجھ پر ستّاری[۵] فرمائی ہے تو آج بھی اُن پر پردہ ہے اور معاف ہیں۔ اس کے بعد اُس کے نیک اعمال کا دفتر اس کے حوالے کر دیا جائے گا۔

اور بھی سینکڑوں روایات سے یہ مضمون مُستنبَط[۶] ہوتا ہے کہ اللہ کی رضا کے ڈھونڈھنے والوں، اس کے اَحکام کی پابندی کرنے والوں کی لغزشوں سے دَرگُزر کر دیا جاتا ہے، اس لیے نہایت اہمیت کے ساتھ ایک مضمون سمجھ لینا چاہیے کہ جو لوگ اللہ والوں کی کوتاہیوں پر اُن کی غیبت میں مُبتلا رہتے ہیں، وہ اس کا لحاظ رکھیں کہ مَبادا[۷] قیامت میں اُن کے نیک اعمال کی برکت سے اُن کی لغزشیں تو معاف کر دی جائیں اور پردہ

**حل لغات:** (۱) بے عزت۔ (۲) انتہائی۔ (۳) غلطیاں اور گناہ۔ (۴) زیادتی۔ (۵) پردہ ڈالنا۔ (۶) نکلنا۔ (۷) خدا نہ خواستہ۔

پوشی فرمائی جائے، لیکن تم لوگوں کے اعمال نامے غیبت کا دفتر بن کر ہلاکت کا سبب بنیں۔ اللہ جلَّ شانہٗ اپنے لُطف سے ہم سب سے درگزر فرماویں۔

پانچواں امر ضروری یہ ہے کہ حدیثِ بالا میں عید کی رات کو ''اِنعام کی رات سے'' پکارا گیا، اس رات میں حق تعالیٰ شانہٗ کی طرف سے اپنے بندوں کو انعام دیا جاتا ہے، اس لیے بندوں کو بھی اِس رات کی بے حد قدر کرنا چاہیے، بہت سے لوگ عوام کا تو پوچھنا ہی کیا، خواص بھی رمضان کے تھکے ماندے اس رات میں میٹھی نیند سوتے ہیں؛ حالانکہ یہ رات بھی خصوصیت سے عبادت میں مشغول رہنے کی ہے، نبیِ کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ جو شخص ثواب کی نیت کرکے دونوں عیدوں میں جاگے (اور عبادت میں مشغول رہے) اُس کا دل اُس دن نہ مرے گا، جس دن سب کے دل مرجاویں گے، (یعنی فتنہ وفساد کے وقت جب لوگوں کے قلوب پر مُردنی چھاتی ہے، اس کا دل زندہ رہے گا اور ممکن ہے کہ صُور پھونکے جانے کا دن مُراد ہو کہ اُس کی رُوح بیہوش نہ ہوگی)۔

ایک حدیث میں ارشاد ہے کہ جو شخص پانچ راتوں میں (عبادت کے لیے) جاگے، اُس کے واسطے جنت واجب ہوجاوے گی، لَیْلَةُ التَّرْوِیَةْ (آٹھ ذی الحجہ کی رات) لَیْلَةُ الْعَرَفَة (۹ رذی الحجہ کی رات) لَیْلَةُ النَّحر (۱۰ رذی الحجہ کی رات) اور عید الفطر کی رات اور شب برات یعنی ۱۵ رشعبان کی رات۔

فُقَہَاء نے بھی عیدین کی رات میں جاگنا مُستحب لکھا ہے۔ مَا ثَبَتَ بِالسُّنَّةِ میں امام شافعی صاحبؒ سے نقل کیا ہے کہ پانچ راتیں دُعا کی قبولیت کی ہیں: جمعہ کی رات، عیدین کی راتیں، غُرَّہ[1] رجب کی رات اور نِصْفُ شَعْبَان[2] کی رات۔

## تَنْبِیْہ

بعض بزرگوں کا ارشاد ہے کہ رمضان المبارک میں جمعہ کی رات کا بھی خصوصیت سے اہتمام چاہیے کہ جمعہ اور اس کی رات بہت مُتَبَرَّک[3] اوقات ہیں، احادیث میں ان کی بہت فضیلت آئی ہے، مگر چونکہ بعض روایات میں جمعہ کی رات کو قیام کے ساتھ مخصوص کرنے کی ممانعت بھی وارد ہوئی ہے، اس لیے بہتر ہے کہ ایک دو رات کو اس کے ساتھ اور بھی شامل کرلے۔

آخر میں نَاظِرِین[4] سے لَجَاجَتْ[5] سے درخواست ہے کہ رمضان المبارک کے مخصوص اَوقات میں جب آپ اپنے لیے دُعا فرمائیں، تو ایک سِیَہ کار[6] کو بھی شامل فرمائیں، کیا بَعید ہے کہ کریم آقا تمہاری مخلِصانہ دُعا سے اس کو بھی اپنی رضا اور محبت سے نواز دیں۔

**حل لغات:** ① رجب کی پہلی رات۔ ② پندرہ شعبان۔ ③ برکت والا۔ ④ پڑھنے والے۔ ⑤ عاجزی۔ ⑥ یعنی حضرت شیخ الحدیث صاحبؒ۔

# مناجات

گر چہ میں بدکار و نالائق ہوں اے شاہِ جہاں     پر ترے دَر کو بتا اب چھوڑ کر جاؤں کہاں
کون ہے تیرے سوا مجھ بے نوا کے واسطے

کشمکش سے نا اُمیدی کی ہُوا ہوں میں تباہ     دیکھ مت میرے عمل، کر لُطف پر اپنے نگاہ
یارب اپنے رحم و احسان و عطا کے واسطے

چرخِ عِصیاں سر پہ ہے زیرِ قدم بحرِ اَلم     چار سُو ہے فوجِ غم، کر جلد اب بَہر کَرَم
کچھ رِہائی کا سبب اس مبتلا کے واسطے

ہے عبادت کا سہارا عابدوں کے واسطے     اور تکیہ زہد کا ہے زاہدوں کے واسطے
ہے عصائے آہ مجھ بے دست و پا کے واسطے

نے فقیری چاہتا ہوں نے امیری کی طلب     نے عبادت نے وَرَع نے خواہشِ علم و ادب
دردِ دل، پر چاہیے مجھ کو خدا کے واسطے

عقل و ہوش و فکر اور نُعمائے دُنیا بے شمار     کی عطا تو نے مجھے، پر اب تو اے پروردگار
بخش وہ نعمت جو کام آئے سَدَا کے واسطے

حَدْ سے اَبتَر ہو گیا ہے حال مجھ ناشاد کا     کر مری اِمْدَاد اللہ! وقت ہے امداد کا
اپنے لُطف و رحمتِ بے انتہا کے واسطے

گو میں ہوں اک بندۂ عاصی غلامِ پُر قصور     جُرم میرا حوصلہ ہے نام ہے تیرا غفور
تیرا کہلاتا ہوں میں جیسا ہوں اے ربِّ شکور     أَنْتَ شَافٍ أَنْتَ كَافٍ فِيْ مُهِمَّاتِ الْأُمُوْرِ
أَنْتَ حَسْبِيْ أَنْتَ رَبِّيْٓ أَنْتَ لِيْ نِعْمَ الْوَكِيْلُ

محمد زکریا کاندھلوی

مقیم مظاہر علوم سہارن پور

وارد: بستی حضرت نظام الدینؒ (نئی دہلی)

۲۷ رشب رمضان المبارک ۱۳۴۹ھ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی: وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰہِ جَمِیْعًا [سورۂ آل عمران:۱۰۳]

اور سب مل کر اللہ کے دین کو مضبوط پکڑلو




تجویز فرمودہ

حضرت مولانا شاہ محمد الیاس صاحب نوراللہ مرقدہٗ

مرتّبہ

حضرت مولانا محمد احتشام الحسن صاحب کاندھلویؒ

# اظہارِ حقیقت

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ حَامِدًا وَّمُصَلِّيًا وَّمُسَلِّمًا

سیدی ومولائی زُبدۃُ[1] الفضلاء[2] قُدوۃُ[3] العلما حضرت مولانا محمد الیاس صاحب دامؔ[4] مَجدُہٗ کے خاص شغف[5] اور انہماک[6] اور دیگر بزرگانِ ملت اور علماءِ اُمت کی توجہ اور برکت اور عملی جدوجہد[7] سے ایک عرصہ[8] سے مخصوص انداز میں تبلیغِ دین اور اشاعتِ[9] اسلام کا سلسلہ جاری ہے، جس سے باخبر طبقہ بخوبی واقف ہے۔

مجھ بے علم اور سیاہ[10] کار کو ان مُقدّس ہستیوں کا حکم ہوا کہ اس طرزِ[11] تبلیغ اور اس کی ضرورت اور اہمیت کو قلمبند[12] کیا جائے؛ تاکہ سمجھنے اور سمجھانے میں آسانی ہو اور نفع عام ہو جائے۔

تعمیلِ ارشاد[13] میں یہ چند کلمات نذرِ قرطاس[14] کیے جاتے ہیں، جو اِن مقدس ہستیوں کے دریائے علوم ومعارف[15] کے چند قطرے اور اس باغیچۂ دینِ محمدی ﷺ کے چند خوشے[16] ہیں، جو انتہائی عُجلت[17] میں جمع کیے گئے ہیں، اگر ان میں کوئی غلطی یا کوتاہی نظر سے گزرے تو میری لغزشِ[18] قلم اور بے علمی کا نتیجہ ہے۔ نظرِ لطف وکرم سے اس کی اِصلاح فرمادیں تو موجبِ[19] شکر ومنّت[20] ہوگا۔

حق تعالیٰ شانہٗ اپنے فضل وکرم سے میری بداعمالیوں اور سیہ کاریوں کی پردہ[21] پوشی فرماویں اور مجھے اور آپ کو ان مقدس ہستیوں کے طفیل[22] سے اچھے اعمال اور اچھے کردار نصیب فرماویں اور اپنی رضا ومحبت اور اپنے پسندیدہ دین کی اِشاعت اور اپنے برگزیدہ[23] رسول ﷺ کی اطاعت اور فرماں برداری کی دولت سے سرفراز فرماویں۔

| مدرسہ کاشف العلوم | خاکِ پائے بزرگاں |
| --- | --- |
| بستی حضرت نظام الدین اولیاء | محمد احتشام الحسن |
| نئی دہلی | ۱۸؍ربیع الثانی ۱۳۵۸ھ |



**حل لغات:** ① منتخب، پسندیدہ۔ ② علم وفضل والا۔ ③ رہنما۔ ④ اللہ تعالیٰ ان کی بزرگی کو ہمیشہ باقی رکھے۔ ⑤ شوق۔ ⑥ بہت مشغولی۔ ⑦ کوشش۔ ⑧ زمانہ۔ ⑨ اسلام کو پھیلانا۔ ⑩ گناہ گار۔ ⑪ تبلیغ کا طریقہ۔ ⑫ لکھنا۔ ⑬ حکم پورا کرنا۔ ⑭ لکھنا، تحریر کرنا۔ ⑮ معرفت کی باتیں، گہرے علوم۔ ⑯ گچھے۔ ⑰ جلدی۔ ⑱ بھول چوک۔ ⑲ سبب، ذریعہ۔ ⑳ احسان۔ ㉑ عیب چھپانا۔ ㉒ صدقے، وسیلہ۔ ㉓ چُنا ہوا، پسندیدہ۔

## بسم الله الرحمن الرحيم

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِ الْأَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ خَاتِمِ الْأَنْبِيَاءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَأَصْحَابِهِ الطَّيِّبِيْنَ الطَّاهِرِيْنَ.

آج سے تقریباً ساڑھے تیرہ سو سال قبل جب دنیا کُفر وضَلالت[1]، جَہالت وسَفاہت[2] کی تاریکیوں میں گھری ہوئی تھی، بَطحا[3] کی سنگ لاخ[4] پہاڑیوں سے رُشد[5] وہدایت کا ماہتاب[6] نُمودار[7] ہوا اور مشرق ومغرب، شمال وجنوب غرض دُنیا کے ہر ہر گوشہ[8] کو اپنے نور سے مُنوّر کیا اور تیئیس سال کے قلیل عرصہ[9] میں بنی نوع[10] انسان کو اُس معراجِ ترقی پر پہونچایا کہ تاریخِ عالَم[11] اس کی نظیر[12] پیش کرنے سے قاصر[13] ہے اور رُشد وہدایت، صلاح[14] وفلاح[15] کی وہ مَشعل[16] مسلمانوں کے ہاتھ میں دی، جس کی روشنی میں ہمیشہ شاہراہِ[17] ترقی پر گامزن[18] رہے اور صدیوں اس شان وشوکت سے دنیا پر حکومت کی کہ ہر مُخالِف قوّت کو ٹکرا کر پاش پاش[19] ہونا پڑا۔ یہ ایک حقیقت ہے جو نا قابل انکار ہے، لیکن پھر بھی ایک پارینہ[20] داستان ہے جس کا بار بار دہرانا، نہ تسلی بخش ہے اور نہ کار آمد[21] اور مفید۔ جب کہ موجودہ مُشاہدات[22] اور واقعات خود ہماری سابقہ[23] زندگی اور ہمارے اَسلاف[24] کے کارناموں پر بَدنُما[25] داغ لگا رہے ہیں۔

مسلمانوں کی تیرہ سو سالہ زندگی کو جب تاریخ کے اَوراق[26] میں دیکھا جاتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ ہم عزّت وعظمت، شان وشوکت، دَبدَبہ وحَشمت[27] کے تنہا مالک اور اِجارہ[28] دار ہیں؛ لیکن جب ان اَوراق سے نظر ہٹا کر موجودہ حالات کا مُشاہدہ کیا جاتا ہے، تو ہم انتہائی ذلت وخواری[29]، افلاس[30] ونا داری[31] میں مُبتلا نظر آتے ہیں۔ نہ زور وقوت ہے، نہ زَر[32] ودولت ہے، نہ شان وشوکت ہے، نہ باہمی[33] اُخوت[34] واُلفت[35]، نہ عادات اچھی، نہ اخلاق اچھے، نہ اعمال اچھے، نہ کردار اچھے، ہر بُرائی ہم میں موجود اور ہر بھلائی سے کوسوں دور۔ اَغیار[36] ہماری اس زَبوں[37] حالی پر خوش ہیں اور بَرمَلا[38] ہماری کمزوری کو اُچھالا جاتا ہے اور ہمارا مُضحکہ[39] اُڑایا جاتا ہے، اسی پر بس نہیں بلکہ خود ہمارے جگر گوشے[40] نئی تہذیب کے دِلدادہ[41] نوجوان، اسلام کے مُقدّس اُصولوں کا مذاق اُڑاتے ہیں، بات بات پر تنقیدی[42] نظر ڈالتے ہیں اور اس شریعتِ مقدسہ کو نا قابلِ عمل، لغو اور بیکار

**حل لغات:** (۱) گمراہی۔ (۲) بیوقوفی۔ (۳) مکہ معظّمہ۔ (۴) سخت۔ (۵) بھلائی۔ (۶) چاند۔ (۷) نکلنا۔ (۸) حصہ، کونہ۔ (۹) تھوڑی مدت۔ (۱۰) تمام انسانوں کو۔ (۱۱) دنیا کی تاریخ۔ (۱۲) مثال۔ (۱۳) عاجز۔ (۱۴) بھلائی۔ (۱۵) کامیابی۔ (۱۶) چراغ۔ (۱۷) ترقی کے راستے۔ (۱۸) چلنا۔ (۱۹) ٹکڑے ٹکڑے۔ (۲۰) پُرانی۔ (۲۱) فائدہ مند۔ (۲۲) مشاہدہ کی جمع، دیکھنا، یعنی موجودہ حالات۔ (۲۳) گذری ہوئی۔ (۲۴) بزرگانِ دین۔ (۲۵) بُرا، بھدّا۔ (۲۶) صفحے۔ (۲۷) بزرگی، مرتبہ۔ (۲۸) تنہا حقدار۔ (۲۹) رسوائی۔ (۳۰) غریبی۔ (۳۱) محتاجی۔ (۳۲) مال۔ (۳۳) آپسی۔ (۳۴) بھائی چارگی۔ (۳۵) محبت۔ (۳۶) دشمن۔ (۳۷) بری حالت۔ (۳۸) کھلم کھلا۔ (۳۹) مذاق۔ (۴۰) یعنی بچے۔ (۴۱) عاشق۔ (۴۲) اعتراض کی۔

گرداننتے[1] ہیں۔ عقل حیران ہے کہ جس قوم نے دنیا کو سیراب[2] کیا وہ آج کیوں تشنہ[3] ہے؟ جس قوم نے دنیا کو تہذیب[4] وتمدن کا سبق پڑھایا، وہ آج کیوں غیر مُہذّب اور غیر مُتمدّن ہے؟

رہنمایانِ قوم نے آج سے بہت پہلے ہماری اس حالتِ زار[5] کا اندازہ لگایا اور مختلف طریقوں پر ہماری اصلاح کے لیے جدو جہد[6] کی، مگر

مرض بڑھتا گیا جوں جوں دوا کی

آج جب کہ حالت بد سے بدتر[7] ہوچکی اور آنے والا زمانہ، سابق[8] سے بھی زیادہ پُرخطر[9] اور تاریک نظر آرہا ہے، ہمارا خاموش بیٹھنا اور عملی جدو جہد نہ کرنا ایک ناقابلِ تلافی[10] جُرم ہے، لیکن اس سے پہلے کہ ہم کوئی عملی قدم اٹھائیں، ضروری ہے کہ ان اسباب پر غور کریں کہ جن کے باعث[11] ہم اس ذِلّت وخوارِی کے عذاب میں مبتلا کیے گئے ہیں۔ ہماری اس پستی اور انحطاط[12] کے مختلف اسباب بیان کیے جاتے ہیں اوران کے اِزالہ[13] کی متعدد تدابیر[14] اختیار کی گئیں، لیکن ہر تدبیر نامُوافق ونا کام ثابت ہوئی، جس کے باعث ہمارے رہبر بھی یاس[15] وہِراس[16] میں گھرے ہوئے نظر آتے ہیں۔ اصل حقیقت یہ ہے کہ اب تک ہمارے مرض کی تشخیص[17] ہی پورے طور پرنہیں ہوئی۔ یہ جو کچھ اسباب بیان کیے جاتے ہیں، اصل مرض نہیں؛ بلکہ اس کے عوارِض[18] ہیں، پس تاوقتیکہ[19] اصل مرض کی جانب توجہ نہ ہوگی اور مادّۂ حقیقی[20] کی اصلاح نہ ہوگی، عوارِض کی اِصلاح ناممکن اور مُحال[21] ہے؛ پس جب تک کہ ہم اصل مرض کی ٹھیک تشخیص اوراس کا صحیح علاج معلوم نہ کر لیں، ہمارا اصلاح کے بارے میں لب کُشائی[22] کرنا سخت ترین غلطی ہے۔ ہمارا یہ دعوی ہے کہ ہماری شریعت ایک مکمل قانونِ الٰہی ہے، جو ہماری دینی اور دُنیوی فلاح وبہبود[23] کا تاقیامِ قیامت ضامن[24] ہے، پھر کوئی وجہ نہیں کہ ہم خود ہی اپنا مرض تشخیص کریں اور خود ہی اس کا علاج شروع کردیں، بلکہ ہمارے لیے ضروری ہے کہ ہم قرآنِ حکیم سے اپنا اصل مرض معلوم کریں اور اسی مرکزِ رُشد وہدایت سے طریقِ علاج معلوم کر کے اس پر کاربند[25] ہوں۔ جب قرآن حکیم قیامت تک کے لیے مکمل دستورُ العَمَل[26] ہے، تو کوئی وجہ نہیں کہ وہ اس نازک حالت میں ہماری رہبری سے قاصر رہے۔

مالکِ اَرض وسماء[27] جلّ وعلا[28] کا سچا وعدہ ہے کہ رُوئے زمین کی بادشاہت وخلافت مؤمنوں کے لیے ہے:

**حل لغات:** ① مانتے ہیں۔ ② تروتازہ۔ ③ پیاسی۔ ④ زندگی گزارنے کا طریقہ۔ ⑤ بدترین حالت۔ ⑥ کوشش۔ ⑦ حد سے زیادہ بری۔ ⑧ پہلے۔ ⑨ خطرے سے بھرا ہوا۔ ⑩ ایسا جرم ہے جس کی بھرپائی ممکن نہیں۔ ⑪ وجہ سے۔ ⑫ زوال، گراوٹ۔ ⑬ دور کرنا۔ ⑭ کوشش، علاج۔ ⑮ ناامیدی۔ ⑯ خوف، ڈر۔ ⑰ جانچ۔ ⑱ یعنی بیماری سے پہلے پیش آنے والی چیزیں۔ ⑲ جب تک۔ ⑳ اصلی جڑ۔ ㉑ مشکل۔ ㉒ بات کرنا۔ ㉓ کامیابی اور بھلائی۔ ㉔ ذمہ دار۔ ㉕ عمل کرنا۔ ㉖ قانون۔ ㉗ دنیا اور آسمان کا مالک۔ ㉘ بزرگ وبرتر۔

﴿وَعَدَ اللهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ﴾ [سورۂ نور: ۵۵] ''اللہ تعالیٰ نے وعدہ کیا ہے ان لوگوں سے جو تم میں سے ایمان لائے اور انہوں نے عمل صالح کیے کہ ان کو ضرور رُوئے زمین کا خلیفہ بنائے گا'' اور یہ بھی اطمینان دِلایا ہے کہ مؤمن ہمیشہ کُفّار پر غالب رہیں گے اور کافروں کا کوئی یار و مددگار نہ ہوگا۔ ﴿وَلَوْ قٰتَلَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوَلَّوُا الْاَدْبَارَ ثُمَّ لَا يَجِدُوْنَ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿۲۲﴾﴾ [سورۂ فتح] ''اور اگر تم سے یہ کافر لڑتے تو ضرور پیٹھ پھیر کر بھاگتے، پھر نہ پاتے کوئی یار و مددگار'' اور مؤمنوں کی نُصرت اور مدد اللہ تعالیٰ کے ذمہ ہے اور وہی ہمیشہ سَربُلند اور سَرفراز[1] رہیں گے۔ ﴿وَكَانَ حَقًّا عَلَيْنَا نَصْرُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۴۷﴾﴾ [سورۂ روم] ''اور حق ہے ہم پر مدد ایمان والوں کی''۔ ﴿وَلَا تَهِنُوْا وَلَا تَحْزَنُوْا وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۱۳۹﴾﴾ [سورۂ آلِ عمران] ''اور تم ہمت مت ہارو اور رنج مت کرو اور غالب تم ہی رہو گے، اگر تم پورے مؤمن رہے''۔ ﴿وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ﴾ [سورۂ منافقون: ۸] ''اور اللہ ہی کی ہے عزت اور اس کے رسول کی اور مسلمانوں کی۔

مذکورۂ[2] بالا اِرشادات پر غور کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں کی عزت، شان و شوکت، سر بلندی و سرفرازی اور ہر برتری و خوبی ان کی صفتِ ایمان کے ساتھ وابستہ[3] ہے، اگر ان کا تعلق خدا اور رسول ﷺ کے ساتھ مُستحکَم[4] ہے (جو ایمان کا مقصود ہے) تو سب کچھ ان کا ہے اور اگر خدانخواستہ اس رابطہ و تعلق میں کمی اور کمزوری پیدا ہوگئی ہے تو پھر سراسر خُسرَان[5] اور ذلت و خواری[6] ہے جیسا کہ واضح طور پر بتلا دیا گیا ہے۔ ﴿وَالْعَصْرِ ﴿۱﴾ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ ﴿۲﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ﴿۳﴾﴾ [سورۂ عصر] ''قسم ہے زمانہ کی! انسان بڑے خَسارے[7] میں ہے، مگر جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے اچھے کام کیے اور ایک دوسرے کو حق کی فہمائش[8] کرتے رہے اور ایک دوسرے کو پابندی[9] کی فہمائش کرتے رہے۔

ہمارے اَسلاف[10] عزت کے مُنتہا[11] کو پہونچے ہوئے تھے اور ہم انتہائی ذلت و خواری میں مبتلا ہیں، پس معلوم ہوا کہ وہ کمالِ ایمان سے مُتّصِف[12] تھے اور ہم اس نعمتِ عظمیٰ[13] سے محروم ہیں، جیسا کہ مُخبرِ صادق[14] ﷺ نے خبر دی ہے: سَيَأْتِيْ عَلَى النَّاسِ زَمَانٌ لَّا يَبْقٰى مِنَ الْإِسْلَامِ إِلَّا اِسْمُهٗ وَلَا مِنَ الْقُرْاٰنِ إِلَّا رَسْمُهٗ ''یعنی قریب ہی ایسا زمانہ آنے والا ہے کہ اسلام کا صرف نام باقی رہ جائے گا اور قرآن کے صرف نُقوش[15] رہ جائیں گے''۔

اب غور طلب امر یہ ہے کہ اگر واقعی ہم اس حقیقی اسلام سے محروم ہیں، جو خدا اور رسول کے یہاں مطلوب[16]

**حل لغات:** (۱) کامیاب۔ (۲) اوپر ذکر کیے ہوئے۔ (۳) متعلق، جُڑی ہوئی۔ (۴) مضبوط۔ (۵) نقصان۔ (۶) رُسوائی۔ (۷) نقصان۔ (۸) نصیحت۔ (۹) صبر۔ (۱۰) بزرگانِ دین۔ (۱۱) انتہائی درجہ۔ (۱۲) یعنی مالامال۔ (۱۳) سب سے بڑی نعمت۔ (۱۴) سچی خبر دینے والے۔ (۱۵) حروف۔ (۱۶) چاہا گیا۔

ہے اور جس کے ساتھ ہماری دین ودنیا کی فَلَاح[1] و بَہبُود وَابَسْتَہ ہے، تو کیا ذریعہ ہے جس سے وہ کھوئی ہوئی نعمت واپس آئے؟ اور وہ کیا اسباب ہیں جن کی وجہ سے روحِ اسلام ہم میں سے نکال لی گئی اور ہم جَسَدِ[2] بے جان رہ گئے؟

جب مُصْحَفِ[3] آسمانی کی تلاوت کی جاتی ہے اور ''امتِ محمدیہ'' کی فضیلت اور برتری کی عِلَّت[4] وغایت ڈھونڈھی جاتی ہے، تو معلوم ہوتا ہے کہ اس امت کو ایک اعلیٰ اور برتر کام سپرد کیا گیا تھا، جس کی وجہ سے ''خَیْرُ الْاُمَمْ[5]'' کا مُعَزَّز[6] خطاب اس کو عطا کیا گیا۔

دنیا کی پیدائش کا مقصدِ اصلی خدا وَحْدَہٗ لَاشَرِیْکَ لَہٗ کی ذات وصفات کی مَعْرِفَت[7] ہے اور یہ اس وقت تک ناممکن ہے کہ جب تک بنی نوعِ انسان[8] کو برائیوں اور گندگیوں سے پاک کر کے بھلائیوں اور خوبیوں کے ساتھ آراستہ[9] نہ کیا جائے۔ اسی مقصد کے لیے ہزاروں رسول اور نبی بھیجے گئے اور آخر میں اس مقصد کی تکمیل کے لیے سید الانبیاء والمرسلین کو مبعوث فرمایا اور ﴿ اَلْیَوْمَ[10] اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِیْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْكُمْ نِعْمَتِیْ ﴾ [سورۂ مائدہ:۳] کا مُژْدَہ[11] سنایا گیا۔

اب چونکہ مقصد کی تکمیل ہوچکی تھی، ہر بھلائی اور برائی کو کھول کھول کر بیان کردیا گیا تھا، ایک مکمل نظامِ عمل[12] دیا جاچکا تھا، اس لیے رسالت ونبوت کے سلسلہ کو ختم کردیا گیا اور جو کام پہلے نبی اور رسول سے لیا جاتا تھا، وہ قیامت تک ''اُمتِ محمدیہ'' کے سپرد کردیا گیا۔ ﴿ كُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ﴾ [سورۂ آل عمران:۱۱۰] ''اے امت محمدیہ! تم افضل اُمت ہو، تم کو لوگوں کے نفع کے لیے بھیجا گیا ہے، تم بھلی باتوں کو لوگوں میں پھیلاتے ہو اور بُری باتوں سے ان کو روکتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو''۔ ﴿ وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ یَّدْعُوْنَ اِلَى الْخَیْرِ وَیَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَیَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ؕ وَاُولٰٓىِٕكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝۱۰۴ ﴾ [سورۂ آل عمران] ''اور چاہیے کہ تم میں ایسی جماعت ہو کہ لوگوں کو خیر کی طرف بلائے اور بھلی باتوں کا حکم کرے؛ اور بُری باتوں سے منع کرے اور صرف وہی لوگ فلاح والے ہیں جو اس کام کو کرتے ہیں''۔

پہلی آیت میں ''خیر اُمم'' ہونے کی وجہ یہ بتلائی کہ تم بھلائی کو پھیلاتے ہو اور بُرائی سے روکتے ہو۔ دوسری آیت میں حَصْر[13] کے ساتھ فرمادیا کہ فلاح وبہبود صرف انہی لوگوں کے لیے ہے، جو اس کام کو انجام دے رہے ہیں۔ اسی پر بس نہیں بلکہ دوسری جگہ صاف طور پر بیان کردیا کہ اس کام کو انجام نہ دینا لعنت اور پھٹکار کا مُوجِب[14] ہے۔ ﴿ لُعِنَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْۢ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ عَلٰى لِسَانِ دَاوٗدَ وَعِیْسَى ابْنِ

**حل لغات:** (۱) کامیابی اور بھلائی۔ (۲) بے جان جسم۔ (۳) آسمانی کتاب یعنی قرآن مجید۔ (۴) وجہ، سبب۔ (۵) بہترین اُمت۔ (۶) عزت والا۔ (۷) پہچان۔ (۸) تمام انسان۔ (۹) سجانا۔ (۱۰) آج میں نے تمہارے لیے تمہارا دین مکمل کردیا تم پر اپنی نعمت پوری کردی اور تمہارے لیے اسلام کو دین کے طور پر (ہمیشہ کے لیے) پسند کرلیا۔ (۱۱) خوشخبری۔ (۱۲) زندگی گزارنے کا مکمل نظام۔ (۱۳) تاکید۔ (۱۴) سبب۔

مَرْيَمَ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ﴿۷۸﴾ كَانُوْا لَا يَتَنَاهَوْنَ عَنْ مُّنْكَرٍ فَعَلُوْهُ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿۷۹﴾ [سورۂ مائدہ] ''بنی اسرائیل میں جو لوگ کافر تھے ان پر لعنت کی گئی تھی داؤد اور عیسیٰ بن مریم کی زبان سے، یہ لعنت اس سبب سے ہوئی کہ انہوں نے حکم کی مُخَالَفَت کی اور حد سے نکل گئے، جو بُرا کام انہوں نے کر رکھا تھا اس سے باز نہ آتے تھے، واقعی ان کا یہ فعل بے شک بُرا تھا۔''

اس آخری آیت کی مزید وضاحت احادیث ذیل سے ہوتی ہے:

① وَفِي السُّنَنِ وَالْمُسْنَدِ مِنْ حَدِيْثِ عَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُوْدٍ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللهِ صلى الله عليه وسلم: إِنَّ مَنْ كَانَ قَبْلَكُمْ كَانَ إِذَا عَمِلَ الْعَامِلُ فِيْهِمْ بِالْخَطِيْئَةِ جَاءَهُ النَّاهِيْ تَعْزِيْرًا، فَقَالَ: يَاهٰذَا! اِتَّقِ اللهَ فَإِذَا كَانَ مِنَ الْغَدِ جَالَسَهٗ وَوَاكَلَهٗ وَشَارَبَهٗ كَأَنَّهٗ لَمْ يَرَهٗ عَلٰى خَطِيْئَةٍ بِالْأَمْسِ، فَلَمَّا رَأَى عَزَّوَجَلَّ ذٰلِكَ مِنْهُمْ ضَرَبَ بِقُلُوْبِ بَعْضِهِمْ عَلٰى بَعْضٍ ثُمَّ لَعَنَهُمْ عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّهِمْ دَاوٗدَ وَعِيْسَى بْنِ مَرْيَمَ، ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ. وَالَّذِيْ نَفْسُ مُحَمَّدٍ بِيَدِهٖ لَتَأْمُرُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ وَلَتَنْهَوُنَّ عَنِ الْمُنْكَرِ وَلَتَأْخُذُنَّ عَلٰى يَدِ السَّفِيْهِ وَلَتَأْطُرُنَّ عَلَى الْحَقِّ أَطْرًا أَوْلَيَضْرِبَنَّ اللهُ بِقُلُوْبِ بَعْضِكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ثُمَّ يَلْعَنُكُمْ كَمَا لَعَنَهُمْ.

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم سے پہلی اُمتوں میں جب کوئی خطا کرتا تو روکنے والا اس کو دھمکاتا اور کہتا: خدا سے ڈر، پھر اگلے ہی دن اس کے ساتھ اُٹھتا بیٹھتا، کھاتا پیتا، گویا کل اس کو گناہ کرتے ہوئے دیکھا ہی نہیں، جب حق عزَّ وجلَّ نے ان کا یہ برتاؤ دیکھا تو بعض کے قُلُوب[1] کو بعض کے ساتھ خَلْط[2] کر دیا اور ان کے نبی داؤد اور عیسیٰ بن مریم علیہما السلام کی زبانی ان پر لعنت کی اور یہ اس لیے کہ انہوں نے خدا کی نافرمانی کی اور حد سے تَجَاوُز[3] کیا۔ قسم ہے اس ذات پاک کی جس کے قبضہ میں محمد کی جان ہے! تم ضرور اچھی باتوں کا حکم کرو اور بری باتوں سے منع کرو اور چاہیے کہ بیوقوف نادان کا ہاتھ پکڑو، اس کو حق بات پر مجبور کرو، ورنہ حق تعالیٰ تمہارے قلوب کو بھی خَلَط مَلَط کر دیں گے اور پھر تم پر بھی لعنت ہوگی، جیسا کہ پہلی امتوں پر لعنت ہوئی۔

② وَفِيْ سُنَنِ أَبِيْ دَاوٗدَ وَابْنِ مَاجَهْ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللهِ رضي الله عنه قَالَ: سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وسلم يَقُوْلُ: مَا مِنْ رَّجُلٍ يَّكُوْنُ فِيْ قَوْمٍ يَّعْمَلُ فِيْهِمْ بِالْمَعَاصِيْ يَقْدِرُوْنَ

حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اگر کسی جماعت اور قوم میں کوئی شخص گناہ کرتا ہے اور وہ قوم باوجود قدرت کے اس کو نہیں روکتی تو ان پر مرنے سے پہلے ہی حق تعالیٰ اپنا

**حل لغات:** ① دلوں کو۔ ② ملا دیا۔ ③ آگے بڑھ جانا۔

| | |
|---|---|
| عَلٰى أَنْ يُّغَيِّرُوْا عَلَيْهِ وَلَا يُغَيِّرُوْنَ إِلَّا أَصَابَهُمُ اللّٰهُ بِعِقَابٍ قَبْلَ أَنْ يَّمُوْتُوْا. | عذاب بھیج دیتے ہیں یعنی دنیا ہی میں ان کو طرح طرح کے مَصَائِب[1] میں مُبتَلا کر دیتے ہیں۔ |
| ③ وَرَوَى الْأَصْبَهَانِيُّ عَنْ أَنَسٍ رضي الله عنه أَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ قَالَ: لَا تَزَالُ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ تَنْفَعُ مَنْ قَالَهَا وَتَرُدُّ عَنْهُمُ الْعَذَابَ وَالنِّقْمَةَ مَالَمْ يَسْتَخِفُّوْا بِحَقِّهَا. قَالُوْا: يَارَسُوْلَ اللّٰهِ! وَمَا الْاِسْتِخْفَافُ بِحَقِّهَا؟ قَالَ: يُظْهَرُ الْعَمَلُ بِمَعَاصِي اللّٰهِ فَلَا يُنْكَرُ وَلَا يُغَيَّرُ. [ترغيب] | حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ ہمیشہ کلمہ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰه اپنے پڑھنے والے کو نفع دیتا ہے اور اس سے عذاب وبلا دور کرتا ہے، جب تک کہ اس کے حقوق سے بے پروائی نہ برتی جائے۔ صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: اس کے حقوق کی بے پروائی کیا ہے؟ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ حق تعالیٰ کی نافرمانی کُھلے طور پر کی جائے، پھر |

نہ ان کا انکار کیا جائے اور نہ ان کے بند کرنے کی کوشش کی جائے۔

| | |
|---|---|
| ④ عَنْ عَائِشَةَ رضي الله عنها قَالَتْ: دَخَلَ عَلَيَّ النَّبِيُّ ﷺ فَعَرَفْتُ فِيْ وَجْهِهِ أَنْ قَدْ حَضَرَهُ شَيْءٌ فَتَوَضَّأَ وَمَا كَلَّمَ أَحَدًا فَلَصِقْتُ بِالْحُجْرَةِ أَسْتَمِعُ مَا يَقُوْلُ فَقَعَدَ عَلَى الْمِنْبَرِ فَحَمِدَ اللّٰهَ وَأَثْنٰى عَلَيْهِ وَقَالَ: يَا أَيُّهَا النَّاسُ! إِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى يَقُوْلُ لَكُمْ: مُرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَانْهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ قَبْلَ أَنْ تَدْعُوْا فَلَا أُجِيْبَ لَكُمْ وَتَسْأَلُوْنِيْ فَلَا أُعْطِيَكُمْ وَتَسْتَنْصِرُوْنِيْ فَلَا أَنْصُرَكُمْ. فَمَا زَادَ عَلَيْهِنَّ حَتّٰى نَزَلَ. [ترغيب] | حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسولِ خدا ﷺ میرے پاس تشریف لائے تو میں نے چہرۂ انور پر ایک خاص اثر دیکھ کر محسوس کیا کہ کوئی اہم بات پیش آئی ہے۔ حضور اقدس ﷺ نے کسی سے کوئی بات نہیں کی اور وضو فرما کر مسجد میں تشریف لے گئے، میں مسجد کی دیوار سے لگ گئی تا کہ جو کچھ ارشاد ہو اس کو سنوں، حضور اقدس ﷺ منبر پر جَلوہ[2] اَفروز ہوئے اور حمد وثنا کے بعد فرمایا ''لوگو! اللہ تعالیٰ کا حکم ہے کہ بھلی باتوں کا حکم کرو اور بری باتوں سے منع کرو، مَبَادَا[3] وہ وقت آ جائے کہ تم دعا مانگو اور میں اس کو قبول نہ کروں |

اور تم مجھ سے سوال کرو اور میں اس کو پورا نہ کروں اور تم مجھ سے مدد چاہو اور میں تمہاری مدد نہ کروں۔ حضور اقدس ﷺ نے صرف یہ کلمات ارشاد فرمائے اور منبر سے اتر گئے۔

| | |
|---|---|
| ⑤ عَنْ أَبِيْ هُرَيْرَةَ رضي الله عنه قَالَ: قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ: إِذَا عَظَّمَتْ أُمَّتِي الدُّنْيَا نُزِعَتْ مِنْهَا هَيْبَةُ الْإِسْلَامِ وَإِذَا تَرَكَتِ | حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسولِ خدا ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ جب میری امت دنیا کو قابلِ وَقعت[4] وعظمت سمجھنے لگے گی تو اسلام کی وقعت وہیبت[5] ان کے قلوب سے |

**حل لغات:** ① مصیبت کی جمع۔ ② یعنی بیٹھے۔ ③ خدانخواستہ۔ ④ اہمیت۔ ⑤ رعب، دبدبہ۔

| | |
|---|---|
| الْأَمْرَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّهْيَ عَنِ الْمُنْكَرِ حُرِمَتْ بَرَكَةَ الْوَحْيِ وَإِذَا تَسَابَّتْ أُمَّتِيْ سَقَطَتْ مِنْ عَيْنِ اللهِ. [كذا★ في الدر عن الحكيم الترمذي] | نکل جائے گی اور جب اَمر بالمعروف اور نہی عن المنکر کو چھوڑ دے گی تو وحی کی بَرکات سے محروم ہوجائے گی اور جب آپس میں ایک دوسرے کو سَبّ[1] وشَتم کرنا اختیار کرے گی تو اللہ جلّ شانہٗ کی نگاہ سے گر جائے گی۔ |

احادیث مذکورہ پر غور کرنے سے یہ بات معلوم ہوئی کہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر کو چھوڑ نا خدا وَحدَہٗ لَاشَرِیکَ کی لعنت اور غضب کا باعِث[2] ہے اور جب امتِ محمد یہ اس کام کو چھوڑ دے گی تو سخت مَصَائِب[3] وآلام[4] اور ذِلت[5] وخواری میں مُبتلا کردی جائے گی اور ہر قسم کی غیبی نُصرت[6] ومدد سے محروم ہوجائے گی، اور یہ سب کچھ اس لیے ہوگا کہ اس نے اپنے فرضِ منصبی[7] کو نہیں پہچانا اور جس کام کی اَنجام دِہی[8] کی ذمہ دار تھی اس سے غافل رہی؛ یہی وجہ ہے کہ نبی کریم ﷺ نے امر بالمعروف ونہی عن المنکر کو ایمان کا خاصہ اور جزوِ[9] لازمی قرار دیا اور اس کے چھوڑنے کو ایمان کے ضُعف واِضمِحلال[10] کی علامت بتلایا۔ حدیث ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ میں ہے:

| | |
|---|---|
| مَنْ رَاٰی مِنْكُمْ مُنْكَرًا فَلْيُغَيِّرْهُ بِيَدِهٖ فَإِنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَبِلِسَانِهٖ فَإِنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ فَبِقَلْبِهٖ وَذٰلِكَ أَضْعَفُ الْإِيْمَانِ. [مسلم] | یعنی تم میں سے جب کوئی شخص برائی کو دیکھے تو چاہیے کہ اپنے ہاتھوں سے کام لے کر اس کو دور کرے اور اگر اس کی طاقت نہ پائے تو زبان سے اور اگر اس کی بھی طاقت نہ پائے تو دل سے اور یہ آخری صورت ایمان کی بڑی کمزوری کا درجہ ہے۔ |

پس جس طرح آخری درجہ اَضعف[11] ایمان کا ہوا، اسی طرح پہلا درجہ کمالِ دعوت[12] اور کمالِ ایمان[13] کا ہوا۔ اس سے بھی واضح تر[14] حدیث ابن مسعود رضی اللہ عنہ کی ہے:

| | |
|---|---|
| مَا مِنْ نَبِيٍّ بَعَثَهُ اللهُ قَبْلِيْ إِلَّا كَانَ لَهٗ فِيْ أُمَّتِهٖ حَوَارِيُّوْنَ وَأَصْحَابٌ يَّأْخُذُوْنَ بِسُنَّتِهٖ وَيَقْتَدُوْنَ بِأَمْرِهٖ. ثُمَّ إِنَّهَا تَخْلُفُ مِنْ بَعْدِهِمْ خُلُوْفٌ يَّقُوْلُوْنَ مَا لَايَفْعَلُوْنَ. وَيَفْعَلُوْنَ | یعنی سنتِ[15] الٰہی یہ ہے کہ ہر نبی اپنے ساتھیوں اور تربیت[16] یافتہ یاروں کی ایک جماعت چھوڑ جاتا ہے، یہ جماعت نبی کی سنت کو قائم رکھتی ہے اور ٹھیک ٹھیک اس کی پیروی کرتی ہے، یعنی شریعتِ الٰہی کو جس حال اور جس شکل میں نبی چھوڑ گیا ہے اس کو بِعَینہٖ[17] محفوظ رکھتے ہیں اور اس میں ذرا بھی فرق نہیں آنے دیتے، لیکن اس کے بعد شرّ[18] وفِتَن[19] کا دور آتا ہے اور ایسے لوگ پیدا ہوجاتے ہیں |

★ وكذا رواه ابن أبي الدنيا في كتاب الأمر بالمعروف مفصلا من حديث فضيل كما في فيض القدير ۴۰۵/۵ ـ والسراج المنير ۱۴۹/۲ ـ [طارق]

**حل لغات:** (۱) گالی گلوچ۔ (۲) سبب۔ (۳) مصیبت کی جمع۔ (۴) رنج وغم۔ (۵) رسوائی۔ (۶) مدد۔ (۷) عہدہ اور مرتبے کی ذمہ داری۔ (۸) پورا کرنا۔ (۹) ضروری حصہ۔ (۱۰) کمزوری۔ (۱۱) ایمان کا سب سے کمزور درجہ۔ (۱۲) دعوت کا انتہائی درجہ۔ (۱۳) ایمان کا انتہائی درجہ۔ (۱۴) زیادہ ظاہر۔ (۱۵) اللہ کا قانون۔ (۱۶) تعلیم وتہذیب پائے ہوئے۔ (۱۷) اسی طرح۔ (۱۸) برائی۔ (۱۹) فتنہ کی جمع۔

| | |
|---|---|
| مَا لَا يُؤْمَرُوْنَ . فَمَنْ جَاهَدَهُمْ بِيَدِهٖ فَهُوَ مُؤْمِنٌ، وَمَنْ جَاهَدَهُمْ بِلِسَانِهٖ فَهُوَ مُؤْمِنٌ، وَمَنْ جَاهَدَهُمْ بِقَلْبِهٖ فَهُوَ مُؤْمِنٌ، وَلَيْسَ وَرَاءَ ذٰلِكَ مِنَ الْإِيْمَانِ حَبَّةُ خَرْدَلٍ. [مسلم] | جو طریقۂ نبی سے ہٹ جاتے ہیں، اُن کا فعل[1] ان کے دعوے کے خلاف ہوتا ہے اور ان کے کام ایسے ہوتے ہیں جن کے لیے شریعت نے حکم نہیں دیا، سو ایسے لوگوں کے خلاف جس شخص نے قیامِ حق وسنت کی راہ میں اپنے ہاتھ سے کام لیا وہ مومن ہے، اور جو ایسا نہ کر سکا مگر زبان سے کام لیا وہ بھی مومن ہے، اور جس سے |

یہ بھی نہ ہو سکا اور دل کے اعتقاد اور نیت کے ثبات[2] کو ان کے خلاف کام میں لایا وہ بھی مومن ہے؛ لیکن اس آخری درجہ کے بعد ایمان کا کوئی درجہ نہیں، اس پر ایمان کی سرحد[3] ختم ہو جاتی ہے، حتیٰ کہ اب رائی کے دانے برابر بھی ایمان نہیں ہو سکتا۔

اس کام کی اہمیت اور ضرورت کو امام غزالیؒ نے اس طرح ظاہر فرمایا ہے: ''اس میں کچھ شک نہیں کہ اَمر بالمعروف ونہی عن المنکر دین کا ایسا زبردست رُکن ہے جس سے دین کی تمام چیزیں وابستہ[4] ہیں، اس کو انجام دینے کے لیے حق تعالیٰ نے تمام انبیاء کرام علیہم السلام کو مبعوث[5] فرمایا، اگر خدانخواستہ اس کو بالائے طاق[6] رکھ دیا جائے اور اس کے علم وعمل کو ترک[7] کر دیا جائے تو اَلْعِيَاذُ بِاللّٰهِ[8] نبوت کا بیکار ہونا لازم آئے گا، دِیانت[9] جو شرافتِ انسانی کا خاصّہ[10] ہے، مضمحل[11] اور افسردہ[12] ہو جائے گی، کاہلی اور سُستی عام ہو جائے گی، گمراہی اور ضَلَالَت کی شاہراہیں[13] کھل جائیں گی، جہالت عالمگیر[14] ہو جائے گی، تمام کاموں میں خرابی آ جائے گی، آپس میں پھوٹ پڑ جائے گی، آبادیاں خراب ہو جائیں گی، مخلوق تباہ وبرباد ہو جائے گی اور اس تباہی اور بربادی کی اس وقت خبر ہوگی جب روزِ محشر خدائے بالا وبرتر کے سامنے پیشی[15] اور باز پُرس[16] ہوگی۔ افسوس صد افسوس! جو خطرہ تھا وہ سامنے آ گیا، جو کھٹکا تھا آنکھوں نے دیکھ لیا۔ كَانَ أَمْرُ اللّٰهِ قَدَرًا مَقْدُوْرًا فَإِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ. اس سرسبز[17] ستون کے علم وعمل کے نشانات مٹ چکے، اس کی حقیقت ورُسوم[18] کی برکتیں نیست[19] ونابود ہو گئیں، لوگوں کی تحقیر[20] وتذلیل[21] کا سکہ قلوب[22] پر جم گیا، خدائے پاک کے ساتھ کا قلبی تعلق[23] مٹ چکا اور نفسانی خواہشات کے اِتباع میں جانوروں کی طرح بے باک[24] ہو گئے، روئے زمین پر ایسے صادق مومن کا ملنا دشوار وکمیاب ہی نہیں بلکہ معدوم[25] ہو گیا جو اظہارِ حق کی وجہ سے کسی کی ملامت[26] کو گوارا کرے۔ اگر کوئی مردِ مومن اس تباہی اور بربادی کے ازالہ[27] میں سعی[28] کرے اور اس سنت کے احیاء[29] میں کوشش کرے اور اس

**حل لغات:** ① عمل۔ ② مضبوطی۔ ③ انتہا، باڈر۔ ④ جڑی ہوئی۔ ⑤ بھیجا۔ ⑥ یعنی چھوڑ دیا جائے۔ ⑦ چھوڑ دینا۔ ⑧ اللہ کی پناہ۔ ⑨ ایمانداری۔ ⑩ عادت، صفت۔ ⑪ کمزور۔ ⑫ مُرجھایا ہوا۔ ⑬ راستے۔ ⑭ پوری دنیا میں پھیل جائے گی۔ ⑮ حاضری۔ ⑯ پوچھ تاچھ۔ ⑰ ہرا بھرا۔ ⑱ نشانیاں۔ ⑲ ختم۔ ⑳ کم درجے کا سمجھنا۔ ㉑ ذلیل سمجھنا۔ ㉒ یعنی دل میں بیٹھ گیا۔ ㉓ دلی لگاؤ۔ ㉔ نڈر، آوارہ۔ ㉕ ختم۔ ㉖ برا بھلا کہنا۔ ㉗ ختم کرنا۔ ㉘ کوشش۔ ㉙ زندہ کرنا۔

مُبارک بوجھ کو لے کر کھڑا ہو اور آستینیں چڑھا کر اس سُنّت کے زندہ کرنے کے لیے میدان میں آئے، تو یقیناً وہ شخص تمام مخلوق میں ایک مُمتاز[1] اور نُمایاں[2] ہستی کا مالک ہوگا۔"

امام غزالیؒ نے جن الفاظ میں اس کام کی اہمیت اور ضرورت کو بیان کیا ہے، وہ ہماری تنبیہ اور بیداری کے لیے کافی ہیں۔ ہمارے اس قدر اہم فریضہ سے غافل ہونے کی چند وُجوہ[3] معلوم ہوتی ہیں: پہلی وجہ یہ ہے کہ ہم نے اس فریضہ کو عُلَماء کے ساتھ خاص کر لیا، حالانکہ خطاباتِ[4] قرآنی عام ہیں جو امتِ محمدیہ کے ہر ہر فرد کو شامل ہیں اور صحابہ کرام ﷺ اور خیر القرون[5] کی زندگی اس کے لیے شاہدِ[6] عَدْل ہے۔

فریضۂ تبلیغ اور امر بالمعروف و نہی عن المنکر کو علماء کے ساتھ خاص کر لینا اور پھر ان کے بھروسہ پر اس اہم کام کو چھوڑ دینا ہماری سخت نادانی ہے۔ عُلَماء کا کام راہِ حق بتلانا اور سیدھا راستہ دکھلانا ہے، پھر اس کے موافق عمل کرانا اور مخلوقِ خدا کو اس پر چلانا، یہ دوسرے لوگوں کا کام ہے۔ اسی کی جانب اس حدیث شریف میں تنبیہ کی گئی ہے:

| | |
|---|---|
| أَلَا كُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَّعِيَّتِهٖ، فَالْأَمِيْرُ الَّذِيْ عَلَى النَّاسِ رَاعٍ عَلَيْهِمْ وَهُوَ مَسْئُوْلٌ عَنْهُمْ، وَالرَّجُلُ رَاعٍ عَلٰى أَهْلِ بَيْتِهٖ وَهُوَ مَسْئُوْلٌ عَنْهُمْ، وَالْمَرْأَةُ رَاعِيَةٌ عَلٰى بَيْتِ بَعْلِهَا وَوَلَدِهٖ وَهِيَ مَسْئُوْلَةٌ عَنْهُمْ، وَالْعَبْدُ رَاعٍ عَلٰى مَالِ سَيِّدِهٖ وَهُوَ مَسْئُوْلٌ عَنْهُ، فَكُلُّكُمْ رَاعٍ وَكُلُّكُمْ مَسْئُوْلٌ عَنْ رَّعِيَّتِهٖ.★ | بے شک تم سب کے سب نگہبان ہو اور تم سب اپنی رعیت[7] کے بارے میں سوال کیے جاؤ گے، پس بادشاہ لوگوں پر نگہبان ہے وہ اپنی رعیت کے بارے میں سوال کیا جاوے گا اور مرد اپنے گھر والوں پر نگہبان ہے اور اس سے ان کے بارے میں سوال کیا جاوے گا اور عورت اپنے خاوند کے گھر اور اولاد پر نگہبان ہے وہ ان کے بارے میں سوال کی جاوے گی اور غلام اپنے مالک کے مال پر نگہبان ہے اس سے اس کے بارے میں سوال کیا جاوے گا؛ پس تم سب نگہبان ہو اور تم سب سے اپنی رعیت کے بارے میں سوال کیا جاوے گا۔ |

اور اسی کو واضح طور پر اس طرح بیان فرمایا ہے: قَالَ: اَلدِّيْنُ النَّصِيْحَةُ، قُلْنَا: لِمَنْ؟ قَالَ: لِلّٰهِ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِأَئِمَّةِ الْمُسْلِمِيْنَ وَعَامَّتِهِمْ. [مسلم] حضورِ اقدس ﷺ نے فرمایا: دین سراسر نصیحت ہے۔ (صحابہ ﷺ نے) عرض کیا: کس کے لیے؟ فرمایا: اللہ کے لیے اور اللہ کے رسول کے لیے اور مسلمانوں کے مُقتَداؤں[8] کے لیے اور عام مسلمانوں کے لیے۔ اگر بفرضِ مُحال[9] مان بھی لیا جائے کہ یہ عُلَماء کا کام ہے تب

★ رواه البخاري ومسلم عن ابن عمر ﷺ بتفاوت بعض الألفاظ [طارق] **حل لغات:** ① الگ۔ ② مشہور۔ ③ وجہ کی جمع، سبب۔ ④ قرآن کے خطابات یعنی جو اللہ نے حکم دئے ہیں۔ ⑤ بہترین زمانہ، یعنی آپ ﷺ، صحابہ، تابعین اور تبع تابعین کا زمانہ۔ ⑥ سچے گواہ۔ ⑦ عام لوگ، جو کسی کے ماتحت ہوں۔ ⑧ وہ شخص جس کی لوگ پیروی کریں، پیشوا۔ ⑨ ناممکن کو مانتے ہوئے۔

بھی اس وقت فضاءِ[1] زمانہ کا مُقتضیٰ[2] یہی ہے کہ ہر شخص اس کام میں لگ جائے اور اِعلاءِ کلمۃُ[3] اللہ اور حفاظتِ دینِ[4] متین کے لیے کمر بَستہ[5] ہو جائے۔

دوسری وجہ یہ ہے کہ ہم یہ سمجھ رہے ہیں کہ اگر ہم خود اپنے ایمان میں پُختہ[6] ہیں تو دوسروں کی گُمراہی ہمارے لیے نُقصان دِہ نہیں، جیسا کہ اس آیتِ شریفہ کا مفہوم ہے:

| | |
|---|---|
| ﴿ يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ لَا يَضُرُّكُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا اهْتَدَيْتُمْ ﴾ [سورہ مائدہ: ۱۰۵] | ترجمہ: اے ایمان والو! اپنی فکر کرو، جب تم راہ پر چل رہے ہو تو جو شخص گمراہ ہے اس سے تمہارا کوئی نقصان نہیں۔ [بیان] |

لیکن درحقیقت آیت سے یہ مقصود نہیں جو ظاہر میں سمجھا جا رہا ہے، اس لیے کہ یہ معنی حکمت خُداوندِیہ اور تعلیماتِ شَرعِیَّہ کے بالکل خِلاف ہیں، شریعتِ اسلامی نے اِجتماعی زندگی اور اِجتماعی اِصلاح اور اجتماعی ترقی کو اصل بتلایا ہے اور امتِ مسلمہ کو بمنزِلَہ[7] ایک جسم کے قرار دیا ہے کہ اگر ایک عُضوَ میں درد ہو جائے تو تمام جسم بے چین ہو جاتا ہے۔ بات دراصل یہ ہے کہ بنی نوعِ[8] انسان خواہ کتنی ہی ترقی کر جائے اور کمال کو پہونچ جائے، اس میں ایسے لوگوں کا ہونا بھی ضروری ہے جو سیدھے راستے کو چھوڑ کر گمراہی میں مبتلا ہوں، تو آیت میں مومنوں کے لیے تَسلّی ہے کہ جب تم ہدایت اور صراطِ مستقیم پر قائم ہو، تو تم کو ان لوگوں سے مَضَرَّت[9] کا اندیشہ[10] نہیں جنھوں نے بھٹک کر سیدھا راستہ چھوڑ دیا۔ نیز اصل ہدایت یہ ہے کہ انسان شریعتِ محمدیہ کو مع تمام اَحکام کے قبول کرے اور منجُملہ[11] احکام خداوندی کے ایک امر بالمعروف اور نہی عن المنکر بھی ہے۔

ہمارے اس قول کی تائید حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے ارشاد سے ہوتی ہے:

| | |
|---|---|
| عَنْ أَبِيْ بَكْرِ الصِّدِّيْقِ رضي الله عنه قَالَ: أَيُّهَا النَّاسُ! إِنَّكُمْ تَقْرَءُوْنَ هٰذِهِ الْاٰيَةَ: ﴿ يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ لَا يَضُرُّكُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا اهْتَدَيْتُمْ ﴾ فَإِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللهِ صلى الله عليه وسلم يَقُوْلُ: إِنَّ النَّاسَ إِذَا رَأَوُا الْمُنْكَرَ فَلَمْ يُغَيِّرُوْهُ أَوْشَكَ أَنْ يَّعُمَّهُمُ اللهُ بِعِقَابِهٖ. | حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ نے فرمایا: اے لوگو! تم یہ آیت ﴿ يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا عَلَيْكُمْ اَنْفُسَكُمْ لَا يَضُرُّكُمْ مَّنْ ضَلَّ اِذَا اهْتَدَيْتُمْ ﴾ پیش کرتے ہو اور میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے ہوئے سنا ہے کہ جب لوگ خلافِ شرع کسی چیز کو دیکھیں اور اس میں تَغیُّر[12] نہ کریں تو قریب ہے کہ حق تعالیٰ ان لوگوں کو اپنے عمُومی عذاب میں مُبتلا فرمائے۔ |

عُلَماءِ مُحقِّقین نے بھی آیت کے یہی معنی لیے ہیں۔ امام نَوَوِیؒ شرحِ مسلم میں فرماتے ہیں: "علماءِ محققین

**حل لغات:** (۱) یعنی وقت اور حالات۔ (۲) تقاضا۔ (۳) اللہ کے کلمہ کو بلند کرنا۔ (۴) مضبوط دین۔ (۵) تیار۔ (۶) مضبوط۔ (۷) درجے میں۔ (۸) تمام انسان۔ (۹) نقصان۔ (۱۰) ڈر، خوف۔ (۱۱) ان تمام میں سے۔ (۱۲) تبدیلی، یعنی نہ روکیں۔

کا صحیح مذہب اس آیت کے معنی میں یہ ہے کہ جب تم اس چیز کو ادا کر دو جس کا تمہیں حکم دیا گیا ہے، تو تمہارے غیر کی کوتاہی تمہیں مضرّت نہ پہونچائے گی، جیسا کہ حق تعالیٰ کا ارشاد ہے: ﴿وَلَا تَزِرُ[1] وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰی﴾ [سورۂ انعام] اور جب ایسا ہے تو منجملہ ان اشیاء[2] کے جن کا حکم دیا گیا امر بالمعروف ونہی عن المنکر ہے، پس جب کسی شخص نے اس حکم کو پورا کر دیا اور مخاطَب[3] نے اس کی تعمیل[4] نہ کی تو اب ناصح[5] پر کوئی عتاب[6] اور سرزنش[7] نہیں، اس لیے کہ جو کچھ اس کے ذمے واجب تھا اور وہ امر و نہی ہے اس نے اس کو ادا کر دیا، دوسرے کا قبول کرنا اس کے ذمے نہیں۔ واللہ اعلم''۔

تیسری وجہ یہ ہے کہ عوام وخواص، عالم وجاہل ہر شخص اِصلاح سے مایوس ہو گیا اور انہیں یقین ہو گیا کہ اب مسلمانوں کی ترقی اور ان کا عروج[8] ناممکن اور دشوار ہے، جب کسی شخص کے سامنے کوئی اصلاحی نظام پیش کیا جاتا ہے تو جواب یہی ملتا ہے کہ مسلمانوں کی ترقی اب کیسے ہو سکتی ہے، جب کہ ان کے پاس نہ سلطنت و حکومت ہے، نہ مال و زر اور نہ سامانِ حَرب[9] اور نہ مرکزی حیثیت، نہ قوتِ بازو اور نہ باہمی[10] اتفاق واتحاد۔ بالخصوص دیندار طبقہ تو بزعم[11] خود یہ طے کر چکا ہے کہ اب چودھویں صدی ہے، زمانۂ رِسالت کو بُعد[12] ہو چکا، اب اسلام اور مسلمانوں کا انحطاط[13] ایک لازمی[14] شئے ہے پس اس کے لیے جدّ[15] وجُہد کرنا عَبث[16] اور بیکار ہے، یہ صحیح ہے کہ جس قدر مشکوٰۃِ نبوت[17] سے بُعد ہوتا جائے گا، حقیقی اسلام کی شعاعیں[18] ماند[19] پڑتی جائیں گی، لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ بقاءِ شریعت[20] اور حفاظت دینِ محمدی کے لیے جدوجہد اور سعی[21] نہ کی جائے، اس لیے کہ اگر ایسا ہوتا اور ہمارے اسلاف[22] بھی خدانخواستہ یہی سمجھ لیتے تو آج ہم تک اس دین کے پہونچنے کی کوئی سبیل[23] نہ تھی، البتہ جب کہ زمانہ ناموافق ہے تو رفتارِ زمانہ کو دیکھتے ہوئے زیادہ ہمت اور استقلال[24] کے ساتھ اس کام کو لے کر کھڑے ہونے کی ضرورت ہے۔

تعجب ہے کہ جو مذہب سراسر عمل اور جہد پر مبنی[25] تھا آج اس کے پیرو[26] عمل سے یکسر[27] خالی ہیں، حالانکہ قرآن مجید اور حدیث شریف میں جگہ جگہ عمل اور جُہد کا سبق پڑھایا اور بتلایا ہے کہ ایک عبادت گزار، تمام رات نفل پڑھنے والا، دن بھر روزہ رکھنے والا، اللہ اللہ کرنے والا ہرگز اس شخص کے برابر نہیں ہو سکتا جو دوسروں کی اصلاح وہدایت کی فکر میں بے چین ہو۔

قرآن کریم نے جگہ جگہ جہاد فی سبیل اللہ کی تاکید کی اور مجاہد کی فضیلت اور برتری کو نمایاں[28] کیا۔

**حل لغات:** (۱) اور کوئی بوجھ اٹھانے والا کسی کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔ (۲) چیزیں۔ (۳) جس سے بات کی جائے، مراد جس کو حکم دیا گیا۔ (۴) حکم پورا کرنا۔ (۵) نصیحت کرنے والا۔ (۶) غصہ۔ (۷) برا بھلا کہنا۔ (۸) بلندی۔ (۹) جنگی سامان۔ (۱۰) آپسی۔ (۱۱) اپنے ہی گمان میں۔ (۱۲) دوری۔ (۱۳) پستی، گراوٹ۔ (۱۴) ضروری۔ (۱۵) کوشش۔ (۱۶) بے فائدہ۔ (۱۷) نبوت کا چراغ، یعنی نبوت کا دور۔ (۱۸) روشنیاں۔ (۱۹) دھیمی۔ (۲۰) شریعت کو باقی رکھنا۔ (۲۱) کوشش۔ (۲۲) بزرگانِ دین۔ (۲۳) راستہ۔ (۲۴) مضبوطی۔ (۲۵) بنیاد رکھا ہوا۔ (۲۶) پیچھے چلنے والا۔ (۲۷) بالکل۔ (۲۸) ظاہر۔

﴿لَا يَسْتَوِي الْقٰعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ أُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجٰهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ ۚ فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ دَرَجَةً ۚ وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ۚ وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ أَجْرًا عَظِيْمًا ﴿٩٥﴾ دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً ۚ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿٩٦﴾﴾ [سورۂ نساء]

''برابر نہیں وہ مسلمان جو بلا کسی عُذر کے گھر میں بیٹھے ہیں اور وہ لوگ جو اللہ کی راہ میں اپنے مال وجان سے جہاد کریں، اللہ تعالیٰ نے ان لوگوں کا درجہ بہت زیادہ بلند کیا ہے جو اپنے مال و جان سے جہاد کرتے ہیں بہ نسبت گھر بیٹھنے والوں کے، اور سب سے اللہ تعالیٰ نے اچھے گھر کا وَعدہ کر رکھا ہے اور اللہ تعالیٰ نے مُجاہدین کو بمُقابلہ گھر میں بیٹھنے والوں کے بڑا اجرِ عظیم دیا ہے، یعنی بہت سے درجے جو خدا کی طرف سے ملیں گے اور مغفرت اور رحمت، اور اللہ بڑی مغفرت رحمت والے ہیں۔''

اگرچہ آیت میں جہاد سے مراد کفار کے مُقابلہ میں سِینہ سِپر[1] ہونا ہے تاکہ اسلام کا بول[2] بالا ہو اور کفر و شِرک مغلوب[3] و مقہور[4] ہو، لیکن اگر بد قسمتی سے آج ہم اس سعادتِ عُظمٰی[5] سے محروم ہیں تو اس مقصد کے لیے جس قدر جدوجہد ہماری مَقدرت[6] اور اِستطاعت[7] میں ہے اس میں تو ہرگز کوتاہی نہ کرنی چاہیے، پھر ہماری یہی معمولی حرکت عمل اور جدوجہد ہمیں کشاں[8] کشاں آگے بڑھائے گی ﴿وَالَّذِيْنَ جَاهَدُوْا فِيْنَا لَنَهْدِيَنَّهُمْ سُبُلَنَا﴾ [سورۂ عنکبوت: ٦٩] یعنی ''جو لوگ ہمارے دین کے لیے کوشش کرتے ہیں ہم ان کے لیے اپنے راستے کھول دیتے ہیں''۔

اس میں شک نہیں کہ دینِ محمدی ﷺ کی بقا[9] اور تحفُّظ[10] کا حق تعالیٰ نے وعدہ کیا ہے، لیکن اس کے عروج[11] و ترقی کے لیے ہمارا عمل اور سعی[12] مطلوب[13] ہے۔ صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے اس کے لیے جس قدر اَنتھک[14] کوشش کی اسی قدر ثمرات[15] بھی مُشاہدہ[16] کیے اور غیبی[17] نُصرت سے سرفراز[18] ہوئے، ہم بھی ان کے نام لیوا ہیں اگر اب بھی ہم ان کے نقشِ قدم پر چلنے کی کوشش کریں اور اِعلاءِ کلمۃ[19] اللہ اور اشاعتِ[20] اسلام کے لیے کمر بستہ[21] ہو جائیں تو یقیناً ہم بھی نُصرتِ خداوندی اور امدادِ غیبی سے سرفراز ہوں گے۔ ﴿إِنْ تَنْصُرُوا اللّٰهَ يَنْصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ ﴿٧﴾﴾ [سورۂ محمد] یعنی اگر تم خدا کے دین کی مدد کے لیے کھڑے ہو جاؤ گے تو خدا تمہاری مدد کرے گا اور تمہیں ثابت قدم رکھے گا۔

چوتھی وجہ یہ ہے کہ ہم یہ سمجھتے ہیں کہ جب ہم خود ان باتوں کے پابند نہیں اور اس مَنصب[22] کے اہل[23]

**حل لغات:** (۱) ڈٹا رہنا۔ (۲) ترقی۔ (۳) ہارا ہوا۔ (۴) غصہ کیا گیا، یعنی اس پر اللہ کا غضب نازل ہوا۔ (۵) بڑی خوش قسمتی۔ (۶) قوت۔ (۷) طاقت۔ (۸) دھیرے دھیرے۔ (۹) باقی رہنا۔ (۱۰) حفاظت۔ (۱۱) بلندی۔ (۱۲) کوشش۔ (۱۳) چاہا گیا۔ (۱۴) بے حد۔ (۱۵) نتیجے۔ (۱۶) دیکھنا۔ (۱۷) یعنی اللہ کی مدد۔ (۱۸) کامیاب۔ (۱۹) اللہ کے کلمے کو بلند کرنا۔ (۲۰) اسلام پھیلانا۔ (۲۱) مکمل تیار۔ (۲۲) ذمہ داری۔ (۲۳) لائق۔

نہیں تو دوسروں کو کس مُنہ سے نصیحت کریں، لیکن یہ نَفْس کا صَرِیح[1] دھوکہ ہے، جب ایک کام کرنے کا ہے اور حق تعالیٰ کی جانب سے ہم اس کے مامور[2] ہیں تو پھر ہمیں اس میں پَس و پیش[3] کی گُنجائش نہیں، ہمیں خدا کا حکم سمجھ کر کام شروع کر دینا چاہیے، پھر ان شاء اللہ یہی جدوجہد ہماری پُختگی[4]، اِسْتِحکام[5] اور اِسْتِقامت[6] کا باعِث[7] ہوگی اور اسی طرح کرتے کرتے ایک دن تقربِ[8] خداوندی کی سعادت نصیب ہو جائے گی، یہ ناممکن اور مُحال ہے کہ ہم حق تعالیٰ کے کام میں جدوجہد کریں اور وہ رحمٰن رحیم ہماری طرف نظر کرم نہ فرمائے۔ میرے اس قول کی تائید اس حدیث سے ہوتی ہے:

| | |
|---|---|
| عَنْ أَنَسٍ رضی اللہ عنہ قَالَ: قُلْنَا: يَارَسُوْلَ اللهِ! لَانَأْمُرُ بِالْمَعْرُوْفِ حَتّٰى نَعْمَلَ بِهٖ كُلِّهٖ وَلَا نَنْهٰى عَنِ الْمُنْكَرِ حَتّٰى نَجْتَنِبَهٗ كُلَّهٗ فَقَالَ ﷺ: بَلْ مُرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَإِنْ لَّمْ تَعْمَلُوْا بِهٖ كُلِّهٖ. وَانْهَوْا عَنِ الْمُنْكَرِ وَإِنْ لَّمْ تَجْتَنِبُوْهُ كُلَّهٗ. [رواه الطبراني في الصغير والأوسط] | حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ہم نے عرض کیا: یارسول اللہ! ہم بھلائیوں کا حکم نہ کریں جب تک خود تمام پر عمل نہ کریں اور برائیوں سے منع نہ کریں جب تک خود تمام برائیوں سے نہ بچیں؟ حضور اقدس ﷺ نے ارشاد فرمایا: نہیں بلکہ تم بھلی باتوں کا حکم کرو اگرچہ تم خود ان سب کے پابند نہ ہو اور برائیوں سے منع کرو اگرچہ تم خود ان سب سے نہ بچ رہے ہو۔ |

پانچویں وجہ یہ ہے کہ ہم سمجھ رہے ہیں کہ جگہ جگہ مدارسِ دینیہ کا قائم ہونا، عُلَماء کا وعظ و نصیحت کرنا، خانقاہوں کا آباد ہونا، مذہبی کتابوں کا تصنیف[9] ہونا، رسالوں کا جاری ہونا؛ یہ سب اَمر بالمعروف و نہی عن المنکَر کے شُعْبے ہیں اور ان کے ذریعہ اس فریضہ کی ادائیگی ہو رہی ہے، اس میں شک نہیں کہ ان سب اداروں کا قیام اور بقا[10] بہت ضروری ہے اور ان کی جانب اِعْتِنَاء[11] اَہَم امور سے ہے، اس لیے کہ دین کی جو کچھ تھوڑی بہت جھلک دکھائی دے رہی ہے وہ انہی اداروں کے مُبارک آثار[12] ہیں، لیکن پھر بھی اگر غور سے دیکھا جائے تو ہماری موجودہ ضرورت کے لیے یہ ادارے کافی نہیں اور ان پر اِکْتِفاء[13] کرنا ہماری کھلی غلطی ہے، اس لیے کہ ان اداروں سے ہم اس وقت مُنتفع[14] ہو سکتے ہیں، جب ہم میں دین کا شوق اور طلب ہو اور مذہب کی وَقعت[15] اور عظمت ہو، اب سے پچاس سال پہلے ہم میں شوق وطلب موجود تھا اور ایمانی جھلک دکھائی دیتی تھی، اس لیے ان اداروں کا قیام ہمارے لیے کافی تھا، لیکن آج غیر اَقْوام[16] کی اَنْتھک[17] کوششوں نے ہمارے اسلامی جَذبات بالکل فنا[18] کر دیے اور طلب و رغبت کے بجائے آج ہم مذہب سے مُتنفِّر[19] اور بےزار

**حل لغات:** (۱) کھلا ہوا۔ (۲) حکم دیا گیا۔ (۳) ٹال مٹول۔ (۴) مضبوطی۔ (۵) جماؤ۔ (۶) مضبوطی۔ (۷) سبب۔ (۸) اللہ تعالیٰ کی نزدیکی۔ (۹) لکھنا۔ (۱۰) باقی رہنا، وجود۔ (۱۱) توجہ کرنا۔ (۱۲) نشان۔ (۱۳) بس کرنا۔ (۱۴) فائدہ اُٹھانے والا۔ (۱۵) اہمیت۔ (۱۶) قوم کی جمع۔ (۱۷) بہت زیادہ۔ (۱۸) ختم۔ (۱۹) نفرت کرنے والا۔

نظر آتے ہیں، ایسی حالت میں ہمارے لیے ضروری ہے کہ ہم مُستقِل کوئی تحریک ایسی شروع کریں جس سے عوام میں دین کے ساتھ تعلُّق اور شوق ورغبت پیدا ہو اور ان کے سوئے ہوئے جذبات بیدار ہوں، پھر ہم ان اداروں سے ان کی شان کے مطابق مُنتفِع ہو سکتے ہیں، ورنہ اگر اسی طرح دین سے بے رغبتی اور بے اعتنائی[1] بڑھتی گئی، تو اِن اداروں سے انتفاع[2] تو درکنار[3] ان کا بقا بھی دُشوار نظر آتا ہے۔

چھٹی وجہ یہ ہے کہ جب ہم اس کام کو لے کر دوسروں کے پاس جاتے ہیں تو وہ بُری طرح پیش آتے ہیں اور سختی سے جواب دیتے ہیں اور ہماری توہین وتذلیل[4] کرتے ہیں، لیکن ہمیں معلوم ہونا چاہیے کہ یہ کام انبیاء کرام علیہم السلام کی نِیابت[5] ہے اور ان مَصائب[6] اور مَشَقَّتوں میں مُبتلا ہونا اس کام کا خاصّہ[7] ہے اور یہ سب مصائب وتکالیف بلکہ اس سے بھی زائد انبیاء کرام علیہم السلام نے اس راہ میں برداشت کیں، حق تعالیٰ کا ارشاد ہے: ﴿وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِيْ شِيَعِ الْاَوَّلِيْنَ ۝ وَمَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ۝﴾ [سورۂ حجر] ”ہم بھیج چکے ہیں رسول تم سے پہلے اگلے لوگوں کے گروہوں میں اور ان کے پاس کوئی رسول نہیں آیا تھا مگر یہ اس کی ہنسی اُڑاتے رہے“۔ نبی کریم ﷺ کا ارشاد ہے کہ دعوتِ حق کی راہ میں جس قدر مجھ کو اذیت اور تکلیف میں مبتلا کیا گیا ہے کسی نبی اور رسول کو نہیں کیا گیا۔ پس جب سردارِ دو عالم ﷺ اور ہمارے آقا و مولیٰ نے ان مصائب اور مشقتوں کو تحمّل[8] اور بُردباری[9] کے ساتھ برداشت کیا تو ہم بھی ان کے پیرو[10] ہیں اور انہی کا کام لے کر کھڑے ہوئے ہیں۔ ہمیں بھی ان مصائب سے پریشان نہ ہونا چاہیے اور تحمل اور بردباری کے ساتھ ان کو برداشت کرنا چاہیے۔

ماسَبَق[11] سے یہ بات بخوبی معلوم ہوگئی ہے کہ ہمارا اصل مرض روحِ اسلامی اور حقیقتِ ایمانی کا ضعف[12] اور اِضمِحلال[13] ہے، ہمارے اسلامی جذبات فنا ہو چکے اور ہماری ایمانی قوت زائل[14] ہو چکی اور جب اصل شئے[15] میں اِنحِطاط[16] آ گیا تو اس کے ساتھ جتنی خوبیاں اور بھلائیاں وابستہ[17] تھیں، ان کا انحطاط[18] پذیر ہونا بھی لابُدّی[19] اور ضروری تھا اور اس ضعف وانحطاط کا سبب اس اصل شئے کا چھوڑ دینا ہے جس پر تمام دین کا بقا اور دارومدار[20] ہے اور وہ ہے: اَمر بِالمعروف اور نَہی عَنِ المنکر۔ ظاہر ہے کہ کوئی قوم اس وقت تک ترقی نہیں کر سکتی جب تک کہ اس کے افراد خوبیوں اور کمالات سے آراستہ[21] نہ ہوں۔

پس ہمارا علاج صرف یہ ہے کہ ہم فریضۂ تبلیغ کو ایسی طرح لے کر کھڑے ہوں جس سے ہم میں قوتِ ایمانی بڑھے اور اسلامی جذبات اُبھریں، ہم خدا اور رسول کو پہچانیں اور احکامِ خداوندی کے سامنے

**حل لغات:** ① لاپروائی۔ ② فائدہ اُٹھانا۔ ③ الگ رہا۔ ④ ذلیل کرنا۔ ⑤ کسی کی جگہ پر اس کا نائب ہونا۔ ⑥ مصیبت کی جمع۔ ⑦ خصوصیت۔ ⑧ برداشت۔ ⑨ صبر۔ ⑩ اتباع کرنے والے۔ ⑪ گذری ہوئی باتیں۔ ⑫ کمزوری۔ ⑬ مُرجھانا۔ ⑭ ختم۔ ⑮ چیز۔ ⑯ کمی، گراوٹ۔ ⑰ ملی ہوئی۔ ⑱ گراوٹ ہونا، کمی ہونا۔ ⑲ یقینی۔ ⑳ بنیاد۔ ㉑ سجا ہوا، سنوارا ہوا۔

سَرنگوں[1] ہوں اور اس کے لیے ہمیں وہی طریقہ اختیار کرنا ہوگا جو سَیِّدُ الاَنبِیاء وَالمُرسَلِین ﷺ نے مُشرکینِ عَرَب کی اِصلَاح کے لیے اختیار فرمایا۔ ﴿لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ﴾ [سورۂ احزاب:۲۱]

ترجمہ: بے شک تمہارے لیے رسول اللہ (ﷺ) میں اچھی پیروی ہے۔

اسی کی جانب امام مالکؒ اشارہ فرماتے ہیں ''لَنْ يُّصْلِحَ اٰخِرَ هٰذِهِ الْأُمَّةِ إِلَّا مَا أَصْلَحَ أَوَّلَهَا'' یعنی اس اُمَّتِ محمدیہ ﷺ کے آخر میں آنے والے لوگوں کی ہر گز اصلاح نہیں ہوسکتی جب تک کہ وہی طریقہ اختیار نہ کیا جائے جس نے ابتداء میں اصلاح کی ہے۔

جس وقت نبیٔ کریم ﷺ دعوتِ حق لے کر کھڑے ہوئے، آپ تنہا تھے، کوئی آپ کا ساتھی اور ہم خیال نہ تھا، دنیوی کوئی طاقت آپ کو حاصل نہ تھی، آپ کی قوم میں خودسَری[2] اور خودرائی[3] انتہا درجہ کو پہونچی ہوئی تھی، اُن میں سے کوئی حق بات سننے اور اطاعت کرنے پر آمادہ[4] نہ تھا، بالخصوص جس کلمۂ حق کی آپ تبلیغ کرنے کھڑے ہوئے تھے اس سے تمام قوم کے قلوب مُتَنَفِّر[5] اور بے زار تھے، ان حالات میں کونسی طاقت تھی جس سے ایک مُفلِس[6] ونادار[7]، بے یارومدد[8] گار انسان نے تمام قوم کو اپنی طرف کھینچا، اب غور کیجیے کہ آخر وہ کیا چیز تھی جس کی طرف آپ نے مخلوق کو بلایا اور جس شخص نے اس چیز کو پالیا وہ پھر ہمیشہ کے لیے آپ کا ہو رہا، دنیا جانتی ہے کہ وہ صرف ایک سبق تھا جو آپ کا مَطمحِ نظر[9] اور مقصودِ اصلی تھا، جس کو آپ نے لوگوں کے سامنے پیش کیا۔ ﴿اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ وَلَا نُشْرِكَ بِهٖ شَيْئًا وَّلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ﴾ [سورۂ آلِ عمران:۶۴] ترجمہ: بجُز[10] اللہ تعالیٰ کے ہم کسی اور کی عبادت نہ کریں اور اللہ تعالیٰ کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں اور ہم میں سے کوئی دوسرے کو رب نہ قرار دے خدا تعالیٰ کو چھوڑ کر۔

اللہ وَحدَہٗ لَاشَرِیکَ لَہٗ کے سوا ہر شے[11] کی عبادت اور اِطاعت اور فرمانبرداری کی مُمانَعت[12] کی اور اَغیار[13] کے تمام بندھنوں اور علاقوں کو توڑ کر ایک نظامِ عمل[14] مُقرّر کر دیا اور بتلا دیا کہ اس سے ہٹ کر کسی دوسری طرف رُخ نہ کرنا۔ ﴿اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ﴾ [سورۂ اعراف:۳]

ترجمہ: تم لوگ اس کا اتباع کرو جو تمہارے پاس تمہارے رب کی طرف سے آئی ہے اور خدا تعالیٰ کو چھوڑ کر دوسرے لوگوں کا اتباع مت کرو۔

یہی وہ اصل تعلیم تھی کی جس کی اِشاعت[15] کا آپ ﷺ کو حکم دیا گیا۔

| ﴿اُدْعُ اِلٰى سَبِيْلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ | ترجمہ: ''اے محمد! بلاؤ لوگوں کو اپنے رب کے راستے کی |
|---|---|

**حل لغات:** (۱) سر جھکانا۔ (۲) سرکشی۔ (۳) نافرمانی۔ (۴) تیار۔ (۵) نفرت کرنے والا۔ (۶) فقیر۔ (۷) خالی ہاتھ۔ (۸) اکیلا۔ (۹) اصلی مقصد۔ (۱۰) علاوہ۔ (۱۱) چیز۔ (۱۲) منع کرنا۔ (۱۳) یعنی اللہ کے علاوہ دوسری تمام چیزیں۔ (۱۴) زندگی گذارنے کا طریقہ۔ (۱۵) پھیلانا۔

الْحَسَنَةِ وَجَادِلْهُمْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ ؕ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ اَعْلَمُ بِمَنْ ضَلَّ عَنْ سَبِيْلِهٖ وَهُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿۱۲۵﴾ [سورۂ نحل]

طرف، حکمت اور نیک نصیحت سے اور ان کے ساتھ بحث کرو جس طرح بہتر ہو، بے شک تمہارا رب ہی خوب جانتا ہے اس شخص کو جو گمراہ ہوا اس کی راہ سے، اور وہی خوب جانتا ہے راہ چلنے والوں کو"۔

اور یہی وہ شاہراہ[1] تھی جو آپ ﷺ کے لیے اور آپ کے ہر پیرو[2] کے لیے مقرر کی گئی۔

﴿قُلْ هٰذِهٖ سَبِيْلِيْٓ اَدْعُوْٓا اِلَى اللّٰهِ ؔ عَلٰى بَصِيْرَةٍ اَنَا وَمَنِ اتَّبَعَنِيْ ؕ وَسُبْحٰنَ اللّٰهِ وَمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿۱۰۸﴾﴾ [سورۂ یوسف]

ترجمہ: کہہ دو یہ ہے میرا راستہ، بلاتا ہوں اللہ کی طرف سمجھ بوجھ کر، میں اور جتنے میرے تابع ہیں وہ بھی، اور اللہ پاک ہے اور میں شریک کرنے والوں میں سے نہیں ہوں۔

﴿وَمَنْ اَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّنْ دَعَآ اِلَى اللّٰهِ وَعَمِلَ صَالِحًا وَّقَالَ اِنَّنِيْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿۳۳﴾﴾ [سورۂ حم سجدہ]

ترجمہ: اور اس سے بہتر کس کی بات ہو سکتی ہے جو خدا کی طرف بلائے اور نیک عمل کرے اور کہے میں فرمانبرداروں میں سے ہوں۔

پس اللہ تعالیٰ کی طرف اس کی مخلوق کو بلانا، بھٹکے ہوؤں کو راہِ حق دکھلانا، گمراہوں کو ہدایت کا راستہ دکھلانا، نبیٔ کریم ﷺ کا وظیفۂ[3] حیات اور آپ ﷺ کا مقصدِ اصلی تھا اور اسی مقصد کی نشو و نما[4] اور آبیاری[5] کے لیے ہزاروں نبی اور رسول بھیجے گئے۔

﴿وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِيْٓ اِلَيْهِ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ ﴿۲۵﴾﴾ [سورۂ انبیاء]

ترجمہ: اور ہم نے نہیں بھیجا تم سے پہلے کوئی رسول مگر اس کی جانب یہی وحی بھیجتے تھے کہ کوئی معبود نہیں بجز[6] میرے، پس میری بندگی کرو۔

نبی کریم ﷺ کی حیاتِ طیبہ[7] اور دیگر انبیاء کرام علیہم السلام کے مقدس لمحاتِ زندگی پر جب نظر ڈالی جاتی ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ سب کا مقصد اور نصب العین[8] صرف ایک ہے، اور وہ اللہ ربّ العالمین وحدہٗ لاشریک لہٗ کی ذات و صفات کا یقین کرنا، یہی ایمان اور اسلام کا مفہوم ہے اور اسی لیے انسان کو دنیا میں بھیجا گیا۔

﴿وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ اِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ ﴿۵۶﴾﴾ [سورۂ ذاریات]

یعنی ہم نے جنات اور انسان کو صرف اس لیے پیدا کیا ہے کہ بندہ بن کر زندگی بسر کریں۔

اب جب کہ مقصدِ زندگی واضح ہو گیا اور اصل مرض اور اس کے معالجہ[9] کی نوعیت[10] معلوم ہو گئی تو طریقِ علاج کی تجویز[11] میں زیادہ دشواری پیش نہ آئے گی اور اس نظریے[12] کے ماتحت[13] جو بھی علاج کا طریقہ اختیار کیا جائے گا، ان شاء اللہ نافع اور سودمند[14] ہوگا۔

**حل لغات:** (۱) عظیم راستہ۔ (۲) پیچھے چلنے والا۔ (۳) زندگی کا کام۔ (۴) ترقی۔ (۵) پھلنا پھولنا۔ (۶) علاوہ۔ (۷) پاکیزہ زندگی۔ (۸) اصلی مقصد۔ (۹) علاج۔ (۱۰) قسم۔ (۱۱) انتظام۔ (۱۲) اصول اور ضابطہ۔ (۱۳) یعنی سامنے رکھ کر۔ (۱۴) فائدہ مند۔

مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج

ہم نے اپنی نارَسا[1] فہم کے مُطابق مسلمانوں کی فلاح و[2] بہبود کے لیے ایک نظامِ[3] عمل تجویز کیا ہے، جس کو فی الحقیقت اسلامی زندگی یا اَسلاف[4] کی زندگی کا نمونہ کہا جاسکتا ہے، جس کا اِجمالی نَقشہ آپ کی خدمت میں پیش ہے۔

سب سے اہم اور پہلی چیز یہ ہے کہ ہر مسلمان تمام اَغراض[5] و مَقاصِدِ دنیوی سے قطع[6] نظر کر کے اِعلاءِ کلمۃ[7] اللہ اور اشاعتِ اسلام اور احکامِ خداوندی کے رواج[8] اور سرسبزی کو اپنا نَصبُ[9] العَین بنادے اور اس بات کا پُختہ[10] عہد کرے کہ حق تعالیٰ کے ہر حکم کو مانوں گا اور اس پر عمل کرنے کی کوشش کروں گا اور کبھی خداوندِ کریم کی نافرمانی نہ کروں گا اور اس نَصبُ العَین کی تکمیل کے لیے اس دستورُ[11] العَمل پر کار[12] بند ہو۔

(۱) کلمہ ''لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ'' کا صحتِ الفاظ کے ساتھ یاد کرنا اور اس کے معنی اور مفہوم کو سمجھنا اور ذہن[13] نشین کرنے کی کوشش کرنا اور اپنی پوری زندگی کو اس کے مُوَافِق بنانے کی فکر کرنا۔

(۲) نماز کا پابند ہونا، اس کے آداب و شرائط کا لحاظ رکھتے ہوئے خشوع اور خضوع کے ساتھ ادا کرنا اور ہر ہر رُکن میں خداوندِ کریم کی عظمت و بزرگی اور اپنی بندگی اور بیچار[14] گی کا دھیان کرنا، غرض اس کوشش میں لگے رہنا کہ نماز اس طرح ادا ہو جو اس ربُّ العزّت کی بارگاہ کی حاضری کے شایانِ[15] شان ہو، ایسی نماز کی کوشش کرتا رہے اور حق تعالیٰ سے اس کی توفیق طلب کرے، اگر نماز کا طریقہ معلوم نہ ہو تو اس کو سیکھے اور نماز میں پڑھنے کی تمام چیزوں کو یاد کرے۔

(۳) قرآن کریم کے ساتھ وابستگی[16] اور دل[17] بستگی پیدا کرنا، جس کے دو طریقے ہیں: (الف) کچھ وقت روزانہ ادب واحترام کے ساتھ معنی و مفہوم کا دھیان کرتے ہوئے تلاوت کرنا، اگر عالم نہ ہو اور معنیٰ و مفہوم کو سمجھنے سے قاصِر[18] ہو تب بھی بغیر معنیٰ سمجھے کلامِ ربانی کی تلاوت کرے اور سمجھے کہ میری فلاح[19] و بہبود اسی میں مُضمَر[20] ہے، محض الفاظ کا پڑھنا بھی سعادتِ[21] عظمیٰ ہے اور مُوجِبِ[22] خیر و برکت ہے اور اگر الفاظ بھی نہیں پڑھ سکتا تو تھوڑا وقت روزانہ قرآن مجید کی تعلیم میں صَرف[23] کرنا۔ (ب) اپنے بچوں اور اپنے محلّہ اور گاؤں کے لڑکوں اور لڑکیوں کی قرآن مجید اور مذہبی تعلیم کی فکر کرنا اور ہر کام پر اس کو مُقدَّم رکھنا۔

(۴) کچھ وقت یادِ الٰہی اور ذکر و فکر میں گذارنا، پڑھنے کے لیے کوئی چیز کسی شیخ[24] طریقت، مُتبِعِ[25] سنت سے دریافت[26] کرے ورنہ کلمۂ سوم ''سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ وَلَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ وَلَا حَوْلَ

**حل لغات:** (۱) ناقص سمجھ۔ (۲) کامیابی۔ (۳) زندگی گزارنے کا نظام۔ (۴) بزرگانِ دین۔ (۵) دنیا کی غرض اور مقصد۔ (۶) نظر ہٹا کر۔ (۷) اللہ کے کلمہ کو بلند کرنا۔ (۸) یعنی عام کرنا، پھیلانا۔ (۹) اصلی مقصد۔ (۱۰) پکا۔ (۱۱) زندگی گزارنے کا طریقہ۔ (۱۲) عمل کرے۔ (۱۳) ذہن میں بٹھانا۔ (۱۴) مجبوری، عاجزی۔ (۱۵) شان کے مناسب۔ (۱۶) تعلق۔ (۱۷) لگاؤ۔ (۱۸) مجبور، عاجز۔ (۱۹) کامیابی۔ (۲۰) چھپی ہوئی۔ (۲۱) بڑی خوش قسمتی۔ (۲۲) سبب۔ (۲۳) خرچ کرنا، یعنی لگانا۔ (۲۴) پیر، بزرگ۔ (۲۵) سنت پر چلنے والا۔ (۲۶) پوچھنا۔

وَلَا قُوَّةَ إِلَّا بِاللهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ'' اور دُرُود واِستِغفَار کی ایک تسبیح صبح اور ایک شام،معنی کا دھیان کرتے ہوئے جی لگا کر اطمینانِ قلب کے ساتھ پڑھے، حدیث میں اس کی بڑی فضیلت آئی ہے۔

۵ ہر مسلمان کو اپنا بھائی سمجھنا، اس کے ساتھ ہمدردی اور غمگُساری کا برتاؤ کرنا، صفتِ اسلام کی وجہ سے اس کا ادب واحترام کرنا، ایسی باتوں سے بچنا جو کسی مسلمان بھائی کی تکلیف واذیت کا باعث[1] ہوں۔

ان باتوں کا خود بھی پابند بنے اور کوشش کرے کہ ہر مسلمان ان کا پابند بن جائے، جس کا طریقہ یہ ہے کہ خود بھی اپنا کچھ وقت دین کی خدمت کے لیے فارغ کرے اور دوسروں کو بھی ترغیب دے کر دین کی خدمت اور اِشَاعَتِ[2] اسلام کے لیے آمادہ[3] کرے۔

جس دین کی اِشَاعَت کے لیے انبیاء کرام علیہم السلام نے مَشَقَّتِیں برداشت کیں، طرح طرح کے مَصَائِب میں مُبتَلا ہوئے۔ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور ہمارے اَسلاف نے اپنی عمروں کو اس میں صَرف کیا اور اس کی خاطر راہِ خدا میں اپنی جانوں کو قربان کیا، اس دین کی ترویج[4] اور بقا[5] کے لیے تھوڑا وقت نہ نکالنا بڑی بدنصیبی اور خُسران[6] ہے اور یہی وہ اہم فریضہ ہے جس کو چھوڑ دینے کی وجہ سے آج ہم تباہ و برباد ہو رہے ہیں۔

پہلے مسلمان ہونے کا مفہوم یہ سمجھا جاتا تھا کہ اپنا جان و مال، عزت وآبرو، اشاعتِ اسلام اور اِعلاءِ کلمۃ اللہ کی راہ میں صَرف[7] کرے اور جو شخص اس میں کوتاہی کرتا تھا وہ بڑا نادان سمجھا جاتا تھا؛ لیکن افسوس کہ آج ہم مسلمان کہلاتے ہیں اور دین کی باتوں کو اپنی آنکھوں سے مِٹتا ہوا دیکھ رہے ہیں، پھر بھی اس دین کی ترویج اور بقا کے لیے کوشش کرنے سے گُریز[8] کرتے ہیں۔ غرض اِعلاءِ کلمۃ اللہ اور اِشَاعَتِ دینِ مَتِین[9] جو مسلمان کا مقصدِ زندگی اور اصلی کام تھا اور جس کے ساتھ ہماری دونوں جہاں کی فلاح[10] وترقی وابستہ[11] تھی اور جس کو چھوڑ کر آج ہم ذلیل[12] وخوار ہو رہے ہیں، اب پھر ہمیں اپنے اصلی مقصد کو اختیار کرنا چاہیے اور اس کام کو اپنا جُزوِ زندگی[13] اور حقیقی مَشغَلہ[14] بنانا چاہیے، تاکہ پھر رحمتِ خداوندی جوش میں آوے اور ہمیں دنیا اور آخرت کی سُرخ رُوئی[15] اور شادابی[16] نصیب ہو۔ اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ اپنا تمام کاروبار چھوڑ کر بالکل اس کام میں لگ جائے، بلکہ مقصد یہ ہے کہ جیسا اور دُنیوِی ضروریات انسان کے ساتھ لگی ہوئی ہیں اور ان کو انجام دیا جاتا ہے، اس کام کو بھی ضروری اور اہم سمجھ کر اس کے واسطے وقت نکالا جائے، جب چند آدمی اس مقصد کے لیے تیار ہو جائیں تو ہفتہ میں چند گھنٹے اپنے محلے، اور مہینہ میں تین دن قُرب[17] وجَوار کے مَوَاضِعَات[18] میں اور سال میں ایک چلہ دور کے مواضعات میں اس کام کو کریں اور کوشش کریں کہ ہر مسلمان امیر ہو یا غریب، تاجر ہو یا ملازم، زمین دار ہو یا کاشتکار[19]، عالم ہو یا جاہل، اس کام میں شریک ہو جائے اور ان اُمور کا پابند بن جائے۔

**حل لغات:** ۱ سبب۔ ۲ پھیلانا۔ ۳ تیار کرنا۔ ۴ پھیلانا۔ ۵ باقی رہنا۔ ۶ گھاٹا۔ ۷ خرچ کرنا۔ ۸ بچتے ہیں۔ ۹ مضبوط۔ ۱۰ کامیابی۔ ۱۱ جڑی ہوئی۔ ۱۲ رُسوا۔ ۱۳ زندگی کا حصہ۔ ۱۴ اصلی کام۔ ۱۵ کامیابی۔ ۱۶ تروتازگی۔ ۱۷ آس پاس۔ ۱۸ علاقے۔ ۱۹ کسان۔

## کام کرنے کا طریقہ

کم از کم دس آدمیوں کی جماعت تبلیغ کے لیے نکلے، اول اپنے میں سے ایک شخص کو امیر بنا دیں اور پھر سب مسجد میں جمع ہوں اور وضو کر کے دو رکعت نفل ادا کریں (بشرطیکہ وقت مکروہ نہ ہو) بعد نماز سب مِل کر حق تعالیٰ کی بارگاہ میں اِلتجا[1] کریں اور نصرت و کامیابی اور تائیدِ خدا[2] وندی اور توفیقِ الٰہی کو طلب کریں اور اپنے ثبات[3] و استقلال[4] کی دُعا مانگیں، دُعا کے بعد سکون و وقار کے ساتھ آہستہ آہستہ حق تعالیٰ کا ذکر کرتے ہوئے روانہ ہوں اور فضول بات نہ کریں، جب اس جگہ پہونچیں جہاں تبلیغ کرنی ہے تو پھر سب مل کر حق تعالیٰ سے دُعا مانگیں اور تمام محلّہ یا گاؤں میں گشت کر کے لوگوں کو جمع کریں، اول ان کو نماز پڑھوائیں اور پھر ان امور کی پابندی کا عہد[5] لیں اور اس طریقہ پر کام کرنے کے لیے آمادہ[6] کریں اور ان لوگوں کے ہمراہ گھروں کے دروازوں پر جا کر عورتوں سے بھی نماز پڑھوائیں اور ان باتوں کی پابندی کی تاکید کریں۔

جو لوگ اس کام کو کرنے کے لیے تیار ہو جائیں ان کی ایک جماعت بنا دی جائے اور ان میں سے ایک شخص کو ان کا امیر مُقرّر کر دیا جائے اور اپنی نگرانی میں ان سے کام شروع کرا دیا جائے اور پھر ان کے کام کی نگرانی کی جائے، ہر تبلیغ کرنے والے کو چاہیے کہ اپنے امیر کی اِطاعت کرے اور امیر کو چاہیے کہ اپنے ساتھیوں کی خدمت گذاری اور راحت[7] رَسانی، ہمت[8] افزائی اور ہمدردی میں کمی نہ کرے اور قابلِ مشورہ باتوں میں سب سے مشورہ لے کر اس کے مُوافق عمل کرے۔

## تبلیغ کے آداب

یہ کام حق تعالیٰ کی ایک اہم عبادت اور سعادتِ[9] عُظمیٰ ہے اور انبیاء کرام علیہم السلام کی نِیابت[10] ہے، کام جس قدر بڑا ہوتا ہے اسی قدر آداب کو چاہتا ہے، اس کام سے مقصد دوسروں کی ہدایت نہیں بلکہ خود اپنی اِصلاح اور عبدیّت[11] کا اِظہار اور حکمِ خداوندی کی بجا آوری[12] اور حق تعالیٰ کی رضا[13] جوئی ہے، پس چاہیے کہ اُمورِ مُندرَجہ[14] کو اچھی طرح ذہن[15] نشین کرے اور ان کی پابندی کرے۔

(۱) اپنا تمام خرچ: کھانے پینے، کرایہ وغیرہ کا حتّی الوَسع[16] خود برداشت کرے اور اگر گُنجائش اور وُسعت ہو تو اپنے نادار[17] ساتھیوں پر بھی خرچ کرے۔

**حل لغات:** (۱) دعا کرنا۔ (۲) اللہ کی مدد۔ (۳) ثابت قدمی۔ (۴) جماؤ۔ (۵) وعدہ۔ (۶) تیار۔ (۷) آرام پہونچانا۔ (۸) ہمت بڑھانا۔ (۹) بڑی خوش قسمتی۔ (۱۰) کسی کا قائم مقام ہونا۔ (۱۱) بندگی۔ (۱۲) پورا کرنا (۱۳) خوشی تلاش کرنا۔ (۱۴) نیچے لکھے ہوئے کام۔ (۱۵) ذہن میں بٹھانا۔ (۱۶) جہاں تک ہو سکے۔ (۱۷) غریب۔

(۲) اپنے ساتھیوں اور اس مُقدّس کام کے کرنے والوں کی خدمت گذاری اور ہِمّت افزائی کو اپنی سعادت[1] سمجھے اوران کے ادب واحترام میں کمی نہ کرے۔

(۳) عام مسلمانوں کے ساتھ نہایت تَواضُع اورانکساری[2] کا برتاؤ رکھے، بات کرنے میں نرم لہجہ اورخوشامد[3] کا پہلو اختیار کرے، کسی مسلمان کوحَقارت[4] اور نَفرت کی نظر سے نہ دیکھے، بالخصوص عُلَماءِ دین کی عزت وعظمت میں کوتاہی نہ کرے، جس طرح ہم پرقرآن وحدیث کی عزت وعظمت، ادب واحترام واجب اورضروری ہے اسی طرح ان مُقدّس ہستیوں کی عزت وعظمت، ادب واحترام بھی ضروری ہے جن کوخدا تعالیٰ نے اپنی اس نعمتِ عُظمٰی سے سرفراز[5] فرمایا۔ علماءحق کی توہین، دین کی توہین کے مُرادِف[6] ہے، جوخدا کے غیظ وغضب کا مُوجِب[7] ہے۔

(۴) فرصت کے خالی وقتوں کو بجائے جھوٹ، غیبت، لڑائی فساد، کھیل تماشے کے، مذہبی کتابوں کے پڑھنے اور مذہب کے پابندلوگوں کے پاس بیٹھنے میں گذارے، جس سے خدااوررسول ﷺ کی باتیں معلوم ہوں، خُصوصاً ایّامِ[8] تبلیغ میں فُضُول باتوں اورفضول کاموں سے بچے اوراپنے فارغ اوقات کو یادِالٰہی اور ذکر وفکراوردرودواِستِغفَاراورتعلیم[9] وتعلّم میں گذارے۔

(۵) جائز طریقوں سے حلال روزی حاصل کرے اور کِفایَت[10] شِعَارِی کے ساتھ اس کوخرچ کرے اور اپنے اہل[11] وعیال اوردیگر اَقرِباء[12] کے شرعی حقوق کواداکرے۔

(۶) کسی نِزَاعی[13] مسئلہ اورفروعی[14] بات کونہ چھیڑے بلکہ صرف اصلِ توحید کی طرف دعوت دے اورارکانِ[15] اسلام کی تبلیغ کرے۔

(۷) اپنے تمام افعال واقوال کوخلوصِ نیت کے ساتھ مُزَیّن[16] اورآراستہ[17] کرے کہ اِخلَاص کے ساتھ تھوڑا عمل بھی مُوجِبِ خیروبرکت اور باعثِ ثَمَرات[18] حَسَنَہ ہوتا ہے اور بغیراخلاص کے نہ دنیاہی میں کوئی ثمرہ[19] نکلتا ہے اورنہ آخرت میں اجروثواب ملتا ہے۔ حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کو جب نبی کریم ﷺ نے یمن کا حاکم بنا کر بھیجا تو انہوں نے درخواست کی کہ مجھے نصیحت کیجیے، حضوراقدس ﷺ نے ارشادفرمایا کہ دین کے کاموں میں اِخلَاص کا اِہتِمام رکھنا کہ اخلاص کے ساتھ تھوڑاعمل بھی کافی ہے۔

ایک اورحدیث میں ارشاد ہے کہ ''حق تعالیٰ شانہ، اَعْمَال میں صرف اسی عمل کوقبول فرماتے ہیں جوخالص اُنہی کے لیے کیا گیا ہو''۔ دوسری جگہ ارشاد ہے ''حق تعالیٰ شانہ، تمہاری صورتوں اورتمہارے مال کونہیں دیکھتے، بلکہ تمہارے قلوب اوراعمال کودیکھتے ہیں''۔ پس سب سے اہم اوراصل شئے[20] یہ ہے کہ اس کوخلوص کے ساتھ کیا

**حل لغات:** (۱) خوش نصیبی۔ (۲) عاجزی۔ (۳) یعنی اچھے طریقے سے بات کرے۔ (۴) کم درجے کا سمجھنا۔ (۵) نوازا۔ (۶) یعنی اسی جیسی۔ (۷) سبب۔ (۸) دعوت وتبلیغ کے دن اوروقت۔ (۹) سیکھنا سکھانا۔ (۱۰) یعنی نہایت سوچ سمجھ کر، یعنی فضول نہ اڑائے۔ (۱۱) گھروالے۔ (۱۲) قریبی لوگ۔ (۱۳) جھگڑے والی بات۔ (۱۴) وہ مسائل جن کا تعلق عقیدے سے نہ ہو۔ (۱۵) رُکن کی جمع، ستون۔ (۱۶) سجایا ہوا۔ (۱۷) سجا ہوا۔ (۱۸) اچھے نتیجوں کا سبب۔ (۱۹) نتیجہ۔ (۲۰) چیز۔

جائے، ریا[1] نمود کو اس میں دَخل نہ ہو، جس قدر اخلاص ہوگا اسی قدر کام میں ترقی اور سرسبزی ہوگی۔ اس دَستورالعمل[2] کا مختصر خاکہ[3] آپ کے سامنے آگیا اور اس کی ضرورت اور اہمیت پر بھی کافی روشنی پڑگئی، لیکن دیکھنا یہ ہے کہ موجودہ کشمکش[4] اور اِضطِراب[5] و بے چینی میں یہ طریق[6] کار کس حد تک ہماری رہبری کرسکتا ہے؟ اور کہاں تک ہماری مُشکِلات کو دور کرسکتا ہے؟ اس کے لیے پھر ہمیں قرآن کریم کی طرف رُجوع[7] کرنا ہوگا۔ قرآنِ کریم نے ہماری اس جِدّ[8] و جُہد کو ایک سود[9] مند تجارت سے تعبیر[10] کیا ہے اور اس کی جانب اس طرح رغبت دلائی ہے:

﴿ يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى تِجَارَةٍ تُنْجِيْكُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَتُجَاهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِكُمْ وَاَنْفُسِكُمْ ۭ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ يَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَيُدْخِلْكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ وَمَسٰكِنَ طَيِّبَةً فِيْ جَنّٰتِ عَدْنٍ ۭ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ۝ وَاُخْرٰى تُحِبُّوْنَهَا ۭ نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِيْبٌ ۭ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝ ﴾ [سورۂ صف]

ترجمہ: اے ایمان والو! کیا میں تم کو ایسی سودا[11] گری بتاؤں جو تم کو ایک دَردناک عذاب سے بچائے، تم لوگ اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لاؤ اور اللہ کی راہ میں تم اپنے مال و جان سے جہاد کرو، یہ تمہارے لیے بہت ہی بہتر ہے، اگر تم کچھ سمجھ رکھتے ہو، اللہ تعالیٰ تمہارے گناہ معاف کردے گا اور تم کو ایسے باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں جاری ہوں گی اور عمدہ مکانوں میں جو ہمیشہ رہنے کے باغوں میں ہوں گے، یہ بڑی کامیابی ہے اور ایک اور بھی ہے کہ تم اس کو پسند کرتے ہو، اللہ کی طرف سے مدد اور جلد فتح یابی[12]، اور آپ مومنین کو بشارت[13] دے دیجیے۔

اس آیت میں ایک تجارت کا تذکرہ ہے، جس کا پہلا ثمرہ[14] یہ ہے کہ وہ عذابِ[15] الیم سے نجات دلانے والی ہے، وہ تجارت یہ ہے کہ ہم خدا اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لاویں اور خدا کی راہ میں اپنے جان و مال کے ساتھ جہاد کریں، یہ وہ کام ہے جو ہمارے لیے سراسر خیر ہے، اگر ہم میں کچھ بھی عقل[16] وفہم ہو۔ اس معمولی کام پر ہمیں کیا منافع[17] ملے گا؟ ہماری تمام لَغزِشوں[18] اور کوتاہیوں کو ایک دَم معاف کردیا جائے گا اور آخرت میں بڑی بڑی نعمتوں سے سرفراز[19] کیا جائے گا، یہی بہت بڑی کامیابی اور سرفرازی ہے؛ مگر اس پر بس نہیں بلکہ ہماری چاہتی چیز بھی ہمیں دے دی جائے گی اور وہ دنیا کی سرسبزی اور نُصرت و کامیابی اور دشمنوں پر غلبہ وحُکمَرانی ہے۔

حق تعالیٰ نے ہم سے دو چیزوں کا مطالبہ کیا: اوّل یہ کہ ہم خدا اور اس کے رسول ﷺ پر ایمان لاویں، دوسرے یہ کہ اپنے جان، مال سے خدا کی راہ میں جہاد کریں اور اس کے بدلے میں دو چیزوں کی ہم سے ضمانت[20]



**حل لغات:** (۱) دکھلاوا اور شہرت۔ (۲) کام کرنے کا طریقہ۔ (۳) نقشہ۔ (۴) کھینچا تانی۔ (۵) بیقراری۔ (۶) کام کا طریقہ۔ (۷) متوجہ ہونا۔ (۸) کوشش۔ (۹) فائدہ مند۔ (۱۰) بیان کرنا۔ (۱۱) تجارت۔ (۱۲) جیت۔ (۱۳) خوشخبری۔ (۱۴) نتیجہ۔ (۱۵) دردناک عذاب۔ (۱۶) سمجھ۔ (۱۷) فائدے۔ (۱۸) بھول چوک اور غلطیاں۔ (۱۹) یعنی نوازنا۔ (۲۰) ذمہ داری۔

کی: آخرت میں جنت اور اَبدی[1] چین اور راحت اور دنیا میں نُصرت و کامیابی۔ پہلی چیز جو ہم سے مطلوب[2] ہے وہ ایمان ہے، ظاہر ہے کہ ہمارے اس تحریک[3] کا مَنشا[4] بھی یہی ہے کہ ہمیں حقیقی ایمان کی دولت نصیب ہو، دوسری چیز جو ہم سے مطلوب ہے وہ جہاد ہے، جہاد کی اصل اگرچہ کفار کے ساتھ جنگ اور مقابلہ ہے مگر درحقیقت جہاد کا منشا بھی اِعلاءِ کلمۃ[5] اللہ اور احکامِ خداوندی کا نِفاذ[6] اور اِجرا[7] ہے اور یہی ہماری تحریک کا مقصدِ اصلی ہے۔

پس معلوم ہوا کہ جیسا کہ مرنے کے بعد کی زندگی کا خوشگوار ہونا اور جنت کی نعمتوں سے سرفراز ہونا، خدا اور رسول ﷺ پر ایمان لانے اور اس کی راہ میں جدوجہد کرنے پر موقوف[8] ہے، ایسا ہی دنیاوی زندگی کی خوشگواری اور دنیا کی نعمتوں سے مُنتَفِع[9] ہونا بھی اس پر موقوف کی ہے کہ ہم خدا اور رسول ﷺ پر ایمان لاویں اور اپنی تمام جِدّوجُہد کو اس کی راہ میں صرف کریں۔ اور جب ہم اس کام کو انجام دے لیں گے یعنی خدا اور رسول پر ایمان لے آویں گے اور اس کی راہ میں جِدّوجُہد کر کے اپنے آپ کو اَعمالِ صالحہ سے آراستہ[10] بنالیں گے تو پھر ہم روئے زمین کی بادشاہت اور خِلافت[11] کے مُستحِق[12] ہوجائیں گے اور سَلطنت وحکومت ہمیں دے دی جائے گی۔

﴿وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ خَوْفِهِمْ اَمْنًا ۭ يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْـــًٔا ۭ﴾ [سورۂ نور:۵۵]

ترجمہ: ”تم میں جو لوگ ایمان لاویں اور نیک عمل کریں ان سے اللہ تعالیٰ وعدہ فرماتا ہے کہ ان کو زمین میں حکومت عطا فرمائے گا، جیسا کہ ان سے پہلے لوگوں کو حکومت دی تھی اور جس دین کو ان کے لیے پسند کیا ہے اس کو ان کے لیے قوت دے گا اور ان کے اس خوف کے بعد اس کو امن سے بدل دے گا، بشرطیکہ میری بندگی کرتے رہیں اور میرے ساتھ کسی کو شریک نہ کریں“۔

اس آیت میں تمام اُمت سے وعدہ ہے ایمان وعملِ[13] صالح پر حکومت دینے کا جس کا ظہور عہدِ نبوی سے شروع ہوکر خلافتِ راشدہ تک مُتّصِلاً[14] مُمتَد[15] رہا؛ چنانچہ جزیرۂ عرب آپ ﷺ کے زمانے میں اور دیگر مَمالِک[16] زمانۂ خُلَفاءِ راشدین میں فتح ہوگئے اور بعد میں بھی وقتاً فوقتاً[17] گو[18] اِتّصال[19] نہ ہو، دوسرے صُلَحاء[20] مُلوک وخُلَفاء کے حق میں اس وعدہ کا ظہور ہوتا رہا اور آئندہ بھی ہوتا رہے گا، جیسا کہ دوسری آیت میں ہے ﴿اِنَّ حِزْبَ اللّٰهِ هُمُ الْغٰلِبُوْنَ ﴾ [سورۂ مائدہ] ونحوہ. [بیان القرآن]

**حل لغات:** ① ہمیشہ کا۔ ② مانگا گیا۔ ③ یعنی دعوت وتبلیغ کی محنت۔ ④ مقصد۔ ⑤ اللہ کے کلمہ کو بلند کرنا۔ ⑥ لاگو کرنا۔ ⑦ جاری کرنا، چلانا۔ ⑧ یعنی شرط ہے۔ ⑨ فائدہ اٹھانے والا۔ ⑩ سجالینا۔ ⑪ خلیفہ کا عہدہ۔ ⑫ حقدار۔ ⑬ نیک کام۔ ⑭ برابر۔ ⑮ پھیلا رہا۔ ⑯ ملک کی جمع۔ ⑰ کبھی کبھی۔ ⑱ اگرچہ۔ ⑲ لگاتار۔ ⑳ نیک بادشاہ اور خلیفہ۔

